بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قال اللہ تعالیٰ

لَعَمْرُكَ إِنَّهُمْ لَفِي سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُونَ ○ سورۃ الحجر (آیت: ۷۲)

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ○ سورۃ الم نشرح (آیت: ۴)

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ ○ سورۃ التوبۃ (آیت: ۱۲۸)

حصہ دوم

سیرتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر قابلِ قدر اور عظیم تالیف
اُمت کے اکابر مؤرخین اور اربابِ سِیَر کے علوم کا جوہر

# سیرۃ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

از افاضات

حضرت العلامہ مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ






الطاف اینڈ سنز

پی۔ او بکس نمبر ۵۸۸۲ کراچی ۷۴۰۰۰ پاکستان فیکس ۷۵۱۲۷۷۴-۲۱-(۹۲)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قال اللہ تعالیٰ

لعمرك انهم لفي سكرتهم يعمهون ○ سورة الحجر (آیت: ۷۲)

ورفعنا لك ذكرك ○ سورة الم نشرح (آیت: ۴)

لقد جاءكم رسول من انفسكم عزيز عليه ما عنتم

حريص عليكم بالمؤمنين رءوف رحيم ○ سورة التوبة (آیت: ۱۲۸)

سیرتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر قابلِ قدر اور عظیم تالیف
اُمت کے اکابر مؤرخین اور اربابِ سیر کے علوم کا جوہر

# سیرۃ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

## حصہ دوم

ازافاضات
حضرت العلامہ مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ

الطاف اینڈ سنز
پی۔او بکس نمبر ۵۸۸۲ کراچی ۷۴۰۰۰، پاکستان۔ فیکس ۷۵۱۲۷۷۴-۲۱-(۹۲)

## حصہ دوم

نام کتاب ——— سیرۃ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

مصنف ——— حضرت العلامہ مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ

---

# ملنے کے پتے

**صدیقی ٹرسٹ**

صدیقی ہاؤس، المنظر اپارٹمنٹس، 458، گارڈن ایسٹ،
پی. او. بکس. 609 کراچی-74800 پاکستان، فیکس: 7228823(021)

**مکتبہ المعارف**

دار العلوم الحسینیہ

شہداد پور، سندھ پاکستان۔فون: 41376 02232

**رئیسہ الجامعۃ الاسلامیۃ لبنات الاسلام**

جامعہ اسلامیہ اسٹریٹ
فوارہ چوک گجرات، پاکستان
فون: 525710 - 510015 (0433)

**ISLAMIC EDUCATIONAL TRUST U.K,**
**QARI ABDUR RASHID TEYLOR**
119-121- HALLIWELL ROAD,
BOLTON. BL 13NE, U.K.
TEL / FAX : 01204 - 389080, MOB : 07930 - 464843

**MOULANA MUSA KARMADI, LONDON, U.K,**
Mobile : 07710 - 407175

**HAFIZ SULEMAN, U.K,**
DEWSBURY - MOB : 07773 - 514324

**DARUL ULOOM AL MADANIA, U.S.A.**
182, SOBIESKI ST. BUFFALO, NY. 14212
TEL : (0716) 892-2606. FAX : (0716) 892-6621,
E-mail : office@madania.org

**AN-NOOR ISLAMIC BOOKS, CANADA.**
**YAKOOB S. NAIKIWALA**
2680 LAWRENCE AVE. # 201,
SCARBOROUGH, ONT. MIP 4Y4 (CANADA)
TEL : (001) 416 - 759-6185, FAX : (001) 416 - 267-4192

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین سیرت المصطفیٰ حصہ دوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جہاد فی سبیل اللہ

حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کا مبعوث ہونا اللہ جل جلالہ کی ایسی عظیم الشان نعمت ہے کہ ہر بُن مو بھی اگر زبان بن جائے تو کسی طرح اس نعمتِ کبریٰ کا شکر ادا نہیں ہو سکتا اگر ان حضرات کا وجود باوجود نہ ہوتا تو اللہ جل شانہ کی ذات وصفات کی ہم گمراہوں کو کون بتاتا کرتا اور مولائے حقیقی کی مرضیات اور نامرضیات سے ہم کو کون آگاہ کرتا۔ اور اُس معبودِ برحق کی عبادت اور بندگی کے طریقے کون سکھاتا۔ ہدایت اور ضلالت، سعادت اور شقاوت کا فرق کون سمجھاتا۔ معاش اور معاد اور دین اور دنیا۔ فقیری اور درویشی۔ اور حکمرانی اور عدل عمرانی کی راہیں ہم کو کون بتاتا مسجد کے بوریے پر بیٹھ کر کیسے حکومت کی جا سکتی ہے اور قیصر و کسریٰ کا تختہ کیسے الٹا جا سکتا ہے مسجد کا امام بھی اور امیرِ مملکت بھی ہو اور شیخ طریقت بھی اور مسجد کے صحن میں قیصر و کسریٰ کے خزانے مسلمانوں میں تقسیم کرتا ہو یہ امر سوائے حضراتِ انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کے کوئی نہیں بتلا سکتا ہماری ناقص عقلیں بغیر نورِ نبوت کی رہنمائی اور ہدایت کے بالکل معطل اور بے کار ہیں۔

آنکھ کتنی ہی روشن اور بصیر کیوں نہ ہو۔ جب تک آفتاب اور ماہتاب کا نور معین اور مددگار نہ ہو۔ اس وقت آنکھ بے کار ہے۔ اسی طرح سے نورِ عقل اور نورِ بصیرت سے حق اور باطل کا فرق جب ہی نظر آ سکتا ہے کہ جب نورِ نبوت اور شمع ہدایت اس کی ہادی اور رہنما ہو۔ جس طرح شب دیجور میں آنکھ کی روشنی کام نہیں دیتی اسی طرح ضلالت اور گمراہی کے شب تاریک میں عقل کی روشنی کام نہیں دیتی۔

عقل بھی اگرچہ حجت ہے مگر ناتمام ہے مرتبہ بلوغ تک نہیں پہونچی حجت بالغہ تو انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کی بعثت ہے جس پہ آخرت کے دائمی عذاب وثواب اور جزاء وسزا کا مدار ہے۔ عقل اطفال اند جز مست خدا ہے نیست بالغ جز رہیدہ از ہوا یہ اندھی اور لولی اور لنگڑی عقل خداوند ذوالجلال کے اسماء حسنیٰ اور صفات علیٰ اور اس کی مرضیات اور نامرضیات کو بغیر حضرات انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوات اللہ کے تعلیم وارشاد کے کہاں جا سکتی ہے۔

الحاصل حضرات انبیاء اللہ کی بعثت عین رحمت اور عین نعمت ہے کہ جس پر دنیا اور آخرت کی سعادت اور فلاح کا مدار ہے، حق جل وعلا نے حضرت آدم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس سلسلہ کا آغاز فرمایا اور یکے بعد دیگرے بندوں کی ہدایت کے لئے پیغمبر بھیجے تاکہ لوگوں کو مولائے حقیقی کی اطاعت کی دعوت دیں اور اس کی نافرمانی سے بچائیں مطیع اور فرمانبرداروں کو جنت کی بشارت سنائیں نافرمانوں اور سرکشوں کو جہنم سے ڈرائیں۔

جو سعید اور خوش نصیب تھے انھوں نے اس نعمت کبریٰ کی قدر کی اور اللہ کا شکر کیا، اور دنیا سے دامن جھاڑ کر حضرات انبیاء اللہ کا دامن پکڑا اور اپنے ارادوں اور خواہشوں اور مرضیات ومرغوبات سے دست بردار ہو کر اپنی ہر حرکت اور سکون کو حضرات انبیاء کے اشاروں کے تابع کردیا اور اپنے کو ان حضرات کے ایسا حوالہ اور سپرد کیا کہ جیسا مردہ بدست زندہ ہو اور جو بے وقوف اور بدنصیب تھے انھوں نے اس نعمت کبریٰ کی قدر نہ جانی اور تکلیفات شرعیہ اور اوامر الٰہیہ کی بجا آوری ان پر شاق گزری اور حیوانات اور بہائم کی طرح شتر بے مہار بنا رہنا اپنے لئے پسند کیا اور اس شرف اور کرامت پر نظر نہ کی کہ خداوند ذوالجلال نے اپنے اوامر ونواہی کے خطاب سے ہم کو عزت بخشی اور بجائے اس کے نفس امارہ اور شیطان لعین کی تسویل اور اغوا سے انبیاء اللہ کے انکار وتکذیب دشمنی اور مقابلہ پر تل گئے۔ خدا اور خدا کے برگزیدہ بندوں کی اطاعت کو عار اور ذلت سمجھا اور نفس

شیطان کی اطاعت کو عزت سمجھا حضراتِ انبیاء ان کو نہایت ملاطفت اور نرمی سے خدائے برتر کی طرف بلاتے رہے۔

جس طرح مشفق اور مہربان باپ، نالائق اولاد کی اصلاح و تربیت میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھتا اسی طرح حضرات انبیاء نے اپنے مخلصانہ نصائح اور مشفقانہ مواعظ سے امت کے نالائق اور بدبخت افراد کی تفہیم اور اصلاح میں کوئی دقیقہ نہ اٹھا رکھا۔

ایک مدتِ مدید اور عرصہ دراز تک نہایت ملاطفت اور نرمی سے ان کو اللہ کی طرف بلاتے رہے مگر وہ بدنصیب دن بدن اور اللہ سے دور بھاگتے گئے۔ کما قال تعالیٰ۔

قَالَ رَبِّ اِنِّیْ دَعَوْتُ قَوْمِیْ لَیْلًا وَّ نَهَارًا ۙ۝ فَلَمْ یَزِدْهُمْ دُعَآءِیْۤ اِلَّا فِرَارًا ۝ وَ اِنِّیْ كُلَّمَا دَعَوْتُهُمْ لِتَغْفِرَ لَهُمْ جَعَلُوْۤا اَصَابِعَهُمْ فِیْۤ اٰذَانِهِمْ وَ اسْتَغْشَوْا ثِیَابَهُمْ وَ اَصَرُّوْا وَ اسْتَكْبَرُوا اسْتِكْبَارًا ۝

(نوح، آیۃ ۵، ۶)

نوح علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے پروردگار میں نے اپنی قوم کو دن رات مسلسل اللہ کی طرف بلایا پس میرے بلانے سے سوائے حق سے بھاگنے کے اور کسی چیز میں زیادتی نہ ہوئی اور میں نے جب کبھی ان کو حق کی دعوت دی تاکہ ان کے ایمان لانے سے تو ان کے گناہوں کو معاف کرے تو ان لوگوں نے نفرت کی وجہ سے کانوں میں انگلیاں دے لیں اور کپڑوں میں لپٹ گئے اور اپنی ضد پر جمے رہے اور غایت درجہ سرکشی کی۔

جب حضرات انبیاء نصیحت کرتے کرتے تھک گئے اور ان پر کوئی اثر نہ ہوا بلکہ ان کی سرکشی اور شرارت اور بڑھتی گئی اور خدا کے پرستاروں کو خدائے قدوس کا نام لینا دشوار ہو گیا اور انبیاء اللہ اور ان کے اصحاب اور متبعین کے تکلیف و تعذیب اور استہزاء اور تمسخر پر تُل گئے تب اللہ نے ان پر عذاب نازل فرمایا۔ مؤمنین مخلصین کو بچایا اور منکرین اور مکذبین کو ہلاک اور برباد کیا۔ کسی کو غرق کیا اور کسی کو زمین میں دھنسایا اور کسی پر آسمان سے پتھر برسائے اور کسی پر زلزلہ بھیجا۔

کسی پر تند ہوا مسلط کی اور کوئی بندر اور سور بنایا گیا۔ اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا مِنْ ذٰلِکَ کُلِّہٖ آمین۔ الغرض انبیاء و مرسلین کے منکرین اور مکذبین کا اس طرح عذاب خداوندی سے ہلاک اور برباد ہونا تاریخ عالم کے مسلمات سے ہے جس میں کسی کو اختلاف نہیں۔

اس میں شک نہیں کہ اصل عذاب دینے والا ہی عزیز منتقم ہے لیکن ظہور اس کا ہمیشہ کسی حجاب اور واسطہ ہی سے ہوتا ہے جس کو بھی اپنے دشمنوں کے ہلاک کرنے کا حکم دیتا ہے وہی بے چون وچرا اس کے حکم کی تعمیل کرتا ہے۔

کبھی دریا کو اپنے دشمنوں کے غرق کر لینے کا حکم دیا اور کبھی زمین کو دھنسانے کا اور ہوا کو پارہ پارہ کرنے کا اور کبھی فرشتوں کو ان کے ہلاک اور برباد کرنے کا حکم دیا۔

## خلاصہ

یہ کہ جب سے خداوند عالم کی نافرمانی اور احکم الحاکمین اور اس کے وزراء و نائبین یعنی انبیاء و مرسلین صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین سے بغاوت اور سرکشی کا سلسلہ جاری ہے، اسی وقت سے ان کی تعذیب و بربادی اور قسم قسم کے عذابوں سے اُن کی ہلاکت اور رسوائی کا سلسلہ بھی جاری ہے جو عین حکمت اور عین مصلحت ہے، پس جس طرح ملائکۃ اللہ (فرشتوں) کے ہاتھوں سے حضرات انبیاء و مرسلین کے منکرین اور مکذبین کو عذاب دینا عین حکمت اور عین صواب ہے۔

اسی طرح خود حضرات انبیاء و مرسلین اور اُن کے اصحاب متبعین کے ہاتھوں سے بھی منکرین اور مکذبین کو عذاب دینا عین حکمت اور عین صواب ہے، کما قال تعالیٰ

قَاتِلُوْھُمْ یُعَذِّبْھُمُ اللّٰہُ بِاَیْدِیْکُمْ (التوبہ۔ آیۃ: ۱۴) ان کافروں سے جہاد و قتال کرو تاکہ اللہ ان کو عذاب دے تمہارے ہاتھوں سے۔

اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ جو عذاب بندوں کے ہاتھ سے ظاہر ہوتا ہے وہ حقیقت میں اللہ کا فعل ہے بندہ کا ہاتھ اُس کے فعل (عذاب) کے لئے محض مظہر اور واسطہ ہے جس طرح

ضرب اور قتل بعض مرتبہ ضارب سے بلا واسطہ صادر ہوتی ہے اور بعض مرتبہ تیر اور تلوار کے واسطہ سے اسی طرح عذاب الٰہی کا ظہور کبھی بلا واسطہ ہوتا ہے اور کبھی انسان یا فرشتہ کے ہاتھ سے اس کا ظہور ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَنَحْنُ نَتَرَبَّصُ بِكُمْ اَنْ يُّصِيْبَكُمُ اللّٰهُ بِعَذَابٍ مِّنْ عِنْدِهٖٓ اَوْ بِاَيْدِيْنَا. [۵] | اور ہم منتظر ہیں کہ اللہ تعالیٰ تم کو براہِ راست اپنی طرف سے عذاب پہونچائے یا ہمارے ہاتھوں کے ذریعے۔ |

یہ عذاب الٰہی کبھی فقط فرشتوں کے ہاتھ سے ظاہر ہوتا ہے اور کبھی فقط انسانوں کے ہاتھ سے بشکل جہاد و قتال ظہور میں آتا ہے اور انسانوں اور فرشتوں دونوں کے ہاتھ سے عذاب الٰہی کا ظہور ہوتا ہے جیسے جنگ بدر میں کفار مکہ کا قتل صحابہ کرام کے ہاتھ سے ظہور میں آیا اور ملائکہ مکرمین کے ہاتھ سے بھی مؤمنین مخلصین اور ملائکہ مکرمین دونوں فریق نے مل کر محمد رسول اللہ صلے علیہ وسلم کے منکرین اور مکذبین کا مقابلہ اور اُن سے مقاتلہ کیا تفصیل انشاء اللہ العزیز عنقریب غزوۂ بدر کے بیان میں آنے والی ہے چونکہ قاعدہ یہ ہے کہ مجرم کا قتل امیر اور حاکم کی طرف منسوب ہوتا ہے جلاد اور سیاف (تلوار چلانے والے) کی طرف منسوب نہیں ہوتا اس لئے ارشاد فرمایا:

| | |
|---|---|
| فَلَمْ تَقْتُلُوْهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ قَتَلَهُمْ وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى ۚ (الانفال، آیۃ: ۱۷) | سو ان کو تم نے نہیں مارا بلکہ اللہ نے ان کو مارا اور آپ نے مشت خاک نہیں پھینکی جس وقت کہ آپ نے پھینکی لیکن وہ اللہ تعالیٰ نے پھینکی۔ |

یعنی ان باغیوں کے قاتل حقیقت میں ہم ہیں اور تم محض آلہ اور واسطہ ہو جس طرح تیر اور تلوار تمہارے افعال کے لئے آلہ اور واسطہ ہیں اسی طرح تم ہمارے افعال کے لئے مثل تیر اور کمان کے واسطہ اور مظہر ہو وقال ابو الطیب۔

---

[۵] التوبہ: آیۃ: ۵۲)

فانت حسام الملک واللہ ضارب وانت لواء الدین واللہ عاقد

پس تو تلوار ہے سلطنت کی اور اللہ مارنے والا ہے اور تو دین کا جھنڈا ہے ، اور اللہ اس کو باندھنے والا ہے بلکہ بجائے فرشتوں کے انسانوں کے ہاتھ سے جہاد و قتال کی شکل میں عذاب الٰہی کا ظہور ایک خاص رحمت ہے اس لئے کہ فرشتوں کے ذریعہ سے جن امتوں کو ہلاک کیا گیا ان کو پھر مہلت نہیں ملی۔ اور جن امتوں سے انبیاء و مرسلین اور ان کے متبعین نے جہاد و قتال کیا ان کو مہلت ملی سنبھلنے کا اور سننے کا اور حق میں غور اور فکر کرنے کا کافی اور وافی موقع ملا۔ چنانچہ بہت سے یہ دیکھ کر تائید ربانی اور حمایت رحمانی اور نصرت آسمانی اور ان حضرات کی حامی اور مددگار ہے اور خداوند ذوالجلال کے فرشتوں کا بے شمار لشکر ان کے دشمنوں کو غیظ و غضب کی نظروں سے دیکھ رہا ہے حق کے سامنے جھک پڑے اور سمجھ گئے کہ یہ خدا کے فرستادہ ہیں آسمان اور زمین بر اور بحر شجر اور حجر سب ان کی حمایت پر ہیں ان حضرات کے سامنے گردن تسلیم خم کرنے ہی میں سلامتی ہے اور جو ازلی شقی اور بدنصیب تھے وہ پھر بھی بے حیائی اور ڈھٹائی سے مقابلہ پر ڈٹے رہے ، نتیجہ یہ ہوا کہ دنیا میں بھی رسوا ہوئے اور آخرت کی ذلت کا تو پوچھنا ہی کیا دنیا میں دیکھ لیجئے کہ مراحم خسروانہ سے بڑے سے بڑا قصور معاف ہو سکتا ہے لیکن بغاوت کی سزا سوائے قتل اور حبس دوام کے کچھ نہیں۔ حالانکہ یہ بھی انسان ہے اور وہ بھی انسان۔

ایام معدودہ (چند روزہ) کی مجازی بادشاہت جرم بغاوت کو ناقابل عفو قرار دیتی ہے اور تمام عقلاء اس کو حق اور صواب ، بجا اور درست سمجھتے ہیں حالانکہ باغی شخص نہ بادشاہ کا مخلوق اور پیدا کیا ہوا ہے اور نہ ذرہ برابر کسی چیز میں اس کا محتاج ہے۔

معلوم پھر اس احکم الحاکمین اور رب العالمین اور خدائے ذوالجلال اور کبیر متعال اور اس کے وزراء و نائبین یعنی حضرات انبیاء و مرسلین سے بغاوت (کفر) کو کیوں معمولی اور حقیر سمجھتے ہو اور خداوند قدوس کے وزراء سے سرتابی کرنے والوں کی سرکوبی اور احکام الٰہیہ سے گردن کشی کرنے

والوں کی گردن کشی کو کیوں ظلم اور تعدی خیال کرتے ہو۔

سلاطین عالم کا اپنے مخالفوں پر فوج کشی کر کے کسی کو قتل کرنا اور کسی کو اسیر کرنا اور اُن کے مال اور اسباب کو ضبط کرنا اور پھر اُس مال کو خیر خواہان سلطنت اور وفاداران حکومت پر بطور انعام تقسیم کرنا۔ عین شان شوکت وسلطنت کا اقتضاء سمجھتے ہو، لیکن اس احکم الحاکمین اور شہنشاہِ سمٰوات وارضین سے بغاوت (کفر) کرنے والوں سے جہاد وقتال اور ان کو اسیر اور گرفتار کرنے اور اُن کے غلام بنانے اور اُن کے مال ومتاع کے ضبط کرنے پر اعتراض کرتے ہو۔

پس جس طرح جنگ میں دشمن کو جانی نقصان پہونچانا عین سیاست اور فوجی تدبیر کا کمال ہے اسی طرح دشمن کی جنگی اور مالی قوت پر قبضہ کر لینا بھی فوجی تدبیر کا کمال ہے۔ عجیب بات کہ یورپ دشمن کی مالی قوت پر قبضہ کرتا ہے تو اس کو سیاست اور فوجی تدبیر بتلایا جاتا ہے اور جب اسلام خدا کے باغیوں کی مالی قوت پر قبضہ کرنے کے لئے کوئی پیش قدمی کرتا ہے تو اُس کا نام لوٹ اور غارتگری ہو جاتا ہے۔ پھر یہ کہ جب جنگ میں دشمن کی جان ہی لے لینا جائز ہے تو پھر اس کے مال کے متعلق کیوں اس قدر شور وغوغا ہے، آخر اسلام نے جب کبھی کسی کاروانِ تجارت پر حملہ کرنے کے لئے پیش قدمی کی تو کیا وہ ان دشمنوں کا قافلہ نہ تھا کہ جو اسلام کی جان ومال کے دشمن تھے ایسے لوگوں کی جان ومال پر چھاپہ مارنے کے لئے پیش قدمی کرنا کس آئین اور قاعدہ سے معیوب ہے اور پھر جبکہ وہ چھاپہ مارنا مال حاصل کرنے کے لئے نہ ہو بلکہ فقط اس وجہ سے ہو کہ یہ لوگ خداوند ذوالجلال کے باغی اور سرکش ہیں علاوہ ازیں سلاطین عالم کی فوج کشی باعث صرف توسیع مملکت ہے جو سب کے نزدیک روا اور جائز ہے۔ اور حضراتِ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کا جہاد اور صحابہ کرام کا یہ تمام اقدام محض اعلاءِ کلمۃ اللہ اور اللہ کی حکومت قائم کرنے کے لئے تھا تاکہ احکام خداوندی کی بے حرمتی نہ ہو سکے اور اشرار خداوند کردگار کے احکام کا استہزار اور تمسخر نہ کر سکیں اور خدا کے نام لیوا اپنے مولائے حقیقی کا اطمینان کے ساتھ نام لے سکیں، کفار وفجار چاہے ایمان لائیں یا نہ لائیں مگر احکم الحاکمین اور شہنشاہ سمٰوات وارضین کے احکام کے اجراء وتنفیذ میں مزاحمت نہ کر سکیں۔

حضرت یوشع بن نون اور حضرت داؤد اور حضرت سلیمان اور حضرت انبیاء علیہم الصلوات و التحیات کا جہاد اسی غرض سے تھا اور حضرت مسیح بن مریم صلی اللہ علیہ وسلم قیامت کے قریب آسمان سے نازل ہونے کے بعد اسی غرض سے دجال اور اس کے لشکر کے ساتھ جہاد فرمائیں گے جیسا کہ مکاشفات یوحنا اور پولوس کے دوسرے خط تھسلنکیوں کے نام میں مصرح ہے۔ دنیا کی مہذب سے مہذب اگر یہ چاہے کہ بدوں حکومت و سلطنت اور بدون دبدبہ و سطوت کے اپنی عزت و ناموس کی حفاظت کر سکے تو ناممکن ہے یا کوئی حکومت اگر یہ چاہے کہ اپنی قلمرو سے مراسم قبیحہ اور رسوم باطلہ اور خیالات فاسدہ اور اوہام واہیہ کو بدون سیاست اور انتظام کے مٹا دے تو امکان سے باہر ہے۔

پند و نصیحت بے شک مؤثر ہے لیکن سلیم طبیعتوں کے لئے۔ آپ کتنی ہی اخلاص اور ہمدردی سے بہتر سے بہتر نصیحت فرمائیں لیکن ہٹ دھرم طبیعتیں کبھی اثر پذیر نہیں ہو سکتیں۔

بنی نوع انسان کی طبائع یکساں نہیں کسی کے لئے خدا نے کتاب آتاری اور کسی کے لئے لوہا اتارا۔

آج اگر ہزار واعظ مل کر یہ چاہیں کہ اپنی تقریر دلپذیر سے کسی قبیح رسم کو مٹا دیں تو نہیں مٹا سکتے مگر ایک شاہی فرمان وقت واحد میں ملک کے اس سرے سے اُس سرے تک اُس برائی کو مٹا سکتا ہے۔

نبی اکرم سید ولد آدم خاتم الانبیاء والمرسلین سیدنا و مولٰنا محمد صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین کو جب احکم الحاکمین اور شہنشاہ سمٰوات وارضین نے بشیر و نذیر بنا کر عالم کی ہدایت کے لئے مبعوث فرمایا تو اس وقت آپ بالکل تن تنہا تھے نہ کوئی آپ کا معین و مشیر تھا نہ کوئی آپ کا وزیر باتدبیر تھا۔

نبوت و رسالت کا اعلان فرمایا توحید ربانی کی دعوت دی کہ خداوند ذوالجلال کو ایک مانو اور ایک جانو ایک سمجھو، اُسی سے مانگو اُسی کے سامنے جھکو۔ ہر فحش اور بے حیائی اور ہر بری بات سے روکا اور محاسن اخلاق اور مکارم افعال کی ترغیب دی غرض یہ کہ آپ نے دنیا اور آخرت کی کوئی خیر اور بھلائی نہ چھوڑی کہ جس کی تعلیم و تلقین اور جس کا حکم نہ کیا ہو اور دنیا اور آخرت کی کوئی

برائی ایسی نہیں چھوڑی کہ جس سے منع نہ فرمایا ہو۔

سلیم طبائع نے آپ کے ارشاد سراپا ہدایت وارشاد کو گوشِ ہوش سے سُنا اور قبول کیا، اور جو ہٹ دھرم اور ضدی اور مال و دولت کے نشہ سے مخمور تھے ۔ انھوں نے فقط انکار اور تکذیب ہی پر کفایت نہ کی بلکہ تکلیف اور ایذا ر اور تمسخر اور استہزا پر تل گئے ۔ آپ کے اور آپ کے اصحاب کے ایذا رسانی میں کوئی دقیقہ نہ اٹھا رکھا ۔ جس کی تفصیل پہلے گذر چکی ۔ مگر آپ صبر اور تحمل فرماتے اُن گمراہوں کے لئے دعائے ہدایت فرماتے ۔ اللھم اھد قومی فانھم لا یعلمون ۔

اللہ جل جلالہ کی طرف سے آپ کو اور آپ کے اصحاب کو اس کی مطلق اجازت نہ تھی کہ مشرکین مکہ سے زبان سے یا ہاتھ سے کسی قسم کا انتقام یا بدلہ لیں ۔ بلکہ حکم یہ تھا،

| | |
|---|---|
| فَاعْفُوْا وَاصْفَحُوْا حَتّٰى يَاْتِىَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝ (البقرہ، آیۃ ۱۰۹) | پس معاف کرو اور درگزر کرو یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اس بارہ میں نیا حکم نازل فرمائے بے شک اللہ ہر چیز پر قادر ہے ۔ |

یہاں تک کہ آپ اور آپ کے صحابہ ہجرت کر کے مدینہ منورہ پہونچے اور جہاد کی اجازت نازل ہوئی ۔

# حکم جہاد

ابن عباسؓ[۱] اور ابو ہریرہ اور عائشہ صدیقہ اور ابو بکر صدیق ۔ زہری سعید بن جبیر ۔ مجاہد عروۃ بن زبیر ۔ زید بن اسلم ۔ قتادہ ۔ مقاتل بن حیان اور دیگر سلف سے یہ منقول ہے کہ جہاد کی اجازت

---

[۱] ۔ ابن عباس کی روایت مسند احمد اور ترمذی ۔ نسائی اور مستدرک وغیرہ میں مذکور ہے ۔ امام ترمذی نے اس کو حسن بتلایا ہے حاکم کہتے ہیں کہ بخاری اور مسلم کی شرط پر صحیح ہے ۔ زرقانی و زاد المعاد ۔ ابو ہریرہ کی روایت کو عبد الرزاق اور ابن منذر نے ذکر کیا ہے ۔ در المنثور صفحہ ۳۶۴ جلد ۴ اور حضرت عائشہؓ کی روایت نسائی میں باسناد صحیح مذکور ہے ۔ زرقانی صفحہ ۳۴ ج ۲ ابو بکر صدیق اور زہری اور سعید بن جبیر کا ذکر ، ابو بکر رازی خصاص نے احکام القرآن میں کیا ہے صفحہ ۲۵ ج ۱ اور مجاہد سے مقاتل تک تفسیر ابن کثیر صفحہ ۲۲۵ ج ۳ میں مذکور ہیں ۔

میں جو آیت سب سے پہلے نازل ہوئی وہ یہ آیت ہے۔

لہ أُذِنَ لِلَّذِينَ يُقَاتَلُونَ بِأَنَّهُمْ ظُلِمُوا ۚ وَإِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ نَصْرِهِمْ لَقَدِيرٌ ۝ الَّذِينَ أُخْرِجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ بِغَيْرِ حَقٍّ إِلَّا أَنْ يَقُولُوا رَبُّنَا اللَّهُ ۗ وَلَوْلَا دَفْعُ اللَّهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَبِيَعٌ وَصَلَوَاتٌ وَمَسَاجِدُ يُذْكَرُ فِيهَا اسْمُ اللَّهِ كَثِيرًا ۗ وَلَيَنْصُرَنَّ اللَّهُ مَنْ يَنْصُرُهُ ۗ إِنَّ اللَّهَ لَقَوِيٌّ عَزِيزٌ ۝ الَّذِينَ إِنْ مَكَّنَّاهُمْ فِي الْأَرْضِ أَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا الزَّكَاةَ وَأَمَرُوا بِالْمَعْرُوفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ۗ وَلِلَّهِ عَاقِبَةُ الْأُمُورِ ۝

(الحج، آیۃ: ۳۹-۴۱)

ایسے لوگوں کو جہاد و قتال کی اجازت دی گئی کہ جن سے کافر لڑتے ہیں۔ یہ اجازت اس لئے دی گئی کہ یہ لوگ بڑے مظلوم ہیں اور بے شک اللہ تعالیٰ ان کی مدد پر قادر ہے اور جن کی فتح و نصرت کا وعدہ کیا جا رہا ہے یہ وہ لوگ ہیں کہ جو اپنے گھروں سے بے وجہ نکالے گئے فقط اس وجہ سے کہ یہ کہتے ہیں کہ ہمارا رب اللہ ہے اور اگر اللہ تعالیٰ بعض کو بعض کیا مٹاتا رہتا تو پہلے زمانہ میں راہبوں کے خلوت خانے اور نصاریٰ اور یہود کے عبادت خانے اور اس زمانہ میں مسجدیں جن میں کثرت سے اللہ کا نام لیا جاتا ہے سب منہدم ہو چکی ہوتیں اور بیشک اللہ تعالیٰ مدد کرے گا اس شخص کی جو اس کے دین کی مدد کرے گا بیشک اللہ زبردست اور غالب ہے اور ہم ایسے لوگوں کی مدد کریں گے کہ اگر ہم ان کو روئے زمین کی بادشاہت اور حکومت بھی دیں تو ہماری جادۂ اطاعت سے ذرہ برابر منحرف نہ ہوں گے نمازوں کو قائم کریں گے اور زکوٰۃ دیں گے اور دوسروں کو ہر نیک کام کا حکم کریں گے اور ہر برائی سے منع کریں گے اور تمام امور کے انجام کا اللہ ہی کو اختیار ہے

لہ۔ علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ یہ آیت ۱۱ صفر ۲ھ میں نازل ہوئی۔ زرقانی ص۲۸۶ ج۱ اور بعض کے کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ قتال کی آیت کا نزول ہجرت کے پہلے سال میں ہوا۔

اور بعض علماء کا قول یہ ہے کہ پہلی آیت کہ جو قتال کے بارے میں نازل ہوئی وہ یہ آیت ہے یعنی وَقَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ الَّذِیْنَ یُقَاتِلُوْنَکُمْ ۔

اخرجہ ابن جریر من ابی العالیہ اور حاکم نے اکلیل میں یہ کہا ہے کہ آیت اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰی مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ط قتال کے بارے میں سب سے پہلے یہ آیت نازل ہوئی (زرقانی ص ج)

# جہاد کے اغراض و مقاصد

ان آیتوں میں حق جل و علا نے اجمالاً جہاد کے کچھ اغراض و مقاصد کا ذکر فرمایا ہے اور اشارۃً لوگوں کے اس شبہ کا بھی جواب دیا ہے کہ جو یہ کہتے ہیں کہ اسلام نے جہاد کی اجازت دیکر خونریزی کا دروازہ کھول دیا ہے ۔ خلاصہ جواب یہ ہے کہ جہاد ، اسلام کے ساتھ مخصوص نہیں انبیاء سابقین کو بھی جہاد کی اجازت دی گئی ۔ ورنہ اگر جہاد کی اجازت نہ دی جاتی تو اللہ کا نام لینا دشوار ہو جاتا ۔ اور تمام معابد منہدم کر دیئے جاتے ۔ اور خداوند ذو الجلال کی یہ قدیم سنت ہے کہ وہ اپنے مخلصین کو جہاد کا حکم دیتا رہا تاکہ مفسدین اور فتنہ پردازوں کے شر اور فساد کو دفع فرمائے ۔ کما قال تعالیٰ ۔

وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰکِنَّ اللّٰهَ ذُوْفَضْلٍ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ ۔ [1]

اگر اللہ بعض لوگوں کے شر اور فساد کو بعض لوگوں کے ہاتھ سے دفع نہ فرمائے تو تمام زمین میں فساد پھیل جاتا لیکن اللہ جہانوں پر بڑا ہی فضل فرمانے والا ہے کہ فتنہ اور فساد دفع کرنے کے لئے جہاد کی اجازت دی ۔

کند زنگے مست در کعبہ قے　اگر چوب حاکم بناشد زپے

[1] البقرہ ، آیۃ : ۲۵۱ ۔

ان آیتوں میں جہاد کی عام غرض وغایت کے علاوہ اس کی علت بھی بیان فرمائی ہے کہ صحابۂ کرام کو کیوں جہاد وقتال کی اجازت دی گئی۔ وہ یہ کہ ان پر طرح طرح سے ظلم وزیادتی کی گئی اور بے قصور اور بلا وجہ اپنے گھروں سے نکال دیئے گئے صرف اس کہنے پر کہ ہمارا پروردگار اللہ ہے اور جہاد کی اجازت سے فقط مشرکین مکہ کے پنجۂ ظلم سے چھڑانا مقصود نہیں بلکہ مقصود یہ ہے کہ اُن کی نصرت وحمایت کریں۔

وَ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی نَصْرِہِمْ لَقَدِیْرٌ ۝ [1] — اور بتحقیق اللہ تعالیٰ ان بے کسوں اور بے سروسامانوں کی فتح ونصرت پر قادر ہے۔

اور اس قادر مطلق کو یہ قدرت ہے کہ روئے زمین ان کے قبضہ میں دے اور اپنے احکام کے اجراء وتنفیذ کی مکنت وقدرت عطا فرمائیں تاکہ زمین پر دسترس پانے کے بعد خود بھی جان اور مال سے خدا کی عبادت اور بندگی کریں نماز کو قائم کریں اور زکوٰۃ دیں اور دوسروں کو بھی بھلی باتوں کا حکم کریں اور بُری باتوں سے منع کریں۔

یعنی جن لوگوں کو ہم نے جہاد کی اجازت دی ہے اور جن کی نصرت وحمایت کا وعدہ کیا ہے ان لوگوں کی شان یہ ہے کہ بادشاہ ہونے کے بعد سلاطین دنیا کی طرح عیش وعشرت میں مبتلا نہ ہوں گے بلکہ جان ومال سے خدا کے پورے مطیع اور فرمانبردار ہوں گے اور دوسروں کو ٹھیک راستہ پر چلائیں گے، نیک باتوں کا حکم کریں گے اور بُری باتوں سے منع کریں گے، غرض یہ کہ خود کامل ومکمل ہوں گے اور دوسروں کے لئے مکمل ہوں گے خود بھی ہدایت پر ہوں گے اور دوسروں کو بھی ہدایت لائیں گے۔ چنانچہ یہ اوصاف فاضلہ خلفاء راشدین میں علیٰ وجہ الکمال موجود تھے اور کیوں نہ ہوں جن کو خدا آسمانی بادشاہت کے لئے منتخب فرمائے اُن کے یہی اوصاف ہونے چاہئیں۔

چنانچہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ اس آیت میں حق جل شانہ نے

[1] الحج آیۃ: ۳۹۔

خلافت اور بادشاہت عطا فرمانے سے پہلے ہی اُن کی ثنا اور تعریف فرمائی کہ وہ خلیفہ اور بادشاہ ہونے کے بعد ایسے ہوں گے۔

# جہاد کی حقیقت

جہاد۔ جہد بمعنی طاقت سے مشتق ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ اپنی طاقت کو حاشا مال و دولت کے لئے نہیں۔ عصبیت اور قومیت اور وطنیت اور اظہار مردانگی و شجاعت اور توسیع سلطنت و مملکت کے لئے نہیں بلکہ محض اللہ کا بول بالا کرنے کے لئے اپنی طاقت کو پانی کی طرح بہا دینا اس کو اصطلاح شریعت میں جہاد کہتے ہیں۔

اعلاء کلمۃ اللہ (یعنی اللہ کا بول بالا کرنا) اگر مقصود نہ ہو بلکہ فقط مال و زر مطلوب ہو یا قطع نظر حق اور باطل سے وطن اور قوم کی حمایت مقصود ہو یا اپنی بہادری اور شجاعت کا اظہار منظر ہو تو اللہ اور اس کے رسول کے نزدیک وہ جہاد نہیں جہاد تو وہ ہے کہ جو محض خالص اللہ جل جلالہ کے رضا اور خوشنودی کے لئے ہو۔ دنیاوی اور نفسانی اغراض کے شائبہ سے بالکلیہ پاک ہو۔

## خلاصہ

یہ کہ خدا تعالیٰ کے وفاداروں کا خدا تعالیٰ کے باغیوں سے محض خدا کا باغی ہونے کی وجہ سے لڑنا اور اس کی راہ میں انتہائی جانبازی اور سرفروشی کا نام جہاد ہے بشرطیکہ وہ جانبازی اور سرفروشی محض اس لئے ہو کہ اللہ کا بول بالا ہو اور اس کے احکام بے حرمتی سے محفوظ ہو جائیں اور دنیا کا کسی قسم کا نفع مقصود نہ ہو۔ ایسی جانبازی اور سرفروشی کو شریعت اسلام میں جہاد کہتے ہیں۔

نشود نصیب دشمن کہ شود ہلاک تیغت ۔۔۔ سر دوستاں سلامت کہ تو خنجر آزمائی

اگر مال مقصود ہو یا نام مطلوب ہو یا بلا لحاظ اسلام قوم و وطن مقصود ہو تو شریعت میں

وہ جہاد نہیں بلکہ ایک قسم کی جنگ ہے، چنانچہ ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سوال کیا گیا، کہ انسان کبھی اظہار شجاعت کے لئے جنگ کرتا ہے اور کبھی قومی غیرت وحمیت کی بنا پر اور کبھی دنیاوی نمود اور شہرت کے لئے ان میں سے کونسی جنگ جہاد فی سبیل کا مصداق ہے تو ارشاد فرمایا:

مَنْ قَاتَلَ لِتَكُونَ كَلِمَةُ اللهِ هِيَ الْعُلْيَا فَهُوَ فِي سَبِيلِ اللهِ (بخاری مسلم)

جو شخص فقط اس لئے لڑے تاکہ اللہ ہی کا بول بالا رہے۔ بس وہ جہاد فی سبیل اللہ ہے۔

امام بخاری نے صحیح بخاری میں ایک باب منعقد فرمایا۔ باب لا یقال فلان شہید یعنی کسی کے متعلق قطعی طور پر یہ نہ کہا جائے کہ فلاں شخص شہید مرا۔ اس لئے کہ نیت اور خاتمہ کا حال کسی کو معلوم نہیں اور اس باب میں ایک واقعہ روایت کیا کہ کسی غزوہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مشرکین سے مقابلہ ہوا تو قزمان نامی ایک شخص صحابہ کرام کے لشکر میں تھا جو درپردہ منافق تھا اس نے اس لڑائی میں مشرکین کا خوب مقابلہ کیا۔ اور کارنمایاں دکھلائے سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ نے کہا یارسول اللہ

ما اجزأ منا اليوم احد كما اجزأ فلان۔

آج ہم میں سے کسی نے اتنا کام نہیں کیا جتنا کہ فلاں نے کیا

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سن کر فرمایا:

اما انه من اهل النار۔

آگاہ ہو جاؤ کہ وہ دوزخی ہے۔

بالآخر کافروں سے لڑتے لڑتے یہ شخص شدید زخمی ہوا اور زخموں کی تکلیف سے گھبرا کر خودکشی کر لی۔ حافظ عسقلانی اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں کہ اس حدیث کو ترجمۃ الباب سے مناسبت یہ ہے کہ اس شخص نے اللہ کے لئے قتال نہیں کیا تھا بلکہ قوم کے لئے قومی حمیت کے جوش میں قتال کیا تھا، اس لئے ایسا شخص شہید نہیں کہلایا جاسکتا۔ انتہی کلامہ معلوم ہوا کہ جو شخص نبی کی حمایت میں کافروں سے بھی جنگ کرے مگر خدا کے لئے نہیں بلکہ قوم اور وطن

کے لئے جنگ کرے تو ایسا شخص مجاہد اور شہید نہیں کہلایا جا سکتا چہ جائیکہ قومی اور وطنی بھائیوں کے ساتھ ہو کر اسلامی بھائیوں سے لڑنے کے لیے تیار ہو۔ حافظ بدرالدین عینی لکھتے ہیں کہ میدان قتال میں سب سے پہلے یہ شخص یعنی قزمان نکلا اور سب سے پہلے اس نے کافروں پہ تیر چلایا اور للکار کر یہ کہا کہ اے آلِ اوس اپنے حسب و نسب یعنی قبیلہ اور قوم کی حفاظت کے لئے قتال کرو قتادہ بن النعمان صحابی رضی اللہ عنہ کا جب اس شخص پر گذر ہوا تو اس کی نازک حالت کو دیکھ کر یہ کہا:

هنيئاً لك الشهادة۔ — اے قزمان تجھکو شہادت مبارک ہو۔

قزمان نے یہ کلمہ سن کر جواب دیا۔

انی واللہ ما قاتلتُ علی دین ما قاتلت الا علی الحفاظ — خدا کی قسم میں نے دین اسلام کے لیے قتال نہیں کیا۔ میں نے تو فقط قوم اور قبیلہ کی حفاظت کیلئے قتال کیا ہے۔

صاف مطلب یہ تھا کہ قوم اور وطن کے لیے جنگ کرنے اور اس راہ میں مارے جانے سے آدمی مجاہد اور شہید نہیں بنتا محض خدا کے لئے جو قتال خدا کے دشمنوں سے ہو اس میں مارے جانے سے شہید بنتا ہے۔

اس کے بعد اس شخص نے خودکشی کر لی۔ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان اللہ لیؤید هذا الدین بالرجل الفاجر۔ تحقیق اللہ تعالیٰ کبھی کبھی مرد فاجر اور کافر کے ذریعہ سے بھی دین کو قوت پہونچا دیتے ہیں یہ روایت عمدۃ القاری ص ۶۳۱ باب لا یقال فلان شہید میں مذکور ہے۔

حق جل شانہ کا ارشاد ہے۔

وَمَآ اَصَابَكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ — اور جو کچھ تم کو مصیبت پہنچی جس دن دو جماعتوں

---

ملہ۔ حافظ عسقلانیؒ کی اصل عبارت یہ ہے ووجہ اخذ الترجمۃ مسلکہم شہدوا بہ جاءنہ فی امر الجہاد فلو کان قتل لم یمتنع ان یشہدوا لہ بالشہادۃ وقد ظہر منہ انہ لم یقاتل للشہادۃ نما قاتل غضبا لقومہ فلا یطلق علی کل مقتول فی الجہاد انہ شہید لاحتمال ان یکون مثل ہذا فتح الباری ص ۶۹ ج ۶ کتاب الجہاد باب لا یقال فلان شہید۔

فَبِاِذْنِ اللّٰہِ وَلِیَعْلَمَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَلِیَعْلَمَ الَّذِیْنَ نَافَقُوْا وَقِیْلَ لَھُمْ تَعَالَوْا قَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَوِادْفَعُوْا ط ۵؎

یعنی کافروں اور مسلمانوں کا مقابلہ ہوا یعنی احد کے دن سو وہ اللہ کے حکم سے ہوا اور اس میں حکمت یہ تھی کہ مؤمنین مخلصین اور منافقین ایک دوسرے سے متمیز اور جدا ہو جائیں اس لئے کہ مصیبت کے وقت میں اخلاص اور نفاق ظاہر ہو جاتا ہے

اس دن منافقین سے یہ کہا گیا کہ آؤ خدا کی راہ میں خدا کے لئے قتال کرو اور اگر خدا کی راہ میں نہیں لڑتے تو قومی اور وطنی حمیت کے لئے اپنی قوم اور وطن اور مال اور اولاد کی حفاظت کے لئے دشمن کی مدافعت کرو۔

کیونکہ اگر دشمن کامیاب ہو گیا تو انتقام لینے میں مؤمنین اور منافقین کی تمیز نہ کرے گا اور عام مسلمانوں کی طرح تم کو بھی نقصان اٹھانا پڑے گا۔ یہ آیت رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی بن سلول کے بارے میں نازل ہوئی۔ غزوۂ احد میں مسلمانوں نے خدا کے لئے قتال کیا اور عبداللہ بن ابی اور دیگر منافقین نے جو قتال کیا تو محض قومی اور وطنی حمیت کی بنا پر دشمن کی مدافعت کی جس سے صاف معلوم ہوا کہ قوم اور وطن کے لئے دشمن کی مدافعت کرنے کا نام جہاد نہیں آیت شریفہ میں جو اَوِادْفَعُوْا کو قَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کا قسیم قرار دیا گیا ہے۔ اس کا یہی مطلب ہے جو ہم نے عرض کیا۔

صحیح بخاری میں عبداللہ بن عباس سے مروی ہے کہ کچھ مسلمان (جنگ بدر میں) مشرکین کی تعداد بڑھانے کے لئے اہل مکہ کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ میں نکلے اور بدر کی لڑائی میں یہ مسلمان جو کافروں کی فوج میں شریک تھے صحابہؓ کے ہاتھ سے مارے گئے تو ان کے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی۔

---

۵؎ آل عمران، آیۃ : ۱۶۶

اِنَّ الَّذِیْنَ تَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓىِٕكَةُ ظَالِمِیْٓ اَنْفُسِهِمْ قَالُوْا فِیْمَ كُنْتُمْ قَالُوْا كُنَّا مُسْتَضْعَفِیْنَ فِی الْاَرْضِ قَالُوْٓا اَلَمْ تَكُنْ اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوْا فِیْهَا فَاُولٰٓىِٕكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ وَسَآءَتْ مَصِیْرًا ۙ

(النساء، آیۃ : ۹۷)

تحقیق جن لوگوں کی فرشتوں نے روح قبض کی درانحالیکہ انھوں نے اپنی جان پر ظلم کیا تھا تو فرشتوں نے ان سے بطور زجر و توبیخ یہ کہا کہ تم کس حال میں تھے ان ظالموں نے کہا کہ ہم سرزمین کفر میں مغلوب اور مجبور تھے، فرشتوں نے کہا کہ کیا اللہ کی زمین وسیع نہ تھی کہ وطن کو چھوڑ کر وہاں چلے جاتے ایسے لوگوں کا ٹھکانہ جہنم ہے اور برا ٹھکانہ ہے۔

یہ آیت جن لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی یہ وہی لوگ تھے جنھوں نے باوجود دعوائے اسلام کے قوم اور وطن کے ساتھ ہوکر اسلام کا مقابلہ کیا۔ اور قومی اور وطنی کافروں کے لشکر میں ہوکر مسلمانوں سے لڑنے کے لئے نکلے۔ (اعاذنا اللہ من ذالک)

## خلاصۂ کلام

یہ کہ اسلامی حکومت قائم کرنے کے لئے جو جنگ کی جائے اس کا نام جہاد ہے اور وطنی کافروں کے ساتھ مل کر غیر وطنی کافروں سے بلالحاظ اسلام محض وطن کی آزادی کے لئے جنگ کرنے کا نام ہرگز ہرگز جہاد نہیں، حضرات انبیاء کرام نے اپنے ہم وطن کافروں سے نہ کبھی اتحاد کیا اور نہ ان کی ساتھ مل کر کوئی مشترک حکومت بنائی بلکہ اپنے اصحاب کرے کر ہجرت فرمائی اور اپنی قوم کے کافروں سے ہٹ کر اپنا الگ ٹھکانہ بنایا اور جہاد کی تیاری کی اور سب سے پہلے اپنی کافر قوم پر حملہ آور ہوئے اور اس کو فتح کیا۔ ہر رسول نے سب سے پہلے اپنی قوم کے کافروں سے جہاد کیا۔ غیر قوم کے کافروں سے بعد میں جہاد کیا۔ كَمَا قَالَ تَعَالٰى قَاتِلُوا الَّذِیْنَ یَلُوْنَكُمْ مِّنَ الْكُفَّارِ وَلْیَجِدُوْا فِیْكُمْ غِلْظَةً ۝ حضور پرنور کے تمام غزوات اور جہادات اپنی ہی قوم اور اپنے ہی خویش و اقارب اور اپنے ہی اعزا اور احباب

ہی سے تو تھے کسی غیر ملکی اور اجنبی قوم سے تو نہ تھے، جنگ بدر میں مہاجرین کے سامنے کسی کا باپ تھا اور کسی کا لختِ جگر اور کسی کا بھائی اور کسی کا چچا اور کسی کا ماموں اور عام رشتہ داری تو سبھی سے تھی محض اللہ اور اس کے رسول اور اس کے دین کے لئے صحابۂ کرام کی تیغ بے دریغ بے نیام تھی رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ واہ واہ۔ ایمان ایسے ہی عشق کا نام ہے جس کے سامنے لیلیٰ اور مجنوں کی تمام داستانیں گرد ہیں اور قرآن و حدیث جو ہجرت کے فضائل سے بھرا پڑا ہے اس ہجرت کا مطلب یہی تو ہے کہ خدا اور اس کے رسول کے لئے اپنے ماں اور باپ اور بیوی اور بچوں اور خویش واقارب سب کو چھوڑ دینا قوم اور وطن کا تو ذکر ہی کیا ہے، صحابہ کرام نے جب ہجرت کی تو جس کی رفیقۂ حیات اور محبوب بیوی نے کفر کو اسلام کے مقابلے میں ترجیح دی اور کفر کی حالت میں قوم اور وطن کی سکونت کو اختیار کیا تو اس صحابی نے عمر بھر کی رفیقۂ حیات کو طلاق دے دی اور بیوی، بچوں اور مال و دولت اور گھر اور بار چھوڑ کر نبی کے پیچھے ہو لئے اور مدینہ کا راستہ پکڑا رضی اللہ عنہم وحشرنا فی زمرتہم واماتنا علی حبہم وسیرتہم آمین یارب العالمین۔ اے میرے عزیزو اے میرے دوستو قومیت اور وطنیت ایک فتنہ ہے بُت پرستی کے بعد قوم پرستی اور وطن پرستی کا درجہ ہے۔ اور کفرٌ دون کفر اور شرکٌ دون شرک اور ظلمٌ دون ظلم کا مصداق ہے

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ اور اِنَّ الْکَافِرِیْنَ کَانُوْا لَکُمْ عَدُوًّا مُّبِیْنًا۔

کو پیشِ نظر رکھ کر مسلمانوں کو اپنا بھائی اور روئے زمین کے کل کافروں کو اپنا ایک دشمن سمجھو (نکتہ: حق تعالیٰ نے ان الکافرین (جو کہ جمع ہے) اس کی خبر عدوا مبینا ذکر فرمائی ہے جو کہ مفرد ہے اعداءً نہیں فرمایا، اشارہ اس طرف ہے کہ روئے زمین کے تمام کافر مسلمانوں کی عداوت میں بمنزلہ ایک دشمن اور بمنزلہ شخص واحد کے ہیں جس میں ذرہ برابر تعداد اور اختلاف نہیں۔ وَ اللہ لقد صدق اللہ العظیم وانا علیٰ ذالک من الشاھدین والمشاھدین۔

## قوم پرستوں کا ایک مغالطہ

قوم پرستوں کا یہ کہنا کہ ایک وطن اور ایک ملک کے باشندے سب ایک قوم ہیں۔

یہ ان کا ایک مغالطہ اور دھوکہ ہے، اس گروہ کا ایک خاص نظریہ اور خاص عقیدہ ہے جو شخص اس عقیدہ اور نظریہ میں ان کا موافق اور ہم خیال ہے وہ ان کا دوست ہے اگرچہ وہ دوسرے ملک اور دوسرے وطن کا باشندہ ہو اور جو شخص اس نظریہ اور اس عقیدہ میں ان کا مخالف ہو ان کا دشمن ہے اگرچہ وہ ان کا باپ یا بیٹا یا بھائی یا استاد ہی کیوں نہ ہو۔

مشرق اور مغرب کے باشندے جو اشتراکی عقیدہ رکھتے ہوں وہ دونوں باوجود بعد المشرقین کے قریب اور ایک ہیں اور دو حقیقی بھائی ایک گھر کے رہنے والے اگر مختلف المسلک ہوں تو وہ دونوں ایک دوسرے سے غایت درجہ بعید ہیں معلوم ہوا کہ اتحاد کا دار و مدار وطنیت اور قومیت پر نہیں بلکہ اتحاد کا معیار اور مدار اتحاد مسلک پر ہے پس اگر شریعت اتحاد اور اخوت کا مدار اسلام اور کفر پر رکھتی ہے تو اس کو تعصب اور تنگ نظری کیوں بتاتے ہو۔

شریعت کے کل احکام اسی ایمان اور کفر کی تقسیم پر مبنی ہیں مسلمان اور کافر ایک دوسرے کا وارث نہیں اسی اسلامی تعلق سے بلال حبشی اور صہیب رومی اور سلمان فارسی، اسلامی برادری میں شامل ہو گئے اور ابوجہل اور ابولہب باوجود قرابت قریب کے بعید ہو گئے اور ابوطالب جیسا جاں نثار چچا اسلام نہ قبول کرنے کی وجہ سے نماز جنازہ اور مقابر مسلمین میں دفن سے محروم رہا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب ابوطالب کے لئے دعاء مغفرت کا ارادہ فرمایا تو ممانعت کی آیت نازل ہو گئی۔ مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ○ اور قیامت تک کے لئے حکم نازل ہو گیا کہ کافر اور مشرک رشتہ داروں کے لئے دعاء مغفرت بھی جائز نہیں۔

فومن احب لا عصینك فی الهوی
قسماً به و بحسنه و بهائه

# آدابِ جہاد

(۱)۔ جب جہاد کے لئے گھر سے نکلو تو اللہ کا نام لے کر نکلو۔

(۲)۔ اتراتے ہوئے اور اکڑتے ہوئے نہ نکلو۔

(۳)۔ آپس میں ایک دوسرے سے جھگڑا نہ کرو۔ اللہ اور اُس کے رسول کی اطاعت کو ہر وقت پیشِ نظر رکھو۔

(۴)۔ مقابلہ کے وقت ثابت قدم رہو۔ صبر اور تحمل سے کام لو۔

(۵)۔ عین معرکۂ قتال میں بھی اللہ کے ذکر سے غافل نہ ہو جس کے لئے جانبازی اور سرفروشی کرنے نکلے ہو ایک لمحہ کے لئے اس سے غفلت نہ ہو قال تعالیٰ۔

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا لَقِيْتُمْ
فِئَةً فَاثْبُتُوْا وَاذْكُرُوا اللّٰهَ
كَثِيْرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ. وَاَطِيْعُوا
اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَنَازَعُوْا
فَتَفْشَلُوْا وَتَذْهَبَ رِيْحُكُمْ
وَاصْبِرُوْا اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ
وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ خَرَجُوْا
مِنْ دِيَارِهِمْ بَطَرًا وَّرِئَآءَ النَّاسِ
وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ
وَاللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ ۱؎

اے ایمان والو جب کافروں کی جماعت سے تمہارا مقابلہ ہو تو اُمورِ ذیل کو ملحوظ رکھو۔
(۱) جہاد میں ثابت قدم رہو۔
(۲)۔ اور کثرت سے اللہ کا ذکر کرو تاکہ اس کے نام کی برکت سے تم کامیاب ہو۔
(۳)۔ اور ہر امر میں اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت اور فرمانبرداری کو ملحوظ رکھو۔
(۴) اور آپس میں جھگڑا نہ کرو کہ اس سے تم بزدل ہو جاؤ گے اور تمہاری ہوا اکھڑ جائے گی
(۵)۔ اور ان کافر لوگوں کی طرح مت ہو جاؤ کہ (جو اسی واقعہ بدر میں) اپنے گھروں سے

۱؎ الانفال، آیۃ ۴۵-۴۷۔

اتراتے ہوئے اور دکھلاتے ہوئے نکلے ہیں اور لوگوں کو خدا کے راستے سے روکنا چاہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کے اعمال کا محیط ہے۔

(۶)۔ اپنی کثرت اور ساز و سامان پر کبھی مغرور نہ ہو اور قلت سے کبھی گھبراؤ نہیں ہر حال میں خداوند ذوالجلال پر اعتماد اور بھروسہ رکھو۔ فتح و نصرت کا مالک صرف اسی کی ذات کو جانو، کما قال تعالیٰ۔

| | |
|---|---|
| لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ فِيْ مَوَاطِنَ كَثِيْرَةٍ . وَّيَوْمَ حُنَيْنٍ اِذْ اَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ تُغْنِ عَنْكُمْ شَيْئًا وَّضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُمْ مُّدْبِرِيْنَ ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْكَافِرِيْنَ ؎۱ | تحقیق اللہ تعالیٰ نے بہت میدانوں میں تمہاری مدد کی اور حنین کے دن جب تمہاری کثرت نے تم کو خود پسندی میں مبتلا کر دیا تو تم کو تمہاری کثرت ذرہ برابر کام نہ آئی اور زمین باوجود وسیع ہونے کے تم پر تنگ ہو گئی، پھر تم پشت پھیر کر بھاگ پڑے اللہ تعالیٰ نے اپنی سکینت اور طمانیت کو اتارا اپنے رسول پر اور ایمان والوں پر اور ایسے لشکر اتارے جن کو تم نہیں دیکھتے تھے اور کافروں کو سزا دی اور یہی سزا ہے کافروں کی۔ |

(۷) جب سوار ہونے لگو تو اللہ کی نعمت کو یاد کرو کہ اس نے تمہاری آسائش کے لئے یہ سامان سفر پیدا فرمایا اور یہ پڑھو۔

| | |
|---|---|
| سُبْحَانَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ۝ وَاِنَّا اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ۝ ؎۲ | پاک ہے وہ ذات جس نے ان جانوروں کو ہماری سواری کے لئے مسخر کر دیا ورنہ ہم میں اس کی طاقت نہ تھی اور تحقیق ہم سب اللہ کی طرف لوٹنے والے ہیں۔ |

؎۱۔ التوبہ، آیۃ: ۲۵-۲۶۔ ؎۲ زخرف، آیۃ: ۱۴

(۸)۔ جب کسی بلندی پر چڑھو تو خداوند ذوالجلال کی عظمت و کبریائی کا خیال کرکے اللہ اکبر کہو اور جب پستی اور نشیب کی طرف اترو تو سبحان اللہ کہو۔ کہ وہ ہر پستی سے پاک اور منزہ ہے۔

(۹)۔ اگر اللہ اپنے فضل سے فتح و ظفر نصیب فرمائے تو امیر لشکر کو چاہیے کہ مجاہدین کی صفیں قائم کرکے ان الفاظ میں اللہ کا شکر اور اس کی حمد و ثنا کرے اور تمام لشکر آمین کہے۔

اللھم لک الحمد کلہ لا قابض لما بسطت ولا باسط لما قبضت ولا ھادی لمن اضللت ولا مضل لمن ھدیت ولا معطی لما منعت ولا مانع لما اعطیت ولا مقرب لما باعدت و لا مباعد لما قربت اللھم ابسط علینا من برکاتک و رحمتک و فضلک و رزقک۔ (رواہ النسائی و ابن حبان)

(۱۰)۔ فتح و نصرت کے بعد بطور فخر یہ نہ کہو کہ ہم نے فتح کیا بلکہ اللہ کی طرف منسوب کرو کہ اس نے محض اپنے فضل اور رحمت سے ہم کو فتح دی۔

چنانچہ حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب جہاد سے واپس ہوتے تو یہ کلماتِ توحید آپ کی زبان پر ہوتے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ' اٰيِبُوْنَ تَائِبُوْنَ عَابِدُوْنَ سَاجِدُوْنَ سَائِحُوْنَ لِرَبِّنَا حَامِدُوْنَ صَدَقَ اللّٰهُ وَعْدَهٗ ۔ وَ نصر عَبْدَهٗ وَهزم الاحزاب وَحدهٗ۔ (بخاری، مسلم، ترمذی، نسائی)

(۱۱)۔ کتا اور گھنٹا اور باجا ہمراہ نہ ہو۔ جس قافلہ میں یہ چیزیں ہوتی ہیں۔ فرشتے ان کے ہمراہ نہیں ہوتے۔ (رواہ مسلم عن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ)

یعنی عیش و طرب کا کوئی سامان ساتھ نہ ہو۔

ناظرینِ کرام غور فرمائیں کہ اسلامی جہاد کی یہ شان ہے کہ دیکھنے میں مجاہدین کا لشکر ہے اور در پردہ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کے عاشقوں کا ایک گروہ جا رہا ہے۔

# جہاد کی اقسام

جہاد کی مختلف قسمیں ہیں، جہاد کی ایک قسم دفاع ہے جس کو دفاعی جہاد کہتے ہیں یعنی کافروں کی کوئی قوم ابتداءً تم پر حملہ آور ہو تو تم اس کی مدافعت کے لئے ان کا مقابلہ کرو جہاد کی اس قسم کو حق تعالیٰ نے اس طرح بیان فرمایا ہے۔

وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللهِ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا إِنَّ اللهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ۝ [۱]

اور قتال کرو خدا کی راہ میں ان لوگوں سے جو تم سے جنگ کرتے ہیں اور زیادتی مت کرو تحقیق اللہ تعالیٰ زیادتی کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

أُذِنَ لِلَّذِينَ يُقَاتَلُونَ بِأَنَّهُمْ ظُلِمُوا وَإِنَّ اللهَ عَلَىٰ نَصْرِهِمْ لَقَدِيرُ الَّذِينَ أُخْرِجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ بِغَيْرِ حَقٍّ إِلَّا أَنْ يَقُولُوا رَبُّنَا اللهُ ۝ [۲]

مسلمانوں کو ان کافروں سے جہاد و قتال کی اجازت دی گئی کہ جو کافر مسلمانوں سے لڑتے ہیں اس وجہ سے کہ مسلمان ستم رسیدہ ہیں اور بیشک اللہ تعالیٰ مسلمانوں کی مدد پر قادر ہے یہ مسلمان اپنے گھروں سے محض بے وجہ نکالے گئے سوائے اس کے کوئی وجہ نہ تھی کہ وہ یہ کہتے تھے کہ ہمارا پروردگار ایک اللہ ہے

جہاد کی دوسری قسم۔ اقدامی جہاد ہے یعنی جبکہ کفر کی قوت اور شوکت سے اسلام کی آزادی کو خطرہ ہو تو ایسی حالت میں اسلام اپنے پیروؤں کو یہ حکم دیتا ہے کہ تم دشمنانِ اسلام پر جارحانہ حملہ اور ہاجمانہ اقدام کرو کیونکہ جب دشمنوں کی طرف سے خطرہ ہو تو اور احتیاط اور حفظ ماتقدم کا مقتضا یہی ہے کہ تم ان پر جارحانہ اقدام کرو تاکہ اسلام اور مسلمان کفر اور شرک کے فتنہ سے محفوظ ہو جائیں اور بغیر کسی خوف و خطر کے امن و عافیت کے ساتھ خداوند ذوالجلال کے احکام

---

[۱] - البقرہ، آیۃ: ۱۹۰ - [۲] - الحج، آیۃ: ۳۹ -

کو بجا لاسکیں اور کوئی قوت وطاقت ان کو ان کے سچے دین سے نہ ہٹا سکے اور نہ پھیر سکے اور نہ کوئی طاقت قانونِ خداوندی کے اجراء وتنفیذ میں مزاحم ہوسکے۔ ایسے موقع پر عقل اور فراست تدبیر اور سیاست کا یہی مقتضی ہے کہ خطرہ کو پیش آنے سے پہلے ختم کردیا جائے، اس انتظار میں رہنا کہ جب خطرہ سر پر آجائے گا اس وقت مدافعت کریں گے یہ اعلیٰ درجہ کی حماقت اور سفاہت ہے جس طرح شیر اور چیتے کو حملہ کرنے سے پہلے ہی قتل کردینا اور کاٹنے سے پہلے ہی سانپ اور بچھو کا سر کچل دینا ظلم نہیں بلکہ اعلیٰ درجہ کا تدبر اور انجام بینی ہے، اسی طرح کفر اور شرک کا سر اٹھانے سے پہلے ہی سر کچل دینا اعلیٰ درجہ کا تدبر ہے، چور اور قزاق یا درندے اگر کسی جنگل اور بیابان میں جمع ہوں تو عقل اور دانائی کا مقتضی یہ ہے کہ قبل اس کے وہ شہر کا رخ کریں ان کو آبادی کا رخ کرنے سے پہلے ہی ختم کردیا جائے درندوں کے قتل میں اقدام ہی عقل اور دانائی ہے اور فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِينَ حَيْثُ وَجَدْتُمُوهُمْ اور اَيْنَمَا ثُقِفُوْٓا اُخِذُوْا وَقُتِّلُوْا تَقْتِيْلًا میں اسی قسم کے کافر مراد ہیں۔ درندوں کے قتل میں دفاع کا تصور کرنا اور یہ سوچنا کہ جب یہ درندے مل کر ہم پر حملہ آور ہوں گے اس وقت ہم ان کی مدافعت کریں گے، اس قسم کا تصور اہل عقل کے نزدیک کھلی ہوئی حماقت اور نادانی ہے حق جل شانہ کے اس ارشاد سراپا رشاد وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ میں اس قسم کا جہاد مراد ہے، یعنی اے مسلمانو تم کافروں سے یہاں تک جہاد وقتال کرو کہ کفر کا فتنہ باقی نہ رہے اور اللہ کے دین کو پورا غلبہ حاصل ہوجائے۔ اس آیت میں فتنہ سے کفر کی قوت اور شوکت کا فتنہ مراد ہے اور وَيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ سے دین کا ظہور اور غلبہ مراد ہے جیسا کہ دوسری آیت میں ہے لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ یعنی دین کو اتنا غلبہ اور قوت حاصل ہوجائے کہ کفر کی طاقت سے اس کے مغلوب ہونے کا احتمال باقی نہ رہے اور دین اسلام کو کفر کے فتنہ اور خطرہ سے بالکلیہ اطمینان حاصل ہوجائے۔

اب رہا یہ امر کہ دین اسلام کو کفر کے فتنہ سے کس طرح اطمینان حاصل ہوسکتا ہے، سو اس اطمینان کی تین صورتیں ہیں ایک صورت تو اطمینان کی یہ ہے کہ کفار مسلمانوں کے سامنے ہتھیار

قتال دیں اور مسلمانوں کی رعایا بن کر اور جزیہ دے کر اسلامی حکومت کے زیر سایہ رہنا منظور کریں یا بجائے جزیہ کے مسلمانوں کے رقیق یعنی غلام بن کر رہیں۔

دوسری صورت اطمینان کی یہ ہے کہ کافر مسلمانوں سے پُرامن معاہدہ کریں تیسری صورت استیمان کی ہے یعنی کافر مسلمانوں سے امن اور پناہ طلب کر کے اُن کی پناہ میں آجائے۔ ان صورتوں میں ایسے کافروں سے جہاد و قتال کا حکم اُٹھ جاتا ہے شریعت اسلامیہ میں جہاد کا حکم کفارہ محاربین کے ساتھ مخصوص ہے، کافر ذمی اور مستامن کے احکام دوسرے ہیں۔

جو غیر مسلم اسلامی حکومت میں رہتے ہوں وہ از روئے احکام اسلام عدالتی اور شہری احکام میں مسلمانوں کے برابر ہیں، ان کی جان و مال اور آبرو کی حفاظت مسلمانوں اور اسلامی حکومت پر فرض ہے بشرطیکہ غداری اور خفیہ سازشیں نہ کریں اور دشمن اور غیر دشمن۔ محارب اور غیر محارب کے احکام میں فرق تمام عقلاء کے نزدیک مسلّم ہے۔

**جہاد کی مثال**:۔ جہاد کی مثال اس طرح سمجھے کہ جب کسی کے ہاتھ میں پھنسی یا پھوڑا نکل آئے تو پہلا درجہ مرہم کا ہے کہ اس کے لگانے سے فاسد مادہ نکل جائے یا تحلیل ہو جائے دوسرا درجہ نشتر کا ہے کہ شگاف دے دیا جائے۔ تیسرا درجہ یہ ہے کہ ڈاکٹر اس عضو کو کاٹ تاکہ دوسرے اعضاء صحیحہ اس سے متاثر نہ ہوں۔

ایسی صورت میں اگر ڈاکٹر کسی کا ہاتھ یا پیر کو کاٹ دے تو سب اس کے ممنون و مشکور ہوتے ہیں اور گرانقدر فیس کا ہدیہ اور نذرانہ پیش کرتے ہیں اور مدت العمر اس کی مدح میں رطب اللسان رہتے ہیں کہ اس نے اس عضو کو کاٹ کر باقی اعضاء کو گلنے اور سڑنے سے بچا لیا اور کوئی شخص ڈاکٹر کے اس فعل کو وحشیانہ اور ظالمانہ فعل نہیں کہتا اسی طرح اطباء روحانی (انبیاء و رسل) اوّلاً کفر کے دنبل (پھوڑے) پر وعظ و نصیحت کا مرہم رکھتے ہیں اور اگر اس سے فائدہ نہ ہو اور عضو کے صحیح ہونے کی اُمید منقطع ہو گئی اس کے برعکس یہ خطرہ ہو جائے کہ یہ مرض متعدی ہو کر دوسرے اعضاء یعنی اہل ایمان کو بھی خراب کر دے گا تو پھر اس عضو کو کاٹ

ڈالتے ہیں تاکہ باقی اعضاء اُس کے ضرر سے محفوظ ہو جائیں اور یہ خبیث مادہ آگے نہ بڑھنے پائے۔

**دوسری مثال**:۔ چوروں اور رہزنوں کی سرکوبی حکومت کے لوازم اور فرائض میں سے ہے اگر نہ کی جائے تو نظام حکومت درہم برہم ہو جاتے۔ اسی طرح جو لوگ دولتِ ایمان کے رہزن ہوں اور یہ چاہتے ہوں کہ ہم سے ایمان اور حق کی دولت لوٹ کرلے جائیں اور اس امر کے خواہشمند ہوں کہ معاذ اللہ۔ اہلِ حق کو بھی اپنے جیسا رہزن اور قزاق یعنی کافر بنالیں اور خداوند ذوالجلال کے وفاداروں کی فہرست سے اپنا نام کٹا کر باغیوں کی جماعت میں شامل ہو جائیں تو ایسے لوگوں سے بھی جہاد و قتال کرنا عین حکمت اور عین مصلحت ہوگا بلکہ فرض اور واجب ہوگا اور شریعت کے لوازم اور فرائض میں سے ہوگا کہ ان قزاقوں کا قلع قمع کرے۔

**جہاد کی غرض و غایت**:۔ جہاد کے حکم سے خداوند قدوس کا یہ ارادہ نہیں کہ کافروں کو موت کے گھاٹ اتار دیا جائے بلکہ مقصود یہ ہے کہ اللہ کا دین۔ دنیا میں حاکم بن کر رہے اور مسلمان عزت کے ساتھ زندگی بسر کریں اور امن و عافیت کے ساتھ خدا کی عبادت اور اطاعت کر سکیں کافروں سے کوئی خطرہ نہ رہے کہ اُن کے دین میں خلل انداز ہو سکیں۔

اسلام۔ اپنے دشمنوں کے نفس وجود کا دشمن نہیں بلکہ ان کی ایسی شوکت و حشمت کا دشمن ہے کہ جو اسلام اور اہل اسلام کے لئے خطرہ کا باعث ہو۔

دنیا کی مہذب اور متمدن قومیں اس بات کو تسلیم کرتی ہیں کہ اپنی جان و مال عزت اور آبرو کی حفاظت کے لئے جنگ کرنا انسان کا فطری حق ہے اور ایک شریفانہ اور بہادرانہ خیال ہے لیکن نہ معلوم مسلمانوں کے لئے اس حق کے تسلیم کرنے میں کیوں بخل کیا جاتا ہے۔

دنیا کی ہر مہذب اور متمدن سیاسی پارٹی ہر جائز اور ناجائز جھوٹ اور سچ مکر اور فریب جس طرح بھی ممکن ہو اپنے تفوق اور اقتدار کی طلب گار ہے اور اپنے مخالفین کو زیر کرنے میں جو حربہ بھی استعمال کیا جائے اس کا نام سیاست اور تدبر رکھتی ہے لیکن اگر حق اور حقانیت، جائز طریق اور غایت عدل اور نہایت انصاف کے ساتھ باطل پر اپنا اقتدار قائم کرنا چاہتا ہے۔

تو خود غرضوں کی پارٹیاں اس کا نام تعصب اور مذہبی جنون رکھتی ہیں۔

سبحان اللہ۔ جس دینِ حق میں اپنے دشمنوں پر جھوٹ بولنا اور ان پر تہمت لگانا اور ان پر ظلم و ستم کرنا حرام ہے اور دنیا کے جان و مال اور عزت اور آبرو کی حفاظت اس کا اوّلین فریضہ اور مقصد ہے اس کے تفوق اور برتری اور اس کے حاکمانہ اقتدار پر یہاں خود غرض پارٹیوں اور سیاسی چوروں اور قزاقوں کا کیا منہ ہے کہ اس دینِ برحق کی عادلانہ جدوجہد میں کچھ لب کشائی کر سکیں۔

جہاد اسلامی کا مقصد یہ ہے کہ حق اور حقیقی عدل و انصاف دنیا کا حاکم بن کر رہے اور خود غرض افراد یا پارٹیوں دنیا کے امن کو خراب نہ کر سکیں۔

جس جنگ کا مقصد یہ ہے کہ عدل و انصاف اور امانت و صداقت کی حفاظت ہو جائے اور رشوت خواری اور چوری اور بدکاری اور زناکاری اور بداخلاقی اور بے حیائی اور تمام برائیوں اور خود غرضیوں کا قلع قمع ہو جائے ایسی جنگ بربریت نہیں بلکہ اعلیٰ ترین عبادت ہے اور خلق خدا پر انتہائی شفقت و رحمت ہے۔

اور قرآن کریم میں جو جزیہ کا حکم مذکور ہے اس سے مقصد یہی ہے کہ کفر اور باطل کا زور ٹوٹ جائے اور حق اور عدل کے برتری اور حکمرانی کے سامنے باطل اپنی گردن جھکا دے آیت جزیہ میں حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صَاغِرُوْنَ۔ صغار سے ایسی ہی ذلت اور کمتری مراد ہے اور ایسے جزیہ دینے والوں کو اصطلاح شریعت میں ذمی اور معاہد اس لئے کہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسول نے ان کی جان و مال کی حفاظت کی ذمہ داری لی ہے۔

# اسلام اور جبر

جہاد لوگوں کو جبراً مسلمان بنانے کے لئے نہیں بلکہ اسلام کی عزت اور ناموس کی حفاظت کے لئے ہے اور دنیا کی کوئی قوم اور عالم کا کوئی مذہب بدون حکومت کے اپنی حفاظت

نہیں کر سکتا مخالفین اسلام، آسمان اور زمین کو سر پہ اٹھائے ہوئے ہیں اور زبان اور قلم سے یہ ڈھنڈورا پیٹتے رہتے ہیں کہ اسلام بزورِ شمشیر پھیلا۔ ان کو یہ معلوم نہیں کہ شریعت اسلامیہ میں مسلمان وہ شخص کہلاتا ہے کہ جو برضا و رغبت حقانیت اسلام کا زبان سے اقرار اور دل سے اس کی تصدیق کرے اور جو شخص کسی طمع اور لالچ یا کسی خوف اور ہراس سے اسلام کا محض زبان سے اقرار کرے اور دل سے اس کی تصدیق اور اعتقاد نہ رکھے تو وہ شخص شریعت اسلامیہ میں مسلمان نہیں بلکہ منافق کہلائے گا۔ اور ظاہر ہے کہ یہ اعتقاد جازم اور یقین تام (جو اسلام کا جزء لاینفک بلکہ اسکی عین حقیقت ہے) کسی جبر و اکراہ سے حاصل نہیں ہو سکتا اور نہ کسی ترغیب و ترہیب سے، اور نہ کسی تحریص و تخویف سے۔ زبان اگرچہ جبر و اکراہ سے کسی شئ کا اقرار کرے مگر قلب جب ہی تصدیق کر سکتا ہے کہ جب اس کو براہین اور دلائل سے اس کا حق ہونا منکشف ہو جائے عالم کی تمام قوتیں بھی اگر یہ چاہیں کہ جبر و اکراہ سے کسی کے قلب کو مطمئن کر دیں تو ناممکن اور محال ہے، تیغ و تبر اور خنجر سے کوئی عقیدہ قلب میں نہیں اتر سکتا۔ اور غالباً اس واضح حقیقت کا کوئی معمولی سے معمولی عقل والا بھی انکار نہیں کر سکتا لہٰذا یہ کہنا کہ اسلام بزورِ شمشیر پھیلا ہے بالکل غلط ہے۔

(۲)۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ کا کفارِ مکہ کے ہاتھ سے مسلسل تیرہ سال تک طرح طرح کے مصائب و آلام برداشت کرنا، ماں باپ خویش و اقارب سب کو اسلام کی خاطر چھوڑ بیٹھنا اس امر کی واضح اور روشن دلیل ہے کہ انھوں نے اسلام کو بہ ہزار رضا و رغبت قبول کیا تھا اور اسلام کی حلاوت و شیرینی ان کے دلوں میں ایسی اتر چکی تھی کہ جس نے دنیا کے تلخ سے تلخ مصائب کو شیریں اور لذیذ بنا دیا تھا اور اتنا لذیذ بنایا کہ جان و مال سب ہی اس پر قربان کر ڈالا۔ مخالفین اور معترضین ذرا بتلائیں تو سہی کہ جو شئ بجبر و اکراہ اور گردن پر تلوار رکھ کر منوائی جاتی ہے کیا اس کی یہی شان ہوتی ہے۔

(۳)۔ نیز شریعت اسلامیہ کا مقصد یہ ہے کہ لوگ برضا و رغبت اس کے احکام کی تصدیق کریں تاکہ ثواب اور نجات اخروی اس پر مرتب ہو سکے بندہ ایمان اختیاری کا مکلف

ہے، اللہ اور اس کے رسول کے نزدیک وہی ایمان اور اسلام معتبر ہے کہ جو دل سے ہو، جباری اور اضطراری ایمان کا اعتبار نہیں اسی وجہ سے ارشاد ہے

| | |
|---|---|
| وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَاٰمَنَ مَنْ فِي الْاَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِيْعًا ؕ اَفَاَنْتَ تُكْرِهُ النَّاسَ حَتّٰى يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ۝ لہ | اگر خدا چاہتا تو تمام روئے زمین والے ایمان لے آتے۔ کیا آپ لوگوں پر جبر کر سکتے ہیں کہ وہ سب مومن ہو جائیں۔ |
| فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ ۝ لہ | جو چاہے ایمان لائے اور جس کا دل چاہے وہ کفر کرے۔ حق واضح ہے جبر کی ضرورت نہیں |

(۴)۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت نبوت کا اعلان فرمایا اور لوگوں کو اسلام کی دعوت دی اس وقت تنِ تنہا تھے کوئی حکومت اور سلطنت آپ کے پاس نہ تھی، نہ ہاتھ میں کوئی تلوار تھی جس سے نہ ایمان لانے والوں کو ڈراتے ہوں غیروں کا ذکر کیا ذکر کنبہ اور خاندان جو انسان کا حامی اور مددگار ہوتا ہے وہی آپ کا جانی دشمن اور خون کا پیاسا ہو گیا تھا ظلم و ستم کی کوئی نوع اور کوئی قسم ایسی باقی نہ چھوڑی کہ جس کا آپ پر اور آپ کے اصحاب پر تجربہ نہ کر لیا ہو۔ اگر وحی ربانی آپ کی تسلی اور دلاسا نہ کرتی تو پھر ان مصائب و نوائب کا تحمل تقریباً ناممکن تھا۔ ایسی حالت میں کیسے جبر اور اکراہ ممکن ہے۔

(۵)۔ بعثت کے بعد مکہ مکرمہ میں تیرہ سال آپ کا قیام رہا۔ اسی زمانے میں اور اسی حالت میں صدہا قبائل اسلام کے حلقہ بگوش ہوئے، ابوذر غفاری شروع ہی زمانے میں مسلمان ہوئے اور جب واپس ہوئے تو ان کی دعوت سے نصف قبیلۂ غفار مسلمان ہو گیا۔ ہجرت سے قبل تراسی ۸۳ مرد اور اٹھارہ ۱۸ عورتوں نے (کہ جو مشرف باسلام ہو چکے تھے) کفار مکہ کی ایذاؤں سے تنگ آکر حبشہ کی طرف ہجرت کی۔ نجاشی شاہ حبشہ جعفر طیار کی تقریر سن کر مشرف باسلام ہوا۔ ہجرت سے قبل مدینہ کے ستر ۷۰ آدمیوں نے مقامِ منیٰ میں آپ کے دستِ مبارک پر بیعت

لہ۔ یونس، آیۃ: ۹۹ لہ۔ الکہف، آیۃ: ۲۹

کی مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے وعظ سے ایک ہی دن میں تمام قبیلۂ بنی عبد الاشہل مدینہ منورہ میں مشرف باسلام ہوا بعد ازاں باقی ماندہ انصار بھی مشرف باسلام ہو گئے۔

یہ سب قبائل جہاد کا حکم نازل ہونے سے پہلے ہی مسلمان ہوئے اور ابو بکر صدیق اور فاروق اعظم اور عثمان غنی اور علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین، جنھوں نے چار دانگ عالم میں اسلام کا ڈنکا بجایا یہ بہادرانِ اسلام بھی آیت جہاد و قتال کے نازل ہونے سے پہلے ہی اسلام کے حلقہ بگوش بن چکے تھے۔

(۶)۔ نجران اور شام کے نصاریٰ کو کس نے مجبور کیا تھا کہ وہ بطور وفد آپ کی خدمت میں حاضر ہوں اور اسلام قبول کریں۔ ہر طرف سے وفود کا تانتا بندھا ہوا تھا۔ وفود آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے اور اسلام قبول کرتے۔ جبر تو در کنار آپ نے تو ان کے بلانے کے لئے کوئی قاصد نہیں بھیجا تھا۔ جیسا کہ آئندہ چل کر وفود کا بیان پڑھنے سے معلوم ہوگا۔

(۷) مسئلہ جہاد اسلام کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ انبیاء سابقین کی شریعت میں بھی یہ مسئلہ موجود تھا پس اگر اسلام کی ترقی اور اشاعت کا سبب صرف جہاد ہے تو دوسرے جن میں یہ موجود تھا وہ کیوں اس سرعت کے ساتھ شائع نہ ہوئے۔ خصوصاً جبکہ تاریخ میں بکثرت ایسی نظیریں موجود ہیں کہ بہ وقت قدرت سلاطین و یہود و نصاریٰ نے اپنے اپنے مخالفین کا قتل عام کرایا ہے۔

(۸)۔ سلاطین اسلام اگر لوگوں کو جبراً مسلمان بناتے یا اُس قسم کی تدبیریں کرتے جو عیسائیت کے لئے کی گئیں اور کی جا رہی ہیں تو کم از کم اسلامی قلم رو میں تو کسی غیر مذہب کا وجود باقی نہ رہتا۔ اس لئے کہ اگر حق و صداقت کے ساتھ مادی اعانت و مساعدت بھی شامل ہو جائے تو پھر حق کے قبول کرنے میں کیا تامل ہے۔ جبکہ طمع اور لالچ سے تثلیث کا گورکھ دھندا اور ایک ذات انسانی میں باوجود ہزار احتیاج کے بشریت اور الوہیت کا اجتماع اور شجر اور حجر کو خدا اور مادہ اور روح کو خدا تعالیٰ کی طرح قدیم اور ازلی ابدی اور سرمدی منوایا جا سکتا ہے تو خداوند ذوالجلال کی توحید

خالص اور یکتائی اور اس کی بے چونی اور بے چگونی اور شانِ علیمی و قدیری اور سمیعی و بصیری کو طمع و لالچ سے منوانا کیا مشکل ہے مگر اسلام کا خدا داد حسن و جمال اس سے منزہ اور مستغنی ہے کہ درہم و دینار کی چمک کو ذریعۂ اشاعت بنائے اور شیطانی کمان ؎ کے ذریعے سے اپنے تیر چلائے جو لوگ اس راہ سے کسی مذہب کو اختیار کرتے ہیں وہ خدا کے بندے نہیں بلکہ وہ درہم اور دینار کے بندے ہیں، نعوذ باللہ من ذالک۔

(۹)۔ نیز اسلام کے قوانین خود اس کے شاہد ہیں کہ اسلام بزور شمشیر نہیں پھیلا اس لئے کہ اسلام میں اشاعت اسلام کا قانون یہ ہے کہ جب کسی قوم پر حملہ کرو تو اول ان پر اسلام پیش کرو کہ ایمان لے آؤ۔ پس اگر وہ ایمان لے آئیں تو وہ تمہارے بھائی ہیں تم میں اور ان میں کوئی فرق نہیں سب برابر ہو اور اگر اسلام نہ لائیں اور اپنے مذہب پر قائم رہنا چاہیں تو ان سے یہ کہا جائے گا کہ تم اسلامی حکومت کی اطاعت کا عہد کرو۔ اور جزیہ دینا قبول کرو اور حکومت میں کوئی بدامنی نہ پھیلاؤ تو ہم تمہاری جان اور آبرو کی حفاظت کے ذمہ دار ہیں، تمہاری جان اور مال اور آبرو کی حفاظت مسلمانوں کی جان و مال اور آبرو کی طرح ہوگی اس شرط کے ساتھ تم اسلامی حکومت میں عیسائی اور یہودی اور مجوسی بن کر رہ سکتے ہو حکومت اسلامیہ مذہب میں کوئی مداخلت نہیں کرے گی، اور مزید برآں تمہارے لیے یہ آزادی ہوگی کہ اسلام اپنے خاص احکام تم پر جاری نہ کرے گا، مثلاً شراب پینا اسلام میں منع ہے اور تمہارے مذہب میں جائز ہے اس لئے اسلام تم کو شراب پینے اور اس کی خرید و فروخت سے تم کو منع نہ کرے گا نکاح کے لیئے اسلام میں جو خاص شرائط ہیں اسلام تم کو ان کے کرنے پر مجبور نہ کرے گا تم کو اپنے رواج کے مطابق نکاح کرنے کی اجازت ہوگی وغیرہ وغیرہ۔

اور اگر جزیہ دینا بھی منظور نہ کریں تو پھر شمشیر کا حکم ہے معلوم ہوا کہ شمشیر کا حکم مسلمان بنانے کے لئے نہیں بلکہ آخری درجہ میں ان کی سرکشی کے جواب میں ہے، پس اگر اسلام تلوار سے پھیلتا تو

---

؎۔ شیطان کا مقولہ ہے کہ عورت میری قدیم قوس یعنی پرانی کمان ہے۔ اس کے ذریعہ سے جو تیر چلاتا ہوں وہ خطا نہیں جاتا۔ فافہم ذالک و استقم۔

سب سے پہلے تلوار کا حکم ہوتا تیسرے درجہ میں نہ ہوتا۔

(۱۰)۔ اگر اسلام جبر و اکراہ سے پھیلتا تو جبر و اکراہ سے اسلام لانے والے اسلام پر عاشق اور فریفتہ نہ ہوتے اس لئے کہ جبر و اکراہ کا اثر ظاہر اور بدن پر ہوتا ہے قلب پر نہیں ہوتا پس جو لوگ جبراً مسلمان بنائے گئے ان کی حالت یہ ہوتی کہ ظاہر میں زبان سے اسلام کا کلمہ پڑھتے اور دل میں اس سے متنفر اور بیزار ہوتے حالانکہ یہ لوگ دل و جان سے ظاہر و باطن جلوت اور خلوت میں اسلام پر فریفتہ اور شیدا تھے اور بہ نسبت مسجد کے گھر میں زیادہ عبادت کرتے تھے اور اسلام پر اپنی جان اور مال دینے کو سعادت سمجھتے تھے علاوہ ازیں شریعت اسلامیہ کا مسئلہ ہے کہ جو شخص محض زبان سے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ پڑھ لے اس کا قتل جائز نہیں پس جس مذہب نے دشمن کے ہاتھ میں یہ سپر دے رکھی ہو کہ ایک مرتبہ زبان سے کلمہ پڑھ لینے پر فوراً چھوڑ دئیے جاؤ گے کیا وہ مذہب جبر اور اکراہ سے پھیل سکتا ہے جبر کی اس میں گنجائش ہی نہیں۔ ہر کافر تقیہ کر کے کلمہ پڑھ کر قتل سے بچ سکتا ہے اور پھر قدرت اور موقع پانے پر اپنے سابق مذہب کی طرف عود کر سکتا ہے آخر اس کی کیا وجہ کہ جن لوگوں نے بقول معترضین جبر اور اکراہ سے اسلام کو قبول کیا تھا وہ ساری عمر کیوں اس جبر کے پابند رہے موقع پا کر اپنے سابق مذہب کی طرف کیوں نہ لوٹ گئے۔ فَتِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

# اسلام اور مسئلہ غلامی

حق جل شانہ نے جو عزت اور کرامت انسان کو دی وہ کسی مخلوق کو نہیں دی۔ اپنی خاص صفات کمالیہ۔ علم و قدرت سمع و بصر۔ تکلم و ارادہ کا مظہر اور تجلی گاہ بنایا اپنی خلافت سے سرفراز فرمایا مسجود ملائکہ بنایا تمام مخلوق پر اس کو فضیلت دی حتیٰ کہ ابلیس لعین یہ بول اٹھا هٰذَا الَّذِیْ كَرَّمْتَ عَلَیَّ۔ تمام کائنات کو اس کے لئے پیدا کیا اور اس کو اپنی عبادت اور عبودیت کے لئے بنایا اس کو وہ حریت اور آزادی عطا فرمائی کہ تمام روئے زمین اس کی ملک اور تصرف میں دی، کما قال تعالیٰ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا لیکن جب اس نادان انسان نے اپنے

خالق اور پروردگار کے واجب الاطاعت ہونے ہی سے انکار کر دیا اور خداوند ذوالجلال سے بغاوت (کفر) کی ٹھان لی اور انبیاء و مرسلین سے مقابلہ اور مقاتلہ کے لئے میدان میں نکل آیا تو ساری کرامتیں اور عزتیں خاک میں مل گئیں اور وہ حریت اور آزادی جو اس کو عطا کی گئی تھی وہ یکلخت سلب کر لی گئی اور حق جل وعلا نے اس باغی اور سرکش انسان کو اپنے اُن عباد صالحین کا (جنھوں نے اس کا بول بالا کرنے کے لئے جان بازی اور سرفروشی کی) عبد اور مملوک بنا دیا اور ان کو یہ اجازت دی کہ بہائم اور اموال مملوکہ کی طرح جس طرح چاہو اس کی خرید و فروخت کرو تم کو اس کی بیع و شراء ہبہ اور رہن کا کل اختیار ہے اور یہ تمھاری بغیر اجازت کے کوئی تصرف نہیں کر سکتا جرم کی سزا اس کی نوعیت کے لحاظ سے ہوتی ہے جس درجہ کا جرم ہوگا اسی درجہ کی سزا ہوگی۔ چوری اور زنا کے مجرم چند روز سزا پانے کے بعد رہا کر دیئے جاتے ہیں کیونکہ یہ جرم رعیت کے مقابلہ میں ہے لیکن بغاوت کا جرم معاف نہیں کیا جاتا کیونکہ وہ حکومت کے مقابلہ میں ہے اور حکومت سے انحراف اور سرتابی ہے اس وجہ سے ارشاد ہے۔

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ أَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ۝ ؎

تحقیق اللہ تعالیٰ اس جرم کو معاف نہیں کریں گے کہ اُس کے ساتھ کسی کو شریک قرار دیا جائے اور شرک سے کم درجے کے جو گناہ ہیں وہ جس کو چاہیں گے معاف کر دیں گے۔

کیونکہ کافر و منکر اصولی طور پر خدا تعالیٰ کو واجب الاطاعت اور اس کے بھیجے ہوئے قانون کو واجب العمل نہیں سمجھتا اور نہ اپنے کو خداوند ذوالجلال کی مرضی کا پابند خیال کرتا ہے اس لئے یہ شخص خدا کا باغی ہے اگرچہ فطری یا عقلی یا اخلاقی طور پر اس سے ایسے ہی اعمال صادر ہوتے ہوں کہ جو شریعت کے مطابق ہوں کیونکہ یہ اطاعت اور متابعت نہیں بلکہ محض صورۃً توافق اور موافقت ہے اصولی طور پر تو مخالف اور باغی ہی ہے اور ظاہر ہے کہ اُصولی مخالفت اور کلی نافرمانی اور اعتقادی انحراف

؎ ۔ النساء ۔ آیۃ : ۴۸ ۔

کے ہوتے ہوئے جزئی اور ظاہری موافقت کیا معتبر ہو سکتی ہے اس لئے بغیر ایمان اور تسلیم کے مغفرت ناممکن ہے اور تمام اعمال صالحہ اور اخلاق فاضلہ بغیر ایمان کے ہیچ ہیں بخلاف مومن فاسق کے کہ اس کی مخالفت جزئی ہے وہ اُصولی طور پر خدا اور اس کے رسول کو واجب الاطاعت سمجھتا ہے جب کوئی گناہ کر بیٹھتا ہے تو بارگاہ ربوبیت میں رجوع ہو کر بعد عجز و نیاز اور بہزار خجالت و ندامت عفوِ تقصیر کی درخواست کرتا ہے اسی وجہ سے ارشاد ہے۔

وَلَعَبْدٌ مُّؤْمِنٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكٍ وَّلَوْ اَعْجَبَكُمْ ۭ اُولٰۗىِٕكَ يَدْعُوْنَ اِلَى النَّارِ ښ ۱

اور ایک غلام مسلمان۔ آزاد کافر سے کہیں بہتر ہے اگرچہ وہ تم کو پسند آئے کیونکہ یہ لوگ جہنم کی طرف بلاتے ہیں۔

جان نثار اور وفادار کو باغی اور غدار کے برابر کر دینا عقل اور فطرت اور قوانین سلطنت میں صریح ظلم ہے وہ کونسی متمدن حکومت ہے کہ جس کے قانون میں۔ فرمانبردار اور مجرم تمام احکام میں مساوی ہوں خداوند عالم کا ارشاد ہے۔

اَفَنَجْعَلُ الْمُسْلِمِيْنَ كَالْمُجْرِمِيْنَ ۲

کیا ہم اپنے فرمانبرداروں کو مجرموں کے برابر کر دیں کہ دونوں کے احکام میں کوئی فرق نہ رہے۔

تمام متمدن حکومتوں میں باغیوں اور پولٹیکل مجرموں کی سزا چوروں اور بدمعاشوں اور دھوکہ بازوں اور جعل سازوں سے کہیں زیادہ ہے جس پر بغاوت اور سازش کا جرم ہو اس کی سزا بجز سزائے موت یا عمر بھر کی جلاوطنی اور کچھ نہیں ہوتی اگرچہ مادہ تمرد عصیان اور سرکشی کا دونوں مجرموں میں ہے مگر چوروں اور بدمعاشوں کا تمرد رعیت کے کسی ایک یا چند افراد کے مقابلہ میں ہوتا ہے اور باغیوں اور پولٹیکل مجرموں کا تمرد اور عصیان سلطان وقت اور حکومت اور قانونِ حکومت کے مقابلہ میں ہوتا ہے وہ یہ چاہتا ہے کہ یہ حکومت ہی مٹ جائے۔ اور تمام متمدن حکومتوں کی نظر میں بغاوت سے بڑھ کر کوئی جرم نہیں۔ چوری اور بدری کا جرم بغاوت

۱۔ البقرہ، آیۃ: ۲۲۱۔ ۲۔ القلم، آیۃ: ۳۵۔

کے مقابلہ میں کوئی حقیقت نہیں رکھتا حکومتوں کا مسئلہ قانون ہے کہ جو شخص بغاوت کرے تو اس کی تمام فطری آزادی یکلخت سلب ہو جاتی ہے اور مال و جائداد سب ضبط ہو جاتی ہے اور حقیر و ذلیل چوپایہ کا معاملہ اس کے ساتھ کیا جاتا ہے، اگرچہ یہ پولیٹیکل مجرم کتنا ہی لائق اور عاقل اور فاضل کیوں نہ ہو اور عجب نہیں کہ یہ مجرم عقل اور فہم اور تعلیم میں صدر جمہوریہ سے بھی بڑھ کر ہو پس جبکہ خالی اور مجازی حکومتوں کو اپنے باغیوں کی آزادی سلب کرنے کا اختیار ہے تو اس خداوند ذوالجلال کو (جس نے ان باغیوں کو وجود اور حیات اور عقل اور فہم کی دولت عطا کی ہے) یہ اختیار نہیں کہ وہ اپنے باغیوں (کافروں) سے اپنی دی ہوئی آزادی سلب کر سکے۔

**الحاصل:** چونکہ غلامی خداوند ذوالجلال سے بغاوت یعنی کفر کی سزا ہے اس لئے اس مسئلہ کا ذکر توریت اور انجیل میں بھی پایا جاتا ہے بلکہ کوئی ملت اور مذہب ایسا نہیں کہ جس میں غلامی کا مسئلہ نہ ہو جس سے معلوم ہوتا ہے کہ استرقاق اور غلامی کا مسئلہ تمام ادیان اور ملل کا اجماعی اور اتفاقی مسئلہ ہے۔

استرقاق اگر قبیح لذاتہ ہوتا تو کسی شریعت میں جائز نہ ہوتا توریت و انجیل سے ثابت ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے لے کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک تمام انبیاء و مرسلین اس کو جائز رکھتے آئے۔ معاذ اللہ اگر استرقاق قبیح لذاتہ تھا یا کوئی وحشیانہ رسم تھی یا کوئی شرمناک فعل تھا تو حضرات انبیاء نے اس کو کیسے جائز رکھا کیا حضرات انبیاء کرام کو اس کا علم نہ تھا کہ استرقاق قبیح لذاتہ ہے اور قانونِ فطرت کے خلاف ہے۔ ماریہ قبطیہ بطور کنیز آپ کے فراش میں تھیں جن سے حضرت ابراہیم پیدا ہوئے کیا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مدۃ العمر اس قبیح ذاتی کے مرتکب رہے اور معاذ اللہ قانون فطرت کے خلاف کرتے رہے اور اگر بالفرض محال حضرات انبیاء سے اس بارے میں کوئی اجتہادی غلطی ہو گئی تھی تو پھر سوال یہ ہے کہ اس علیم و قدیر نے بذریعہ وحی کے اس غلطی پر کیوں نہ متنبہ کیا۔

اسلام سے پیشتر کوئی قوم ایسی نہ تھی کہ جس میں غلامی کا رواج نہ ہو اسلام آیا اس نے فقط

غلامی کو جائز رکھا لیکن ان تمام حیا سوز اور خلاف انسانیت امور کو جو غلاموں کے ساتھ برتے جاتے تھے یکلخت بند کر دیا، ان کے اور ان کے آقاؤں کے حقوق متعین کیے طرح طرح سے ان کے آزاد کرنے کی راہیں بتلائیں جو کتب حدیث اور فقہ میں بہ تفصیل مذکور ہیں۔

ہاں اسلام نے غلامی کو بالکلیہ ختم نہیں کر دیا کیونکہ وہ خداوند ذوالجلال سے بغاوت یعنی کفر کی سزا ہے۔ جب تک اس عالم میں کفر اور شرک باقی ہے اس وقت تک استرقاق اور غلامی بھی باقی ہے اور رہنی چاہیے جب جرم موجود ہے تو سزا کیوں نہ ہو، شریعت نے اصل غلامی کو باقی رکھا اور اس کے مفاسد کی اصلاح کر دی، اس میں شک نہیں کہ غلامی بہت بڑی ذلت ہے لیکن کفر اور شرک کی ذلت اس سے کہیں زائد ہے، ہر جرم کا قبح اور اس کی برائی محدود ہے مگر خداوند ذوالجلال سے بغاوت اور سرتابی کے قبح اور برائی کی کوئی حد اور نہایت نہیں یہی وجہ ہے کہ کفر کی سزا دائمی عذاب اور ایمان کی جزا دائمی ثواب مقرر ہوئی کیونکہ کفر کے قبح اور برائی کی اور ایمان کے حسن اور خوبی کی کوئی حد اور نہایت نہیں اور اسلام کا مقصد ہی کفر کو ذلیل کرنا ہے چوری اور بدکاری کا منشا حرص اور شہوت ہے اور خداوند ذوالجلال سے بغاوت کا منشا ابار اور استکبار یعنی تکبر اور نخوت ہے کما قال تعالیٰ۔ أَبَىٰ وَاسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكَافِرِينَ۔ اس لئے اوّل الذکر جرائم کی سزا اُن کے مناسب تجویز کی گئی اور جس جرم کا منشا تکبر اور نخوت تھا اس کی سزا ذلت یعنی غلامی سے تجویز کی گئی۔ وَجَزَاءُ سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا اور جن لوگوں نے اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کو تسلیم کیا اور اس کی راہ میں جانبازی اور سرفروشی دکھلائی حق جل وعلا نے اُن کی عزت افزائی فرمائی کہ ان کو۔ ان متکبرین اور باغیوں کا مالک اور آقا بنا دیا وَلِلَّهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُولِهِ وَلِلْمُؤْمِنِينَ وَلَٰكِنَّ الْمُنَافِقِينَ لَا يَعْلَمُونَ ۝

جو شخص اس عالم میں خیر و شر۔ ایمان اور کفر۔ نیک اور بد، مؤمن اور کافر کی تقسیم کا قائل ہے اس کے لئے اس مسئلہ میں کوئی اشکال نہیں اور جو شخص سرے سے خیر اور شر نیک اور بد کی تقسیم ہی کا قائل نہیں اس سے ہمارا کوئی خطاب نہیں وہ انسان نہیں بلکہ حیوان مطلق ہے۔

قرآن کریم میں مَامَلَکَتْ اَیْمَانُکُمْ کا لفظ پندرہ جگہ آیا ہے اور گناہوں کے کفارہ میں غلام کے آزاد کرنے کا حکم بھی قرآن کریم میں صراحۃً مذکور ہے اور اسی طرح غلاموں کو مکاتب بنانے کا حکم بھی قرآن کریم میں صراحۃً مذکور ہے اس قسم کی تمام آیات سے غلامی کا ثبوت اس درجہ واضح ہے کہ کسی بینا اور شنوا کے لیے تو مجال انکار نہیں اور حدیث میں ہے المکاتب عبد ما بقی علیہ درہم مکاتب غلام ہے جب تک کہ اس پر ایک درہم بھی باقی ہے سعد بن معاذؓ نے جب بنی قریظہ کے بارے میں یہ حکم دیا کہ تقتل مقاتلتھم وتسبی ذریتھم کہ ان کے لڑنے والے جوان تو قتل کیے جائیں اور ان کی ذریت غلام بنالی جائے تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا۔ قَضَیْتَ بِحُکْمِ اللّٰہِ اے سعد تو نے اللہ کے حکم کے مطابق فیصلہ کیا اور غزوہ اوطاس کے استرقاق بارے میں یہ آیت نازل ہوئی۔ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ اِلَّا مَامَلَکَتْ اَیْمَانُکُمْ کہ قرآن و حدیث سے غلامی کا ثبوت اظہر من الشمس ہے۔

عارف رومی قدس اللہ سرہ السامی مثنوی ص۱۲ دفتر چہارم میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| در تفسیر ایں حدیث نبوی کہ | اس حدیث نبوی کی تفسیر میں |
| اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی خلق الملائکۃ | کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو پیدا کیا اور ان میں |
| ورکب فیہم العقل خلق البہائم | خالص عقل رکھی اور بہائم کو پیدا کیا اور ان میں |
| ورکب فیھا الشھوۃ وخلق بنی | شہوت رکھی اور بنی آدم کو پیدا کیا اور ان میں |
| آدم ورکب فیہم العقل والشہوۃ | عقل اور شہوت دونوں رکھی پس جس کی عقل |
| فمن غلب عقلہ علی شھوتہ | شہوت پر غالب آگئی وہ فرشتوں سے بھی اعلیٰ |
| فھو اعلیٰ من الملائکۃ ومن | اور ارفع ہے اور جس کی شہوت عقل پر غالب |
| غلبت شہوتہ علی عقلہ فھو | آگئی وہ بہائم سے بھی بدتر ہے بے شک ایسا |
| ادنی من البھائم صدق النبی | ہی ہے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بالکل سچ |
| صلی اللہ علیہ وسلم ط | فرمایا۔ |

در حدیث آمد کہ یزدانِ مجید　　　خلق عالم را سہ گونہ آفرید

حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو تین قسم پر پیدا فرمایا ہے۔

یک گرہ را جملہ علم و عقل و جود　　　آں فرشتہ است و نداند جز سجود

ایک گروہ کو سراپا علم و دانش اور مجسم جود و کرم بنایا یہ فرشتوں کا گروہ ہے جو سوائے سجود یعنی اطاعت خداوندی کے سوا کچھ نہیں جانتا۔

نیست اندر عنصرش حرص و ہوا　　　نورِ مطلق زندہ از عشقِ خدا

اس کی ماہیت میں حرص اور ہوائے نفسانی کا کہیں نام و نشان نہیں نور سے پیدا ہوئے ہیں خدا کے عشق اور محبت سے ان کی زندگی ہے۔

یک گروہ دیگر از دانش تہی　　　ہمچو حیواں از علف در فربہی

دوسرا گروہ وہ ہے کہ جو عقل و دانش سے بالکل خالی ہے جیسے حیوان جس کا کام سوائے چرنے اور موٹے ہونے کے کچھ نہیں۔

او نہ بیند جز کہ اصطبل و علف　　　از شقاوت غافل ست و ز شرف

وہ سوائے اصطبل اور چارہ کے کچھ نہیں جانتا شقاوت اور سعادت سے بالکل بےخبر ہے۔

آں سوم ہست آدمی زادہ بشر　　　از فرشتہ نیمی و نیمش زخر

تیسرا گروہ یہ انسان ہے جس کا نصف حصہ ملکی ہے اور نصف حماری یعنی حیوانی ہے ملکیت اور حیوانیت سے مل کر بنا ہے۔

نیم خر خود مائل سفلی بود　　　نیم دیگر مائل علوے بود

اس بشر کا نصف حماری حیوانات کی طرح سفلیات کی طرف مائل ہے اور دوسرا نصف ملکی ملائکہ کی طرح مائل بہ علویات ہے۔

تاکدامین غالب آید در نبرد　　　زیں دوگانہ تاکدامین برد نرد

اور ان دو حصوں میں باہمی جنگ ہے دیکھیے کہ اب اس جنگ میں کون غالب آئے اور

اس امتحان میں کون بازی لے جاتے۔

عقل گر غالب شود پس شد فزوں — از ملائک ایں بشر در آزموں

پس اگر اس امتحان میں عقل غالب آگئی اور حیوانیت مغلوب ہوگئی تو پھر یہ شخص ملائکۃ اللہ سے بھی افضل اور بہتر ہے کہ باوجود حیوانی اور شہوانی موانع کے عقل کو ترجیح دی۔ بخلاف ملائک کے کہ ان کے میلان علوی میں کوئی شئی مزاحم نہیں۔

شہوت از غالب شود پس کمتر است — از بہائم ایں بشر زاں کمتر است

اگر شہوت غالب آگئی تو پھر یہ شخص بہائم اور حیوانات سے بھی بدتر ہے، کما قال تعالیٰ أُولٰٓئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ

آں دو قوم آسودہ از جنگ و حراب — ویں بشر با دو مخالف در عذاب

وہ دونوں گروہ یعنی فرشتے اور بہائم۔ نفس اور شیطان کے مجاہدہ اور مقابلہ سے فارغ ہیں۔ مگر یہ تیسری نوع یعنی انسان عقل اور شہوت کی مخالفت اور منازعت سے ایک عذاب اور کشمکش میں ہے۔

ویں بشر ہم زامتحاں قسمت شدند — آدمی شکل اند و سہ امت شدند

پھر یہ بشر باعتبار امتحان اور ابتلاء کے تین قسموں پر منقسم ہے، کما قال تعالیٰ فَأَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ مَآ أَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۝ وَأَصْحٰبُ الْمَشْـَٔمَةِ ۙ مَآ أَصْحٰبُ الْمَشْـَٔمَةِ ۝ وَالسّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ ۝ أُولٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ ۝

یک گروہ مستغرق مطلق شدہ — ہمچو عیسیٰ با ملک ملحق شدہ

ایک گروہ وہ ہے کہ جو اللہ جل جلالہ کی محبت اور عشق میں مستغرق اور فنا ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرح فرشتوں کے ساتھ ملحق ہوگیا۔

(فائدہ) حضرت عیسیٰ علیہ السلام چونکہ نفخۂ جبرئیلی سے پیدا ہوئے ہیں اس لیے وہ صورۃً انسان اور معنیً فرشتہ ہیں۔ تفصیل کے لئے فتوحات مکیہ اور فصوص الحکم کی مراجعت

کی جائے۔

نقش آدم لیک معنی جبرئیل رستہ از خشم و ہوا و قال و قیل

یہ گروہ صورۃ بشر ہے اور معنیٰ جبرئیل ہے شہوت اور غضب اور ہر قسم کی قیل و قال سے معرا اور مبرا ہیں یہ گروہ مقربین اور سابقین کا ہے۔

قسم دیگر با خران ملحق شدند خشم محض و شہوت مطلق شدند

دوسرا گروہ وہ ہے کہ جو گدھوں اور جانوروں کے ساتھ ملحق ہو گیا ہے اور سراپا شہوت و غضب بن گئے ہیں کما قال تعالیٰ كَاَنَّهُمْ حُمُرٌ مُّسْتَنْفِرَةٌ وقال تعالیٰ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ۔

وصف جبریلی در ایشان بود رفت تنگ بود آں خانہ و آں وصف رفت

وصف جبریلی ان سے جاتا رہا ظرف کی تنگی سے وہ وصف ان میں باقی نہ رہا یہ دوسرا گروہ اصحاب الشمال کا ہے۔

ماند یک قسم دگر اندر جہاد نیم حیوان نیم حیے بارشاد

تین قسموں میں سے ایک قسم باقی رہ گئی وہ عوام مؤمنین ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے اصحاب المیمنہ یعنی اصحاب الیمین فرمایا جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے لیکن ہنوز ان کا نفس مطمئنہ نہیں ہوا۔ ایمان۔ اللہ کی طرف کھینچتا ہے اور نفس۔ لذائذ اور شہوات کی طرف لیجانا چاہتا ہے عجب کشمکش میں ہیں کبھی نفس حیوانی غالب آتا ہے اور کبھی ایمان اور ہدایت غالب آتی ہے۔

روز و شب در جنگ و اندر کشمکش کردہ چالش اولش با آخرش

روز و شب یہی جنگ اور کشمکش ہے، عقل کا نفس کے ساتھ اور روح کا جسم کے ساتھ مقابلہ ہے

عارف رومی کا یہ کلام ہم نے مختصراً مع مختصر توضیح کے ذکر کر دیا ہے اب اصل مقصد کی طرف رجوع کرتا ہوں۔

آدم بہ سر مطلب: انسان کو جو صفت حریت اور وصف آزادی حاصل ہے، وہ

اس کی ذات اور ماہیت کا اقتضاء نہیں کہ اس وصف کا انفکاک اس سے محال ہو بلکہ صفات ملکی کے ساتھ متصف ہونے کا ثمرہ ہے، جب تک صفات ملکی کیساتھ متصف رہا اس وقت اس کو آزادی حاصل رہی اور جب صفات بہیمیہ کیساتھ متصف ہوا تو وہ حریت اور آزادی سب ختم ہو گئی

نصوص قرآنیہ سے یہ امر صراحۃً ثابت ہے کہ انسان کفر اور شرک کرنے سے بہائم اور حیوانات کے حکم میں ہو جاتا ہے کما قال تعالےٰ!

| | |
|---|---|
| اِنْ هُمْ اِلَّا كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ۔ [ا] | نہیں ہیں یہ کافر مگر مثل چوپایوں کے بلکہ ان سے کہیں زیادہ گم کردہ راہ ہیں۔ |
| اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۔ [۲] | تحقیق بدترین حیوانات اللہ کے نزدیک وہ ہیں جو اللہ کے منکر ہوئے۔ |
| وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يَتَمَتَّعُوْنَ وَيَاْكُلُوْنَ كَمَا تَاْكُلُ الْاَنْعَامُ [۳] | اور کافر دنیا میں خوب عیش کرتے ہیں اور چوپاؤں کی طرح اندھا دھن اور کھڑے کھڑے اور چلتے چلتے کھاتے ہیں۔ اَللّٰھُمَّ احفظنا من ذٰلِكَ |

جیسا کہ آجکل اس حیوانی تہذیب اور بہیمی تمدن کا چرچا ہے حق تعالےٰ نے جو خبر دی تھی آجکل کی متمدن مجالس میں اس کی تصدیق بلکہ مشاہدہ ہو رہا ہے کیا دنیا کے عقلاء اخلاقی مجرموں کو حیوانات اور بہائم سے بدتر نہیں سمجھتے تو پھر اگر اسلام خدا کے باغیوں کو حیوانات سے بدتر بتلاتا ہے تو کیا غلط کہتا ہے۔

پس جس طرح حیوانات پکڑنے اور شکار کرنے سے مملوک ہو جاتے ہیں اسی طرح خداوند ذوالجلال کے باغی اسیر اور گرفتار کرنے سے مملوک بن جاتے ہیں اور جس طرح حیوانات میں قید اور صید ملک کا سبب ہے اسی طرح کفار پر غلبہ اور استیلاء ان کے تملک اور استرقاق کا سبب تام ہے۔ انسان اور حیوان میں جو فرق ہے وہ محض عقل اور ادراک کی بنا پر ہے اور اسی وجہ سے تمام

[ا]۔ الفرقان، آیت ۴۴۔ [۲] الانفال، آیت ۵۵۔
[۳]۔ محمد، آیت ۱۲۔

عقلا کے نزدیک غیر ذوی العقول ہونے کی وجہ سے حیوانات کی بیع وشرا نہ فقط جائز ہی نہیں بلکہ مستحسن ہے پس انسان جب بے عقلی پر اتر آئے اور کسی کی حق تلفی کرے تو بسا اوقات عدالت بھی اس کی بیع وشراء کو کالعدم قرار دیتی ہے اور بسا اوقات عدالت جبراً اس کے اموال املاک فروخت کر کے لوگوں کے حق ولاتی ہے کیا یہ حریت اور آزادی کا سلب نہیں۔

**ایک شبہ اور اس کا ازالہ**:۔ جاننا چاہیے کہ انسان کو جو فطرۃً آزاد کہا جاتا ہے اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ حریت اور آزادی انسان کی نفس ماہیت کے لوازم اور مقتضیات سے ہے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ ہر انسان فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہے، اس لیے فطرتاً آزاد ہے اور جب اسلام زائل ہو گیا تو آزادی بھی زائل ہو گئی اور یہ غلامی اس جرم کی سزا ہے جو خلاف فطرت ہے اور اگر تھوڑی دیر کے لیے یہ تسلیم کر لیا جائے کہ آزادی انسان کا فطری حق ہے تو ہمارا یہ سوال ہے کہ یہ حق کس کا دیا ہوا ہے اور کیا یہ ایسا اٹل حق ہے کہ کوئی جرم کرو، کفر کرو، شرک کرو خداوند ذوالجلال سے بغاوت کرو اس کے اتارے ہوئے قانون کے اجراء اور تنفیذ میں مزاحمت کرو اس کے بھیجے ہوئے پیغمبروں کو جھٹلاؤ ان کا تمسخر کرو، ان کا مقابلہ کرو، اس کے پرستاروں کو ستاؤ غرض یہ کہ جو جرم چاہو کرو مگر تمہارا یہ حق آزادی کسی طرح زائل نہیں ہو سکتا۔

سمجھ لو اور خوب سمجھ لو کہ تمام ادیان سماویہ اور ملل الٰہیہ اس پر متفق ہیں کہ کفر و شرک کے بعد حیات اور وجود کا حق بھی باقی نہیں رہتا۔ صفت حریت اور وصف آزادی کا تو ذکر ہی کیا ہے۔ اور ایسی آزادی تو کسی بڑی سے بڑی متمدن اور جمہوری حکومت میں بھی کہ حکومت کو بھی نہ مانو وزراء اور حکام سلطنت کو بھی نہ مانو۔ قانونِ حکومت کو بھی نہ مانو اور اس کے خلاف تقریریں کرو اور اس کے اجراء اور تنفیذ میں مزاحمت کرو اور پھر بھی تم آزاد رہو اور نہ کوئی گرفتاری عمل میں آئے۔ اور نہ کوئی مقدمہ چلایا جائے اور نہ تمہاری زمین اور جائداد پر حکومت قبضہ کرے اور تمہاری دولت کا سرمایا جو بنک میں جمع ہے وہ بھی ضبط نہ ہو۔ کیوں نہیں۔ جب تم حکومت سے بغاوت کرو گے تو حکومت بھی وہ سب کچھ کرے گی جس کے تم مستحق ہو اعضاء جسمانی اور حیات انسانی امور فطریہ میں

سے ہیں لیکن حدود و قصاص میں اعضاء جسمانی کا قطع اور حیات انسانی کا ازالہ اور اعدام واجب ہو جاتا ہے۔ ارتکاب جرم سے فطری حقوق ختم ہو جاتے ہیں اور کفر سے بڑھ کر کوئی جرم نہیں۔

## سیاسی غلامی

فرنگی قومیں اسلامی غلامی کا ذکر کرتی ہیں مگر توریت اور بائبل میں جو غلامی کا مسئلہ مذکور ہے اس کا نام نہیں لیتیں اور سیاسی غلامی کو اپنے لئے واجب اور ضروری سمجھتے ہیں موجودہ سیاست نے پوری قوم اور پورے ملک کو غلام بنانے کے طریقے ایجاد کر دیئے ہیں اس لئے انفرادی غلامی کی ضرورت نہیں رہی اور آج بھی اس دور جمہوریت اور مساوات میں سفید فام کو سیاہ فام پر ترجیح دیتے ہیں چنانچہ امریکہ کی ولایات متحدہ میں سرخ فام باشندوں کے لئے سیاہ فام باشندوں سے الگ قانون بنا رکھا ہے۔

# سلسلۂ غزوات و سرایا

## یعنی

راہِ خداوندی میں حضرات صحابہ کرام کی بے مثال جانبازی اور سرفروشی

اور خداوند ذوالجلال سے سرتابی اور گردن کشی کرنے والوں کی سرکوبی

اور گردن کشی کا ایک باب ہے۔

جہاد کا حکم نازل ہوا اور آپ نے جہاد و قتال شروع فرمایا اور اطراف و جوانب میں لشکر روانہ فرمائے جس جہاد میں آپ نے بنفسِ نفیس شرکت فرمائی۔ علماء سِیَر کی اصطلاح میں اس کو غزوہ کہتے ہیں اور جس میں آپ شریک نہیں ہوئے اس کو سریہ اور بعث کہتے ہیں۔

**تعداد غزوات:** موسیٰ بن عقبہ، محمد بن اسحٰق، واقدی، ابن سعد، ابن جوزی، دمیاطی عراقی نے غزوات کی تعداد ستائیس[1] بتائی ہے اور سعید بن مسیب سے چوبیس[2] اور جابر بن عبداللہ سے اکیس[3] اور زید بن ارقم سے انیس[4] کی تعداد مروی ہے علامہ سہیلی فرماتے ہیں، وجہ اختلاف کی یہ ہے کہ بعض علماء کے چند غزوات کو قریب قریب اور ایک سفر میں ہونے کی وجہ سے ایک غزوہ شمار کیا اس لئے ان کے نزدیک غزوات کی تعداد کم رہی اور ممکن ہے کہ بعض کو بعض غزوات کا علم نہ ہوا ہو۔[5]

**تعداد سرایا:** علیٰ ہذا سرایا کی تعداد میں بھی اختلاف ہے۔ ابن سعد سے چالیس[6] اور ابن

---

[1] رواہ عبدالرزاق بسند صحیح ۱۲۔ [2] رواہ ابویعلیٰ باسناد صحیح۔ [3] رواہ البخاری ومسلم والترمذی ۱۲۔
[5] فتح الباری۔ ج ۷، ص ۲۱۸، زرقانی ج ۱، ص ۳۸۸

عبد البر سے سینتیس اور محمد بن اسحٰق سے اڑتیس اور واقدی سے اڑتالیس اور ابن جوزی سے چھپن کی تعداد منقول ہے۔ تفصیل کے لئے زرقانی ص ۴۶۸ ج ۱ کی مراجعت کریں ۱۲

**سریۂ حمزہ رضی اللہ عنہ:۔** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے پہلے ہجرت کے سات مہینے بعد رمضان المبارک ۱ھ میں یا ربیع الاول ۲ھ میں علی اختلاف الاقوال تیس (۳۰) مہاجرین کی جمعیت کو حضرت حمزہؓ کی سرکردگی میں سیف البحر کی طرف روانہ فرمایا۔ تاکہ قریش کے تین سو سواروں کا قافلہ جو ابو جہل کی سرکردگی میں شام سے مکہ واپس آرہا ہے اس کا تعاقب کریں ہجرت کے بعد یہ پہلا سریہ تھا اس جمعیت میں مہاجرین کے سوا انصار میں سے کوئی نہ تھا۔ جب حضرت حمزہ سیف البحر پہنچے اور فریقین کا آمنا سامنا ہوگیا اور جنگ کے لیے صفیں قائم ہوگئیں۔ تو مجدی بن عمرو جہنی نے درمیان میں پڑکر بیچ بچاؤ کرا دیا ابو جہل قافلہ لے کر مکہ چلا گیا اور حضرت حمزہ مدینہ واپس آگئے۔ علہ

**سریۂ عبیدۃ بن حارث رضی اللہ عنہ:۔** پھر ہجرت کے آٹھ مہینہ بعد ماہ شوال ۱ھ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مہاجرین رضی اللہ عنہم کے ساٹھ یا اسی سواروں پر عبیدۃ بن الحارث رضی اللہ عنہ کو امیر بنا کر رابغ کی طرف روانہ فرمایا۔ اس سریہ میں کوئی انصاری نہ تھا۔ وہاں پہنچ کر قریش کے دو سو سواروں کی جمعیت سے مڈبھیڑ ہوگئی۔ مگر لڑائی کی نوبت نہیں آئی۔ صرف سعد بن ابی وقاصؓ نے ایک تیر چلایا۔ یہ پہلا تیر تھا جو اسلام میں چلایا گیا۔ ابو سفیانؓ بن حرب یا عکرمۃ بن ابی جہل یا مکرز بن حفص علی اختلاف الاقوال اس جماعت کے افسر

علہ۔ بعض کہتے کہ اس سریہ میں کچھ انصار بھی تھے ابن سعد کہتے کہ صحیح یہ ہے کہ انصار میں سے کوئی نہ تھا۔ غزوہ بدر سے پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جتنے بھی سریے روانہ کیے ان میں کوئی انصاری نہ تھا اس لئے کہ انصار نے مدینہ میں رہ کر حفاظت کا وعدہ کیا تھا باہر جاکر لڑنے کا وعدہ نہیں کیا تھا اس لئے آپؐ غزوہ بدر میں انصار سے مخاطب ہوکر فرمایا کہ تمہاری کیا رائے ہے طبقات ابن سعد ج ۲ قسم اول زرقانی ص ۳۹۳ ج ۱ علہ طبقات ابن سعد، ج ۲، ص: ۲۔

البدایۃ والنہایۃ۔ ج ۳، ص ۲۴۴۔ علہ ابو سفیان بن حرب عکرمہ بن ابی جہل فتح مکہ پر مشرف باسلام ہوئے مکرز بن حفص کو کسی نے صحابہ میں ذکر نہیں کیا مگر ابن حبانؒ کتاب الثقات میں اس قدر کہا ہے یقال لہ صحبۃ کہا جاتا ہے کہ مکرز بن حفص صحابی

تھے۔ مقداد بن عمرو۔ اور عتبہ بن غزوان جو پہلے سے مسلمان ہو چکے تھے مگر قریش کے پنجہ میں ہونے کی وجہ سے ہجرت سے مجبور تھے۔ قریش کے قافلہ کے ہو لئے تاکہ جب موقع پڑے تو مسلمانوں میں جا ملیں۔

چنانچہ اس موقع پر جب مسلمانوں اور قریش کا مقابلہ ہوا تو یہ دونوں حضرات کفار کے گروہ نکل کر مسلمانوں میں آ ملے۔[۱]

حضرت حمزہ اور حضرت عبیدہ کی روانگی چونکہ نہایت قریب قریب ہے اس لئے علماء کا اختلاف ہے بعض حضرت حمزہ کی روانگی کو مقدم بتاتے ہیں اور بعض حضرت عبیدہ کی روانگی کو مقدم کہتے ہیں۔ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔

اور بعض یہ کہتے ہیں کہ یہ دونوں بعث معاً واقع ہوئے اس لئے اشتباہ ہو گیا کسی نے سریہ، حمزہ کو مقدم تبلایا اور کسی نے سریۂ عبیدہ کو پہلے تبلایا اور ہر ایک اپنی اپنی جگہ صحیح ہے۔

**سریۂ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ:** پھر ماہ ذی قعدہ سنہ ۱ھ میں بیس مہاجرین کی پاپیادہ جمعیت کو سعد بن ابی وقاص کی سرکردگی میں خرار کی طرف روانہ فرمایا۔

خرار جحفہ کے قریب ایک وادی ہے۔ غدیر خم بھی اسی کے قریب میں واقع ہے۔

یہ لوگ دن کو چھپ جاتے اور رات کو چلتے۔ خرار پہنچ کر معلوم ہوا کہ قریش کا قافلہ نکل چکا ہے، یہ لوگ مدینہ واپس آ گئے۔[۲]

جاننا چاہیئے کہ واقدی اور محمد ابن سعد کے نزدیک یہ تینوں سریے سنہ ۱ھ ایک ہجری میں روانہ کئے گئے اور محمد بن اسحٰق یہ کہتے ہیں کہ یہ تینوں سریے سنہ ۲ھ دو ہجری میں بعد غزوۂ ابواء کے روانہ کئے گئے۔[۳] اور ابن ہشام نے بھی اپنی سیرت میں اسی کو اختیار کیا ہے کہ اوّل غزوۂ ودان کو ذکر کیا اور پھر سریۂ عبیدہ بن الحارث اور پھر سریۂ حمزہ کو ذکر کیا اور اس ناچیز نے حافظ ابن قیم اور علامہ قسطلانی اور علامہ زرقانی کا اتباع کیا۔

---

[۱] - زرقانی - ج ۱، ص: ۳۹۱ [۲] - زاد المعاد - ج: ۲، ص: ۸۳

[۳] - ابن الاثیر: ج: ۲، ص: ۱۴۱

**غزوۂ ابواء[1]:** یہ پہلا غزوہ ہے جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بہ نفس نفیس تشریف لے گئے اور غزوۂ تبوک آخری غزوہ ہے۔

شروع صفر ۲ھ میں ساٹھ مہاجرین کو جن میں کوئی انصاری نہ تھا اپنے ہمراہ لے کر قافلہ قریش اور بنو ضمرہ پر حملہ کرنے کے لئے ابواء کی طرف روانہ ہوئے سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کو مدینہ میں اپنا جانشین مقرر فرمایا اس غزوہ میں جھنڈا حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں تھا۔

جب آپ ابواء پہنچے تو قریش کا قافلہ نکل چکا تھا بنی ضمرہ کے سردار مخشی بن عمرو سے صلح کر کے واپس ہوئے شرائط صلح یہ تھیں۔ کہ بنو ضمرہ نہ مسلمانوں سے جنگ کریں گے اور نہ مسلمانوں کے کسی دشمن کی مدد کریں گے اور نہ مسلمانوں کو کبھی دھوکہ دیں گے اور عند الضرورت مسلمانوں کی اعانت اور امداد کرنی ہوگی۔[2]

اس غزوہ کو غزوۂ وَدّان بھی کہتے ہیں۔ ابواء اور ودان دو مقام ہیں جو قریب قریب ہیں جن میں صرف چھ میل کا فاصلہ ہے

اس غزوہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پندرہ روز کے بعد بلا قتال مدینہ منورہ واپس ہو گئے اس سفر میں نوبت قتال کی نہیں آئی عیون الاثر ج ۱ ص ۲۲۶ و فتح الباری ج ۷ ص ۲۱۶[3]

**غزوۂ بواط[4]:**

پھر آپ کو بذریعہ وحی یہ معلوم ہوا کہ قریش کا ایک تجارتی قافلہ مکہ جا رہا ہے اس لئے آپ ماہ ربیع الاول ۲ھ یا ربیع الثانی میں دو سو کو لے کر قریش کے اس قافلہ پر حملہ کرنے کے لئے بواط کی طرف روانہ ہوئے اور سائب بن عثمان بن مظعون کو جو سابقین اولین اور مہاجرین حبشہ میں سے ہیں۔ مدینہ کا حاکم مقرر فرمایا۔

---

[1] الابواء بفتح الہمزۃ وسکون الموحدۃ ممدود قریۃ من عمل الفرع بینھا وبین الجحفۃ من جہۃ المدینۃ ثلاثۃ وعشرون میلا فتح الباری ص ۲۱۶ ج ۷ کتاب المغازی۔ [2] طبقات ابن سعد۔ ج ۲، ص ۳:

[3] عیون الاثر۔ ج ۱، ص: ۲۲۶۔ [4] بُواط بار فتح۔ اور بار کو مضموم بھی پڑھا جاتا ہے۔ یہ ایک پہاڑ کا نام ہے جو ینبع کے قریب ہے مدینہ سے کچھ کم وبیش اڑتالیس میل کا فصل ہے۔ ۱۲ نعمانی

قریش کے اس قافلہ میں ڈھائی ہزار اونٹ تھے اور امیہ بن خلف اور سو آدمی قریش کے تھے بواط پہنچکر معلوم ہوا کہ قافلہ نکل چکا ہے اس لئے آپ بلا جدال و قتال مدینہ منورہ واپس آگئے۔ [1]

**غزوۂ عشیرہ:** اثنائے جمادی الاولیٰ ۲ھ میں آپ نے دوسو مہاجرین کو لے کر قریش کے قافلہ پر حملہ کرنے کے لئے عُشیرہ کی طرف خروج فرمایا۔ جو ینبع کے قریب ہے اور مدینہ میں ابوسلمہ بن عبد الاسد رضی اللہ عنہ کو اپنا قائم مقام مقرر فرمایا اور سواری کے لئے تیس اونٹ ہمراہ لئے۔ جس پر صحابہ نوبت بہ نوبت سوار ہوتے تھے۔

آپ کے پہنچنے سے کئی روز پیشتر قافلہ نکل چکا تھا آپ بقیہ ماہ جمادی الاولیٰ اور چند راتیں جمادی الثانیہ تک وہیں قیام پذیر رہے اور بنی مدلج سے معاہدہ کر کے بلا جنگ کئے ہوئے مدینہ واپس ہوئے معاہدہ کے الفاظ یہ تھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ھذا الکتاب من محمد رسول اللہ لبنی ضمرۃ بانھم آمنون علی اموالھم وانفسھم وان لھم النصر علی من رامھم ان لا یحاربوا فی دین اللہ ما بل بحر صوفۃ وان النبی اذا دعاھم لنصرہ اجابوہ. علیھم بذلک ذمۃ اللہ وذمۃ رسولہ ولھم النصر علی من بر واتقی۔ [2]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم - یہ ایک تحریر ہے محمد رسول اللہ کی طرف سے بنو ضمرہ کے لئے کہ ان کے جان و مال سب محفوظ رہیں گے اور جو شخص بنو ضمرہ سے جنگ کا ارادہ کرے گا تو اس کے مقابلہ بنو ضمرہ کی مدد کی جائے گی بشرطیکہ بنو ضمرہ اللہ کے دین میں کوئی مزاحمت نہ کریں جب تک دریا صوف کو تر کرے یعنی یہ شرط ہمیشہ کے لئے ہے نبی کریم جب انکو مدد کے لئے بلائیں تو حاضر ہوں گے۔ یہ ان پر اللہ اور اسکے رسول کا عہد ہے اور جو شخص ان میں نیک اور پرہیزگار رہے گا اس کی مدد کی جائے گی۔

---

[1] - زرقانی - ج: ۱، ص: ۳۹۲

[2] - روض الانف - ج: ۲، ص: ۵۸ - زرقانی: ج: ۱- ص: ۱۹۲

علماء کا اس بارے میں اختلاف ہے کہ سب سے پہلے کونسا غزوہ وقوع میں آیا محمد بن اسحاق اور ایک جماعت یہ کہتی ہے کہ سب سے پہلا غزوہ ۔ ابواء ہے پھر بواط اور پھر عُشَیرہ اور اسی ترتیب کو امام بخاری نے صحیح بخاری میں اختیار فرمایا اور اسی کو حافظ عسقلانی نے شرح بخاری میں اختیار فرمایا۔ اور بعض علماء اس طرف گئے ہیں کہ پہلا غزوہ غزوہ عشیرہ ہے علہ

نیز علماء سیر کا اس میں اختلاف ہے کہ اوّل الذکر تین سریے یعنی سریہ حمزہؓ و سریۃ عبیدۃ و سریۃ سعد۔ یہ تین سریے ہجرت کے پہلے سال میں ۔ غزوہ ابواء کے بعد ۲ھ میں وقوع میں آئے۔ اکثر علماء نے ان تینوں سریوں کو ہجرت کے پہلے سال میں غزوۂ ابواء سے متقدم ذکر کیا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ اذن قتال کے بعد مغازی کی ابتداء بعوث اور سرایا سے ہوئی اور حافظ ابنِ قیم نے زاد المعاد میں اور علامہ قسطلانی نے مواہب میں اور علامہ زرقانی نے شرح مواہب میں اوّل الذکر تین سرایا کو یعنی سریۂ حمزہ اور سریۂ عبیدہ اور سریۂ سعد کو ہجرت کے پہلے سال کے واقعات میں شمار کیا اور اسی ناچیز نے غزوات اور سرایا کی ترتیب میں اکثر قسطلانی اور زرقانی کا اتباع کیا ہے اور محمد بن اسحاق وغیرہ کی رائے یہ ہے کہ مغازی کی ابتداء غزوۂ ابواء سے ہے اور اس کے بعد سریۂ حمزہ و سریۂ عبیدہ روانہ کئے گئے چونکہ حضور پرنور نے ان دونوں سریوں کی روانگی کا حکم معاً دیا اس لئے روایت کرنے والوں کو اشتباہ ہوگیا کہ کونسا سریہ پہلے روانہ کیا گیا اور ابن ہشام نے اپنی سیرت میں اسی ترتیب کو اختیار فرمایا کہ اوّل غزوہ ودان کو ذکر کیا اور پھر سریۂ عبیدۃ ابن الحارث کو اور پھر سریۂ حمزہؓ کو اور پھر اس کے بعد غزوہ بواط کو اور پھر غزوۂ عُشَیرہ کو ذکر کیا۔ اور ان تمام سرایا اور غزوات کو ۲ھ کے واقعات سے شمار کیا۔

**غزوۂ بدرِ اولیٰ** (غزوۂ بدر صغریٰ / غزوۂ سفوان) :۔ غزوۂ عشیرہ سے واپسی کے بعد تقریباً دس روز آپ نے مدینہ قیام فرمایا ہوگا کہ کرز بن جابر فہری نے مدینہ کی چراگاہ پر شب خون مارا اور لوگوں کی اونٹ اور بکریاں لے بھاگا۔

---

علہ تاریخ الخمیس۔ ج ۱، ص ۴۰۱

آپ یہ خبر سنتے ہی اس کے تعاقب میں مقام سَفَوان تک گئے جو بدر کے قریب ایک موضع ہے مگر آپ کے اس مقام پر پہنچنے سے پہلے ہی کرز یہاں سے نکل چکا تھا۔ اس لئے مدینہ کی طرف مراجعت فرمائی۔

سَفَوان چونکہ بدر کے قریب ایک موضع ہے اور آپ اُس کے تعاقب میں بدر تک گئے۔ اس لئے اس غزوہ کو غزوۂ بدر اولیٰ کہتے ہیں اور غزوۂ سَفَوان بھی کہتے ہیں۔ اس غزوہ میں جاتے وقت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو مدینہ میں اپنا قائم مقام بنا گئے۔[1]

کرز بن جابر۔ رؤساء قریش میں سے تھے بعد میں مشرف باسلام ہوئے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب عرنیین کے تعاقب میں بیس سواروں کا ایک دستہ روانہ فرمایا تو کرز بن جابر رضی اللہ عنہ کو اس کا امیر بنایا۔ فتح مکہ میں شہید ہوئے۔[2]

# سریۂ عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ

غزوۂ سَفَوان سے واپسی کے بعد۔ ماہ رجب ۲ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ کو مقام نخلہ[3] کی طرف روانہ فرمایا اور گیارہ مہاجرین کو آپ کے ہمراہ کیا جن کے نام حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ ابو حذیفہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ | ۲۔ عکاشہ بن محصن رضی اللہ عنہ |
| ۳۔ عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ | ۴۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ |
| ۵۔ عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ | ۶۔ واقد بن عبداللہ رضی اللہ عنہ |
| ۷۔ خالد بن بکیر رضی اللہ عنہ | ۸۔ سہیل بن بیضا رضی اللہ عنہ |
| ۹۔ عامر بن ایاس رضی اللہ عنہ | ۱۰۔ مقداد بن عمرو رضی اللہ عنہ |

[1] ۔ زرقانی ج ۱، ص : ۳۹۶، عیون الاثر ج : ۱، ص : ۲۲۶

[2] ۔ الاصابہ ج : ۳، ص : ۲۹۰ ۔

[3] ۔ نخلہ۔ مکہ اور طائف کے درمیان ایک مقام ہے مکہ سے ایک رات اور ایک دن کا راستہ ہے یہی مقام ہے جہاں جنات نے آپ کا قرآن سنا تھا۔ (۱۲ از زرقانی ج ۱، ص ۳۹۰)

۱۱۔ صفوان بن بیضاء رضی اللہ۔

یہ گیارہ مہاجرین آپ کے ہمراہ تھے اور بارھویں خود امیر سریہ عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ تھے۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو ایک سریہ میں بھیجنے کا ارادہ کیا اور یہ فرمایا کہ تم پر ایسے مرد کو امیر بناؤں گا کہ جو تم میں سب سے زیادہ بھوک اور پیاس پر صابر ہوگا۔ بعد ازاں عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ کو ہمارا امیر بنایا یہ اسلام میں پہلے امیر تھے[1]

معجم طبرانی میں باسناد حسن، جندب بجلی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب عبداللہ بن جحش کو روانہ فرمایا تو ایک خط لکھ کر دیا اور یہ حکم کیا کہ جب تک دو دن کا راستہ نہ قطع کر لو اس وقت تک اس خط کو کھول کر نہ دیکھنا دو روز کا راستہ طے کرنے کے بعد اس خط کو دیکھنا جو اس میں لکھا ہو اس پر عمل کرنا اور اپنے ساتھیوں میں سے کسی کو مجبور نہ کرنا۔

چنانچہ دو روز کا راستہ طے کرنے کے بعد عبداللہ بن جحش نے آپ کا والا نامہ کھول کر دیکھا تو اس میں یہ تحریر تھا کہ تم برابر چلے جاؤ۔ یہاں تک کہ مکہ اور طائف کے مابین مقام نخلہ میں جا کر اترو، اور قریش کا انتظار کرو اور ان کی خبروں سے مطلع کرتے رہو۔

عبداللہ بن جحش نے اس تحریر کو پڑھ کر یہ کہا سمعاً وطاعةً میں نے آپ کے حکم کو سنا اور اطاعت کی اور تمام ساتھیوں کو اس مضمون سے آگاہ کیا اور یہ بھی کہہ دیا کہ میں تم میں سے کسی کو مجبور نہیں کرتا جس کو شہادت عزیز ہو وہ میرے ساتھ چلے۔ چنانچہ سب نے طیب خاطر سے آپ کی مرافقت کو منظور کیا اور آپ کی ساتھ ہوئے۔

راستہ میں سعد اور عتبہؓ کا اونٹ راستہ سے بھٹک کر کہیں چلا گیا اس لئے یہ دونوں حضرات اونٹ کی تلاش میں پیچھے رہ گئے اور گم ہو گئے اور بقیہ حضرات نے مقام نخلہ پہونچ کر قیام کیا۔ فتح الباری صہ ۲۴۳ باب مایذکر فی المناولۃ وکتاب اہل العلم الی البلدان ۱۲ وعیون الاثر و زرقانی صہ ۳۹۷ ج ۱

---

[1] زرقانی۔ ج: ۱، ص: ۳۹۷

# اسلام میں پہلی غنیمت!

قریش کا ایک تجارتی قافلہ شام سے مکہ واپس آرہا تھا اُس دن رجب الحرام کی آخری تاریخ تھی (اس مہینہ میں قتل وقتال حرام تھا)[1] غرۂ شعبان کے اشتباہ میں اس قافلہ پر حملہ کر دیا۔ واقد بن عبداللہ نے قافلہ کے سرگروہ عمرو بن الحضرمی کے ایک تیر مارا جس سے وہ مرگیا اس کے مرتے ہی قافلے والے سراسیمہ اور پریشان ہو کر بھاگ اُٹھے اور مسلمانوں نے قافلے کے تمام مال واسباب پر قبضہ کر لیا اور عثمان بن عبداللہ اور حکم بن کیسان کو گرفتار کر لیا۔ اس وقت تک تقسیم غنائم کے متعلق کوئی حکم نازل نہ ہوا تھا۔ عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ نے محض اپنے اجتہاد سے چار خمس غانمین پر تقسیم کر دیئے اور ایک خمس (پانچواں حصہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے رکھ چھوڑا جب مدینہ پہنچے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی اطلاع دی آپ نے فرمایا میں نے تم کو شہر حرام میں قتال کا حکم نہیں دیا تھا۔ غیر جب تک کوئی وحی نازل نہ ہو اس وقت تک مال

---

[1] ۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی شریعت میں چار مہینوں میں قتل وقتال حرام تھا۔ ذی قعدہ۔ ذی الحجہ۔ محرم۔ تین مہینے مسلسل اور ایک رجب۔ ذی الحجہ کا مہینہ حج کا مہینہ ہے۔ ایک مہینہ ماقبل اور ایک مہینہ مابعد کا اس لئے حرام کیا گیا۔ تاکہ دور دراز سے آنے والے حجاج امن کے ساتھ حج کر کے واپس ہو جائیں اور ماہ رجب میں عمرہ کرنے کے لئے اکثر وہی لوگ آتے تھے جو مکہ مکرمہ سے دس پندرہ یوم کے مسافت پر رہتے تھے، اس لئے ماہِ رجب کو حرام کیا گیا۔ چودہ پندرہ آمدکے اور چودہ پندرہ روز واپسی کے مجموعاً ایک مہینہ کر کے نیز غلہ جات کے قافلے بھی انہی مہینوں میں آتے تھے اس لئے ان مہینوں کو حرام کیا گیا تاکہ لوگوں کے جان ومال لوٹ مار سے مامون رہیں۔ کما قال تعالیٰ جَعَلَ اللّٰهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ قِيَامًا لِّلنَّاسِ وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ ۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے وقت سے شروع اسلام تک یہی حکم رہا یہاں تک آیت سیف سے یہ حکم منسوخ ہو گیا۔ اور ان مہینوں میں قتال کی اجازت دی گئی لیکن باوجود جہاد و قتال کی اجازت کے عظمت وحرمت اب بھی ان مہینوں کی باقی ہے۔ کما قال تعالیٰ ۔ مِنْهَا أَرْبَعَةٌ حُرُمٌ فَلَا تَظْلِمُوا فِيهِنَّ أَنفُسَكُمْ ۔ یعنی چار مہینے حرام ہیں۔ ان میں اپنی جانوں پر ظلم نہ کرو یعنی اللہ کی نافرمانی نہ کرو عطا فرماتے ہیں کہ ان مہینوں میں جہاد وقتال کے حرام ہونے کا حکم اب بھی باقی ہے۔ منسوخ نہیں ہوا۔

درر ضی الانف صفحہ ۲۶

غنیمت اور قیدیوں کو حفاظت سے رکھو۔ اس پر عبداللہ بن جحش اور ان کے رفقاء بہت نادم اور پشیمان ہوئے ادھر مشرکین اور یہود نے یہ کہنا شروع کیا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اور ان کے اصحاب نے شہرِ حرام میں قتل و قتال کو حلال کر لیا۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيْهِ قُلْ قِتَالٌ فِيْهِ كَبِيْرٌ وَصَدٌّ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَكُفْرٌ بِهٖ وَالْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَاِخْرَاجُ اَهْلِهٖ مِنْهُ اَكْبَرُ عِنْدَ اللّٰهِ ۔ وَالْفِتْنَةُ اَكْبَرُ مِنَ الْقَتْلِ وَلَا يَزَالُوْنَ يُقَاتِلُوْنَكُمْ حَتّٰى يَرُدُّوْكُمْ عَنْ دِيْنِكُمْ اِنِ اسْتَطَاعُوْا ۔ [1]

آپ سے ماہِ حرام میں قتال کرنے کی بابت دریافت کرتے ہیں۔ آپ جواب میں کہہ دیجیے کہ بیشک ماہِ حرام میں قصداً قتال کرنا بڑا گناہ ہے لیکن خدا کے راستے کسی کو روکنا اور خدا کے ساتھ کفر کرنا اور مسجدِ حرام سے روکنا اور اہلِ حرم کو حرم سے نکالنا اللہ کے نزدیک یہ جرم سب سے جرموں سے زیادہ سخت اور بڑا ہے اور کفر اور شرک کا فتنہ اس قتل سے کہیں بڑھ چڑھ کر ہے اور یہ کافر ہمیشہ تم سے جنگ کرتے رہیں گے تاکہ تم کو تمھارے دین سے ہٹا دیں اگر ان میں طاقت ہو۔

خلاصہ یہ کہ کسی اشتباہ اور التباس کی بنا پر نادانستہ طور پر شہرِ حرام میں قتل و قتال کا واقع ہو جانا کوئی بڑی چیز نہیں البتہ کفر و شرک کا فتنہ اور مسلمانوں کا مسجدِ حرام سے دیدہ و دانستہ روکنا ایک عظیم فتنہ ہے جس سے بڑھ کر کوئی جرم نہیں، اس آیت شریفہ کے نازل ہونے کے بعد آپ نے خمس قبول فرما لیا اور باقی مالِ غنیمت کو مجاہدین پر تقسیم کر دیا عبداللہ بن جحش اور ان کے رفقاء اس آیت کو سن کر خوش ہو گئے اب اس کے بعد عبداللہ بن جحش اور ان کے رفقاء کو اجر اور ثواب کی طمع دامنگیر ہوئی اور عرض کیا یا رسول اللہ کیا ہم اس غزوہ پر کچھ اجر کی بھی امید رکھ سکتے ہیں۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَجَاهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ يَرْجُوْنَ رَحْمَةَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ [2] تحقیق جو لوگ ایمان

[1] سورۃ البقرۃ، آیۃ: ۲۱۷ [2] ایضاً، آیۃ: ۲۱۰

لائے اور ہجرت کی اور اللہ کے راستہ میں جہاد کیا ایسے لوگ بلاشبہ اللہ کی رحمت کی اُمید کر سکتے اور کیوں نہیں اللہ تو بڑا بخشنے والا اور مہربان ہے۔

یہ اسلام میں پہلی غنیمت تھی اور عمرو بن حضرمی پہلا مقتول تھا جو مسلمانوں کے ہاتھ سے مارا گیا۔

قریش نے عثمان بن عبداللہ اور حکم بن کیسان کا فدیہ بھیجا۔ آپ نے فرمایا جب تک میرے ساتھی سعد اور عتبہ واپس نہ آجائیں اس وقت تک میں تمھارے قیدیوں کو نہ چھوڑوں گا۔ اس لیے کہ مجھ کو اندیشہ ہے کہ تم ان کو قتل نہ کر دو، اگر تم میرے ساتھیوں کو قتل کروگے تو میں بھی تمھارے آدمیوں کو قتل کروں گا۔

اس کے چند دن بعد سعد اور عتبہ واپس آگئے آپ نے فدیہ لے کر عثمان اور حکم کو چھوڑ دیا۔ عثمان تو رہا ہوتے ہی مکہ واپس ہوگیا اور مکہ ہی میں جاکر کافر مرا۔ اور حکم اور کیسان مسلمان ہوگئے اور مدینہ ہی میں رہے یہاں تک غزوہ بئر معونہ میں شہید ہوئے۔ [1]

اور اسی بارے میں عبداللہ بن جحش رضی اللہ عنہ نے یہ اشعار کہے۔

تَعُدُّوْنَ قَتْلًا فِي الْحَرَامِ عَظِيْمَةً وَأَعْظَمُ مِنْهُ لَوْ يَرَى الرُّشْدَ رَاشِدُ

صُدُوْدُكُمُ عَمَّا يَقُوْلُ مُحَمَّدٌ وَكُفْرٌ بِهِ وَاللّٰهُ رَاءٍ وَشَاهِدُ

تم لوگ شہر حرام یعنی رجب کے مہینہ میں قتل و قتال کو بڑی شی خیال کرتے ہو حالانکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو ارشاد فرماتے ہیں اس سے روکنا اور ان کے ساتھ کفر کرنا اس سے کہیں بڑھ کر ہے کاش کوئی سمجھ دار ذرا خیال کرے اور اللہ خوب دیکھنے والا اور مشاہدہ کرنے والا ہے۔

وَإِخْرَاجُكُمْ مِنْ مَسْجِدِ اللّٰهِ أَهْلَهُ لِئَلَّا يُرَى فِي الْبَيْتِ لِلّٰهِ سَاجِدُ

اور تمھارا اللہ کے گھر سے اللہ والوں کو نکالنا تاکہ اللہ کا سجدہ کرنے والا کوئی نظر نہ آئے یہ بھی شہر حرام میں قتال کرنے سے کہیں بڑھ کر ہے۔

فَإِنَّا وَإِنْ عَيَّرْتُمُوْنَا بِقَتْلِهِ وَأَرْجَفَ بِالْإِسْلَامِ بَاغٍ وَحَاسِدُ

---

[1] سیرۃ ابن ہشام ج: ۲، ص: ۷۔ زرقانی: ج: ۱۔ ص: ۳۹۵

سَقَيْنَا مِنِ ابْنِ الْحضرمِ رِمَاحَنَا بِنَخْلَةَ لَمَّا اوقد الحربَ وَاقِدُ

دما و ابن عبد الله عثمان بيننا ينازعه غُلٌّ من القيد عَانِدُ

تم اگرچہ ہم کو اس قتل پر عار دلاؤ اور حاسد لوگ اسلام کے متعلق کتنی ہی جھوٹی خبریں اڑائیں لیکن ہم کو پرواہ نہیں بے شک ہم نے عمرو بن الحضرمی کے خون سے مقام نخلہ میں اپنے نیزوں کو سیراب کیا جبکہ واقد بن عبد اللہ نے لڑائی کی آگ بھڑکائی اور عثمان بن عبد اللہ ہمارے مابین اسیر تھا جس کو طوق و سلاسل اپنی طرف کھینچ رہے تھے۔ والعائذ الماءل یعنی میل فمیلہ و یجذبہ۔[۵۱]
(سیرۃ ابن ہشام ص ۹ ج ۲ و حسن الصحابہ ص ۳۰۳ ج ۱)

# غزوۂ بدرِ کبریٰ (عظمیٰ ثانیہ)

## رمضان المبارک سنہ ۲ھ

یہ غزوہ غزوات اسلام میں سب سے بڑا غزوہ ہے اس لئے کہ اسلام کی عزت و شوکت کی ابتداء اور علیٰ ہذا کفر اور شرک کی ذلت و رسوائی کی ابتدا بھی اسی غزوہ سے ہوئی۔

اور اللہ جل جلالہ کی رحمت سے اسلام کو بلا ظاہری اور مادی اسباب کے محض غیب سے قوت حاصل ہوئی اور کفر و شرک کے سر پر ایسی کاری ضرب لگی کہ کفر کے دماغ کی ہڈی چور چور ہو گئی میدانِ بدر جس کا شاہد عدل اب تک موجود ہے اور اسی وجہ سے حق تعالیٰ نے اس دن کو قرآن کریم میں یَوْمَ الْفُرْقَانِ فرمایا یعنی حق اور باطل میں فرق اور امتیاز کا دن بلکہ یہ مہینہ ہی فرقان تھا یعنی رمضان المبارک تھا جس میں حق جل و علا نے قرآن مجید اور فرقان حمید کو نازل فرما کر حق اور باطل ہدایت اور ضلالت کا فرق واضح فرمایا۔ اور پھر اسی مہینہ میں روزے فرض فرمائے

---

[۵۱] سیرۃ ابن ہشام ۔ ج : ۲ ، ص : ۹

[۵۲] بدر ایک گاؤں کا نام ہے کہ جو مدینہ منورہ سے چار منزل اور اٹھائیس فرسخ یعنی تقریباً اسی میل کے فاصلہ پر ہے بدر بن یخلد بن نضر بن کنانہ یا بدر بن الحارث کی طرف منسوب ہے۔ جو اس کا بانی تھا اور بعض کہتے ہیں کہ بدر ایک کنویں کا نام ہے کنویں ہی کے نام سے بستی مشہور ہو گئی۔ (زرقانی ص ۴۰۷ ج ۱)

تاکہ محبین و مخلصین۔ عاشقین و والہین کا امتحان فرمائے کہ کون اس کا محب صادق ہے کہ صبح صادق سے لیکر غروب آفتاب تک اس کی محبت میں سخت سے سخت گرمی میں شدائد کو برداشت کرتا ہے اور کون محب کاذب ہے۔ کہ اپنے پیٹ۔ اور چٹپٹوں کا زر خرید غلام ہے۔ غرض یہ کہ یہ مہینہ ہی فرقان کا ہے کہ اس میں مختلف حیثیات اور متعدد جہات سے مخلص اور غیر مخلص کا فرق ظاہر اور نمایاں ہوجاتا ہے۔

# آغازِ قصّہ

شروع رمضان میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر ملی کہ ابو سفیان قریش کے قافلۂ تجارت کو شام سے مکہ واپس لا رہا ہے جو مال و اسباب سے بھرا ہوا ہے۔

آپ نے مسلمانوں کو جمع کر کے اس کی خبر دی اور فرمایا یہ قریش کا کاروانِ تجارت ہے جو مال و اسباب سے بھرا ہوا ہے تم اس کی طرف خروج کرو۔ عجب نہیں کہ حق جل و علا تم کو وہ قافلہ غنیمت میں عطا فرمائے۔

چونکہ جنگ و جدال اور قتل و قتال کا وہم و گمان بھی نہ تھا اس لئے بلا کسی جنگی تیاری اور اہتمام کے نکل کھڑے ہوئے ابو سفیان کو یہ اندیشہ لگا ہوا تھا اس لئے جب ابو سفیان حجاز کے قریب پہنچا تو ہر راہ گیر اور مسافر سے آپ کے حالات اور خبریں دریافت کرتا۔ تا آنکہ بعض مسافروں سے اس کو یہ خبر ملی کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اپنے اصحاب کو تیرے قافلے کی طرف خروج کا حکم دیا ہے۔ ابو سفیان نے اسی وقت ضمضم غفاری کو اجرت دے کر مکہ روانہ کیا اور کہلا بھیجا کہ قریش کو اطلاع کردے کہ جس قدر جلد ممکن ہو اپنے قافلہ کی خبر لیں اور اپنے سرمایہ کو بچانے کی کوشش کریں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اپنے اصحاب کو لے کر اس قافلہ سے تعارض کے لئے روانہ ہوئے ہیں[1]۔

---

[1]۔ یہ روایت سیرۃ ابن ہشام میں اس سند کے ساتھ مذکور ہے قال ابن اسحٰق فحدثنی محمد مسلم الزہری وعاصم بن عمر بن قتادہ وعبد اللہ بن ابی بکر ویزید بن رومان عن عروۃ بن الزبیر وغیرہم من علمائنا عن ابن عباس الخ اس سند کے صحیح اور قوی بلکہ شرط بخاری اور مسلم پر ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔ ۱۲۔ وذلک ظاہر لمن کان لہ قلب او القی السمع وھو شہید۔
البدایۃ والنہایۃ ج: ۳، ص: ۲۵۶۔

کعب بن مالک رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔

لم اتخلف عن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فی غزوۃ غزاھا الا فی غزوۃ تبوک غیر انی تخلفت عن غزوۃ بدر ولم یعاتب احد تخلف عنھا انما خرج رسول اللہ صلی اللہ یرید عیر قریش حتی جمع اللہ بینھم وبین عدوھم علی غیر میعاد صحیح بخاری باب قصۃ غزوۃ بدر

میں کسی غزوہ میں پیچھے نہیں رہا جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے ہوں مگر غزوۂ تبوک غزوہ تبوک کے علاوہ غزوۂ بدر میں بھی پیچھے رہ گیا تھا لیکن غزوۂ بدر سے تخلف کرنے والوں پر کوئی عتاب نہیں ہوا اس لئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صرف قافلۂ قریش کے ارادہ سے نکلے تھے۔ حسب الاتفاق بلا کسی قصد کے اللہ نے مسلمانوں کو ان کے دشمنوں سے بھڑا دیا۔

(نکتہ) کعب بن مالکؓ نے غزوۂ تبوک اور غزوۂ بدر کے تخلف کو علیحدہ علیحدہ حرف استثنار سے ذکر فرمایا۔ دونوں کو ایک حرف استثنار سے مستثنیٰ نہ کیا۔ اور اس طرح نہیں فرمایا الا فی غزوۃ تبوک وغزوۃ بدر بلکہ غزوۂ تبوک کے استثنار کے لئے حرفِ اِلَّا اور غزوۂ بدر کے لئے حرف غیر کا استعمال کیا۔ اور اس طرح فرمایا الا فی غزوۃ تبوک غیر انی تخلفت عن غزوۃ بدر اور دونوں کو ایک حرف استثنار کے ساتھ مستثنیٰ نہ کیا۔ کیونکہ دونوں تخلف ایک نوع اور ایک قسم کے نہ تھے۔ غزوۂ تبوک کا تخلف مذموم تھا تبوک سے تخلف کرنے والوں پر بارگاہِ خداوندی سے عتاب نازل ہوا اور غزوۂ بدر کا تخلف مذموم نہ تھا چنانچہ جو شخص غزوۂ بدر میں شریک نہیں ہوا اس پر کوئی عتاب نہیں۔ اس لئے غزوۂ بدر کے تخلف کو حرف غیر کے ساتھ ذکر فرمایا تاکہ غزوۂ بدر کے تخلف کا غزوۂ تبوک کے تخلف سے مغایر اور مباین ہونا معلوم ہو جائے۔ فافہم ذلک فانہ دقیق ولطیف[۱]

ابن سعد فرماتے ہیں کہ یہ وہی قافلہ تھا جس کے لئے آپ نے غزوہ ذی العشیرہ میں

---

[۱] فتح الباری ج ۷، ص: ۲۲۳

دو سَو مہاجرین کو ہمراہ لے کر خروج فرمایا تھا اب یہ قافلہ شام سے واپس آرہا تھا چونکہ آپ کا خروج فقط قافلہ کی غرض سے تھا اس لئے عجلت میں بہت تھوڑے آدمی آپ کے ہمراہ ہوسکے اور یہ سفر چونکہ جہاد و قتال کے لئے نہ تھا اس لئے نہ جانے والوں پر کسی قسم کا عتاب اور کسی قسم کی ملامت نہیں کی گئی۔

**روانگی:** ۱۲ رمضان المبارک کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے تین سَو تیرہ یا چودہ یا پندرہ آدمی آپ کے ہمراہ تھے بے سروسامانی کا یہ عالم تھا کہ اتنی جماعت میں صرف دو گھوڑے اور ستر اونٹ تھے ایک گھوڑا حضرت زبیر بن عوام کا اور ایک حضرت مقداد کا تھا۔ اور ایک ایک اونٹ دو دو اور تین تین آدمیوں میں تھا۔ عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ بدر میں جاتے وقت ایک اونٹ تین تین آدمیوں میں مشترک تھا۔ نوبت بنوبت سوار ہوتے تھے۔ ابولبابہؓ اور علیؓ رسول اللہ علیہ وسلم کے شریک تھے جب رسول اللہ صلی علیہ وسلم کے پیادہ چلنے کی نوبت آتی تو ابولبابہ اور علیؓ عرض کرتے یارسول اللہ آپ سوار ہوجائیں ہم آپ کے بدلہ میں پیادہ پا چل لیں گے۔ آپ یہ ارشاد فرماتے تم چلنے میں مجھ سے زیادہ قوی نہیں اور تم سے میں زیادہ خدا کے اجر سے بے نیاز نہیں۔

بیر ابی عِنَبَہ پر پہنچ کر (جو مدینہ سے ایک میل کے فاصلہ پر ہے) تمام جماعت کا معاینہ فرمایا جو کم عمر تھے ان کو واپس فرمادیا، مقام روحا میں پہنچ کر ابولبابہ بن عبدالمنذر کو مدینہ کا حاکم مقرر فرماکر واپس کیا۔

اس لشکر میں تین عَلَم تھے ایک حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھ میں اور دوسرا مصعب بن عمیرؓ اور تیسرا کسی انصاری کے ہاتھ میں تھا۔

---

[1] تین سو تیرہ کا قول مسند احمد و بزار اور معجم طبرانی میں عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے اور چودہ کا قول معجم طبرانی میں ابوایوب انصاری سے اور پندرہ کا قول بیہقی میں باسناد حسن عبداللہ بن عمرو بن العاص سے منقول ہے۔ فتح الباری ج ۷ ص ۲۲۶ باب عدۃ اصحاب بدر۔

جب مقام صفراء کے قریب پہنچے تو بسبس بن عمرو جہنیؓ اور عدی بن ابی الزغباء جہنیؓ کو قافلۂ ابی سفیان کے تجسس کے لئے آگے روانہ کیا۔[1]

اور اُدھر ضمضم غفاری ابوسفیان کا پیام لے کر مکہ پہنچا کہ تمہارا قافلہ معرض خطر میں ہے دوڑو اور جلد از جلد اس کی خبر لو۔

اس خبر کا پہنچنا تھا کہ تمام مکہ میں ہل چل پڑ گئی اس لئے کہ قریش میں کا کوئی مرد اور عورت ایسا نہ رہا تھا کہ جس نے اپنی پوری پونجی اور سرمایہ اس میں شریک نہ کر دیا ہو۔ اس لئے اس خبر کے سنتے ہی تمام مکہ میں جوش پھیل گیا۔ اور ایک[2] ہزار آدمی پورے ساز و سامان کے ساتھ نکل کھڑے ہوئے۔ ابوجہل سردار لشکر تھا۔

قریش نہایت کروفر اور سامان عیش و طرب کے ساتھ گانے بجانے والی عورتوں اور طبلوں اور طبلچیوں کو ساتھ لے کر اکڑتے ہوئے اور اتراتے ہوئے روانہ ہوئے کما قال تعالیٰ

وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ خَرَجُوا مِن دِيَارِهِم بَطَرًا وَرِئَاءَ النَّاسِ [3]

اے مسلمانو تم اُن کافروں کی طرح مت ہو جانا جو اپنے گھروں سے اتراتے ہوئے اور اپنی قوت اور شوکت کو دکھلاتے ہوئے نکلے ہیں۔

تقریباً تمام سرداران قریش شریک لشکر ہوئے صرف ابولہب کسی وجہ سے نہ جا سکا اور اپنے بجائے ابوجہل کے بھائی عاص بن ہشام کو روانہ کیا۔

عاص بن ہشام کے ذمہ ابولہب کے چار ہزار درہم قرض تھے اور مفلس ہو جانے کی وجہ سے ادا کرنے کی استطاعت نہ رہی تھی اس لئے قرض کے دباؤ میں ابولہب کے عوض جنگ میں جانا قبول کیا۔[4]

---

۱۔ الطبقات الکبریٰ لابن سعد ج: ۲، ص: ۶۔ ۲۔ کما رواہ مسلم ابوداؤد والترمذی عن ابن عباس عن عمر وابن سعد عن ابن مسعودؓ اور موسیٰ بن عقبہ اور ابن عائذ کی مغازی میں ہے کہ ساڑھے نو سو ۹۵۰ تھے اور دونوں روایتوں میں کوئی تعارض نہیں لڑنے والے تو ساڑھے نو سو تھے اور بقیہ پچاس خدمت گار وغیرہ تھے۔ ۱۲ زرقانی ص ۱۲ ج ۱

۳۔ الانفال، آیۃ: ۴۷۔ ۴۔ الطبقات الکبریٰ ج: ۲، ص: ۷۔

ہو اور یہی اللہ ہی کا حکم ہے اور ایک حکم دوسرے حکم کے لئے ناسخ ہے۔ وَاللّٰہُ یَفْعَلُ مَا یَشَاءُ وَیَحْکُمُ مَا یُرِیْدُ۔ نبی سے اجتہاد میں کوئی خطار واقع ہو تو اللہ تعالیٰ ہی بذریعہ وحی اس پر تنبیہ کر سکتے ہیں۔ معاذ اللہ کسی انسان کی یہ مجال نہیں کہ وہ نبی اور رسول کے کسی اجتہاد پر تنقید اور تبصرہ کر سکے اللہ تعالیٰ کے سکوت اور تقریر کے بعد نبی کے اجتہاد پر تنقید اور تبصرہ کرنا ایسا ہی کفر ہے جیسا کہ وحی جلی پر تبصرہ اور تنقید کرنا کفر ہے مومن کی شان تو یہ ہے۔

زبان تازہ کردن باقرار تو　نینگیختن علت از کار تو

یہ مقام نبوت اور بارگاہ رسالت ہے، کہ جہاں ہوائے نفسانی کا کوسوں اور منزلوں بھی گزر نہیں ایسے مقام میں گرفتاران ہوس کا دم مارنا کمال ابلہی و نادانی ہے ؎

نہ ہر جائے مرکب تواں تاختن　کہ جاہا سپر باید انداختن

مسئلہ کی تفصیل اگر درکار ہو تو حضرات اہل علم شرح تحریر الاصول اور شرح مسلم الثبوت لبحر العلوم کی مراجعت کریں۔

نیز جاننا چاہیئے کہ حضرات انبیار کی خطار اجتہادی کے یہ معنی نہیں کہ معاذ اللہ حضرات انبیار غلطی سے حق کو چھوڑ کر باطل کا ارتکاب کر بیٹھے ہیں بلکہ ان کی خطا کے معنی یہ ہیں کہ کسی وقت بھول چوک سے اولیٰ اور افضل کے خلاف اولیٰ کر بیٹھتے ہیں اور بجائے عزیمت کے رخصت پر عمل کر گزرتے ہیں جیسے داؤد علیہ السلام اور سلیمان علیہ السلام ہر ایک کا اجتہاد ہوائے نفسانی سے پاک اور منزہ تھا اور ہر اجتہاد وحی خفی اور وحی باطنی تھا مگر وحی جلی نے قیاس سلیمانی کو قیاس داؤدی سے اولیٰ اور افضل قرار دیا۔ وحی جلی نے جو قیاس سلیمانی کی تحسین کی اس کا یہ مطلب نہیں کہ قیاس داؤدی غلط تھا بلکہ اس کا مطلب یہ تھا کہ اللہ کے نزدیک قیاس سلیمانی بہ نسبت قیاس داؤدی کے زیادہ احسن اور اُقرب الی مصالح الخصمین تھا معاذ اللہ ان دو قیاسوں میں　وہ نسبت نہ تھی جو حق اور باطل میں ہوتی ہے بلکہ وہ نسبت تھی جو کامل اور اکمل اور فاضل اور افضل اور عالی اور اعلیٰ میں ہوتی ہے۔ یا عزیمت اور رخصت میں ہوتی ہے اور فقہار حنفیہ نے جو قیاس جلی اور قیاس استحسان کی تقسیم فرمائی

ہے۔اس کا ایک ماخذ یہی قیاس داؤدی اور قیاس سلیمانی ہے۔ اس ناچیز نے حضرات انبیاء کی خطاءِ اجتہادی کے جو معنی بیان کئے ہیں وہ خیالی اور حاشیہ خیالی سے سمجھے ہیں حضرات مدرسین اصل کی مراجعت فرمائیں یہ ناچیز تو ترجمان محض ہے۔

**مقدار فدیہ:-** فدیہ کی مقدار علی حسب الحیثیت ایک ہزار درہم سے چار ہزار درہم تک تھی اور جو لوگ نادار تھے اور فدیہ نہیں ادا کرسکتے تھے وہ بلا کسی معاوضہ اور فدیہ کے آزاد کردیئے گئے۔

اور جو لوگ ان میں سے لکھنا جانتے تھے ان سے یہ شرط ٹھیری کہ دس دس بچوں کو لکھنا سکھا دیں اور آزاد ہوجائیں یہی ان کا فدیہ ہے۔ زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے اسی طرح لکھنا سیکھا طبقات ابن سعد ص ۱۴ ج ۲ قسم اول سیرۃ ابنِ ہشام راجع، زرقانی ص ۴۴۲ ج ۱ [1]

اسیران بدر میں۔ ابوعَزّہ عمرو بن عبداللہ بن عثمان بھی تھا فدیہ کی استطاعت نہ تھی اس لئے آپ کی خدمت میں عرض کیا یا رسول اللہ آپ کو معلوم ہے کہ میں نادار اور عیال دار ہوں مجھ پر احسان فرمایئے آپ نے احسان فرمایا اور بلا فدیہ لئے رہا کردیا۔ مگر یہ شرط فرمائی کہ ہمارے مقابلے میں کسی کی مدد نہ کرنا۔ ابوعزہ نے اس شرط کو منظور کیا اور آپ کی شان میں کچھ مدحیہ اشعار بھی کہے لیکن اسلام نہیں لائے۔ جنگ احد میں بحالت کفر قتل ہوئے اور اسی طرح مطلب بن حنطب اور صیفی ابنِ ابی رفاعہ بلا فدیہ رہا کئے گئے [2]

جس وقت مکہ میں قریش کی ہزیمت اور شکست کی خبر پہنچی تو تمام شہر میں تہلکہ پڑ گیا سب سے پہلے مکہ میں حَیْسمانِ خزاعی پہنچا لوگوں نے کہا بتلاؤ کیا خبر ہے کہا مارا گیا، عتبہ بن ربیعہ اور شیبہ بن ربیعہ اور ابوالحکم بن ہشام (یعنی ابوجہل) اور امیہ بن خلف اور زمعہ بن اسود اور نبیہ اور مُنَبِّہ پسران حجاج اور فلاں فلاں سرداران قریش صفوان بن امیہ اس وقت حطیم میں بیٹھا ہوا تھا سن کر یہ کہا کہ سمجھ میں نہیں آتا۔ شاید یہ شخص دیوانہ ہوگیا ہے بطور امتحان ذرا اس سے دریافت تو کرو کہ صفوان بن امیہ کہاں ہے

[1] زرقانی ج: ۱، ص: ۴۴۲

[2] سیرۃ ابن ہشام، ج: ۲، ص: ۳۱

عیسمان نے کہا یہی تو صفوان بن امیہ ہے جو حطیم میں بیٹھا ہوا ہے میں نے اپنی آنکھوں سے اس کے باپ اور بھائی کو قتل ہوتے ہوئے دیکھا ہے[1]

ابن عباس فرماتے ہیں کہ مجھ سے ابو رافع نے بیان کیا کہ عباس کے گھرانے میں اسلام داخل ہو چکا تھا لیکن ہم لوگ اپنے اسلام کو چھپاتے تھے۔

جب قریش جنگ بدر کے لئے روانہ ہوئے تو ہم خبروں کے منتظر رہتے تھے۔ عیسمان خزاعی نے آکر جب قریش کی شکست کی خبر سنائی تو ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے غلبہ کو سن کر اپنے دل میں بے حد خوش ہوئے میں اس وقت زمزم کے سائبان کے نیچے بیٹھا ہوا تھا اور میری زوجہ ام فضل بھی وہیں تھیں اتنے میں ابولہب بھی آگیا۔

لوگوں نے ابوسفیان[2] بن حارث کو سامنے سے آتے دیکھکر ابولہب سے کہا یہ ابوسفیان ہیں بدر سے واپس آئے ہیں۔ ابولہب نے ابوسفیان کو بلا کر اپنے پاس بٹھلایا اور بدر کا حال دریافت کیا۔ ابوسفیان نے کہا؛

| | |
|---|---|
| واللہ ماھوالا ان لقینا القوم فمنحنا ھم | خدا کی قسم کوئی خبر نہیں مگر یہ کہ ایک قوم سے ہم مقابل |
| اکتافنا یقتلون السلاح مناحیث شاؤا و | ہوئے اور اپنے مونڈھے ان کے حوالہ کئے جس طرح |
| یاسرونناکیف شاؤا وایم اللہ مع ذلك | چاہتے تھے وہ ہم میں ہتھیار چلاتے تھے اور جس طرح |
| مالمت الناس لقینا رجالا بیضا بیض | چاہتے تھے قید کرتے تھے اور اسی وجہ سے میں لوگوں |
| علی خیل بلق بین السماء والارض واللہ | کو ملامت نہیں کرتا خدا کی قسم سفید مرد ابلق گھوڑوں |
| ماتلیق شیئا ولا یقوم لھا شئی ہ | پر سوار آسمان اور زمین کے درمیان معلق۔ ہمارے |

[1] سیرۃ ابن ہشام ، ص : ۲۶

[2] ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب بن ہاشم الہاشمی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ابن عم اور رضاعی بھائی ہیں آپ کو دادہ ان کو حلیمہ سعدیہ نے دودھ پلایا ہے فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے۔ انھیں کے بارہ میں نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے یہ ارشاد فرمایا۔ ابوسفیان بن الحارث سید فتیان اہل الجنۃ یعنی ابوسفیان بن حارث جوانان جنت سردار ہیں مفصل قصہ انشاء اللہ تعالیٰ فتح مکہ کے بیان میں آئے گا۔ ۱۲۔ اصابہ جلد ۲ ترجمان ابوسفیان بن حارث باب الکنی ۱۲

مقابل تھے خدا کی قسم وہ کسی چیز کو باقی نہیں چھوڑتے تھے اور کوئی چیز ان کے سامنے نہیں ٹھیرتی۔

قال ابو رافع قلت واللہ تلک الملائکۃ ابو رافع کہتے ہیں میں نے کہا خدا کی قسم یہ فرشتے تھے۔

یہ سنتے ہی ابولہب اس قدر مشتعل ہوا کہ زور سے میرے ایک طمانچہ رسید کیا اور اٹھا کر زمین پر پٹک دیا اور مارنے کے لئے میرے سینہ پر چڑھ کر بیٹھ گیا اور میں کمزور بدن کا تھا۔

ام فضل اٹھیں اور ایک ستون اٹھا کر ابولہب کے سر پر اس زور سے مارا کہ سر زخمی ہو گیا اور یہ کہا کہ اس کا آقا (عباس رضی اللہ عنہ) موجود نہ تھا اس لئے تو نے اس کو کمزور سمجھا۔

ابولہب پر ایک ہفتہ نہ گزرا کہ ایک طاعونی پھوڑے میں مبتلا ہوا اور مر گیا۔ لاش اس قدر متعفن ہو گئی تھی کہ کوئی قریب بھی نہیں جا سکتا تھا۔

تین دن کے بعد بیٹوں نے محض عار کے خیال سے ایک گڑھا کھدوا کر لاٹھیوں سے لاش کو دھکیلوا دیا۔ [۱] وقال الہیثمی رواہ الطبرانی والبزار وفی اسنادہ حسین بن عبید اللہ وثقہ ابو حاتم وغیرہ وضعفہ جماعۃ وبقیۃ رجالہ ثقات [۲]

بیان کیا جاتا ہے کہ ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا جب اس مقام سے گزرتیں جہاں ابولہب اس طرح سے مرا تھا تو کپڑے سے منہ ڈھانک لیتی تھیں [۳]

جیسا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب دیار ثمود پر سے گزرے تو چہرۂ انور کو کپڑے سے چھپا لیا اور سواری کو تیز کر دیا۔ اشارہ اس طرف تھا کہ مواقع عذاب پر جب گزر ہو تو ایسا ہی کرنا چاہیے۔

ام المؤمنین نے اسی سنت پر عمل فرمایا: [۴]

قریش کو جب اپنے خویش اور اقارب کے قتل کا حال معلوم ہوا تو نوحہ وزاری شروع ہو گئی ایک ماہ تک اسی طرح گریہ وزاری کرتے رہے بعد ازاں یہ منادی کرادی گئی کہ کوئی شخص گریہ وزاری

---

[۱] قال العلامۃ السیوطی اخرجہ ابن اسحٰق وابن سعد وابن جریر والحاکم والبیہقی وابو نعیم ۱۲ خصائص کبریٰ ص ۲۰۶ ج ۱

[۲] مجمع الزوائد ج: ۶، ص: ۸۹۔

[۳] البدایۃ والنہایۃ: ج: ۳، ص: ۳۰۹

[۴] زرقانی ج: ۱، ص: ۴۵۲۔

نہ کرے۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اور اُن کے ساتھیوں کو جب خبر پہنچے گی تو بہت خوش ہوں گے۔

اور نہ کوئی اپنے قیدیوں کا فدیہ دے کہیں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) فدیہ کی مقدار نہ بڑھا دیں۔[۱]

لیکن باوجود اس اعلان اور منادی کے مطلب بن ابی وداعہ چار ہزار درہم لے کر قریش سے پوشیدہ شب کو مدینہ روانہ ہوا، مدینہ پہنچ کر اپنے باپ ابو وداعہ کا فدیہ ادا کیا اور باپ کو چھڑا کر مکہ لے آیا۔ اس کے بعد سلسلہ پڑ گیا اور لوگوں نے اپنے اپنے قیدیوں کو فدیہ بھیج بھیج کر چھڑانا شروع کر دیا۔ ابنِ ہشام صفحہ ۲۷ ج ۲۔

انھیں قیدیوں میں سہیل بن عمرو بھی تھے۔ نہایت زیرک اور فصیح اللسان تھے مجمعوں میں آپ کی مذمت کیا کرتے تھے۔ حضرت عمر نے عرض کیا یا رسول اللہ اجازت دیجیے کہ سہیل کے نیچے کے دو دانت اکھاڑ ڈالوں تاکہ اس قابل ہی نہ رہے کہ کسی موقع پر آپ کے خلاف زبان ہلا سکے۔ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا ان کو چھوڑ دو عجب نہیں کہ اللہ تعالیٰ تم کو ان سے کوئی خوشی دکھلائے (رواہ البیہقی فی الدلائل) اصابہ ترجمہ سہیل بن عمرو، چنانچہ صلح حدیبیہ انھیں کی سعی سے ہوئی جس کو اللہ نے فتح مبین فرمایا اور فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے۔

ابن ہشام کی روایت میں ہے کہ آپ نے حضرت عمر کے جواب میں یہ فرمایا۔ لا اُمَثِّلُ بہ فیمثل اللہ بی وان کنت نبیا۔ میں کسی کا مثلہ نہیں کرتا۔ مبادا کہیں خدا تعالیٰ میرا مثلہ نہ کرے اگرچہ میں نبی ہوں۔

انھیں قیدیوں میں ابو سفیان بن حرب کا بیٹا عمرو بھی تھا۔ جب ابو سفیان سے کہا گیا کہ اپنے بیٹے عمرو کو یہ دے کر فدیہ دے کر چھڑا لو تو ابو سفیان نے یہ جواب دیا کہ ایسے ممکن ہے کہ میرا آدمی بھی مارا جائے اور فدیہ بھی دوں۔ میرا ایک بیٹا حنظلہ تو قتل ہو گیا اور دوسرے عمرو کا فدیہ دوں جب تک چاہیں قید رکھیں اسی اثناء میں سعد بن نعمان انصاری مدینہ سے مکہ عمرہ کرنے کے لئے آئے ابو سفیان

---

[۱] ۔ زرقانی۔ ج: ۱۔ ص: ۴۵۲

[۲] ۔ ابن ہشام، ج: ۲، ص: ۲۷۔

نے ان کو اپنے بیٹے کے معاوضہ میں پکڑ لیا۔

انصار کی درخواست پر آپ نے عمرو بن ابی سفیان کو دے کر سعد کو چھڑا لیا۔[۱]

انھیں قیدیوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے داماد ابوالعاص بن ربیع بھی تھے۔ آنحضرت کی صاحبزادی حضرت زینب جو حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے بطن سے تھیں آپ کی زوجیت میں تھیں۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا۔ ابوالعاص کی خالہ تھیں ان کو بمنزلہ اولاد کے سمجھتی تھیں۔ خود حضرت خدیجہ نے اب سے کہکر بعثت سے قبل زینبؓ کا عقد ابوالعاص سے کیا تھا، ابوالعاص۔ مالدار اور امانت دار اور بڑے تاجر تھے، بعثت کے بعد حضرت خدیجہ اور آپ کی کل صاحبزادیاں ایمان لائیں مگر ابوالعاص شرک پر قائم رہے۔

قریش نے ابوالعاص پر بہت زور دیا کہ ابولہب کے بیٹوں کی طرح تم بھی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی بیٹی کو طلاق دے دو جہاں چاہو گے وہاں تمھارا نکاح کر دیں گے۔ لیکن ابوالعاص نے صاف انکار کر دیا اور کہدیا کہ زینب جیسی شریف عورت کے مقابلے میں دنیا کی کسی عورت کو پسند نہیں کرتا

جب قریش جنگ بدر کے لئے روانہ ہوئے تو ابوالعاص بھی اُن کے ہمراہ تھے منجملہ اور لوگوں کے آپ بھی گرفتار ہوئے اہل مکہ نے جب اپنے اپنے قیدیوں کا فدیہ روانہ کیا تو حضرت زینب نے اپنے شوہر ابوالعاص کے فدیہ میں اپنا وہ ہار بھیجا جو حضرت خدیجہ نے شادی کے وقت ان کو دیا تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس ہار کو دیکھکر آبدیدہ ہو گئے اور صحابہ سے فرمایا اگر مناسب سمجھو تو اس ہار کو واپس کر دو اور اس قیدی کو چھوڑ دو۔

اسی وقت تسلیم اور انقیاد کی گردنیں خم ہو گئیں قیدی بھی رہا کر دیا گیا اور ہار بھی واپس ہو گیا مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوالعاص سے یہ وعدہ لے لیا کہ مکہ پہنچ کر زینب کو مدینہ بھیج دیں۔ ابوالعاص نے مکہ پہنچ کر زینب کو مدینہ جانے کی اجازت دے دی اور اپنے بھائی کنانہ

---

[۱] ابن ہشام، ج: ۲، ص: ۲۷۔

بن ربیع کے ہمراہ روانہ کیا۔

کنانہ نے عین دوپہر کے وقت حضرت زینب کو اونٹ پر سوار کرایا اور ہاتھ میں تیر کمان لی۔ اور روانہ ہوئے آپ کی صاحب زادی کا علی الاعلان مکہ سے روانہ ہونا قریش کو بہت شاق معلوم ہوا۔ چنانچہ ابوسفیان رعیرہ نے ذی طوی میں آکر اونٹ کو روک لیا۔ اور یہ کہا کہ ہم کو محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی بیٹی کو روکنے کی ضرورت نہیں لیکن اس طرح علانیہ طور پر لے جانے میں ہماری ذلت ہے مناسب یہ ہے کہ اس وقت تو مکہ واپس چلو اور رات کے وقت لے کر روانہ ہو جاؤ۔ کنانہ نے اس کو منظور کیا۔ ابوسفیان سے پہلے ھبّار بن اسود نے (جو بعد میں چل کر مسلمان ہوئے) جاکر اونٹ روکا اور حضرت زینب کو ڈرایا۔ خوف سے حمل ساقط ہو گیا۔ اس وقت کنانہ نے تیر کمان سنبھالی اور یہ کہا کہ جو شخص اونٹ کے قریب بھی آئے گا تیروں سے اس کے جسم کو چھلنی کر دوں گا۔

الغرض کنانہ مکہ واپس آ گئے اور دو تین راتیں گزرنے پر شب کو روانہ ہوئے۔

ادھر رسول اللہ علیہ وسلم نے زید بن حارث اور ایک انصاری کو حکم دیا کہ تم جاکر مقام بطن یا جج میں ٹھہرو جب زینبؓ آجائیں تو ان کو اپنے ہمراہ لے آنا۔

یہ لوگ بطن یا جج پہنچے اور اُدھر سے کنانہ بن ربیع آتے ہوئے ملے۔ کنانہ وہیں سے واپس ہو گئے اور زید بن حارثہ مع اپنے رفیق کے صاحب زادی کو لے کر مدینہ روانہ ہوئے جنگ بدر کے ایک ماہ بعد مدینہ پہنچیں۔

صاحب زادی آپ کے پاس رہنے لگیں اور ابوالعاص مکہ میں مقیم رہے۔ فتح مکہ سے قبل ابوالعاص بغرض تجارت شام کی طرف روانہ ہوئے۔ چونکہ اہلِ مکہ کو آپ کی امانت و دیانت پر اعتماد تھا اس لئے اور لوگوں کا سرمایہ بھی شریک تجارت تھا۔

شام سے واپسی میں مسلمانوں کا ایک دستہ مل گیا اس نے تمام مال و متاع ضبط کر لیا۔ اور ابوالعاص چھپ کر مدینہ حضرت زینب کے پاس آ پہنچے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب صبح کی نماز کے لئے تشریف لائے تو حضرت زینب نے

عورتوں کے چبوترہ سے آواز دی، اے لوگو میں نے ابو العاص بن ربیع کو پناہ دی ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز سے فارغ ہوئے تو لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے اور اور ارشاد فرمایا:

| | |
|---|---|
| ایھا الناس ھل سمعتم ما سمعت قالوا نعم قال اما والذی نفسی بیدہ ما علمت بشیٔ من ذلک حتی سمعت ما سمعتم انہ یجیر علی المسلمین ادناھم ۔ | اے لوگو کیا تم نے بھی سنا ہے جو میں نے سُنا لوگوں نے کہا۔ ہاں۔ آپ نے فرمایا قسم ہے اُس ذات پاک کی کہ محمد کی جان اس کے ہاتھ میں ہے مجھکو اس کا مطلق علم نہیں جو اور جس وقت تم نے سُنا دہی میں نے سُنا، تحقیق خوب سمجھ لو کہ مسلمانوں میں کا ادنیٰ سے ادنیٰ اور کمتر سے کمتر بھی پناہ دے سکتا ہے۔ |

اور یہ فرما کر صاحب زادی کے پاس تشریف لے گئے اور یہ فرمایا کہ اے بیٹی اس کا اکرام کرنا مگر خلوت نہ کرنے پائے کیونکہ تو اس کے لئے حلال نہیں۔ یعنی تو مسلمان ہے اور وہ مشرک اور کافر۔ اور اہلِ سریہ سے یہ ارشاد فرمایا کہ تم کو اس شخص (یعنی ابو العاص) کا تعلق ہم سے معلوم ہے اگر مناسب سمجھو تو ان کا مال واپس کر دو ورنہ وہ اللہ کا عطیہ ہے جو اللہ نے تم کو عطا فرمایا ہے۔ اور تم ہی اس کے مستحق ہو۔

سُنتے ہی صحابہ نے کل مال واپس کر دیا، کوئی ڈول لاتا تھا اور کوئی رسی، کوئی لوٹا اور کوئی چمڑے کا ٹکڑا۔ غرض یہ کہ کل مال ذرہ ذرہ کر کے واپس کر دیا۔

ابو العاص کل مال لے کر مکہ روانہ ہوئے اور جس جس کا حصہ تھا اس کا پورا کیا۔ جب شرکا کے حصے دے چکے تو یہ فرمایا:

| | |
|---|---|
| یا معشر قریش ھل بقی لاحد منکم عندی مال یاخذہ قالوا لا فجزاک اللہ خیرا فقد وجدناک | اے گروہ قریش کیا کسی کا کچھ مال میرے ذمہ باقی رہ گیا ہے جو اس نے وصول نہ کر لیا ہو۔ قریش نے کہا نہیں۔ پس اللہ تجھکو جزائے خیر دے |

وفیا کریما قال فانا اشھد ان لا الٰہ الا اللہ وان محمدا عبدہ ورسولہ واللہ ما منعنی من الاسلام عندہ الا تخوف ان آکل اموالکم فلما اداھا اللہ الیکم وفرغت منھا اسلمت

تحقیق ہم نے تجھکو وفادار اور شریف پایا۔ کہا پس میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم بے شک اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں میں اب تک فقط اس لئے مسلمان نہیں ہوا کہ لوگ یہ گمان نہ کریں کہ میں نے مال کھانے کی خاطر ایسا کیا ہے جب اللہ نے تمہارا مال تم تک پہنچا دیا اور میں اس ذمہ داری سے سبکدوش ہوگیا تب مسلمان ہوا۔

بعد ازاں ابوالعاص رضی اللہ عنہ مکہ سے مدینہ چلے آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر حضرت زینب کو آپ کی زوجیت میں دے دیا۔ [۱]

بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ نکاح اوّل کافی سمجھا گیا کوئی جدید نکاح نہیں ہوا اور بعض روایات میں اس کی تصریح ہے کہ جدید نکاح ہوا اور فقہا کے نزدیک یہی روایت صحیح ہے اس لئے کہ اگر پہلا نکاح کافی ہوتا تو آپ صاحبزادی سے یہ نہ فرماتے کہ تو اس کے لئے حلال نہیں۔

انھیں قیدیوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا حضرت عباس بھی تھے، جن کو کعب بن عمرو ابوالیسر رضی اللہ عنہ نے گرفتار کیا تھا حضرت عباس قوی اور جسیم تھے ابوالیسر رضی اللہ عنہ نحیف الجسم اور ضعیف القویٰ اور قصیر القامت تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوالیسر تو نے عباس کو کیسے گرفتار کیا۔

ابوالیسر نے عرض کیا یا رسول اللہ ایک شخص نے میری امداد کی کہ جس کو میں نے کبھی نہ اس سے پہلے دیکھا نہ بعد میں اور اس کی ہیئت ایسی اور ایسی تھی تو آپ نے فرمایا:

لقد اعانک علیہ ملک کریم — تحقیق ایک محترم فرشتے نے تیری امداد کی۔

یہ روایت مسند احمد اور طبقات ابن سعد وغیرہ میں ابن عباس سے مروی ہے اور دلائل بیہقی

---

[۱] سیرۃ ابن ہشام، ج ۲، ص ۲۸

اور دلائل ابی نعیم میں حضرت علی سے مروی ہے علاوہ ازیں اور بھی مختلف طرق سے یہ روایات مروی ہے[۱] اور معجم طبرانی میں خود ابوالیسرؓ سے اور مسند احمد میں براء بن عازبؓ سے مروی ہے۔ فتح الباری باب شہود الملائکۃ بدرکے ایک باب بعد حافظ ہیثمی فرماتے ہیں۔ رواہ احمد والبزار ورجال احمد رجال الصحیح غیر حارثۃ بن مضرب وہو ثقہ مجمع الزوائد باب غزوۃ بدر۔

حضرت عباس کی بندش ذرا سخت تھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حضرت عباس کی کراہنے کی آواز سنی تو نیند اڑگئی انصار کو جب اس کا علم ہوا تو آپ کی گرہ کھول دی اور مزید برآں یہ درخواست کی کہ اگر حضور اجازت دیں تو ہم اپنے بھانجے عباس کا فدیہ چھوڑ دیں، آپ نے یہ جواب دیا۔

واللہ لا تذرن منہ درھما خدا کی قسم اس سے ایک درہم بھی نہ چھوڑو۔

حضرت عباس سے جب فدیہ کا مطالبہ کیا گیا تو اپنی ناداری کا عذر کیا آپ نے فرمایا اچھا وہ مال کہاں ہے جو تم نے اور تمہاری بیوی ام فضل نے مل کر دفن کیا تھا۔

حضرت عباس سنتے ہی حیران رہ گئے اور عرض کیا بے شک میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ یقیناً اللہ کے رسول ہیں میرے اور ام فضل کے سوا کسی کو بھی اس کا علم نہ تھا۔ حاکم فرماتے ہیں کہ یہ حدیث شرط مسلم پر صحیح ہے۔ مستدرک ترجمۃ العباسؓ دلائل ابی نعیم میں باسناد حسن ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عباس پر سو اوقیہ اور عقیل بن ابی طالب پر اسی اوقیہ[۲] فدیہ لگایا۔ (تمام قیدیوں میں سب سے زائد فدیہ حضرت عباس کا تھا)

حضرت عباس نے عرض کیا کہ کیا آپ نے قرابت کی وجہ سے میرا فدیہ اس قدر زائد تجویز کیا ہے (یعنی قرابت کا اقتضاء تو یہ تھا کہ آپ میرے فدیہ میں تخفیف فرماتے۔ لیکن بجائے تخفیف

---

۱۔ الخصائص الکبریٰ۔ ج ۱، ص ۲۰۲

۲۔ انصار نے حضرت عباس کو بھانجا اس لئے کہا کہ حضرت عباس کی دادی۔ عبدالمطلب کی والدہ انصار میں کی تھیں فتح الباری ج ۷ ص ۲۴۲ اور بھانجا کہنے میں اس طرف اشارہ تھا کہ اس پر فدیہ چھوڑنے کا احسان ہماری گردن پر ہے نہ کہ آپ کی ذات بابرکات پر اس لئے کہ یہ فدیہ ہم اپنا بھانجا ہونے کی حیثیت سے چھوڑتے ہیں آپ کے چچا ہونے کی حیثیت سے نہیں، یہ حضرات انصار کا سلیقہ اور حسن ادب تھا رضی اللہ عنہم ۳۔ ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے۔

کے آپ نے میرے فدیہ کی مقدار سب سے زائد کردی، اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔

| | |
|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّمَنْ فِيْٓ اَيْدِيْكُمْ | اے نبی آپ ان قیدیوں سے کہدیجے جو آپ کے |
| مِّنَ الْاَسْرٰٓى ۙ اِنْ يَّعْلَمِ اللّٰهُ | قبضہ میں ہیں کہ (تم اس فدیہ پر کچھ افسوس نہ کرو) |
| فِيْ قُلُوْبِكُمْ خَيْرًا يُّؤْتِكُمْ خَيْرًا | اگر اللہ تعالیٰ تمہارے دلوں میں کچھ بھلائی دیکھے گا |
| مِّمَّآ اُخِذَ مِنْكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۭ | یعنی دل سے اسلام لے آئیں گے تو جو تم سے لیا |
| وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ لہ | گیا ہے۔ اس سے کہیں زائد اور بہتر تم کو عطا فرما |

دے گا اور تمہاری مغفرت بھی فرمائے گا اور اللہ بڑا بخشنے والا اور مہربان ہے۔

حضرت عباس بعد میں فرمایا کرتے تھے کاش مجھ سے اس وقت سے اضعاف مضاعفہ فدیہ لیا جاتا ہے۔ ؎۲

حق جل وعلا نے جتنا مجھ سے لیا اس سے بہتر اور زائد مجھکو دے دیا۔ سنو اوقیہ کے بدلہ میں سنو غلام عطا فرمائے جو سب کے سب تاجر ہیں یہ وعدہ حق تعالیٰ نے دنیا ہی میں پورا فرما دیا۔ دوسرا وعدہ مغفرت کا تھا اس کا میں امیدوار ہوں ؎۳

یہ ناچیز کہتا ہے (غفر اللہ لہ) انشاء تعالیٰ یہ دوسرا وعدہ بھی ضرور پورا ہوگا۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ۔ اور یہ کلمہ انشاء اللہ تبرکاً کہتا ہوں نہ کہ تعلیقاً۔

اسیرانِ بدر میں نوفل بن حارث بھی تھے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فدیہ دینے کو کہا تو یہ جواب دیا میرے پاس تو کچھ بھی نہیں جو فدیہ میں دے سکوں۔

آپ نے فرمایا وہ نیزے کہاں ہیں جو تم جدہ میں چھوڑ آئے ہو نوفل نے کہا بخدا اللہ کے بعد میرے سوا کسی کو بھی ان کا علم نہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں بے شک آپ اللہ کے رسول ہیں۔

---

لہ۔ سورۃ انفال، آیۃ: ۷۰،

؎۲۔ فتح الباری۔ ج: ۷، ص: ۲۴۸۔

؎۳۔ درمنثور۔ ج: ۳، ص: ۲۰۴

نوفلؓ نے وہ نیزے فدیہ میں دیئے جن کی تعداد ایک ہزار تھی۔ آپ نے حضرت عباسؓ اور نوفلؓ کے درمیان رشتۂ مواخات قائم فرمایا اور زمانہ جاہلیت میں بھی دونوں آپس میں دوست تھے اور تجارت میں شریک رہتے تھے۔ مستدرک، ترجمہ نوفل بن حارثؓ۔

عمیر بن وہب جمحی اسلام کے شدید ترین دشمنوں میں سے تھا مکہ کے زمانۂ قیام میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب کرام کو ایذائیں پہنچائی تھیں قیدیوں میں اس کا بیٹا وہب بن عمیر بھی تھا۔

ایک دن عمیر بن وہب اور صفوان بن امیہ حطیم میں بیٹھے ہوئے تھے۔ صفوان نے مقتولین بدر کا تذکرہ کر کے کہا کہ اب زندگی کا مزہ نہیں رہا۔ عمیر نے کہا ہاں خدا کی قسم۔ سرداران قریش کے قتل ہو جانے کے بعد حقیقت میں زندگی کا مزہ ہی جاتا رہا۔ اگر میرے ذمہ قرض اور بچوں کا فکر نہ ہوتا تو ابھی جا کر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو قتل کر آتا۔ صفوان بہت خوش ہوا۔ اور کہا تیرا قرض اور اہل وعیال کی خبر گیری سب میرے ذمہ ہے اور اسی وقت صفوان نے تلوار صیقل کرائی اور زہر میں بجھا کر عمیر کر دی عمیر مدینہ پہنچا اور مسجد نبوی کے دروازہ پر اونٹ ٹھہرایا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ عمیر کو دیکھتے ہی سمجھ گئے کہ یہ کسی ناپاک ارادہ سے آیا ہے۔ اسی وقت حضرت عمرؓ نے اس کی تلوار کا پرتلہ پکڑ لیا اور کھینچتے ہوئے آپ کے سامنے لا کھڑا کیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمرؓ سے فرمایا اسے چھوڑ دو اور عمیر سے پوچھا کہ کیوں آئے ہو۔ عمیر نے کہا اپنے قیدی کو چھڑانے آیا ہوں۔ آپ نے فرمایا سچ کہو کیا اس لئے آئے ہو، سچ بتلاؤ کہ تم نے اور صفوان نے حطیم میں بیٹھ کر کیا مشورہ کیا تھا عمیر نے گھبرا کر کہا میں نے کیا مشورہ کیا تھا۔ آپؐ نے فرمایا تو نے میرے قتل کا ذمہ لیا تھا، اس شرط پر کہ صفوان تیرے اہل وعیال کی خبر گیری کرے اور تیرا قرض ادا کرے۔ عمیر نے کہا؛

| | |
|---|---|
| اشهد انك رسول الله. ان هذا | میں گواہی دیتا ہوں کہ بے شک آپ اللہ کے رسول |
| الحديث كان بيني وبين صفوان | ہیں اس واقعہ کا سوائے میرے اور صفوان کے |

فی الحجر لم یطلع علیہ احد غیری وغیرہ فاخبرك بہ فآمنت باللہ ورسولہ ۔ کسی کو علم نہ تھا۔ پس اللہ ہی نے آپ کو اس کی خبر دی پس ایمان لایا میں اللہ اور اس کے رسول پر۔

یہ روایت معجم طبرانی میں انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سند صحیح کے ساتھ مروی ہے اور دلائل بیہقی اور دلائل ابی نعیم میں مرسلاً مذکور ہے [۱]

ابن اسحاق کی روایت میں ہے کہ عمیر نے یہ کہا:

واللہ انی لاعلم ما آتاك بہ الا اللہ فالحمد للہ الذی ھدانی للاسلام وساقنی ھذا المساق ثم تشھد ۔ قسم ہے اللہ کی میں یقین کرتا ہوں کہ اللہ کے سوا کسی نے آپ کو اس واقعہ کی اطلاع نہیں کی پس شکر ہے اس ذات پاک کی جس نے مجھ کو اسلام کی ہدایت دی اور مجھکو یہاں کھینچ کر لایا اور اس کے بعد کلمہ شہادت پڑھا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ سے مخاطب ہو کر فرمایا اپنے بھائی کو دین کی باتیں سمجھاؤ اور قرآن پڑھاؤ اور اس کے قیدی چھوڑ دو اسی وقت قیدی عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حوالہ کر دیا گیا۔

عمیرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ میں نے اللہ کے نور کے بجھانے کی بہت کوشش کی اور جن لوگوں نے اللہ عزوجل کے دین کو قبول کیا، ان کو طرح طرح سے ستایا۔ اب مجھکو اجازت دیجئے کہ مکہ جا کر اللہ اور اس کے رسول کی طرف لوگوں کو بلاؤں اور اسلام کی دعوت دوں شاید اللہ تعالیٰ ان کو ہدایت نصیب فرمائے اور اللہ کے دشمنوں کو ستاؤں جیسا کہ اس سے قبل اللہ کے دوستوں کو ستایا آپ نے اجازت دی۔

عمیر مدینہ سے روانہ ہوئے اور صفوان بن امیہ لوگوں سے یہ کہتا پھرتا تھا۔ اے لوگوں چند روز میں میں تم کو ایسی بشارت سناؤں گا جو تم کو بدر کا صدمہ بھلا دے گی اور ہر وارد و صادر سے عمیر کی خبریں دریافت کرتا رہتا تھا۔ یہاں تک کہ عمیر کی اسلام لانے کی خبر پہنچی۔ صفوان یہ خبر سنتے ہی آگ بگولہ ہو گیا۔

---

[۱] ۔ الخصائص الکبریٰ ۔ ج : ۱ ، ص : ۲۰۸

اور قسم کھائی کہ خدا کی قسم عمیر سے بات بھی نہ کروں گا اور نہ اسے کبھی کوئی نفع پہنچاؤں گا۔ عمیرؓ مکہ پہنچے اور دعوتِ اسلام میں مصروف ہو گئے بہت سے لوگ آپ کی وجہ سے مسلمان ہو گئے اور جو لوگ اسلام کے دشمن تھے اُن کو خوب ستایا۔

# صلاۃ العید

بدر سے مراجعت کے بعد شوال کی یکم کو آپ نے عید کی نماز ادا فرمائی۔ یہ پہلی عید الفطر تھی۔ (زرقانی جلد اوّل۔ ص ۴۵۴)

---

# فضائلِ بدریین

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کے قصہ میں (مفصل قصہ انشاء اللہ تعالیٰ بعد میں آئے گا) حضرت عمر سے مخاطب ہو کر فرمایا:

| | |
|---|---|
| لعل الله اطلع الى اهل بدر فقال اعملوا ما شئتم فقد وجبت لكم الجنة ۔ | تحقیق اللہ نے اہل بدر کی طرف نظر فرمائی اور یہ کہہ دیا جو چاہے کرو۔ جنت تمہارے لئے واجب ہو چکی ہے۔ |

(بخاری شریف باب فضل من شہد بدرا)

معاذ اللہ۔ اعملوا ما شئتم (جو چاہے کرو) سے اہلِ بدر کو گناہوں کی اجازت دینا مقصود نہیں بلکہ ان کے صدق اور اخلاص کو ظاہر کرنا مقصود ہے کہ بارگاہِ خداوندی

---

ﮯ۔ مسند احمد اور سنن ابی داؤد اور مصنف ابن ابی شیبہ میں بجائے لعل اللہ الخ کے ان اللہ اطلع علی اہلِ بدر الخ لفظ ان کے ساتھ روایت آئی ہے۔ اس لئے ترجمہ میں لفظ تحقیق کا استعمال کیا گیا۔ (فتح الباری ج، ص ۲۳۵)

میں اہل بدر کی مخلصانہ جانبازی اور مجاہانہ اور والہانہ سرفروشی مسلّم ہو چکی ہے۔ مرتے دم تک اِن لوگوں کا قدم جادۂ محبت ووفا سے کبھی ڈگمگانے والا نہیں ان کے قلوب اللہ اور اُس کے رسول کی محبت اور اطاعت سے لبریز ہیں معصیت اور نافرمانی کی ان کے دلوں میں کہیں گنجائش نہیں اگر مقتضائے بشریت کسی وقت کوئی معصیت صادر ہو جائے گی تو فوراً توبہ اور استغفار کی طرف رجوع کریں گے۔

بہر حال اہل بدر جو کچھ بھی کریں جنت ان کے لئے واجب ہے اطاعت کریں گے تب جنت واجب ہے اور اگر بالفرض بمقتضائے بشریت معصیت کر بیٹھیں گے تو فوراً توبہ اور استغفار اور تضرع اور ابتہال کریں گے جس سے ان کے لئے جنت اور مغفرت واجب ہو جائے گی بلکہ عجب نہیں کہ اور درجے بلند ہو جائیں جیسا کہ آدم علیہ السّلام کے توبہ سے اور درجے بلند ہوئے۔ تفصیل کے لئے مدارج السالکین کی مراجعت کریں)۔

بارگاہ خداوندی سے اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ کا خطاب اُنھیں حضرات کو ہو سکتا ہے جن کے قلوب حق جل وعلا کی محبت وعظمت، خوف اور خشیت رغبت اور ہیبت سے لبریز ہوں اور ایسے ہی جنت کی بشارت ان لوگوں کو دی جاتی ہے جن کو ہر وقت اپنے نفس سے نفاق کا اندیشہ رہتا ہو۔ (ہذا توضیح ما قالہ الحافظ ابن قیم فی شرح ہذا الحدیث فی کتاب الفوائد ص۱۶)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لن یدخل النار احد شهد بدرا۔ جو شخص بدر میں حاضر ہوا وہ ہرگز جہنم میں نہ جائے گا۔

یہ حدیث مسند احمد میں ہے سند اس کی شرط مسلم پر ہے۔ فتح الباری باب فضل من شہد بدرا۔

رفاعہ رافع فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ جبرئیل علیہ السّلام نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور یہ سوال کیا کہ آپ اہل بدر کو کیا سمجھتے ہیں۔ آپ نے فرمایا سب سے افضل اور بہتر۔ جبرئیل نے کہا اسی طرح وہ فرشتے جو بدر میں حاضر ہوئے سب فرشتوں سے افضل اور بہتر

ہیں۔ (صحیح بخاری باب شہود الملائکۃ بدراً)

# تعداد بدریین

حضرات بدریین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کی تعداد میں روایتیں مختلف ہیں مشہور تو یہ کہ تین سو تیرہ تھے۔

اشتباہ اور اختلاف کی وجہ سے محدثین کے اقوال مختلف ہیں حافظ ابن سید الناس نے عیون الاثر میں سب کو جمع کر دیا اور تین سو تریسٹھ ۳۶۳ نام شمار کرائے تاکہ کسی قول کی بنا پر بھی کوئی نام رہنے نہ پائے۔ احتیاطاً سب کو ذکر کر دیا۔ یہ مطلب نہیں کہ بدریین کی تعداد تین سو تریسٹھ ۳۶۳ ہے۔ مسند احمد اور مسند بزار اور معجم طبرانی میں ابن عباسؓ سے منقول ہے کہ اہل بدر تین سو تیرہ تھے۔

ابوایوب انصاریؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب بدر کے لئے روانہ ہوئے تو کچھ دور چل کر اصحاب کو شمار کرنے کا حکم دیا۔ جب شمار کئے گئے تو تین سو چودہ تھے آپ نے ارشاد فرمایا پھر شمار کرو۔ دوبارہ شمار کر ہی رہے تھے کہ دور سے دبلے اونٹ پر ایک شخص سوار آتا ہوا نظر آیا۔ اس کو شامل کر کے تین سو پندرہ ۳۱۵ ہوئے۔ (رواہ الطبرانی والبیہقی۔)

عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب بدر کے ارادہ سے روانہ ہوئے تو تین سو پندرہ آدمی آپ کے ہمراہ تھے (رواہ البیہقی و اسنادہ حسن)

یہ تین روایتیں ہیں لیکن حقیقت میں سب متفق اور متحد ہیں اس لئے کہ اگر اس آخری شخص اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی شمار کیا جائے تو تین سو پندرہ تھے اور اگر اس آخری شخص اور آپ کی ذات بابرکات علیہ افضل الصلوات والتحیات کو صحاب کے ساتھ شمار نہ کیا جائے تو پھر تعداد تین سو تیرہ ہے اس سفر میں کچھ صغیر السن یعنی کم عمر بچے بھی آپ کے ہمراہ تھے جیسے براء بن عازب عبداللہ بن عمر۔ انس بن مالک۔ جابر بن عبداللہ۔ مگر ان کو قتال کی اجازت نہ تھی۔

اگر ان کم سن بچوں کو بھی بدریین میں شمار کر لیا جائے تو پھر تعداد تین سو انیس ۳۱۹ ہو جاتی ہے جیسا کہ صحیح مسلم میں حضرت عمرؓ سے مروی ہے کہ اہل بدر تین سو انیس تھے۔

براء بن عازبؓ سے مروی ہے کہ بدر کے دن میں اور ابن عمر چھوٹے سمجھے گئے اُس روز مہاجرین ساٹھ سے کچھ اوپر تھے اور انصار دو سو چالیس سے کچھ زائد تھے۔ (بخاری شریف)

براء بن عازب فرماتے ہیں ہم یہ کہا کرتے تھے کہ اصحاب بدر تین سو دس ۳۱۰ سے کچھ زیادہ تھے جتنے طالوت کے ساتھ تھے جنھوں نے نہر کو پار کیا۔ اور خدا کی قسم نہر سے وہی لوگ پار ہوئے جو بڑے پکے مؤمن اور مخلص تھے۔ (بخاری شریف)

یہ تمام تفصیل فتح الباری باب عدۃ اصحابِ بدر میں مذکور ہے[۵۱]

علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ جنگِ بدر میں مسلمانوں کی امداد کے لئے شمہرج جن بھی حاضر ہوئے تھے۔ اھ

آٹھ آدمی ایسے تھے کہ جو اس غزوہ میں کسی وجہ سے شریک نہ ہو سکے لیکن اہلِ بدر میں شمار کئے گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مالِ غنیمت میں سے ان کو حصہ عطا فرمایا:

(۱)۔ عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ ان کو رسول اللہ علیہ وسلم حضرت رقیہ علالت کی وجہ سے مدینہ چھوڑ گئے تھے۔

(۲)، (۳)۔ طلحہ اور سعید بن زید۔ ان دونوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قریش کے قافلہ کے تجسس کے لئے بھیجا تھا۔

(۴)۔ ابو لبابہ انصاریؓ کو روحاء سے مدینہ پر اپنا قائم مقام بنا کر واپس فرمایا۔

(۵)۔ عاصم بن عدیؓ کو عوالی مدینہ پر مقرر فرمایا۔

(۶)۔ حارث بن حاطب بنی عمرو بن عوف کی طرف سے آپ کو کوئی بات پہنچی تھی، اس لئے آپ نے حارث بن حاطب کو بنی عمرو کی طرف واپس بھیجا۔

---

۵۱۔ فتح الباری۔ ج ۷، ص ۲۲۶

(۷)۔ حارث بن صمہؓ ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چوٹ آجانے کی وجہ سے مقام روحا سے واپس فرمادیا تھا۔

(۸)۔ خوات بن جبیرؓ پنڈلی میں چوٹ آجانے کی وجہ سے مقام صفراء سے واپس کردیئے گئے تھے۔

یہ ابن سعد کا بیان ہے۔ مستدرک حاکم میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جعفر کا بھی حصہ لگایا جو اس وقت حبشہ میں تھے اور کہا جاتا ہے کہ سعد بن مالکؓ یعنی سہلؓ کے والد نے راستہ میں انتقال فرمایا۔ اور صبیحؓ مولیٰ احیحہ بیماری کی وجہ سے واپس ہوئے [۱]

## جریدۂ اسماء حضرات بدریین رضی اللہ تعالیٰ عنہم وعنا معہم اجمعین

ائمہ حدیث اور علماء سیر نے اپنی اپنی تصانیف اسماء بدریین کے ذکر کا خاص اہتمام فرمایا ہے مگر حروف تہجی کے لحاظ سے سب سے پہلے امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ نے اسماء بدریین کو مرتب فرمایا اور اہلِ بدر میں سے صرف چوالیسؓ نام اپنی جامع صحیح میں ذکر فرمائے جو ان کی شرائط صحت و استناد کے مطابق تھے [۲]

علامہ دوانی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ ہم نے مشائخ حدیث سے سنا ہے کہ صحیح بخاری میں اسماء بدریین کے ذکر کے وقت دعا قبول ہوتی ہے اور بارہا اس کا تجربہ ہوچکا ہے [۳]

## جریدۂ اسماء حضرات بدریین مہاجرین رضی اللہ تعالیٰ عنہم وعنا معہم اجمعین

## آمین یارب العالمین

سید المهاجرين وامام البدريين واشرف الخلائق اجمعين خاتم الانبياء والمرسلين سَيِّدُنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ

[۱] ۔ زرقانی ۔ ج ۱، ص: ۴۰۹
[۲] ۔ فتح الباری ۔ ج: ۷، ص ۲۵۳
[۳] ۔ زرقانی ۔ ج ۱، ص ۴۰۹

عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَشَرَّفَ وَکَرَّمَ۔ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ٥

(۱)۔ ابوبکر الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲)۔ ابوحفص عمر ابن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۳)۔ ابوعبداللہ عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۴)۔ ابوالحسن علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۵)۔ حمزۃ بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۶)۔ زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷)۔ انسہ حبشی مولیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۸)۔ ابوکبشہ فارسی مولیٰ رسول صلی اللہ علیہ وسلم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۹)۔ ابومرثد کناز بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۰)۔ مرثد بن ابی مرثد رضی اللہ تعالیٰ عنہ یعنی کناز بن حصین کے بیٹے۔

(۱۱)۔ عبیدۃ بن الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے دونوں بھائی۔

(۱۲)۔ طفیل بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اور

(۱۳)۔ حصین بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴)۔ مسطح عوف بن اثاثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۵)۔ ابوحذیفہ بن عتبہ بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۶)۔ سالم مولیٰ ابی حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۷)۔ صبیح مولیٰ ابی العاص امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۸)۔ عبداللہ بن جحش رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۹)۔ عکاشہ بن محصن رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۰)۔ شجاع بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے بھائی۔

(۲۱)۔ عقبۃ بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۲)۔ یزید بن رقیش رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۳)۔ ابوسنان بن محصن رضی اللہ تعالیٰ عنہ یعنی عکاشہ بن محصن رضی اللہ عنہ کے بھائی۔

(۲۴)۔ سنان بن ابی سنان رضی اللہ تعالیٰ عنہ یعنی ابوسنان بن محصن کے بیٹے اور عکاشہ کے بھتیجے۔

(۲۵)۔ محرز بن نضلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۶)۔ ربیعۃ بن اکثم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۷)۔ ثقف بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے دونوں بھائی۔ [۱]

(۲۸)۔ مالک بن عمرو رضی تعالیٰ عنہ

---

[۱] یہ خباب۔ عتبہ بن غزوان کے آزاد کردہ غلام ہیں خباب بن ارت رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو سابقین اولین میں سے ہیں ان کے علاوہ ہیں فقط نام میں اشتراک ہے۔

(۲۹)۔ مدلج بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۰)۔ سوید بن مخشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۱)۔ عتبہ بن غزوان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۲)۔ جناب مولیٰ عتبہ بن غزوان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۳)۔ زبیر بن عوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۴)۔ حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۵)۔ سعد کلبی مولیٰ حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔
(۳۶)۔ مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۷)۔ سُوَیبط بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۳۸)۔ عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۹)۔ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ اوران کے بھائی ....
(۴۰)۔ عمیر بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۴۱)۔ مقداد بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۴۲)۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۴۳) مسعود بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۴۴)۔ ذوالشمالین بن عبد عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۴۵)۔ خباب بن الارت رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۴۶)۔ بلال بن رباح مولیٰ ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔
(۴۷)۔ عامر بن فہیرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۴۸)۔ صہیب بن سنان رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۴۹)۔ طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۵۰)۔ ابوسلمہ بن عبدالاسد رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۵۱)۔ شماس بن عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۵۲)۔ ارقم بن ابی الارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۵۳)۔ عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۵۴)۔ معتب بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۵۵)۔ زید بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ یعنی حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے بھائی۔
(۵۶)۔ مہجع مولیٰ عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہما
(۵۷)۔ عمرو بن سراقہ رضی اللہ تعالیٰ اوران کے بھائی۔
(۵۸)۔ عبداللہ بن سراقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۵۹)۔ واقد بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۶۰)۔ خولی بن ابی خولی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۶۱)۔ مالک بن ابی خولی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۶۲)۔ عامر بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۶۳) عامر بن بکیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۶۴)۔ عاقل بن بکیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۵)۔ خالد بن بکیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۶۶)۔ ایاس " رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۶۷)۔ سعید بن زید بن عمرو بن نفیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۸)۔ عثمان بن مظعون جمحی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے بیٹے۔

(۶۹)۔ سائب بن عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۰)۔ قدامہ بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۱)۔ عبداللہ بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۲)۔ معمر بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۷۳)۔ خنیس بن خذافہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۴)۔ ابو سبرۃ بن ابی رہم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۵)۔ عبداللہ بن مخرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۶)۔ عبداللہ بن سہیل بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۷)۔ عمیر بن عوف مولیٰ سہیل بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۷۸)۔ سعد بن خولہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۹)۔ ابو عبیدہ عامر بن الجراح رضی اللہ تعالےٰ عنہ۔

(۸۰)۔ عمرو بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۸۱)۔ سہیل[۵۱] بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے بھائی۔

(۸۲)۔ صفوان[۵۱] بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۳)۔ عمرو بن ابی سرح رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۴)۔ وہب[۵۲] بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۵)۔ حاطب بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۶)۔ عیاض بن ابی زہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## جریدۂ اسماء حضرات بدریین انصار رضی اللہ تعالیٰ عنہم

### وعنا معہم اجمعین آمین یا رب العالمین

(۱)۔ سعد بن معاذ رضی اللہ تعالےٰ عنہ

(۲)۔ عمرو بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یعنی سعد

---

۵۱۔ سہیل اور صفوان کے باپ کا نام وہب ہے اور ماں کا نام بیضاء ہے پسران بیضاء کے نام سے مشہور ہیں۔

۵۲۔ ابن ہشام فرماتے ہیں یہ تین ابن اسحٰق نے تو نہیں ذکر کئے لیکن اور بہت سے اہل علم نے ان تین کو بھی بدریین میں شمار کیا ہے۔ سیرۃ ابن ہشام ج ۲ ص ۳۹ تا ج ۲ ص ۴۲

بن معاذ کے بھائی۔

(۳)۔ حارث بن اوس بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یعنی سعد بن معاذ کے بھتیجے۔

(۴)۔ حارث بن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۵)۔ سعد بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶)۔ سلمۃ بن سلامۃ بن وقش رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷)۔ عباد بن بشر بن وقش رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸)۔ سلمۃ بن ثابت بن وقش رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹)۔ رافع بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۰)۔ حارث بن خزمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱)۔ محمد بن مسلمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲)۔ سلمۃ بن اسلم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۳)۔ ابو الہیثم بن التیہان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴)۔ عبید بن التیہان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵)۔ عبداللہ بن سہل رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۶)۔ قتادہ بن النعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۷)۔ عبید بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۸)۔ نصر بن الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۹)۔ معتب بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۰)۔ عبداللہ بن طارق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱)۔ مسعود بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۲)۔ ابو عبس بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۳)۔ ابو بردہ ہانی بن نیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۴)۔ عاصم بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۵)۔ معتب بن قشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۶)۔ عمرو بن معبد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۷)۔ سہل بن حُنَیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۸)۔ مبشر بن عبدالمنذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۹)۔ رفاعہ بن عبدالمنذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۳۰)۔ سعد بن عبید بن النعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۳۱)۔ عویم بن ساعدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۳۲)۔ رافع بن عنجدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۳۳)۔ عبید بن ابی عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۳۴)۔ ثعلبۃ بن حاطب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۳۵)۔ ابو لبابہ بن عبدالمنذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۳۶)۔ حارث بن حاطب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۳۷)۔ حاطب بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۳۸)۔ عاصم بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۳۹)۔ انیس بن قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۴۰)۔ معن بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

---

لہ۔ عنجدہ ماں کا نام ہے، باپ کا نام عبدالحارث تھا۔ ۱۲

(۴۱)۔ ثابت بن اقرم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۴۲)۔ عبداللہ بن سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۴۳)۔ زید بن اسلم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۴۴)۔ ربعی بن رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۴۵)۔ عبداللہ بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۴۶)۔ عاصم بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۴۷)۔ ابوضیاح بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۴۸)۔ ابوحنہ بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ
یعنی ابوضیاح کے بھائی۔۔۔

(۴۹)۔ سالم بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۵۰)۔ حارث بن النعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
یعنی خوات بن جبیر بن النعمان اور
عبداللہ بن جبیر بن النعمان کے چچا

(۵۱)۔ خوات بن جبیر بن النعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵۲)۔ منذر بن محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵۳)۔ ابوعقیل بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵۴)۔ سعد بن خیثمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵۵)۔ منذر بن قدامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵۶)۔ مالک بن قدامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵۷)۔ حارث بن عرفجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۵۸)۔ تمیم مولیٰ سعد بن خیثمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۵۹)۔ جبر بن عتیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۰)۔ مالک بن نمیلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۱)۔ نعمان بن عصر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۲)۔ خارجہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۳)۔ سعد بن ربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۴)۔ عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۶۵)۔ خلاد بن سوید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۶۶)۔ بشیر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۶۷)۔ سماک بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۶۸)۔ سبیع بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۶۹)۔ عباد بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
} دونوں بھائی ہیں

(۷۰)۔ عبداللہ بن عبس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۱)۔ یزید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۲)۔ خبیب بن اساف رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۷۳)۔ عبداللہ بن زید بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۷۴)۔ حریث بن زید بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
} دونوں بھائی ہیں

(۷۵)۔ سفیان بن بشر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷۶)۔ تمیم بن یعار رضی تعالیٰ عنہ

(۷۷)۔ عبداللہ بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۷۸)۔ زید بن المزین رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۷۹)۔ عبداللہ بن عرفطہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۰)۔ عبداللہ بن ربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۱)۔ عبداللہ بن عبداللہ بن ابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

یعنی راس المنافقین عبداللہ بن ابی بن سلول

کے بیٹے۔

(۸۲)۔ اوس بن خولی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۸۳)۔ زید بن ودیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۴) عقبۃ بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۵)۔ رفاعہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۸۶)۔ عامر بن سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۸۷)۔ معبد بن عباد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۸۸)۔ عامر بن البکیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۸۹)۔ نوفل بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹۰)۔ عبادۃ بن الصامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹۱)۔ اوس بن الصامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹۲)۔ نعمان بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹۳)۔ ثابت بن ہزال رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹۴)۔ مالک بن دخشم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹۵)۔ ربیع بن ایاس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۹۶)۔ ورقہ بن ایاس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(دونوں بھائی ہیں)

(۹۷)۔ عمرو بن ایاس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ربیع اور ورقہ

کے بھائی ہیں یا حلیف علی اختلاف الاقوال

(۹۸)۔ مجذر بن زیاد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۹۹)۔ عباد بن خشخاش رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(یہ دونوں بھائی ہیں)

(۱۰۰)۔ نحاب بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۰۱)۔ عبداللہ بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(دونوں بھائی ہیں)

(۱۰۲)۔ عتبہ بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۰۳)۔ ابو دجانہ سماک بن خرشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۰۴)۔ منذر بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۰۵)۔ ابو اسید مالک بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۰۶)۔ مالک بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۰۷)۔ عبد ربہ بن حق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۰۸)۔ کعب بن جماز رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۰۹)۔ ضمرۃ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۰)۔ زیاد " " رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۱)۔ بسبس " " رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۲)۔ عبداللہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۳)۔ قراش بن صمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۴)۔ حباب بن منذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۵)۔ عمیر بن الحمام رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۶)۔ تمیم مولیٰ خراش رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۷)۔ عبداللہ بن عمرو بن حرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۸)۔ معاذ بن عمرو بن الجموح رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۱۹) - معوذ بن عمرو بن الجموح رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲۰) - خلاد بن عمرو بن الجموح رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲۱) - عقبۃ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۲۲) - حبیب بن اسود رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۲۳) - ثابت بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۲۴) - عمیر بن الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲۵) - بشر بن البراء رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲۶) - طفیل بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲۷) - طفیل بن نعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲۸) - سنان بن صیفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۲۹) - عبداللہ بن جد بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۳۰) - عتبہ بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۳۱) - جبار بن صخر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۳۲) - خارجہ بن حمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۳۳) - عبداللہ بن حمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۳۴) - یزید المنذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۳۵) - معقل بن المنذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۳۶) - عبداللہ بن النعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۳۷) - ضحاک بن حارثہ رضی اللہ عنہ

(۱۳۸) - سواد بن رزیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۳۹) - معبد بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۰) - عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۱) - عبداللہ بن مناف رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۲) - جابر بن عبداللہ بن ریاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۳) - خلیدہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۴) - نعمان بن سنان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۵) - ابو المنذر یزید بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۶) - سلیم بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۴۷) - قطبۃ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۴۸) - عنترہ مولیٰ سلیم بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۴۹) - عبس بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۰) - ثعلبۃ بن غنمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۱) - ابو الیسر کعب بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۵۲) - سہل بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۳) - عمرو بن طلق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۴) - معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۵) - قیس بن محصن رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۶) - حارث بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۷) - جبیر بن ایاس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۵۸) - سعد بن عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۵۹) - عقبۃ بن عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ } (دونوں بھائی)

(۱۶۰) - ذکوان بن عبد قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۶۱)۔ مسعود بن خلدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۶۲)۔ عباد بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۶۳)۔ اسعد بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۶۴)۔ فاکہ بن بشر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۶۵)۔ معاذ بن ماعص رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۶۶)۔ عائذ بن ماعص رضی اللہ تعالیٰ عنہ
} دونوں بھائی ہیں
(۱۶۷)۔ مسعود بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۶۸)۔ رفاعۃ بن رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۶۹)۔ خلاد بن رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ
} دونوں بھائی رضی اللہ تعالیٰ عنہما
(۱۷۰)۔ عبید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۷۱)۔ زیاد بن لبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۷۲)۔ فروۃ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۷۳)۔ خالد بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۷۴)۔ جبلۃ بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۷۵)۔ عطیہ بن نویرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۷۶)۔ خلیفۃ بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۷۷)۔ عمارۃ بن حزم رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۷۸)۔ سراقۃ بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۷۹)۔ حارثہ بن النعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۸۰)۔ سلیم بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۸۱)۔ سہیل بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۸۲)۔ عدی بن زغبار رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۸۳)۔ مسعود بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۸۴)۔ ابو خزیمہ بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۸۵)۔ رافع بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۸۶)۔ عوف بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۸۷)۔ معوذ " " رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۸۸)۔ معاذ " " رضی اللہ تعالیٰ عنہ
} تینوں عفراء کے بیٹے
(۱۸۹)۔ نعمان بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۹۰)۔ عامر بن مخلد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ بھائی
(۱۹۱)۔ عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۹۲)۔ عصیمہ اشجعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۹۳)۔ ودیعۃ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۹۴)۔ ابوالحمراء مولیٰ حارث بن عفراء رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۱۹۵)۔ ثعلبہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۹۶)۔ سہیل بن عتیک رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۹۷)۔ حارث بن صمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۹۸)۔ ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۱۹۹)۔ انس بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۲۰۰)۔ اوس بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۲۰۱)۔ ابو شیخ ابی بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہم
حضرت حسان بن ثابت کے بھائی
(۲۰۲)۔ ابو طلحہ زید بن سہل رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۰۳)۔ حارثہ بن سراقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۰۴)۔ عمرو بن ثعلبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۰۵)۔ سلیط بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۰۶)۔ ابوسلیط بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۰۷)۔ ثابت بن خنسار رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۰۸)۔ عامر بن امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۰۹)۔ محرز بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۰)۔ سواد بن غزیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۱)۔ ابو زید قیس بن سکن رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۲)۔ ابوالاعور بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۳)۔ سلیم بن ملحان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۴)۔ حرام بن ملحان رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۵)۔ قیس بن ابی صعصعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۶)۔ عبداللہ بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۷)۔ عصیمہ اسدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۸)۔ ابوداؤد عمیر بن عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۱۹)۔ سراقہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۰)۔ قیس بن مخلد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۱)۔ نعمان بن عبد عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۲)۔ ضحاک بن عبد عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۳)۔ سلیم بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۴)۔ جابر بن خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۵)۔ سعد بن سہیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۶)۔ کعب بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۷)۔ بجیر بن ابی بجیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۲۲۸)۔ عتبان بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۲۹)۔ ملیل بن وبرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۳۰)۔ عصمۃ بن الحصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲۳۱)۔ ہلال بن المعلیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## اسماء ملائکہ بدریین صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین

جنگ بدر میں فرشتوں کا آسمان سے مسلمانوں کی امداد کے لیے نازل ہونا اور پھر ان کا جہاد و قتال میں شریک ہونا آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ سے پہلے معلوم ہو چکا ہے لیکن روایات حدیث سے صرف تین فرشتوں کے نام معلوم ہو سکے ہیں جو ہدیۂ ناظرین ہے۔

(۱)۔ افضل الملائکۃ المکرمین امین اللہ تعالیٰ بینہ و بین الانبیاء والمرسلین سیدنا جبرئیل علیہ الصلوٰۃ والتسلیم

(حاشیہ اگلے صفحہ پر)

رواہ البخاری عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما

(۲)۔ سیدنا میکائیل علیہ الصلاۃ والسلام

(۳)۔ سیدنا اسرافیل علیہ الصلاۃ والسلام

اخرجہ احمد والبزار ابو یعلی والحاکم وصححہ والبیہقی عن علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ

وخصائص کبریٰ ج۱ ص۲۰۱

چونکہ روایت میں اوّل جبرئیل کا اور پھر میکائیل کا اور پھر اسرافیل علیہم السلام کا آسمان سے نازل ہونا مذکور ہے۔ اس لئے ذکر میں نزول کی ترتیب کو ملحوظ رکھا گیا۔

# اسمائے شہدائے بدر رضی اللہ تعالیٰ عنہم ورضوا عنہ

قَالَ اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِیْنَ قُتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْیَاءٌ عِنْدَ رَبِّھِمْ یُرْزَقُوْنَ فَرِحِیْنَ بِمَآ اٰتٰھُمُ اللّٰہُ مِنْ فَضْلِہٖ وَیَسْتَبْشِرُوْنَ بِالَّذِیْنَ لَمْ یَلْحَقُوْا بِھِمْ مِّنْ خَلْفِھِمْ اَلَّا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ۔ [۲]

مکن گریہ بر گور مقتول دوست — برو خرمی کن کہ مقبول اوست

(۱)۔ عبیدۃ بن الحارث بن مطلب مہاجری رضی اللہ تعالےٰ عنہ

معرکہ بدر میں پیر کٹ گیا تھا مقام صفراء میں پہنچ کر وفات پائی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہیں دفن فرمایا۔

بیان کیا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کے

---

[۱] ۔ (بقیہ حاشیہ پچھلے صفحہ کا) ظاہر قرآن اور حدیث سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ جبرئیل امین تمام ملائکہ سے افضل ہیں واخرج الطبرانی بسند ضعیف عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ ۔ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا اخبرکم بافضل الملائکۃ جبرئیل ۔ ۱۲ روح المعانی ص۳۰۱ ج اوّل

[۲] ۔ سورۂ آل عمران، آیۃ : ۱۶۹

ساتھ مقام صفرا میں نزول فرمایا۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ہم یہاں مشک کی خوشبو پاتے ہیں، آپ نے فرمایا تعجب کیا ہے، یہاں ابو معاویہ کی قبر ہے (ابو معاویہ حضرت عبیدۃ بن الحارث کی کنیت ہے) استیعاب الحافظ ابن عبدالبر ج ۱ ص ۴۲۵ ترجمہ عبیدۃ بن الحارث بر حاشیہ اصابہ

(۲)۔ عُمیر بن ابی وقاص مہاجری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

سعد بن وقاصؓ کے چھوٹے بھائی ہیں۔ سعد بن ابی وقاصؓ فرماتے ہیں کہ جب بدر کے لئے لوگ جمع ہوئے تو میں نے بھائی عمیر کو دیکھا کہ اِدھر اُدھر چھپتا پھرتا ہے میں نے کہا اے بھائی تجھکو کیا ہوا۔ کہا مجھکو اندیشہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو دیکھ پائیں اور چھوٹا سمجھ کر واپس فرما دیں اور میں جانا چاہتا ہوں شاید اللہ تعالیٰ مجھکو شہادت نصیب فرمائے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لشکر کا معاینہ فرمایا تو عمیر بھی پیش کئے گئے آپ نے صغیر السن ہونے کی وجہ سے واپسی کا حکم دیا۔ عمیر یہ سن کر رو پڑے۔ آپ نے ان کا یہ ذوق وشوق دیکھ کر اجازت دیدی بالآخر جنگ میں شریک ہوئے اور جام شہادت نوش فرمایا۔ عمیرؓ کی عمر اس وقت سولہ سال کی تھی [۱]

(۳)۔ ذوالشمالین بن عبد عمرو مہاجری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

امام زہری اور ابن سعد نے اور ابن سمعانی فرماتے ہیں کہ ذوالیدین اور ذوالشمالین ایک ہی شخص کے دو نام ہیں اور جمہور محدثین کے نزدیک دو شخص ہیں ذوالشمالینؓ تو جنگ بدر میں شہید ہوئے اور ذوالیدین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بھی زندہ رہے۔ ۱۲

(۴)۔ عاقل بن البکیر مہاجری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

---

[۱] الطبقات الکبریٰ۔ ج: ۲، ص: ۱۰۶ ۔ اصابہ ج: ۳، ص: ۴۵

سابق الاولین میں سے ہیں دار ارقم میں مشرف باسلام ہوئے پہلا نام ان کا غافل تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بجائے غافل کے عاقل نام رکھا، اصابہ ترجمہ عاقل بن بکیرؓ۔ مشرف باسلام ہونے سے قبل آخرت سے غافل اور بے خبر تھے۔ اسلام لانے سے عاقل اور ہوشیار بنے اس لئے ان کا یہ نام تجویز فرمایا۔ واللہ اعلم۔ غزوۂ بدر میں شہید ہوئے۔ عمر اس وقت چونتیس سال کی تھی [۱]

(۵)۔ مہجع بن صالح مولی عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

سعید بن مسیب سے منقول ہے کہ قتال کے وقت حضرت مہجع کی زبان پر یہ الفاظ تھے اَنَا مِهْجَعٌ وَاِلٰی رَبِّیْ اَرْجِعُ میں مہجع ہوں اور اپنے پروردگار کی طرف لوٹنے والا ہوں (رواہ ابن ابی شیبۃ [۲]

(۶)۔ صفوان بن بیضاء مہاجری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

بدری ہونا تو ان کا مسلّم ہے لیکن غزوۂ بدر میں ان کا شہید ہونا مختلف فیہ ہے، ابن اسحٰق اور موسیٰ بن عقبہ اور ابن سعد کہتے ہیں غزوۂ بدر میں طعیمۃ بن عدی کے ہاتھ سے شہید ہوئے۔ ابن حبان کہتے ہیں ۳۰ھ میں اور حاکم کہتے ہیں ۳۸ھ میں وفات پائی واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم ۱۲۔ اصابہ ترجمہ صفوان بن بیضاءؓ۔

(۷)۔ سعد بن خیثمہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

صحابی اور صحابی کے بیٹے شہید اور شہید کے بیٹے۔ سعد غزوۂ بدر میں شہید ہوئے اور باپ یعنی خیثمہ غزوۂ احد میں شہید ہوئے۔

حضرت سعد بیعت عقبہ میں بھی شریک تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنی عمرو کا ان کو نقیب بنایا تھا۔ (اصابہ)

---

[۱]۔ الطبقات الکبریٰ۔ ج: ۲، ص: ۲۸۲۔

[۲]۔ کنز العمال۔ ج: ۵، ص: ۲۶۹۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب عیر ابی سفیان کے لیے خروج کا حکم دیا تو خیثمہ نے سعد سے کہا اے بیٹا ہم میں سے ایک کا بچوں اور عورتوں کی حفاظت کے لئے گھر رہنا ضروری ہے تم ایثار کرو اور مجھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ جانے کی اجازت دو اور تم یہاں ٹھہرو۔ اس پر سعدؓ نے صاف انکار کر دیا اور یہ عرض کیا۔

لو کان غیر الجنۃ اثرتک بہ انی ارجو الشھادۃ فی وجھی ھذا — جنت کے سوا اگر اور کوئی معاملہ ہوتا تو ضرور ایثار کرتا اور آپ کو اپنے نفس پر ترجیح دیتا لیکن میں اس سفر میں اپنے شہید ہونے کی قوی امید رکھتا ہوں۔

بعد ازاں باپ اور بیٹے کے مابین قرعہ اندازی ہوئی۔ قرعہ سعد کے نام پر نکلا۔ بیٹے باپ سے زیادہ خوش نصیب نکلے اور شاداں و فرحاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ بدر کی طرف روانہ ہوئے۔ معرکۂ بدر میں عمرو بن عبد ود یا طعیمۃ بن عدی کے ہاتھ سے شہید ہوئے، رضی اللہ تعالیٰ عنہ إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔

(۸)۔ مبشر بن عبد المنذر انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۹)۔ یزید بن حارث انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۰)۔ عمیر بن الحمام انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

صحیح مسلم میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بدر کے دن یہ ارشاد فرمایا۔ اے لوگو اٹھو جنت کی طرف جس کا عرض آسمان اور زمین کی برابر ہے، آپ نے فرمایا۔ ہاں عمیر نے کہا بَخٍ بَخٍ (واہ واہ) آپ نے ارشاد فرمایا اے عمیر کس چیز نے تجھ کو بخ بخ کہنے پر آمادہ کیا۔ عمیر نے کہا یا رسول اللہ خدا کی قسم کچھ بھی نہیں مگر صرف یہ اُمید کہ شاید میں بھی جنت والوں میں سے ہو جاؤں۔ آپ نے فرمایا فَاِنَّکَ من اھلھا پس تحقیق بلاشبہ تو اہل

جنت سے ہے۔ بعدازاں کھجوریں نکال کر کھانا شروع کیں مگر فوراً ہی پھینک دیں اور یہ کہا کہ اگر ان کے کھانے میں مشغول ہو گیا تو پھر زندگی بڑی طویل ہے کھجوریں پھینک کر قتال میں مشغول ہو گئے یہاں تک کہ شہید ہو گئے رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ عمیرؓ نے تلوار ہاتھ میں لی اور یہ کلمات ان کی زبان پر تھے

رکضاً الی اللہ بغیر زاد ــــ الا التقی و عمل المعاد

اللہ کی طرف بغیر توشہ ہی کے دوڑو ــــ مگر تقویٰ اور عمل آخرت

والصبر فی اللہ علی الجہاد

اور جہاد فی سبیل اللہ پر صبر کا توشہ ضرور ہمراہ لے لو

وکل زاد عرضۃ النفاد ــــ غیر التقی والبر والرشاد

اور ہر توشہ معرض فنا میں ہے ــــ مگر تقویٰ اور بھلائی اور رشد

کا توشہ کبھی نہ خراب ہو سکتا ہے اور نہ فنا۔

(استیعاب للحافظ ابن عبد البر ص ۴۸۲ ج ۲ حاشیہ اصابہ۔ واصابہ ص ۳۱ ج ۲ ترجمہ عمیر بن حمامؓ زرقانی ص ۴۴۴ ج ۱ البدایۃ والنہایۃ ص ۲۷۷ ج ۳)

(۱۱)۔ رافع بن معلی انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

(۱۲) حارثہ بن سراقہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

حارثہ بن سراقہ بن حارث رضی اللہ عنہما صحابی اور صحابی کے بیٹے۔ شہید اور شہید کے بیٹے۔ بیٹے یعنی حضرت حارثہ غزوۂ بدر میں شہید ہوئے اور حضرت سراقہ غزوۂ حنین میں۔ فتح الباری۔ باب فضل من شہد بدراً۔ حضرت انس سے مروی ہے کہ حارثہ بدر میں شہید ہوئے اور وہ نوجوان تھے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بدر سے واپس تشریف لائے تو حارثہ کی والدہ۔ رُبَیّع بنت نضر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ کو خوب معلوم ہے کہ مجھکو حارثہ سے

کس قدر محبت تھی ۔ پس اگر وہ جنت میں ہے تو میں صبر کروں اور اللہ سے ثواب کی امید رکھوں اور اگر دوسری صورت ہے تو پھر آپ دیکھ لیں گے کہ میں کیا کروں گی یعنی خوب گریہ وزاری کروں گی ، آپ نے فرمایا کیا دیوانی ہو گئی ۔ ایک جنت نہیں اس کے لئے بہت سی جنتیں ہیں اور تحقیق وہ بلاشبہ جنت الفردوس میں ہے

صحیح بخاری غزوہ بدر ۔

(۱۳۰) ۔ عوف بن حارث انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۱۳۱) ۔ معوذ بن حارث انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

یہ دونوں بھائی ہیں والدہ کا نام عفراء ہے عوف بن حارث رضی اللہ عنہ کی شہادت کا واقعہ پہلے گزر چکا ہے

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جو اصحاب بدر میں شہید ہوئے حق جل وعلا نے ان پر تجلی فرمائی اور اپنے دیدار پر انوار سے ان کی آنکھوں کو منور فرمایا اور کہا اے میرے بندوں کیا چاہتے ہو ۔

اصحاب نے عرض کیا اے پروردگار جن نعمائے جنت سے تو نے ہم کو سرفراز فرمایا کیا اس سے بڑھکر بھی کوئی نعمت ہے ۔ حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا بتاؤ کیا چاہتے ہو ۔ چوتھی مرتبہ اصحاب نے یہ عرض کیا اے پروردگار یہ چاہتے ہیں کہ ہماری روحیں پھر ہمارے جسموں میں لوٹا دی جائیں تاکہ پھر تیری راہ میں قتل ہوں جیسے اب قتل ہوئے (رواہ الطبرانی و رجالہ ثقات) و ہذا موقوف لفظا مرفوع حکما لانہ لا مدخل للرای فیہ واللہ اعلم ۱۲ ۔ ؎۵

## اسمائے اسیران بدر

روایات صحیحہ سے پہلے معلوم ہو چکا کہ جنگ بدر میں ستر کافر مقتول ہوئے اور ستر

؎۵ ۔ زرقانی ، ج : ۱، ص : ۴۴۵

اسیرانِ بدر نے بروایت محمد بن اسحاق۔ اور حافظ ابن سید الناس نے عیون الاثر میں مقتولین اور قیدیوں کے نام ذکر کیے ہیں۔ اس وقت اسیرانِ بدر میں سے مشہورین کے نام ذکر کرتے ہیں اور جو ان میں سے مشرف باسلام ہوا اس کے نام کے ساتھ اس کی بھی تصریح پیش کی جاتی ہے۔

(۱)۔ عباس بن عبدالمطلب۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عم محترم ہیں جو عمر میں آپ سے صرف دو سال بڑے تھے فتح مکہ سے کچھ قبل علانیہ طور پر اسلام کا اظہار فرمایا۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۲)۔ عقیل بن ابی طالب۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی صلح حدیبیہ کے زمانہ میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

حضرت عقیل حضرت جعفر سے دس سال بڑے تھے اور اسی طرح حضرت جعفر حضرت علی سے دس سال بڑے تھے اور ابوطالب کے سب سے بڑے بیٹے طالب (جن کے نام پر یہ کنیت ہے) وہ حضرت عقیل سے دس سال بڑے تھے اسلام کی دولت سے محروم رہے۔ باقی تینوں بھائی۔ عقیلؓ۔ جعفرؓ علیؓ مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ

(۳)۔ نوفل بن حارث

ان کے اسلام لانے کا واقعہ پہلے گذر چکا ہے اور کہا جاتا ہے کہ جس سال غزوۂ خندق ہوا اس سال مشرف باسلام ہوئے یعنی ۵ھ میں رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۴)۔ سائب بن عبید

(۵) نعمان بن عمرو

(۶)۔ عمرو بن سفیان بن ابی حرب۔

(۷)۔ حارث بن ابی وحرہ۔

(۸)۔ ابوالعاص بن ربیع۔

بعد میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالےٰ عنہ اسلام لانے کا واقعہ پہلے مفصل گزر چکا ہے ۱۲

(۹)۔ ابوالعاص بن نوفل۔

(۱۰)۔ ابوریشہ بن ابی عمر۔

(۱۱)۔ عمرو بن ازرق۔

(۱۲)۔ عقبہ بن عبدالحارث

(۱۳)۔ عدی بن الخیار۔

(۱۴)۔ عثمان بن عبدشمس۔

(۱۵)۔ ابوثور۔

(۱۶)۔ عزیز بن عمیر عبدری۔

بعد میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ [۱]

(۱۷)۔ اسود بن عامر

(۱۸) سائب بن ابی جبیش

فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ فاطمہؓ بنت ابی جبیش مستحاضہ کے بھائی ہیں۔ [۲]

(۱۹)۔ حویرث بن عباد

(۲۰)۔ سالم بن شداخ

(۲۱)۔ خالد بن ہشام

یعنی ابوجہل بن ہشام کے بھائی بعض علماء نے ان کو مؤلفۃ القلوب میں ذکر کیا ہے [۳]

---

[۱] روض الانف۔ ج : ۲، ص : ۱۰۶۔ [۲] اصابہ ج ۲ ص ۔ عیون الاثر ص ۳ [۳] اصابہ ج ۱ ص ۴۱۲۔ اصابہ ج ۴ ص ۳ باب الکنیٰ

(۲۲)۔ امیہ بن ابی حذیفہ

(۲۳)۔ ولید بن ولید بن مغیرہ

(۲۴)۔ صیفی بن ابی رفاعہ

(۲۵)۔ ابوالمنذر بن ابی رفاعہ

(۲۶)۔ ابوعطاء عبداللہ بن ابی السائب۔

بعد میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ قُرّاء مکہ مجاہد وغیرہ نے آپ سے علم قراءت حاصل کیا۔ ۵۱

(۲۷)۔ مطلب بن حنطب

بعد میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ ۵۲

(۲۸)۔ خالد بن اعلم۔

(۲۹)۔ ابووداعہ سہمی۔

فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۳۰)۔ سرورۃ بن قیس

(۳۱)۔ حنظلۃ بن قبیصہ

(۳۲)۔ حجاج بن حارث

علامہ سہیلی فرماتے ہیں حجاج بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ مہاجرین حبشہ میں سے ہیں غزوۂ احد کے بعد حبشہ سے مدینہ واپس آئے لہٰذا اسیران بدر میں انکا ذکر کرنا مصنف کا وہم ہے۔ (روض الانف ص۱۰۶ ج۲)

(۳۳)۔ عبداللہ بن ابی بن خلف۔

---

۵۱ روض الانف۔ ج: ۲، ص: ۱۰۶۔ وعیون الاثر ص۳۰۰
۵۲ ایضاً
۵۳ ایضاً

فتح مکہ میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور جنگ جمل میں شہید ہوئے۔

(۳۴)۔ ابو عزہ عمرو بن عبداللہ۔

(۳۵)۔ فاکہ مولیٰ امیّہ بن خلف۔

(۳۶)۔ وہب بن عمیر۔

وہب اور اس کے باپ عمیر کے اسلام لانے کا واقعہ پہلے گزر چکا ہے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

(۳۷)۔ ربیعہ بن دراج

(۳۸)۔ سہیل بن عمرو

بعد میں مشرف باسلام ہوئے اور شام میں شہید ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حدیبیہ میں قریش کی طرف صلح کے لئے آئے۔ ۱۲

(۳۹)۔ عبد بن زمعہ

اُم المومنین سودہ بنت زمعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بھائی بعد میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۴۰) عبدالرحمن بن مشنوء

(۴۱) طفیل بن ابی قنیع

(۴۲) عقبہ بن عمرو

(۴۳) قیس بن سائب مخزومی۔

بعد میں مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ زمانہ جاہلیت میں آپ کے شریک تجارت تھے جیسا کہ پہلے گزرا۔

---

۵ روض الانف ج : ۲ ، ص : ۱۰۰

(۱۴۴) نسطاس مولیٰ امیہ بن خلف۔

غزوۂ احد کے بعد مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ، روض الانف صفحہ ۱ جلد ۲

---

# اسلام کے مقابلہ میں قوم اور وطن کی حمایت

غزوۂ بدر۔ اسلام اور کفر کا معرکہ تھا اس لئے اللہ تعالیٰ نے بدر کے دن کو یوم الفرقان فرمایا ہے کہ حق اور باطل میں فرق ہونے کا دن ہے۔

مکہ میں کچھ لوگ ایسے تھے کہ جو اسلام تو قبول کر چکے تھے مگر جب حضور پُرنور نے مکہ سے ہجرت فرمائی تو یہ لوگ اپنی قوم اور قبیلہ کے لحاظ سے مکہ ہی میں رُکے رہے، جب جنگِ بدر موقع آیا تو ان میں کے کچھ لوگ بدر میں قوم کفار کے ساتھ ہو کر مسلمانوں سے لڑنے کے لئے آئے اور جنگِ بدر میں مارے گئے ان کے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی۔

إِنَّ الَّذِينَ تَوَفَّاهُمُ الْمَلَائِكَةُ ظَالِمِي أَنْفُسِهِمْ قَالُوا فِيمَ كُنْتُمْ ۖ قَالُوا كُنَّا مُسْتَضْعَفِينَ فِي الْأَرْضِ ۚ قَالُوا أَلَمْ تَكُنْ أَرْضُ اللَّهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوا فِيهَا ۚ فَأُولَٰئِكَ مَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ ۖ وَسَاءَتْ مَصِيرًا إِلَّا الْمُسْتَضْعَفِينَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ وَالْوِلْدَانِ لَا يَسْتَطِيعُونَ حِيلَةً وَلَا يَهْتَدُونَ سَبِيلًا فَأُولَٰئِكَ عَسَى اللَّهُ أَنْ يَعْفُوَ عَنْهُمْ ۚ وَكَانَ اللَّهُ

تحقیق جن لوگوں کی فرشتوں نے ارواح قبض کیں درآنحالیکہ وہ لوگ اپنی جانوں پر بڑے ظلم کرنے والے تھے فرشتوں نے ان سے یہ کہا کہ تم کس حال میں تھے ان لوگوں نے کہا کہ ہم بیچارہ اور لاچار تھے زمین میں۔ اس لئے ہجرت نہ کرسکے فرشتوں نے کہا کیا اللہ کی زمین کشادہ نہ تھی کہ قوم اور وطن کو چھوڑ کر وہاں ہجرت کر جاتے پس ایسے لوگوں کا ٹھکانہ جہنم ہے اور بہت بُرا ٹھکانہ ہے مگر جو مرد اور عورتیں اور لڑکے درحقیقت بے چارہ

عَفُوًّا غَفُوْرًا ہ اور بے بس ہیں اور ہجرت کے لئے کوئی چارہ
(سورۂ نساء، آیۃ ۹۸) نہیں پاتے پس ایسے لوگوں کے متعلق اُمید ہے
کہ اللہ تعالیٰ ان کے قصور کو معاف کر دے اور اللہ تعالیٰ بڑا معاف کرنے والا
اور بخشنے والا ہے۔

صحیح بخاری میں عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے

ان ناسا من المسلمین کانوا مع المشرکین علی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یاتی السھم فیرمی بہ فیصیب احدھم فیقتلہ او یُضرب فیقتل فانزل اللہ اِنَّ الَّذِیْنَ تَوَفّٰھُمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ ظَالِمِیْٓ اَنْفُسِھِمْ الآیۃ

(بخاری شریف ص۶۶۱ کتاب التفسیر سورۃ النساء)

غزوۂ بدر[1] میں کچھ مسلمان مشرکین کی تعداد اور جماعت بڑھانے کے لئے کفارِ مکہ کے ساتھ نکلے تو میدان میں کوئی تیر آکر اس مسلمان کے لگتا اور اس سے وہ مارا جاتا اور کبھی تلوار کی ضرب سے وہ مارا جاتا پس جو مسلمان بدر میں کافروں کے ساتھ آئے تھے اور مارے گئے اُن کے بارہ میں یہ آیت نازل ہوئی۔ اِنَّ الَّذِیْنَ تَوَفّٰھُمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ۔ الآیۃ

اور ابن عباس رضی اللہ عنہ کی اسی روایت کو امام بخاری کتاب الفتن ص۱۰۴۹ میں دوبارہ لائے ہیں اور اس پر یہ ترجمہ رکھا ہے باب من کرہ یکثر سواد الفتن او الظلم یعنی اہلِ فتنہ اور اہلِ کفر اور معصیت کی تعداد و بڑھانے کی کراہت، کا بیان۔ حضرت شاہ ولی اللہ قدس اللہ سرہ اپنے ترجمہ قرآن میں۔ اِنَّ الَّذِیْنَ تَوَفّٰھُمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ ظَالِمِیْٓ اَنْفُسِھِمْ الخ کے حاشیہ میں تحریر فرماتے ہیں یعنی بترک ہجرت از دار الحرب بدار الاسلام و بتکثیر سواد کفار واللہ اعلم۔ معلوم ہوا کہ مسلمانوں کے مقابلہ کے لئے کافروں کی فوج میں جانا تاکہ فقط کافروں کی تعداد زیادہ معلوم ہو یہ بھی ناجائز

---

[1] غزوۂ بدر کا لفظ متن بخاری میں تو نہیں لیکن دوسری روایت میں مذکور ہے جس کو حافظ عسقلانی نے فتح الباری ج۸ ص۱۹۵ کتاب التفسیر میں اور پھر فتح الباری کتاب الفتن ج۱۳ ص۳۲ میں ذکر کیا ہے اور علامہ قسطلانی نے ارشاد الساری ص۹ و ص۱۶۳ ذکر کیا ہے وہاں دیکھ لیا جائے۔ ۱۲

ہے اگرچہ مسلمانوں سے نہ لڑنے کا ارادہ ہے اور نہ لڑے، مسلمانوں کے مقابلہ کے لئے کافروں کی فوج میں بھرتی ہونا حرام ہے حضرات اہلِ علم فتح الباری و عمدۃ القاری اور قسطلانی کی مراجعت کریں اور مزید تفصیل اگر درکار ہو تو تفسیر ابن کثیر اور تفسیر قرطبی اور تفسیر درمنثور کی مراجعت کریں۔

اور حدیث میں ہے من کثر سواد قوم فھو منھم یعنی جو شخص کسی قوم کی جماعت اور تعداد کو بڑھائے وہ اسی قوم سے ہے۔

# غزوۂ بدر پر دوبارہ نظر

غزوۂ بدر کا بیان ختم ہوا اور اس بارے میں آیات اور صحیح اور صریح روایات ناظرین کے سامنے آگئیں جن سے یہ امر روزِ روشن کی طرح واضح ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا غزوۂ بدر سے مقصد قریش کے اس کاروانِ تجارت پر یلغار کرنا تھا کہ جو ابوسفیان کی سرکردگی میں شام سے واپس آرہا تھا قریش مکہ کے کسی حملہ کا دفاع مقصود نہ تھا علامہ شبلی کی سیرۃ النبی میں رائے یہ ہے کہ غزوۂ بدر کا مقصد کاروانِ تجارت پر حملہ کرنا نہ تھا بلکہ آپ کو مدینہ ہی میں یہ خبر آگئی تھی کہ قریش ایک عظیم جمعیت لے کر مدینہ پر حملہ کرنے کے لئے نکلے ہیں اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کی مدافعت کے قصد سے نکلے اور بدر کا معرکہ پیش آیا۔ غزوۂ بدر سے آپ کا مقصود کاروانِ تجارت پر حملہ کرنا نہ تھا بلکہ قریش کے حملہ کا دفاع مقصود تھا۔ علامہ شبلی کا خیال ختم ہوا۔

علامہ شبلی کا یہ خیال تمام محدثین اور مفسرین کی تصریحات بلکہ تمام صحیح اور صریح روایات کے خلاف ہے۔

(۱)۔ روی ابن ابی حاتم عن ابی ایوب قال قال لنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ونحن بالمدینۃ انی اخبرت عن عیر ابی سفیان فھل لکم ان

ابن ابی حاتم نے ابوایوب انصاریؓ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے ہم سے مدینہ میں یہ فرمایا کہ مجھکو یہ خبر دی گئی ہے کہ ابوسفیان کا تجارتی قافلہ آرہا ہے کیا تم کو یہ مرغوب ہے کہ تم اس

تخرجوا الیھا لعل اللہ یغنمنا ھا قلنا نعم فخرجنا فلما سرنا یوما او یومین قال قد اخبروا خبرنا فاستعدوا للقتال فقالوا لا واللہ مالنا طاقۃ بقتال القوم ولکنا اردنا العیر فاعادہ فقال لہ المقداد لا نقول لک کما قالت بنوا اسرائیل۔ الحدیث۔ فتح الباری ص۲۲۳ ج۷ وزرقانی ص۲۴۳

تجارتی قافلہ کے لینے کے لئے خروج کرو۔ عجب نہیں کہ اللہ تعالیٰ اُس قافلہ کے اموال کو بطور غنیمت ہم کو عطا فرمائے۔ صحابہ نے عرض کیا ہاں ہم کو یہ امر مرغوب ہے اس کے بعد ہم روانہ ہوگئے ایک یا دو روز کی منزل قطع کرنے کے بعد حضور نے یہ فرمایا کہ کفار مکہ کو ہماری روانگی کی اطلاع مل چکی ہے اور وہ تیار ہو کر ہمارے مقابلہ اور مقاتلہ کیلئے آرہے ہیں تم بھی ان سے جہاد و قتال کے لئے تیار ہوجاؤ۔ صحابہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ۔ خدا کی قسم (ظاہر اسباب ہیں) ہم میں یہ طاقت نہیں کہ ہم مٹھی بھر جماعت قریش کے اُس مسلح لشکر جرار کا مقابلہ کرسکیں، جز ایں نیست ہم تو ابو سفیان کے کاروان تجارت پر حملہ کرنے کے لئے نکلے تھے یعنی ہمیں اس کا وہم و گمان بھی نہ تھا کہ قریش سے اس طرح مقابلہ کرنا پڑے گا کہ کچھ تیار ہو کر نکلتے آپ نے اسی کلام کا اعادہ فرمایا مقداد رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ ہم بنی اسرائیل کی طرح آپ سے یہ نہیں کہیں گے اِذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا اِنَّا هٰهُنَا قَاعِدُوْنَ کہ آپ اور آپ کا پروردگار جاکر لڑلو ہم تو یہیں بیٹھے ہیں بلکہ ہم آپ کے دائیں اور بائیں اور آگے اور پیچھے ہر طرف سے اور ہر طرح سے لڑیں گے۔
(ترجمہ ختم ہوا) فتح الباری ج۷ ص۲۲۳ غزوۂ بدر

(۲)۔ اور عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے۔

لما سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم — نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے جب یہ سنا کہ ابو

---

لـه بین القوسین کا جملہ البدایۃ والنہایۃ ص۲۶۲ ج۳ اور تفسیر ابن کثیر ص۲۸۹ ج۲ سورۂ انفال کی روایت میں مذکور ہے اس لئے یہ جملہ وہاں سے لیا گیا ہے ۱۲ عفا اللہ عنہ

بابی سفیان مقبلا من الشام ندب المسلمین الیهم وقال هذه عیر قریش فیها اموالهم فاخرجوا الیها لعل الله ان ینفلکموها فانتدب الناس فخف بعضهم وثقل بعضهم وذلك انهم لم یظنوا ان رسول الله صلی الله علیه وسلم یلقی حربا وکان ابوسفیان قد استنفر حین دنا من الحجاز یتجسس الاخبار الحدیث البدایة والنهایة ج۳ ص۲۵۶ وتفسیر ابن کثیر ج۲ ص۲۸۶ سورة انفال وزرقانی ج۱ ص۴۱۱

سفیان۔ تجارتی قافلہ کے ساتھ شام سے واپس آرہا ہے تو آپ نے مسلمانوں کو اسکی طرف خروج کی دعوت دی اور یہ فرمایا کہ یہ قریش کا قافلہ آرہا ہے جس میں اُن کے بے شمار اموال ہیں پس تم اس پر حملہ کرنے کے لئے نکلو شاید اللہ تعالٰے وہ تمام اموال تم کو غنیمت میں عطا فرمائے پس کچھ لوگ آپ کے ہمراہ نکلے اور کچھ نہیں نکلے جسکی وجہ یہ تھی کہ لوگوں کو اس کا وہم و گمان بھی نہ تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دشمنوں سے کوئی جنگ پیش آجائے گی۔ ابوسفیان کو اس کا کھٹکا لگا ہوا تھا اس لئے وہ برابر جستجو میں تھا یہاں تک کہ جب ابوسفیان کو یہ پتہ لگ گیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قافلہ پر حملہ کے لئے خروج فرمایا ہے تو فوراً ضمضم غفاری کو قاصد بنا کر مکہ روانہ کیا الی آخر القصہ۔

اس لئے حافظ عسقلانی شرح بخاری میں لکھتے ہیں ـــــــ

والسبب فی ذلك ان النبی صلی الله علیه وسلم ندب الناس الی تلقی ابی سفیان لاخذ ما معه من اموال قریش وکان من معه قلیلا فلم یظن اکثر الانصار انه یقع قتال فلم یخرج معه منهم الا القلیل ولم یاخذوا

غزوہ بدر کا سبب یہ ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو ابوسفیان کے تجارتی قافلہ کی طرف خروج کی دعوت دی تاکہ اس کے ذخائر اموال پر قبضہ کریں کیونکہ اس قافلہ میں اموال بہت تھے اور آدمی کم تھے (تیس[1] یا چالیس تھے) اس لئے اکثر انصار کو یہ گمان بھی نہ ہوا کہ [illegible]

فتوبت

[1] کما فی شرح المواہب للزرقانی ج۱ ص۴۱۲

اهبة الا ستعداد كما ينبغي بخلاف المشركين فانهم خرجوا مستعدين ذابين عن اموالهم . ۵۱

قتال کی آئے گی اس لئے بہت تھوڑے آدمی آپ کے ساتھ نکلے اور لڑائی کی خاص تیاری نہیں کی بخلاف مشرکین کے کہ وہ پوری تیاری کے ساتھ گھر سے نکلے تاکہ اپنے اموال کی حفاظت اور مدافعت کریں۔

ابو سفیان کو جب یہ خبر ملی کہ حضور پُر نور کاروانِ تجارت پر حملہ کرنے کے لئے مدینہ سے روانہ ہوئے ہیں تو اس نے فوراً ضمضم غفاری کو پیغام دے کر مکہ روانہ کیا۔

يا معشر قريش اللطيمة اللطيمة اموالكم مع ابي سفيان قد عرض لها محمد في اصحابه لا ارى ان تدركوها الغوث الغوث ۵۲

اے گروہ قریش ڈرو اور خبر لو اپنے اُن اُونٹوں کی جو کپڑوں اور سامان سے لدے ہوئے ہیں اور خبر لو اپنے مالوں کی محمد اپنے اصحاب کے ساتھ اُن سے تعرض کیلئے روانہ ہو گئے ہیں میں گمان نہیں کرتا تم اپنے اموال کو صحیح وسالم المدد المدد یعنی جلد از جلد قافلہ کی مدد کو پہنچو۔

ابو سفیان نے ضمضم غفاری کے روانہ کرنے کے بعد نہایت احتیاط سے کام لیا۔ اور ساحل کے راستے سے قافلہ کو بچا کر نکل گیا اور جب قافلہ مسلمانوں کی زد سے نکل گیا تو ابو سفیان نے ایک دوسرا پیغام قریش کے نام روانہ کیا وہ پیغام یہ تھا۔

قال ابن اسحاق ولما رآى ابو سفيان انه قد احرز عيره ارسل الى قريش انكم انما خرجتم لتمنعوا عيركم ورجالكم واموالكم فقد نجاها الله فارجعوا . ۵۳

محمد ابن اسحاق کہتے ہیں کہ جب ابو سفیان نے دیکھا کہ آپ اپنے قافلہ کو مسلمانوں سے بچا کر نکال لے گیا تو قریش کی طرف ایک پیغام بھیجا کہ تم فقط اپنے کاروانِ تجارت اور آدمیوں اور مالوں کی حفاظت کیلئے نکلے تھے اللہ نے ان سب کو بچا لیا لہذا تم اب لوٹ جاؤ۔

---

۵۱ فتح الباری - ج ۷ ، ص ۲۲۲
۵۲ البدایہ والنہایہ - ج ۳ ، ص ۲۵۸
۵۳ ایضاً - ص ۲۲۶

ابوسفیان کا یہ پیغام قریش کو اس وقت پہنچا کہ جب قریش مقام جحفہ میں پہنچ چکے تھے لوگوں نے چاہا کہ لوٹ جائیں مگر ابوجہل نے قسم کھالی کہ ہم اسی شان سے بدر تک جائیں گے اور بغیر لڑے واپس نہوں گے مگر اخنس بن شریق نے ابوجہل کی بات کو نہ مانا اور بنی زہرہ سے مخاطب ہوکر یہ کہا۔

یابنی زهرة قد نجی الله لکم اموالکم وخلص لکم صاحبکم مخرمة بن نوفل وانما نفرتم لتمنعوه وماله فاجعلوا بی جنبها وارجعوا فانه لاحاجة لکم بان تخرجوا فی غیر ضیعة لا ما یقول هذا قال فرجعوا فلم یشهد ها زهری واحد[۱]۔

اے بنی زہرہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے مالوں کو بچا لیا اور تمہارے ساتھی مخرمہ کو بھی بچا لیا۔ جز اینست تم تو فقط مالوں کو مسلمانوں کی دست برد سے بچانے کے لیے نکلے تھے، سو وہ بچ نکلے، لہٰذا تم سب لوٹ جاؤ بے ضرورت نکلنے سے کیا فائدہ۔ اخنس کے کہتے ہی تمام بنی زہرہ راستہ ہی سے لوٹ گئے اور ایک آدمی بھی بنی زہرہ میں کا بدر کے معرکہ میں شریک نہیں ہوا۔

بنو ہاشم تو اوّل ہی سے جنگ میں جانا نہیں چاہتے تھے، عاتکہ بنت عبدالمطلب کے خواب کی وجہ سے چلنے پر آمادہ نہ تھے۔ پھر جہیم کے خواب نے اور متردد کر دیا اور پھر جب ابوسفیان کا پیغام آگیا کہ کاروان تجارت صحیح سالم بچ نکلا تو اور بہت سے تردد میں پڑ گئے چنانچہ طالب بن ابی طالب اور کچھ لوگ ان کے ساتھ مکہ واپس چلے گئے۔ پھر جب اخنس بن شریق۔ بنی زہرہ کو لے کر واپس ہو گیا تو اور تذبذب میں پڑ گئے مگر ابوجہل کی ضد اور ہٹ دھرمی اور اس کے رعب کی وجہ سے بدر کی طرف روانہ ہوئے۔

عتبہ اور شیبہ ابتداء ہی سے چلنے پر تیار نہ تھے اور آخر وقت تک یہ چاہتے رہے کہ مکہ واپس ہو جائیں جیسا کہ مفصل گزر چکا۔

کیا اب اس قسم کی صریح اور ناقابل تاویل روایات کے بعد بھی کسی مؤول کے لیے یہ گنجائش

---

[۱] البدایۃ والنہایۃ ج: ۳، ص: ۲۶۶

ہے کہ یہ کہے کہ حضور پُر نور اور صحابہ کرام کاروانِ تجارت پر حملہ کرنے کے لئے نہیں نکلے تھے بلکہ قریش کی جو جمعیت مدینہ منورہ پر حملہ کرنے کے لئے نکلی تھی حضور پُر نور اس کی مدافعت کیلئے بدر پر تشریف لے گئے تھے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کو ہمراہ لے کر جب مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے تو آپ کا مقصد صرف قریش کا کاروانِ تجارت تھا ابوجہل اور اس کی جمعیت کا وہم و گمان بھی نہ تھا بلکہ نفس الامر میں کہیں اس کا وجود اور نام و نشان بھی نہ تھا۔

جیسا کہ ابوجہل اور قریش کے کہیں حاشیہ خیال میں بھی یہ بات نہ تھی کہ ہم کوئی جمعیت لے کر مدینہ پر حملہ آور ہوں بلکہ جب ابوسفیان کے قاصد ضمضم غفاری نے مکہ پہنچ کر یہ خبر سنائی کہ تمہارا کاروانِ تجارت خطرہ میں ہے مسلمان اس پر حملہ کرنا چاہتے ہیں، اس وقت مکہ میں ہلچل پڑ گئی اور قریش ابوجہل کے سرکردگی میں بڑی شان و شوکت سے زرہیں پہن کر اور پوری طرح مسلح ہو کر اپنے کاروانِ تجارت کو بچانے کے لئے نکلے قریش کو مقام جحفہ میں پہنچ کر ابوسفیان کی طرف سے اطلاع ملی کہ قافلہ صحیح سالم بچ نکلا ہے اور حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم کو مقام صفراء میں پہنچ کر اطلاع ملی کہ کاروانِ تجارت تو نکل گیا ہے اور قریش پوری تیاری کے ساتھ مسلح ہو کر آرہے ہیں چونکہ مسلمان کسی جنگ کی نیت سے نہیں نکلے تھے اس لئے آپ نے صحابہ سے مشورہ کیا کہ اب کیا کرنا چاہیے۔ (جس کی پوری تفصیل پہلے گذر چکی) لہٰذا کسی علامہ کا یہ خیال کرنا کہ حضور پُر نور نے اوّل سے آخر تک کسی وقت بھی تجارتی قافلہ پر حملہ کی نیت نہیں کی بلکہ ابتدا ہی سے حضور پر نور نے جو سفر شروع فرمایا وہ قریش کے اس فوجی لشکر کے مقابلہ اور دفاع کے لئے تھا جو از خود مدینہ پر حملہ کرنے کے لئے اقدام کرتا ہوا چلا آرہا تھا۔ یہ خیال ایک خیال خام ہے جو اپنی ایک مزعوم درایت اور خود ساختہ اصول پر مبنی ہے جس پر تمام ذخیرہ احادیث نبویہ اور ارشادات قرآنیہ اور روایاتِ سیرت اور واقعات تاریخیہ کو قربان کرنا چاہتے ہیں افسوس اور صد افسوس کہ جن اعداء اللہ نے اللہ کے نبی اور اس کے تبعین کو جانی اور مالی نقصان پہنچایا ہو اور ان کو ان کے گھروں سے نکالا ہو اور ان کے اموال پر ناجائز

تبضے کئے ہوں اور آئندہ کے لئے بھی اُن کے یہی عزائم ہوں اور ایک لمحہ کے لئے اسلام اور مسلمانوں کے مٹانے کی تدبیر سے غافل نہ ہوں سو اگر مسلمان اُن کو جانی یا مالی نقصان پہنچانے کے لئے کوئی اقدام کریں تو اس کو خلاف تہذیب اور خلاف انسانیت سمجھا جائے اور جن روایات میں کچھ تاویل چل سکے وہاں تاویل کر لی جائے اور جہاں تاویل نہ چل سکے اُن کا ذکر ہی نہ کیا جائے تاکہ اپنے خود ساختہ اصول پر زد نہ پڑے یہ شان علم اور امانت کے خلاف ہے قراطیس تبدونہا وتخفون کثیراً غزوہ بدر سے پہلے جس قدر مہمیں روانہ کی گئیں وہ اکثر وبیشتر قریش کے تجارتی قافلوں ہی پر حملہ کرنے کے لئے روانہ کی گئیں پھر غزوہ بدر ہی میں کیوں اشکال پیش آیا۔

رہا یہ دعویٰ کہ مسلمانوں کو کافروں پر ابتداء از خود حملہ کرنا جائز نہیں جب تک کہ کفار از خود حملہ نہ کریں مطلب یہ کہ جہاد کے لئے از خود اقدام جائز نہیں بلکہ جب کافر ابتداء حملہ آور ہوں تو ان کا دفاع کیا جائے سو اس کا جواب ابتداء ہی بحث جہاد میں بالتفصیل گزر چکا ہے۔ وہاں دیکھ لیا جائے۔ کفار مکہ جو مسلمانوں کو تیرہ برس تک جانی اور مالی ہر قسم کا نقصان پہنچا چکے ہوں اور ہر قسم کے مظالم اُن پر کر چکے ہوں اور آئندہ کے لئے باقاعدہ دھمکیاں دے رہے ہوں اور مسلمانوں کی سازشوں میں سرگرداں ہوں اور اس بارے میں مراسلتیں جاری ہوں ان کے جان و مال پر مسلمانوں کے لئے از خود حملہ کرنا۔ جائز نہ ہو عقل اور نقل دونوں کے خلاف ہے

## خلاصۂ کلام

یہ کہ ان تمام روایات سے روز روشن کی طرح یہ امر واضح ہو گیا کہ حضور پُرنور اور صحابہ کرام مدینہ سے کاروان تجارت کے ارادہ سے نکلے تھے اور قریش مکہ اور ابوجہل۔ اسی کاروان تجارت کے بچانے کے لئے نکلے تھے مؤمن و کافر سب کا مطمع نظر یہی کاروان تجارت تھا۔ اور ہر دو فریق یہی سمجھے ہوئے تھے علامہ سمجھیں یا نہ سمجھیں نیز غزوۂ بدر سے پہلے جو غزوات اور سرایا پیش آئے وہ اکثر وبیشتر اقدامی تھے دفاعی نہ تھے ابتداء حضور پُرنور کی طرف سے ہوئی۔

# قتل عصماء یہودیہ

## (۲۶ رمضان المبارک ۲ھ)

عصماء ایک یہودی عورت تھی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو میں اشعار کہا کرتی تھی اور طرح طرح آپ کو ایذا پہنچاتی تھی۔ لوگوں کو آپ سے اور اسلام سے برگشتہ کرتی۔ ہنوز آپ بدر سے واپس نہ ہوئے تھے کہ پھر اسی قسم کے اشعار کہے۔ عُمیر بن عدی رضی اللہ عنہ کو سُنتے ہی جوش آگیا اور یہ منت مانی اگر اللہ کے فضل سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بدر سے صحیح سالم واپس آگئے تو اس کو ضرور قتل کروں گا۔

رسول اللہ علیہ وسلم جب بدر سے مظفر ومنصور صحیح وسالم تشریف لائے تو عمیرؓ شب کے وقت تلوار لے کر روانہ ہوئے اور اس کے گھر میں داخل ہوئے چونکہ نابینا تھے اس لئے عصماء کو ہاتھ سے ٹٹولا اور بچے جو اس کے ارد گرد تھے اُن کو ہٹایا اور تلوار کو سینہ پر رکھ کر اس زور سے دبایا کہ پشت سے پار ہو گئی۔

نذر پوری کر کے واپس ہوئے اور صبح کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اُدا فرمائی اور واقعہ کی اطلاع دی اور عرض کیا یا رسول اللہ مجھ پر اس بارے میں کچھ مؤاخذہ تو نہ ہوگا۔ آپ نے فرمایا نہیں۔

لَا یَنْتَطِحُ فِیْهَا عَنْزَانِ اس بارے میں دو بھیڑیں بھی سر نہ ٹکرائیں گی۔

یعنی یہ ایسا فعل ہی نہیں کہ جس میں کوئی کسی قسم کا اختلاف اور نزاع کر سکے۔ انسان تو درکنار بھیڑ اور بکریاں بھی اس میں اپنے سینگ نہ ٹکرائیں گی۔

پیغمبر برحق کی شان میں گستاخی کرنے والے کا قتل کہیں قابل مؤاخذہ ہو سکتا ہے بلکہ اعظم قُربات اور افضل عبادات میں سے ہے جس میں کوئی نزاع ہی نہیں کر سکتا۔ جانور بھی اس کو حق سمجھتے ہیں۔

مُصنّف حماد بن سلمہ میں مذکور ہے کہ یہ عورت ایام ماہواری کے خون آلود کپڑے مسجد میں لا کر ڈالا

کرتی تھی۔

الغرض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عُمیر کے اس فعل سے بیحد مسرور ہوئے اور صحابہ سے مخاطب ہوکر فرمایا:

اذا اجببتم ان تنظروا الی رجل نصر اللہ ورسولہ بالغیب فانظروا الی عمیر بن عدی۔

اگر ایسے شخص کو دیکھنا چاہتے ہو جس نے اللہ اور اُس کے رسُول کی غائبانہ مدد کی ہو تو عمیر بن عدی کو دیکھ لو۔

حضرت عمر نے فرمایا اس اُعمیٰ (نابینا) کو دیکھو تو سہی کہ کس طرح چھپ کر اللہ کی طاعت کیلئے روانہ ہوا۔ رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کو اعمیٰ (نابینا) نہ کہو یہ تو بصیر (بینا) ہیں یعنی ظاہراً اگرچہ اعمیٰ (نابینا) ہیں مگر دل کے بصیر اور بینا ہیں۔ رمضان المبارک کی پانچ راتیں باقی تھیں جس وقت یہ عورت قتل کی گئی تفصیل کے لئے زرقانی ص ۴۵۳ ج ۱ اور الصارم المسلول علی شاتم الرسول للحافظ ابن تیمیہ از ص ۹۳ تا ص ۱۰۳ مراجعت کریں وطبقات ابن سعد ج ۲ ص ۱۸ وعیون الاثر ج ۲ ص ۲۹۳ دیکھیں

حضرت جابر سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ عمیرؓ بیمار ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

انطلقوا بنا الی البصیر الذی فی بنی واقف نعودہ۔

ہم کو اس بینا کے پاس لے چلو جو بنی واقف میں رہتا ہے اس کی عیادت کریں گے۔

حافظ عراقی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

فَبَعَثَ عُمَیْرًا الْخَطْمِیَّا ۔۔۔ لِقَتْلِ عَصْمَا هَجَتِ النَّبِیَّا
صلی اللہ علیہ وسلم

## غزوۂ قرقرۃ الکُدر

غزوۂ بدر کی مراجعت کے بعد شروع شوال میں سُلیم اور غطفان کے اجتماع کی خبر پاکر آپ نے دو سو آدمیوں کے ساتھ خروج فرمایا۔ جب آپ چشمۂ کدر پہ پہنچے تو معلوم ہوا کہ دشمنانِ اسلام پہلے

ہی سے آپ کی خبر پاکر منتشر ہو چکے ہیں تین روز قیام فرما کر بلا جدال و قتال واپس آ گئے۔

بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں سے آپ نے ایک سریہ اُن کے تعاقب میں روانہ فرمایا جو غنیمت میں پانسو اونٹ لے کر واپس ہوا۔

بقیہ شوال اور ذی قعدہ آپ مدینہ میں مقیم رہے اور اسی عرصہ میں اسیران بدر فدیہ لے کر رہا کیے گئے [1]

# قتل ابی عفک یہودی

شوال ہی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سالم[2] بن عمیر رضی اللہ عنہ کو ابو عفک یہودی کے قتل کے لئے روانہ فرمایا؛

ابو عفک مذہباً یہودی تھا۔ بوڑھا تھا ایک سو بیس سال کی عمر تھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو میں شعر کہتا تھا اور لوگوں کو آپ کی عداوت پر برانگیختہ کرتا تھا۔ جب اس کی دریدہ دہنی حد سے گذر گئی تو یہ ارشاد فرمایا:

من لی بھذا الخبیث — کون ہے جو میرے لئے یعنی محض میری عزت و حرمت کے لئے اس خبیث کا کام تمام کرے۔

سالم بن عمیر نے عرض کیا یا رسول اللہ میں نے پہلے ہی منت مانی ہوئی ہے کہ ابو عفک کو قتل کر دوں گا یا خود مر جاؤں گا۔ یہ سنتے ہی سالم تلوار لے کر روانہ ہوئے۔ گرمی کی رات تھی کہ ابو عفک غفلت کی نیند سو رہا تھا۔ پہنچتے ہی تلوار اس کے جگر پر رکھی اور اس زور سے دبایا کہ پار ہو کر بستر تک پہنچ گئی عدو اللہ ابو عفک نے ایک چیخ ماری۔ لوگ دوڑے مگر کام تمام ہو چکا تھا [3]

---

[1] زرقانی، ج: ۱، ص: ۴۵۲

[2] سالم بن عمیر بدری بھی ہیں اور بیعت عقبہ میں بھی شریک ہوئے ہیں خوف خداوندی سے بہت رونے والے تھے۔ گریہ و بکا کی خاص کیفیت آپ پر طاری رہتی تھی ۱۲۔ اصابہ ترجمہ سالم بن عمیر ۱۲ حضرت معاویہ کے زمانہ میں انتقال فرمایا ۱۲ ؎ چوں خدا خواہد کہ یاری کند ؛ میل ما را جانب زاری کند ۱۲

[3] الطبقات الکبریٰ ابن سعد ج: ۲، ص: ۱۹ — الصارم المسلول لابن تیمیہ۔ ص: ۱۰۳۔ عیون الاثر ۲/۱ عیون الاثر ۲۸۵۔ زرقانی ج ۱ ص ۴۵۵

حافظ عراقی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

فبعثہ سالما الی عفک ۔۔۔ قتلہ آذی النبی وافک

اے کذب وافتری علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ۲۱۲

# غزوۂ بنی قینقاع

## ۱۵ شوال یوم شنبہ ۲ھ

بنی قینقاع۔ عبداللہ بن سلامؓ کے برادری کے لوگ تھے نہایت شجاع اور بہادر تھے زرگری کا کام کرتے تھے۔ شوال کی پندرہ سولہ تاریخ کو بروز شنبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے بازار میں تشریف لے گئے اور سب کو جمع کر کے وعظ فرمایا۔

یا معشر یہود احذروا من اللہ مثل ما نزل بقریش من النقمۃ واسلموا فانکم قد عرفتم انی نبی مرسل تجدون ذلک فی کتابکم وعہد اللہ الیکم

اے گروہ یہود اللہ سے ڈرو جیسے بدر میں قریش پر خدا کا عذاب نازل ہوا کہیں اسی طرح تم پر نازل نہو اسلام لے آؤ اس لئے کہ تحقیق تم خوب پہچانتے ہو کہ میں بالیقین اللہ کا نبی اور اس کا رسول ہوں جس کو تم اپنی کتابوں میں لکھا ہوا پاتے ہو اور اللہ نے تم سے اس کا عہد لیا ہے۔

یہود یہ سنتے ہی مشتعل ہو گئے اور یہ جواب دیا کہ آپ اس غرہ میں ہرگز نہ رہنا کہ ایک ناواقف اور ناتجربہ کار قوم یعنی قریش سے مقابلہ میں آپ غالب آگئے۔ واللہ اگر ہم سے مقابلہ ہوا تو خوب معلوم ہو جائے گا کہ ہم مرد ہیں اس پر حق جل وعلا نے یہ آیت نازل فرمائی۔

قَدْ كَانَ لَكُمْ آيَةٌ فِي فِئَتَيْنِ الْتَقَتَا فِئَةٌ تُقَاتِلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَأُخْرَىٰ كَافِرَةٌ يَرَوْنَهُم مِّثْلَيْهِمْ رَأْيَ الْعَيْنِ

تحقیق تمہارے لئے نشانی ہے ان دو جماعتوں میں کہ باہم ایک دوسرے سے لڑی ایک جماعت تو خدا کی راہ میں قتال کرتی تھی اور دوسری جماعت

وَاللّٰهُ يُؤَيِّدُ بِنَصْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ط کافروں کی تھی کہ مسلمانوں کو اپنے سے دو چند دیکھتی
اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِي الْاَبْصَارِ ۔ تھی کھلی آنکھوں سے اور اللہ تعالیٰ جس کو چاہتے
اپنی امداد سے قوت دیتے ہیں تحقیق اس میں عبرت ہے اہل بصیرت کے لیے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب ہجرت کر کے مدینہ منورہ تشریف لائے تھے تو بنی قینقاع اور بنی قریظہ اور بنی نضیر سے یہ معاہدہ ہوا تھا کہ ہم نہ آپ سے جنگ کریں گے اور نہ آپ کے دشمن کو کسی قسم کی مدد دیں گے، مگر سب سے پہلے بنی قینقاع نے عہد شکنی کی اور نہایت درشتی سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جواب دیا اور آمادۂ جنگ ہو گئے۔

یہ لوگ مضافات مدینہ میں رہتے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں اپنے بجائے ابولبابہ بن عبد المنذر انصاری رضی اللہ عنہ کو مقرر فرما کر بنی قینقاع کی طرف خروج فرمایا۔ ان لوگوں نے قلعہ میں داخل ہو کر دروازہ بند کر لیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پندرہ شوال سے لے کر غرہ ذی قعدہ تک انکا محاصرہ فرمایا۔ بالآخر مجبور ہو کر سولھویں روز یہ لوگ قلعہ سے اتر آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی مشکیں باندھنے کا حکم دیا۔

راس المنافقین عبداللہ بن ابی سلول کی الحاح وزاری کی وجہ سے قتل سے تو درگزر فرمایا مگر مال واسباب لے کر جلائے وطنی کا حکم دے دیا۔ اور مال غنیمت لے کر مدینہ منورہ واپس ہوئے ایک خمس خود لیا اور چار خمس غانمین پر تقسیم فرمایا، بدر کے بعد یہ پہلا خمس تھا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے لیا۔

عبادۃ بن صامت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ بنی قینقاع سے میرے حلیفانہ تعلقات تھے اُن کی اس شرارت اور بدعہدی کو دیکھ کر اُن سے تعلق قطع کر لیا اور اُن سے تبری اور بیزاری کا اعلان کیا۔

یا رسول اللہ اتبرأ الی اللہ والی یارسول اللہ۔ میں آپ کے دشمنوں سے بری اور
رسولہ واتولی اللہ ورسولہ بیزار ہو کر اللہ اس کے رسول کی طرف آتا ہوں اور

۱؎ آل عمران، آیۃ: ۱۳

والمؤمنین وابرأ من حلف الکفار وموالاتھم [1] — اللہ اور اس کے رسول اور اہلِ ایمان کو اپنا دوست اور حلیف بناتا ہوں اور کافروں کی دوستی اور عہد سے بالکلیہ بری اور علیحدہ ہوتا ہوں۔

ف:۔ اس حدیث سے ظاہر ہے کہ ایمان کے لئے جیسے اللہ اور اُس کے رسُول اور عباد مؤمنین کی محبت ضروری ہے اسی طرح اللہ اور اس کے رسُول کے دشمنوں سے عداوت و نفرت، بیزاری اور برارت کا اعلان بھی ضروری ہے۔ تولّا بے تبرّا نیست ممکن ایسی ہی جگہ صادق ہے تفصیل اگر درکار ہے تو عارف ربانی شیخ مجدد الف ثانی قدس اللہ سرہ کی مکتوبات کی مراجعت فرمائیں کہ ایمان کے لئے فقط تصدیق کافی نہیں جب تک کہ خدا کے دشمنوں سے تبرّی اور بیزاری نہ ہو۔ اور یہی امام محمد رح سے منقول ہے کہ تبرّی عن الکفر والکفار ایمان کی شرط لازم ہے جیسا کہ علم کلام کی کتابوں میں مذکور ہے۔

# غزوۂ سویق

## ۵، ذی الحجہ سنہ ۲ ھ

بدر سے جب مشرکین کا ہزیمت خوردہ لشکر خائب و خاسر مکہ پہنچا تو ابو سفیان بن حرب نے یہ قسم کھائی کہ جب تک مدینہ پر حملہ نہ کرلوں گا اور اس وقت تک غسل جنابت نہ کروں گا۔

چنانچہ اپنی قسم پوری کرنے کے لئے شروع ذی الحجہ میں دو سو سواروں کو ہمراہ لے کر مدینہ کی طرف روانہ ہوا۔ بمقام عُریض میں پہنچ کر جو مدینہ سے تین میل کے فاصلہ پر ہے ایک کھجور کے باغ میں گھسے وہاں دو شخص زراعت کے کام میں مصروف تھے ایک شخص انصار میں سے تھا اور دوسرا اجیر تھا اُن دونوں کو قتل کیا اور کچھ درخت جلائے اور سمجھے کہ ہماری قسم پوری ہوگئی اور بھاگ گئے۔

---

[1] البدایۃ والنہایۃ۔ ج ۳، ص: ۳

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب علم ہوا تو تاریخ ۵ ذی الحجہ یوم یکشنبہ دو سو مہاجرین اور انصار کو لے کر ابوسفیان کے تعاقب میں روانہ ہوئے مگر کوئی ہاتھ نہ آیا یہ لوگ پہلے ہی نکل بھاگے تھے۔ چلتے وقت بوجھ ہلکا کرنے کے لئے ستو کے جو تھیلے ہمراہ لائے تھے وہ چھوڑ گئے تھے وہ سب مسلمانوں کو ہاتھ آئے اس لئے اس غزوہ کا نام غزوۃ السویق ہے یعنی ستو والا غزوہ۔[۵۱]

## عید الاضحیٰ

۹ ذی الحجۃ الحرام کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غزوۃ السویق سے واپس ہوئے اور ۱۰ ذی الحجۃ الحرام کو دو رکعت نماز عید ادا فرمائی۔ اور دو مینڈھے قربانی کئے اور مسلمانوں کو قربانی کا حکم دیا۔ مسلمانوں کی یہ پہلی بقر عید تھی[۵۲]

## نکاح سیدۃ النساء حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا

اسی[۵۳] سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی سب سے چھوٹی صاحبزادی حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی شادی حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے فرمائی۔

اوّل حضرت ابوبکر نے اور پھر حضرت عمر نے آپ سے اس سعادت کے حصول کی خواہش ظاہر فرمائی۔ مگر آپ نے سکوت فرمایا۔ ایک روایت میں ہے کہ آپ نے یہ ارشاد فرمایا میں حکم الٰہی کا منتظر ہوں بعد ازاں حضرت صدیق اکبر اور فاروق اعظم نے حضرت علی کو مشورہ دیا کہ آپ اپنے لئے صاحبزادی کا پیام دیں۔ حضرت علی نے اس مخلصانہ اور خیر خواہانہ مشورہ کی بناء پر آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر یہ استدعا پیش کی آپ نے حسب[۵۴] نزول وحی حضرت علی کے پیام کو منظور فرمایا۔

---

۵۱ - زرقانی، ج: ۱ ص: ۴۵۸ ۵۲ الیضا۔ ص: ۴۶۰

۵۳ - یعنی سنہ ۲ھ میں اس میں اختلاف ہے کہ مہینہ کونسا تھا ذی الحجہ یا محرم یا صفر واللہ اعلم ۱۲ زرقانی

۵۴ - معجم طبرانی میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ نے مجھ کو حکم دیا ہے کہ فاطمہ کا علی سے نکاح کردوں رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔ راوی اس حدیث کے سب ثقہ ہیں۔ ۱۲ زرقانی ص ۵ ج ۲

حضرت علی فرماتے ہیں کہ جب میں نے پیام دینے کا ارادہ کیا تو دل میں یہ خیال آیا کہ واللہ میرے پاس تو کچھ بھی نہیں، حالانکہ شادی کے لئے کچھ نہ کچھ ضرور ہونا چاہیئے لیکن آپ کے احسانات اور مکارم اور آپ کے الطاف اور مہربانیوں نے ہمت دلائی اور آپ کی بارگاہ میں یہ استدعا پیش کردی۔

آپ نے ارشاد فرمایا تمھارے پاس مہر میں دینے کے لئے کوئی چیز بھی ہے، میں نے کہا نہیں۔ آپ نے فرمایا وہ زرہ جو تم کو جنگ بدر میں ملی تھی وہ کہاں ہے۔ میں نے عرض کیا وہ تو موجود ہے آپ نے فرمایا بہتر ہے وہی زرہ فاطمہ کو مہر میں دے دینا رواہ احمد وابن سعد وابن اسحاق (اصابہ ترجمہ فاطمۃ الزہراء ؓ)۔

حضرت علی نے اس زرہ کو حضرت عثمان کے ہاتھ ۴۸۰ درہم میں فروخت کیا اور وہ تمام درہم لاکر آنحضرت کے سامنے ڈال دیئے آنحضرت نے فرمایا اس میں سے خوشبو اور کپڑوں کا انتظام کرلو ؎۱

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صاحب زادی کو جہیز میں جو سامان دیا وہ یہ تھا۔ ایک لحاف اور ایک چمڑے کا گدا جس میں بجائے روئی کے کسی درخت کی چھال بھری ہوئی تھی اور دو چکیاں اور ایک مشکیزہ اور دو مٹی کے گھڑے (رواہ احمد کذافی الترغیب والترہیب للمنذری ؒ باب الترغیب فی الاذکار بعد المکتوبات وکذافی الاصابہ، ترجمہ فاطمۃ الزہراء ؓ) ؎۲

جب عروسی کا وقت آیا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی سے فرمایا کہ کوئی مکان لے لو۔ حضرت علی نے ایک مکان کرایہ پر لے لیا۔ اور اس میں عروسی فرمائی حضرت فاطمہ نے مشورہ دیا۔ کہ حارثہ بن النعمان کا مکان مانگ لو۔ حضرت علی نے فرمایا مجھ کو شرم آتی ہے کسی طرح یہ خبر حضرت حارثہ کو پہنچ گئی حارثہ آنحضرت کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ خدا کی قسم جو

---

؎۱۔ زرقانی ، ج : ۲ ، ص : ۳

؎۲ ایضاً ج : ۲ ، ص : ۲۶۰

لے لیں گے وہ اس سے کہیں زیادہ محبوب ہوگا کہ جو چھوڑ دیں گے۔ آپ نے فرمایا صَدَقْتَ بَارَكَ اللهُ فِيْكِ[۵]۔ تو نے سچ کہا اللہ تجھ میں برکت دے حارثہ دوسری جگہ منتقل ہو گئے اور حضرت علی اور حضرت فاطمہ کو اپنے مکان میں لاکر اتارا۔ (اخرجہ ابن سعد) اصابہ ترجمہ فاطمۃ الزہراء

---

# غزوۂ غطفان

## (سنہ ۳ھ)

## جس کو غزوۂ انمار اور غزوۂ ذی اَمَر بھی کہتے ہیں

غزوۂ سویق سے واپسی کے بعد بقیۂ ذی الحجہ آپ مدینہ منورہ ہی میں مقیم رہے اسی اثنار میں آپ کو یہ خبر پہنچی کہ بنی ثعلبہ اور بنی محارب (جو کہ قبیلۂ غطفان کی شاخیں ہیں) نجد میں جمع ہو رہے ہیں اور ان کا ارادہ یہ ہے کہ اطراف مدینہ میں لوٹ ڈالیں اور دعثور غطفانی ان کا سردار تھا۔ ماہ محرم الحرام سنہ ۳ھ میں آپ نے غطفان پر چڑھائی کی غرض سے نجد کی طرف خروج فرمایا اور مدینہ میں عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو اپنا نائب مقرر فرمایا اور چار سو پچاس صحابہ آپ کے ہمراہ تھے غطفانی آپ کی خبر سنتے ہی پہاڑوں میں منتشر ہو گئے صرف ایک شخص بنی ثعلبہ کا ہاتھ آیا صحابہ نے پکڑ کر اس کو آپ کی خدمت میں پیش کیا۔ آپ نے اس کو اسلام کی دعوت دی وہ اسلام لے آیا صفر کا پورا مہینہ وہیں گزرا لیکن کوئی شخص مقابلہ پر نہ آیا بلا جدال و قتال ربیع الاول میں مدینہ واپس تشریف لائے۔[۶]

اس سفر میں یہ واقعہ پیش آیا کہ راستے میں بارش ہو گئی اور صحابہ کے کپڑے بھیگ گئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے بھیگے ہوئے کپڑے ایک درخت پر سوکھنے کے لئے ڈال دیئے اور خود

---

۵۔ یعنی اللہ تعالیٰ تیری ذات کو برکاتِ غیبیہ اور خیراتِ سماویہ کا مخزن اور معدن بنادے یہ معنی فی کے قرینہ سے سمجھ میں آتے ہیں۔ فافہم ذلک واستقم۔

۶۔ البدایۃ والنہایۃ، ج ۴، ص ۲۔

اس درخت کے نیچے لیٹ گئے، وہاں کے اعراب آپ کو دیکھ رہے تھے۔ اعراب نے اپنے سردار دعثور سے جوان میں بڑا بہادر تھا یہ کہا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس درخت کے نیچے تنہا لیٹے ہوئے ہیں اور ان کے اصحاب منتشر ہیں تو جا کر ان کو قتل کر آ، دعثور نے ایک نہایت تیز تلوار لی اور برہنہ تلوار لے کر آپ کے پاس کھڑا ہو گیا اور کہا اے محمد۔ بتاؤ آج تم کو میری تلوار سے کون بچائے گا۔ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ بچائے گا۔ آپ کا یہ فرمانا تھا کہ جبریل امین نے اس کے سینہ میں مکہ مارا اسی وقت تلوار اس کے ہاتھ سے گر پڑی اور حضور پرنور نے اس کو اٹھا لی اور دعثور سے فرمایا کہ تم بتاؤ کہ اب تم کو میری تلوار سے کون بچائے گا، اس نے کہا کوئی نہیں اور اسلام لے آیا اور یہ کلمہ پڑھا اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ اور یہ وعدہ کیا کہ اب آپ کے مقابلہ کے لئے کوئی فوج جمع نہ کروں گا۔ آپ نے دعثور کو اس کی تلوار واپس کر دی۔ دعثور تھوڑی دور چلا، اور واپس آیا اور یہ عرض کیا واللہ مجھ سے آپ بہتر ہیں دعثور جب اپنی قوم کی طرف واپس آیا تو لوگوں نے اس سے کہا کہ جو بات تو کہہ کر گیا تھا وہ کہاں گئی اس پر دعثور نے سارا ماجرا بیان کیا اور کہا اس طرح غیب سے میرے سینہ میں ایک مکا لگا جس سے میں چت گر پڑا۔ اس طرح گرنے سے میں نے پہچان لیا اور یقین کر لیا کہ وہ مکہ مارنے والا کوئی فرشتہ ہے، اس لئے میں نے اسلام قبول کیا اور آپ کی رسالت کی شہادت دی اور اپنی قوم کو اسلام کی دعوت دی اور اس بارے میں یہ آیت نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوْا | اے ایمان والو اللہ کے اس انعام کو یاد کرو |
| نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ هَمَّ قَوْمٌ | کہ جب ایک قوم نے یہ قصد کیا کہ تم پر ہاتھ چلائیں |
| اَنْ يَّبْسُطُوْۤا اِلَيْكُمْ اَيْدِيَهُمْ | تو اللہ تعالیٰ نے ان کے ہاتھ |
| فَكَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ [1] | روک دیئے۔ |

امام بیہقی فرماتے ہیں کہ اسی قسم کا واقعہ اور قصہ غزوۂ ذات الرقاع میں بھی مروی ہوا ہے واقدی نے اس قصہ کو غزوۂ غطفان کے بیان میں ذکر کیا ہے۔ اگر یہ محفوظ ہے تو یہ دو مختلف

---

[1] المائدہ - آیۃ : ۱۱

قصے ہیں ایک غزوۂ غطفان میں پیش آیا اور ایک غزوۂ ذات الرقاع میں جیسا کہ آئندہ بیان ہوگا[1] علامہ زرقانی فرماتے ہیں کہ محققین کی رائے یہ ہے کہ یہ دو قصے علٰحدہ علٰحدہ ہیں[2]

# غزوۂ بُحْران

غزوۂ غطفان سے واپسی کے بعد ماہ ربیع الاول آپ نے مدینہ میں گزارا، ربیع الثانی میں آپ کو یہ خبر پہنچی کہ مقام بحران جو حجاز کا معدن ہے وہاں بنی سلیم[3] اسلام کی مخالفت پر جمع ہو رہے ہیں۔ آپ نے خبر پاتے ہی تین سو صحابہ کی معیت میں بحران کی طرف خروج فرمایا اور مدینہ پر عبداللہ بن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مقرر فرمایا۔

وہ لوگ آپ کی تشریف آوری کی خبر سنتے ہی منتشر ہو گئے اور بلا جدال و قتال مدینہ واپس آگئے۔

علماء سیر کا اس میں اختلاف ہے کہ بحران میں کتنی مدت آپ نے قیام فرمایا، بعض کہتے ہیں صرف دس شب قیام کیا اور بعض کہتے ہیں کہ ۱۴ جمادی الاولیٰ تک قیام فرمایا[4]

# قتل کعب بن اشرف یہودی

(۱۴ شب ربیع الاول ۳ھ)

مدینہ منورہ میں جب فتح بدر کی بشارت پہنچی تو کعب بن اشرف یہودی کو بیحد صدمہ ہوا۔ اور یہ کہا کہ اگر یہ خبر صحیح ہے کہ مکہ کے بڑے بڑے سردار اور اشراف مارے گئے تو پھر زمین کا بطن (اندرون) اس کی ظہر (پشت) سے بہتر ہے، یعنی مرجانا جینے سے بہتر ہے تاکہ آنکھیں اس ذلت اور رسوائی کو نہ دیکھیں۔

---

[1] الخصائص الکبریٰ، ج: ۱، ص: ۲۱۰ - البدایہ والنہایہ، ج ۴، ص ۲۔

[2] زرقانی، ج ۲، ص: ۱۶

[3] اسی وجہ سے اس غزوہ کو غزوۂ بنی سلیم بھی کہتے ہیں۔ ۱۲ - زرقانی

[4] طبقات ابن سعد، ج: ۲، ص: ۲۲ - شرح زرقانی ج۲، ص: ۸ - فتح الباری، ج: ۷، ص: ۲۵۹

لیکن جب اس خبر کی تصدیق ہو گئی تو مقتولین بدر کی تعزیت کے لئے مکہ روانہ ہوا۔ اور جو لوگ بدر میں مارے گئے ان کے مرثیے لکھے جن کو پڑھ پڑھ کر خود بھی روتا تھا اور دوسروں کو بھی رُلاتا تھا اور رسول اللہ صلی اللہ کے مقابلہ میں لوگوں کو جوش دلا دلا کر آمادۂ قتال کرتا تھا۔ ایک روز قریش کو حرم میں لے کر آیا سب نے بیت اللہ کا پردہ تھام کر مسلمانوں سے قتال کرنے کا حلف اٹھایا۔ بعد چندے مدینہ واپس آیا اور مسلمان عورتوں کے متعلق عشقیہ اشعار کہنے شروع کئے [۱]

کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ کعب ابن اشرف بڑا شاعر تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو میں اشعار کہا کرتا تھا اور کفار مکہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ کیلئے ہمیشہ بھڑکاتا رہتا تھا اور مسلمانوں کو طرح طرح کی ایذائیں پہنچاتا تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسلمانوں کو صبر اور تحمل کا حکم فرماتے رہے لیکن جب کسی شرارت سے باز نہ آیا تو آپ نے اس کے قتل کا حکم دیا۔ (رواہ ابو داؤد والترمذی) فتح الباری باب قتل کعب بن الاشرف۔

ایک روایت میں ہے کہ ایک مرتبہ کعب بن اشرف نے آپ کو دعوت کے بہانے سے بلایا اور کچھ آدمی متعین کر دیئے کہ جب آپ تشریف لائیں تو قتل کر ڈالیں۔ آپ آکر بیٹھے ہی تھے کہ جبرئیل امین نے آکر آپ کو ان کے ارادہ سے مطلع کر دیا آپ فوراً وہاں سے روح الامین کے پروں کے سایہ میں باہر تشریف لے آئے اور واپسی کے بعد قتل کا حکم دیا۔ [۲]

صحیح بخاری میں حضرت جابر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے کعب بن اشرف کے قتل کے لئے کون تیار ہے اس نے اللہ اور اس کے رسول کو بہت [۳] ایذا پہنچائی ہے یہ سنتے ہی محمد بن مسلمہ رضی اللہ تعالیٰ کھڑے ہو گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ کیا آپ اس کا قتل چاہتے ہیں۔

---

[۱] زرقانی، ج ۲، ص: ۹ - ابن ہشام - ج ۲ - ص ۱۱

[۲] فتح الباری، ج: ۷، ص: ۲۵۹ -

[۳] دوسری روایت ہے کہ تحقیق اس شخص نے ہم کو اپنے اشعار سے ایذا اور تکلیف دی اور مشرکین مکہ کو ہمارے مقابلہ میں قوت پہنچائی (رواہ الحاکم فی الاکلیل) فتح الباری ج ۷ ص ۲۵۹ زرقانی ج ۲ ص ۱۰

آپ نے فرمایا ہاں۔ محمد بن مسلمہ نے عرض کیا یا رسول اللہ پھر مجھکو کچھ کہنے کی اجازت دیجئے۔ (یعنی ایسے مبہم اور تعریضی کلمات اور ذو معنی الفاظ) کہہ سکوں جن کو سن کر وہ بظاہر خوش ہو جائے آپ نے فرمایا اجازت ہے۔

محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ ایک روز کعب سے ملنے گئے اور اثنار گفتگو میں یہ کہا کہ یہ مرد یعنی (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) ہم سے (فقراء و مساکین پر تقسیم کرنے کے لئے) صدقہ اور زکوٰۃ مانگتا ہے) اور اس شخص نے ہم کو مشقت میں ڈال دیا ہے۔ (بے شک یہ چیز حریص اور طامع نفوس پر بہت شاق اور گراں ہے لیکن مخلصین اور صادقین کو صدقِ دل سے صدقات کا دینا اور فقراء و مساکین کی اعانت اور امداد کرنا انتہائی محبوب اور غایت درجہ لذیذ ہے۔ بلکہ خدا کی راہ میں مال نہ خرچ کرنا ان پر شاق اور گراں ہے۔)

میں اس وقت آپ کے پاس قرض لینے کے لئے آیا ہوں کعب نے کہا ابھی کیا ہے۔ آگے چل کر دیکھنا خدا کی قسم تم ان سے اکتا جاؤ گے۔ محمد بن مسلمہ نے کہا کہ اب تو ہم ان کے پیرو ہو چکے ہیں ان کا چھوڑنا ہم پسند نہیں کرتے انجام کے منتظر ہیں۔ (اور دل میں یہ تھا کہ انجام کار اللہ اور اس کے رسول کی فتح اور دشمنوں کی شکست یقینی اور محقق جس میں شبہ کی ذرہ برابر گنجائش نہیں) اس وقت ہم یہ چاہتے ہیں کہ کچھ غلہ ہم کو بطور قرض دے دیں۔ کعب نے کہا بہتر ہے مگر کوئی چیز میرے پاس رہن رکھدو ان لوگوں نے کہا آپ کیا چیز رہن رکھوانا چاہتے ہیں۔ کعب نے کہا اپنی عورتوں کو رہن رکھدو۔ ان لوگوں نے کہا اپنی عورتوں کو کیسے رہن رکھ سکتے ہیں اول تو غیرت اور حمیت گوارا نہیں کرتی پھر یہ کہ آپ نہایت حسین و جمیل اور نوجوان بھی ہیں۔ کعب نے کہا آپ اپنے لڑکوں کو رہن رکھدو۔ ان لوگوں نے کہا یہ تو ساری عمر کی

---

لے۔ ابن عبد البر کی روایت میں ہے کہ محمد بن مسلمہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ وعدہ کرنیکے بعد کئی روز تک متفکر رہے بالآخر کعب بن اشرف کے رضاعی بھائی ابو نائلہ سلکان بن سلامۃ بن وقش اور عباد بن بشر اور حارث بن اوس اور ابو عبس بن جبر ان لوگوں سے مل کر مشورہ کیا سب نے آمادگی ظاہر کی اور بیک آواز سب نے یہ کہا کلنا نقتلہ ہم سب اس کو قتل کریں گے۔ پھر سب مل کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ وہاں جا کر کچھ نہ کچھ کہنا پڑے گا۔ آپ نے فرمایا جو مناسب سمجھو وہ کہنا میری طرف سے اجازت ہے۔ ۱۲۔ ارشاد الساری۔ کہ خدا کی قسم ہرگز نہیں سیر شود آنکہ خواہد ربایٔ زبند بل شکارش بجز ید خلاص از کمند
کہ۔ اس سے اس شخص کی باطنی خباثت کا پتہ چلتا ہے۔ ۱۲ کہ۔ نوجوان کا لفظ ابن اسحاق کی روایت سے لیا گیا ہے۔ ۱۲

عار ہے لوگ ہماری اولاد کو یہ طعنہ دیں گے کہ تم وہی ہو جو دو سیر اور تین سیر غلّہ کے معاوضہ میں رہن رکھے گئے تھے ہاں ہم اپنے ہتھیار تمہارے پاس رہن رکھ سکتے ہیں۔

عکرمہ کی ایک مرسل روایت میں ہے ان لوگوں نے یہ کہا کہ آپ کو معلوم ہے کہ ہم ہتھیاروں کے کس درجہ محتاج اور ضرورت مند ہیں لیکن با ایں ہمہ یہ ہوسکتا ہے کہ ہتھیار آپ کے پاس رہن رکھ دیں آہ لیکن یہ ناممکن ہے کہ عورتوں اور بیٹوں کو رہن رکھدیں۔ کعب نے اس کو منظور کیا اور یہ وعدہ ٹھہرایا کہ شب کو آکر غلّہ لے جائیں اور ہتھیار رہن رکھ جائیں۔

حسب وعدہ یہ لوگ رات کو پہنچے اور جاکر کعب کو آواز دی، کعب نے اپنے قلعہ سے اترنے کا ارادہ کیا۔ بیوی نے کہا اس وقت کہاں جاتے ہو کعب نے کہا۔ محمد بن مسلمہ اور میرا دودھ شریک بھائی ابونائلہ ہے کوئی غیر نہیں تم فکر نہ کرو۔ بیوی نے کہا مجھ کو اس آواز سے خون ٹپکتا ہوا نظر آتا ہے کعب نے کہا کہ شریف آدمی اگر رات کے وقت نیزہ مارنے کے لئے بھی بلایا جائے تو اس کو ضرور جانا چاہیئے۔ اس اثناء میں محمد بن مسلمہ نے اپنے ساتھیوں کو یہ سمجھا دیا کہ جب کعب آئے گا تو میں اس کے بال سونگھوں گا جب دیکھو کہ میں نے اس کے بالوں کو مضبوط پکڑ لیا ہے تو فوراً اس کا سر اتار لینا، چنانچہ جب کعب نیچے آیا تو سرتاپا خوشبو سے معطر تھا۔ محمد بن مسلمہ نے کہا، آج جیسی خوشبو تو میں نے کبھی سونگھی ہی نہیں۔ کعب نے کہا میرے پاس عرب کی سب سے زیادہ حسین وجمیل اور سب سے زیادہ معطر عورت ہے۔ محمد بن مسلمہ نے کہا کیا آپ مجھ کو اپنے معطر سر کے سونگھنے کی اجازت دیں گے، کعب نے کہا ہاں اجازت ہے۔ محمد بن مسلمہ آگے بڑھ کر خود بھی سر کو سونگھا اور اپنے رفقاء کو بھی سونگھایا۔ کچھ دیر کے بعد پھر محمد بن مسلمہ نے کہا کیا آپ دوبارہ اپنا سر سونگھنے کی اجازت دیں گے۔ کعب نے کہا شوق سے محمد بن مسلمہ اٹھے اور سر سونگھنے میں مشغول ہو گئے جب سر کے بال مضبوط پکڑ لئے تو ساتھیوں کو اشارہ کیا۔ فوراً ہی سب نے اس کا سر قلم کیا اور آناً فاناً اس کا کام تمام کیا [۱]

اور اخیر شب میں رسول اللہ صلی اللہ کی خدمت میں پہنچے آپ نے دیکھتے ہی یہ ارشاد فرمایا:

---

[۱] فتح الباری، ج: ۷، ص: ۲۶۰

اَفلَحَتِ الوجوہ — ان چہروں نے فلاح پائی اور کامیاب ہوئے۔

ان لوگوں نے جواباً عرض کیا:

ووجھك یارسول اللہ — اور سب سے پہلے آپ کا چہرۂ مبارک اے اللہ کے رسول

اور بعد ازاں کعب بن اشرف کا سر آپ کے سامنے ڈال دیا۔ آپ نے الحمد للہ اور اللہ کا شکر کیا۔[1]

جب یہود کو اس واقعہ کا علم ہوا تو یکلخت مرعوب اور خوف زدہ ہو گئے اور جب صبح ہوئی تو یہود کی ایک جماعت نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کیا۔ کہ ہمارا سردار اس طرح مارا گیا۔ آپ نے فرمایا کہ وہ مسلمانوں کو طرح طرح سے ایذائیں پہنچاتا تھا اور لوگوں کو ہمارے قتال پر برانگیختہ اور آمادہ کرتا تھا۔ یہود دم بخود رہ گئے اور کوئی جواب نہ دے سکے اور بعد ازاں آپ نے ان سے ایک عہدنامہ لکھوایا کہ یہود میں سے آئندہ کوئی اس قسم کی حرکت نہ کرے گا (طبقات ابن سعد)

# کعب ابن اشرف کے قتل کے اسباب

روایاتِ حدیث سے کعب بن اشرف کے جو وجوہ اور اسباب معلوم ہو سکے ہیں وہ حسب ذیل ہیں:۔

(۱)۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اقدس میں دریدہ دہنی اور سب وشتم اور گستاخانہ کلمات کا زبان سے نکالنا۔ (۲) آپ کی ہجو میں اشعار کہنا۔ (۳) غزلیات اور عشقیہ اشعار میں مسلمان عورتوں کا بطور تشبیب ذکر کرنا۔ (۴) غدر اور نقض عہد۔ (۵) لوگوں کو آپ کے مقابلہ کے لئے ابھارنا اور اکسانا اور ان کو جنگ پر آمادہ کرنا۔ (۶) دعوت کے بہانہ سے آپ کے قتل کی سازش کرنا۔ (۷) دین اسلام پر طعن کرنا۔

لیکن قتل کا سب سے قوی سبب آپ کی شان اقدس میں دریدہ دہنی اور سب وشتم اور آپ کی ہجو میں اشعار کہنا ہے شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب الصارم المسلول علی

[1] فتح الباری، ج: ۷، ص: ۲۶۲

شاتم الرسول میں ص۸۰ تا ص۹۱ اس پر مفصل کلام کیا ہے۔

زہری سے مروی ہے کہ یہ آیت

وَلَتَسْمَعُنَّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْٓا اَذًى كَثِيْرًا ؕ لہ

اور البتہ سنو گے تم اہلِ کتاب سے اور مشرکین سے بہت بدگوئی اور بدزبانی۔

کعب بن اشرف کے بارے میں نازل ہوئی (عیون الاثر ص۳۰۰ ج۱)

عباد بن بشر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس بارے میں یہ اشعار کہے۔

صرخت به فلم يعرض لصوتي ۔۔۔ واوفى طالعا من راس جدر

فعدت له فقال مَن المنادي ۔۔۔ فقلت اخوك عبّاد بن بشر

وهذي درعنا رهنا فخذها ۔۔۔ لِشَهرٍ إنْ وَفى اونصف شهر

فاقبل نحونا يهوي سريعا ۔۔۔ وَقَال لنا لقد جئتم لأمرٍ

وفي ايماننا بيضٌ حِداد ۔۔۔ مجربةٌ بها الكفار نفري

فعانقه ابن مسلمة المردّى ۔۔۔ به الكفّار كالليث الهزبر

وشدّ بسيفه صلتًا عليه ۔۔۔ فقطّره ابو عبس بن جبر

وكان الله سادسنا فأبنا ۔۔۔ بانعم نعمةٍ واعزّ نصر

وجاء برأسه نفرٌ كرامٌ سه ۔۔۔ همُ ناهيك من صدقٍ وبرّ

حافظ عراقی الفیۃ السیر میں فرماتے ہیں:

فَبَعَثَهُ محمد بن مَسْلَمَهُ ۔۔۔ في رُفقةٍ لِقَتْلِ كعبٍ الملأمه

جاؤا برأسه فَاَتَدَ مُوهُ ۔۔۔ قَالَ لَهُمْ افلحت الوجوه

لہ - آلِ عمران، آیۃ: ۱۸۶

سہ - عیون الاثر، ج ۱: ۳۰۱ - مستدرک ج ۳، ص: ۴۳۵ ترجمہ محمد بن مسلمہ انصاری۔

# اسلام حویصہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کعب بن اشرف کے قتل کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو یہ حکم دیا کہ اس قسم کے یہود کو جہاں کہیں پاؤ قتل کر ڈالو چنانچہ حویصہ بن مسعود کے چھوٹے بھائی محیصہ بن مسعود نے ابن سبینہ یہودی کو قتل کر ڈالا۔ (جو تجارت کرتا تھا اور خود حویصہ اور محیصہ اور دیگر اہلِ مدینہ سے داد و ستد کا معاملہ رکھتا تھا۔

حویصہ ابھی مسلمان نہ ہوئے تھے اور محیصہ پہلے سے مسلمان تھے حویصہ چونکہ عمر میں بڑے تھے محیصہ کو پکڑ کر مارنا شروع کیا اور یہ کہا کہ اے اللہ کے دشمن تو نے اس کو قتل کر ڈالا خدا کی قسم اس کے مال سے کتنی چربی تیرے پیٹ میں ہے، محیصہ نے کہا:

| | |
|---|---|
| واللہ لقد امرنی بقتلہ من لو امرنی بقتلک لضربت عنقک | خدا کی قسم مجھکو اس کے قتل کا ایسی ذات نے حکم دیا ہے کہ اگر وہ ذات بابرکات تیرے قتل کا بھی حکم دیتی تو واللہ میں تیری بھی گردن اُڑا دیتا۔ |

حویصہ نے کہا:

| | |
|---|---|
| آللہ لو امرک محمد بقتلی لقتلتنی | کیا خدا کی قسم اگر محمد تجھکو میرے قتل کا حکم دے تو واقعی تم مجھکو قتل کر ڈالے گا۔ |

محیصہ نے کہا:

| | |
|---|---|
| نعم واللہ لو امرنی بضرب عنقک لضربتها | ہاں خدا کی قسم اگر تیری گردن مارنے کا حکم دیتے تو ضرور تیری گردن مارتا۔ |

یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے بعد ذرہ برابر تیرے بھائی ہونے کا خیال نہ کرتا حویصہ یہ سُن کر حیران رہ گئے اور بے ساختہ بول اٹھے کہ خدا کی قسم یہی دین حق ہے جو دلوں میں اس درجہ راسخ اور مستحکم اور رگ و پے میں اس طرح جاری و ساری ہے۔ اس کے بعد حویصہ رسول اللہ صلی اللہ

مگر انجام کار غلبہ دوستوں کا رہتا ہے۔ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ اس لئے کہ اگر ہمیشہ اہلِ ایمان کو فتح ہوتی رہے تو بہت سے لوگ محض نفاق سے اسلام کے حلقہ میں آشامل ہوں تو مومن اور منافق کا امتیاز نہ رہے۔ اور یہ نہ معلوم ہو کہ ان میں سے خاص اللہ کا بندہ ہے اور کون ان میں سے عبدالدینار والدرہم ہے۔

اور اگر ہمیشہ اہلِ ایمان کو شکست ہوتی رہے تو بعثت کا مقصد (یعنی اعلاء کلمۃ اللہ) حاصل نہ ہو اس لئے حکمت الٰہیہ اس کو مقتضی ہوئی کہ کبھی فتح و نصرت ہو اور کبھی شکست اور ہزیمت تاکہ کھرے اور کھوٹے کا امتحان ہوتا رہے۔ قال تعالیٰ۔

| | |
|---|---|
| مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَذَرَ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلٰى مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ حَتّٰى يَمِيْزَ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ [1] | اللہ تعالیٰ مومنین کو اس حالت پر نہیں چھوڑنا چاہتے یہاں تک کہ جدا کر دے ناپاک کو پاک سے۔ |

اور انجام کار غلبہ اور فتح حق کو ہو۔

(۷)۔ نیز اگر ہمیشہ دوستوں کو فتح ہوتی رہے اور ہر معرکہ میں ظفر اور کامیابی ان کی ہمرکاب رہے تو اندیشہ یہ ہے کہ کہیں دوستوں کے پاک و صاف نفوس طغیان اور سرکشی غرور اعجاب میں مبتلا نہ ہو جائیں اس لئے مناسب ہوا کہ کبھی راحت اور آرام ہو اور کبھی تکلیف اور ایلام۔ کبھی سختی اور کبھی نرمی۔ کبھی قبض اور کبھی بسط۔

| | |
|---|---|
| چونکہ قبضے آیدت اے راہرو | آن صلاح تست آئیس دل مشو |
| چونکہ قبض آمد تو در وے بسط بین | تازہ باش و چین می فگن بر جبین |

(۸)۔ اور تاکہ شکست کھا کر شکستہ خاطر ہوں اور بارگاہ خداوندی میں تخشع اور تضرع

---

[1] آل عمران، آیۃ: ۱۷۹۔

[2] افضل البشر بعد الانبیاء بالتحقیق سیدنا و مولانا ابوبکر الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ سے جب یہ عرض کیا گیا کہ آپ اکابر صحابہ اور حضرات بدریین کو عہدے کیوں نہیں عطا فرماتے تو یہ ارشاد فرمایا۔ اری ان لا تدنسھم الدنیا میں یہ چاہتا ہوں کہ دنیا ان حضرات کو گندہ اور میلا نہ کر دے۔ غالباً یہ روایت حلیۃ الاولیاء میں یا کسی اور کتاب میں ہے مجھے اس وقت حوالہ یاد نہیں آ رہا ہے واللہ اعلم۔

عجز اور تمسکن و تذلل اور انکسار کے ساتھ رجوع ہوں۔ اس وقت حق جل وعلا کی طرف سے عزت اور سربلندی نصیب ہو اس لئے کہ عزت و نصرت کا خلعت ذلت اور انکساری ہی کے بعد عطا ہوتا ہے کما قال تعالیٰ۔

وَلَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ بِبَدْرٍ وَّاَنْتُمْ اَذِلَّةٌ۔ ؎۱ — اور تحقیق اللہ تعالیٰ نے بدر میں تمہاری مدد کی درآنحالیکہ تم بے سروسامان تھے۔

وقال تعالیٰ

وَيَوْمَ حُنَيْنٍ اِذْ اَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ تُغْنِ عَنْكُمْ شَيْئًا۔ ؎۲ — اور جنگ حنین میں جب تمہاری کثرت نے تم کو خود پسندی میں ڈالا تو وہ کثرت تمہارے کچھ بھی کام نہ آئی

حق جل شانہ جب اپنے کسی خاص بندے کو عزت یا فتح اور نصرت دینا چاہتے ہیں تو اول اس کو ذلت اور خاکساری عجز اور انکساری میں مبتلا کرتے ہیں۔ تاکہ نفس کا تنقیہ ہو جائے اور اعجاب اور خود پسندی کا فاسد مادہ بکلفت خارج ہو جائے اس طرح ذلت کے بعد عزت اور ہزیمت اور شکست کے بعد فتح و نصرت اور فنا کے بعد بقاء عطا فرماتے ہیں۔

عارف رومی فرماتے ہیں:

بس زیادتہا درون نقصہاست — مر شہیدان را حیات اندر فناست

مردہ شو تا مخرج الحی الصمد — زندۂ زین مردہ بیرون آورد

آن کسے را کہ چنیں شاہے کشد — سوئے تخت و بہترین جاہے کشد

نیم جان بستاند و صد جان دہد — آنچہ در وہمت نیاید آن دہد

(۹)۔ اور تاکہ یہ معلوم ہو جائے کہ بدون مجاہدہ عظیم اور بغیر ریاضت تامہ کے مراتب اور درجات عالیہ کا دل میں خیال باندھ لینا مناسب نہیں۔ کما قال تعالیٰ

---

؎۱۔ آل عمران، آیۃ: ۱۲۳۔
؎۲۔ سورۃ توبہ، آیۃ: ۲۵

اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ وَلَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ جَاهَدُوْا مِنْكُمْ وَيَعْلَمَ الصّٰبِرِيْنَ۔ ؎۱

کیا تمھارا گمان یہ ہے کہ جنت میں داخل ہو جاؤ حالانکہ اللہ تعالےٰ نے مجاہدین کا اور صابرین کا امتحان نہیں لیا۔

(۱۰)۔ اور تاکہ تمھارے پاک نفوس دنیا کی طرف میلان سے بالکلیہ پاک اور منزہ ہو جائیں اور آئندہ سے کبھی بھی دنیائے حلال (یعنی مال غنیمت) کے حصول کا خیال بھی دل میں آنے پائے کہ ہمارے رسول کے حکم کے خلاف مالِ غنیمت کو دیکھکر پہاڑ سے نیچے کیوں اُترے ہم نے اس وقت تمھاری اس فتح کو شکست سے اس لئے بدلا ہے کہ تمھارے قلوب آئندہ کے لئے دنیائے حلال (یعنی مالِ غنیمت) کی طرف میلان سے بھی پاک اور منزہ ہو جائیں اور دنیائے دوں کا وجود اور عدم تمھاری نظر میں برابر ہو جائے، چنانچہ ارشاد فرماتے ہیں۔

فَاَثَابَكُمْ غَمًّا بِغَمٍّ لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ وَلَا مَا اَصَابَكُمْ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ؎۲

پس اللہ تعالےٰ نے تم کو اس مال غنیمت کی طرف مائل ہونے کی پاداش میں غم پر غم دیا تاکہ آئندہ کو تمھاری یہ حالت ہو جائے کہ جو چیز تمھارے ہاتھ سے نکل جائے اس پر غمگین نہ ہو اور نہ کسی مصیبت کے پہنچنے سے تم پریشان ہو اور اللہ تمھارے اعمال سے باخبر ہے۔

یعنی اس وقتی ہزیمت اور شکست میں ہماری ایک حکمت اور مصلحت یہ ہے کہ تم زہد اور صبر کے اس اعلیٰ ترین مقام پر پہنچ جاؤ کہ جہاں دنیا کا وجود اور عدم نظروں میں برابر ہو جاتا ہے جیسا کہ حق جل شانہ کا دوسری جگہ ارشاد ہے۔

مَا اَصَابَ مِنْ مُّصِيْبَةٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِيْ اَنْفُسِكُمْ اِلَّا فِيْ كِتَابٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّبْرَاَهَا۔ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ

نہیں پہنچتی کوئی مصیبت زمین میں یا تمھارے نفسوں میں مگر وہ پہلے ہی سے لوح محفوظ میں مقدر ہوتی ہے اور تحقیق یہ امر اللہ کے نزدیک بالکل آسان ہے۔

؎۱۔ آلِ عمران ، آیۃ : ۱۴۲ ؎۲۔ آلِ عمران ، آیۃ : ۱۵۳ ،

لِكَيْلَا تَأْسَوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ وَلَا تَفْرَحُوْا بِمَا آتَاكُمْ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرٍ۔ ؎

اور مصائب کے نازل کرنے میں اللہ کی حکمت یہ ہے کہ تم صبر میں اس درجہ کامل ہو جاؤ کہ اگر دنیا کی کوئی چیز تم سے فوت ہو جائے تو اس پر غمگین نہ ہوا کرو اور دنیا کی جو چیز اللہ تم کو عطا کرے تو تم اس دنیا کی چیز کو دیکھ کر خوش نہ ہوا کرو اور اللہ تعالیٰ کسی اترانے والے اور فخر کرنے والے کو پسند نہیں کرتے

دنیا کے آنے سے دل کا خوش نہ ہونا اور دنیا کے جانے سے دل کا رنجیدہ نہ ہونا یہ زہد اور صبر کا اعلیٰ ترین مقام ہے حق جل شانہ نے ان آیات میں اشارہ فرمایا کہ معرکۂ احد میں صحابہ کو جو یہ غم دیا گیا کہ فتح کو شکست سے بدل دیا۔ اس میں اللہ کی ایک حکمت یہ ہے کہ آئندہ سے صحابہ کے دل میں دنیا کے فوت ہونے کا کوئی غم نہ ہوا کرے اور دنیا کا وجود اور عدم ان کی نظروں میں برابر ہو جائے اور ہر حال میں قضاء الٰہی پر راضی اور خوش رہیں منافقین اور جہلاء کی طرح خداوند ذوالجلال سے بدگمان نہ ہوں کہ اس وقت خدا تعالیٰ نے ہماری مدد کیوں نہ فرمائی محب مخلص کی شان تو یہ ہونی چاہئے

زندہ کنی عطائے تو ۔۔۔ ور بکشی فدائے تو

جان شدہ مبتلائے تو ۔۔۔ ہرچہ کنی رضائے تو

ما پروریم دشمن و یا می کشیم دوست ۔۔۔ جرأت کسی کہ جرح کند در قضائے ما

(۱۱)۔ نیز یہ واقعہ آپ کی وفات کا پیش خیمہ تھا جس سے یہ بتلانا مقصود تھا کہ اگرچہ اس وقت تم میں سے بعض لوگوں کے بمقتضائے بشریت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل کی خبر سن کر پاؤں اکھڑ گئے چونکہ اس کا منشا معاذ اللہ بزدلی اور نفاق نہ تھا بلکہ غایت ایمان و اخلاص اور انتہائی محبت و تعلق تھا کہ اس وحشت اثر خبر کی دل تاب نہ لا سکے اور اس درجہ پریشان ہو گئے کہ میدان سے پاؤں اکھڑ گئے اس لئے

وَلَقَدْ عَفَا عَنْكُمْ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ

حق تعالیٰ شانہ نے تمہارا یہ قصور معاف فرمایا

---

؎ الحدید، آیۃ: ۲۳۔

عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ۔ ؎۱ اور اللہ تعالیٰ تو ایمانداروں پر بڑا ہی فضل فرمانے والا ہے۔

لیکن آئندہ کے لئے ہوشیار اور خبردار ہوجاؤ کہ آپ کی وفات کے بعد آپ کے دین اور آپ کی سنت اور آپ کے جادۂ استقامت سے نہ پھر جانا آپ کی وفات کے بعد کچھ لوگ دین سے پھر جائیں گے جس سے فتنۂ ارتداد کی طرف اشارہ تھا اور مقصود تنبیہ ہے کہ آپ ہی کے طریق پر زندہ رہنا اور آپ ہی کے طریق پر مرنا۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اگر وفات پا جائیں یا قتل ہوجائیں تو ان کا خدا تو زندہ ہے اور یہ آیتیں نازل فرمائیں۔

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَائِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰى اَعْقَابِكُمْ وَمَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْئًا۔ وَسَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ۔ ؎۲

اور نہیں ہیں محمد مگر ایک رسول ہی تو ہیں جن سے پہلے بہت سے رسول گزر گئے پس اگر آپ کا وصال ہوجائے یا آپ شہید ہوجائیں تو کیا تم دین اسلام سے پھر جاؤ گے اور جو شخص اپنی ایڑیوں کے بل واپس ہوجائے تو وہ ہرگز ہرگز اللہ کو کوئی نقصان نہیں کرے گا اور عنقریب اللہ تعالیٰ شکر گزاروں کو انعام دے گا۔

چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد یمن کا قبیلۂ ہمدان جب مرتد ہونے لگا، تو عبداللہ بن مالک ارحبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قبیلۂ ہمدان کو جمع کرکے یہ خطبہ دیا۔

یامعشر همدان انکم لم تعبدوا محمد علیه السلام انما عبدتم رب محمد (علیه السلام) وهو الحی الذی لا یموت غیر انکم اطعتم رسوله بطاعة الله۔ واعلموا انه

اے گروہ ہمدان تم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت نہیں کرتے تھے بلکہ رب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی عبادت کرتے تھے اور رب محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) حی لا یموت ہے ہاں تم اللہ کے رسول کی اطاعت کرتے تھے

---

؎۱۔ آل عمران، آیۃ، ۱۵۲ ؎۲۔ آل عمران، آیۃ ۱۴۴

استنقذکم من النار ولم یکن اللہ لیجمع اصحابہ علی ضلالۃ الی اخیر الخطبۃ۔ تاکہ رسول کی اطاعت۔ اللہ کی اطاعت کا ذریعہ بن جائے اور خوب جان لو کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو اپنے رسول کے ذریعہ آگ سے چھڑایا ہے اور اللہ تعالیٰ آپ کے اصحاب کو گمراہی پر جمع نہیں کرے گا۔ اور یہ شعر کہے۔

لعمری لئن مات النبی محمد لما مات یا ابن القیل رب محمد

قسم ہے میری زندگی کی کہ اگر نبی اکرم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وفات پا گئے تو آپ کا پروردگار زندہ ہے مارے سردار کے بیٹے۔

دعاہ الیہ ربہ فاجابہ فیا خیر غوری ویا خیر منجد

ان کے پروردگار نے ان کو اپنے پاس آنے کی دعوت دی آپ نے اپنے رب کی دعوت کو قبول کیا۔ سبحان اللہ حضور پر نور غور و نجد بلند و پستی کے رہنے والوں میں سے سب سے افضل اور بہتر تھے۔ اصابہ ترجمہ عبداللہ بن مالک صفحہ ۳۶۵ ج ۲ و حسن الصحابہ فی شرح اشعار الصحابہ صفحہ ۳۱۲ ج ۱

**تنبیہ** ؛ حیات انبیاء کے متعلق ان شاء اللہ تعالیٰ وفات نبوی کے بیان میں کچھ ذکر کریں گے۔

# غزوۂ احد میں فتح کے بعد ہزیمت پیش آجانے کی حکمت

## اور مصلحت پر اجمالی کلام

حسب وعدۂ خداوندی شروع دن میں مسلمان کافروں پر غالب رہے مگر جب اس مرکز سے ہٹ گئے جس پر اللہ کے رسول نے کھڑے رہنے کا حکم دیا تھا اور مال غنیمت جمع کرنے کے لئے پہاڑ سے نیچے اتر آئے تو جنگ کا پانسہ پلٹ گیا۔ اور فتح شکست سے بدل گئی، بارگاہ خداوندی میں محبین مخلصین اور عاشقین صادقین کی ادنیٰ ادنیٰ بات پر گرفت ہوتی ہے حق جل شانہ کو یہ ناپسند ہوا

کہ اس کے محبین مخلصین (صحابہ کرام) اللہ کے رسول کے حکم سے ذرہ برابر عدول کریں اگرچہ وہ عدول کسی غلط فہمی اور بھول چوک سے ہی کیوں نہ ہو نیز عاشق صادق کے شانِ عشق کے یہ خلاف ہے کہ وہ دنیا کے متاع اور مالِ غنیمت کے جمع کرنے کے لئے کوہ استقامت سے اتر کر زمین پر آئے جس مالِ غنیمت کے جمع کرنے کے لئے صحابہ پہاڑ سے اُترے تھے اگرچہ وہ دنیائے حلال اور طیب تھی لقولہ تعالیٰ فَکُلُوْا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَیِّبًا۔ مگر صحابہ جیسے عاشقین صادقین کیلئے یہ مناسب نہ تھا کہ خداوند ذوالجلال کے بغیر اجازت اور اذن کے اس حلال وطیب کی طرف ہاتھ بڑھائیں ؎

موسیا آداب دانا دیگر اند سوختہ جانان روانان دیگر اند

خداوند مطلق اور محبوب برحق نے اپنے محبین مخلصین کے تنبیہ کے لئے وقتی طور پر فتح کو شکست سے بدل دیا کہ متنبہ ہو جائیں کہ غیر اللہ پر نظر جائز نہیں اور علم ازلی میں یہ مقدر فرما دیا کہ وقتی طور پر اگرچہ شکستہ خاطر ہوں گے۔ مگر عنقریب فتح مکہ سے اس کی تلافی کر دی جائے گی اور آئندہ چل کر قیصر و کسریٰ کے خزائن ان کے ہاتھوں میں دیدیئے جائیں گے مقصود یہ تھا کہ محبین مخلصین کے قلوب دنیائے حلال کے میلان سے بھی پاک اور خالص بن جائیں۔ اسی بارہ میں حق جل شانہ نے یہ آیتیں نازل فرمائیں۔

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ صَدَقَکُمُ اللّٰہُ وَعْدَہٗۤ اِذْ تَحُسُّوْنَہُمْ بِاِذْنِہٖ ۚ حَتّٰۤی اِذَا فَشِلْتُمْ وَتَنَازَعْتُمْ فِی الْاَمْرِ وَعَصَیْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَاۤ اَرٰىکُمْ مَّا تُحِبُّوْنَ ؕ مِنْکُمْ مَّنْ یُّرِیْدُ الدُّنْیَا وَمِنْکُمْ مَّنْ یُّرِیْدُ الْاٰخِرَۃَ ۚ ثُمَّ صَرَفَکُمْ عَنْہُمْ لِیَبْتَلِیَکُمْ ۚ وَلَقَدْ | اور تحقیق اللہ نے تم سے جو (فتح) کا وعدہ کیا تھا وہ سچ کر دکھایا جس وقت کہ تم کفار کو بتائید خداوندی قتل کر رہے تھے حتی کہ وہ سات یا نو آدمی جن کے ہاتھ میں مشرکین کا جھنڈا تھا وہ سب تمہارے ہاتھ سے مارے گئے یہاں تک کہ جب تم خود سست پڑ گئے اور باہم حکم میں اختلاف کرنے لگے اور تم نے حکم کی نافرمانی کی بعد اس کے کہ اللہ نے تمہاری |

عَفَا عَنْكُمْ ۗ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ ﴿۱﴾ محبوب اور پسندیدہ چیز (یعنی کافروں پر غلبہ اور فتح) تم کو تمہاری آنکھوں سے دکھلا دیا تم میں سے بعض تو وہ تھے کہ دنیا (غنیمت) کی طرف مائل ہوئے اور بعض تم سے وہ تھے کہ جو صرف آخرت کے طلبگار اور جویاں تھے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے تم کو ان سے پھیر دیا۔ اور حاصل شدہ فتح کو ہزیمت سے بدل دیا تاکہ تم کو آزمائے اور صاف طور پر ظاہر ہو جائے کہ کون پکا ہے اور کون کچا اور البتہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے تمہاری یہ غلطی بالکل معاف کر دی (لہٰذا اب کسی کو اس غلطی پر طعن و تشنیع بلکہ لب کشائی بھی جائز نہیں خدا تعالیٰ تو معاف کر دے اور یہ طعن کرنے والے معاف نہ کریں) اور اللہ تعالیٰ مؤمنین مخلصین پر بڑے ہی فضل والے ہیں۔

ان آیات میں حق جل شانہ نے یہ تبلا دیا کہ یکبارگی معاملہ اور قصہ منعکس ہو گیا کہ لشکر کفار جو مسلمانوں کے ہاتھ سے قتل ہو رہا تھا۔ اب وہ اہل اسلام کے قتل میں مشغول ہو گیا۔ اس کی وجہ ایک تو یہ ہوئی کہ تم نے رسول اللہ کے حکم کے بعد عدول حکمی کی اور تم میں سے بعض لوگ، دنیائے فانی کے متاع آنی (مال غنیمت) کے میلان اور طمع میں کوہ استقامت سے پھسل پڑے جس کا خمیازہ سب کو بھگتنا پڑا اور بعض کی لغزش سے تمام لشکر اسلام ہزیمت کا شکار بنا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔

مگر بایں ہمہ خداوند ذوالجلال والاکرام کے عنایات بے غایات اور الطاف بے نہایات مسلمانوں سے منقطع نہ ہوئے کہ باوجود اس محبت آمیز عتاب کے بار بار مسلمانوں کو تسلی دی کہ تم ناامید اور شکستہ خاطر نہ ہونا۔ ہم نے تمہاری لغزش کو بالکل معاف کر دیا ہے چنانچہ ایک مرتبہ عفو کا اعلان اس آیت میں فرمایا وَلَقَدْ عَفَا عَنْكُمْ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اور پھر اسی رکوع کے آخر میں مسلمانوں کی مزید تسلی کے لئے دوبارہ عفو کا اعلان فرمایا:

---

۱۔ آل عمران، آیۃ: ۱۵۲۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَلَّوْا مِنْكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ ۙ اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطٰنُ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا ۚ وَ لَقَدْ عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝ | تحقیق جن بعض لوگوں نے تم میں سے پشت پھیری جس روز کہ دونوں جماعتیں باہم مقابل ہوئیں سو جز ایں نیست اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کے بعض اعمال کی وجہ سے شیطان نے ان کو لغزش میں |

مبتلا کردیا اور خیر جو ہوا سو ہوا۔ اب البتہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے ان کی لغزش کو بالکل معاف کردیا تحقیق اللہ تعالیٰ بڑے بخشنے والے اور حلم والے ہیں۔

حق جل شانہ نے صحابہ کرام کے اس فعل کو لغزش قرار دیا اِسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطٰنُ کا لفظ اس پر دلالت کرتا ہے اور لغزش کے معنی یہ ہیں کہ ارادہ تو کچھ اور تھا کہ مگر غلطی اور بھول چوک سے بلا ارادہ اور بلا اختیار قدم پھسل کر راستہ سے گر گیا۔ اشارہ اس طرف ہے کہ یہ جو کچھ ہوگیا وہ لغزش تھی۔ جان بوجھ کر تم نے نہیں کیا اور خیر جو کچھ بھی ہوگیا اس کو ہم نے اپنی رحمت اور حلم سے معاف کردیا تم کو تو معافی کی اطلاع دے دی کہ تم ملول اور رنجیدہ اور ناامید ہو کر نہ بیٹھ جانا۔ اور تمہاری معافی کا اعلان ساری دنیا کو اس لئے سنا دیا کہ دنیا کو یہ معلوم ہو جائے کہ حق جل شانہ کی عنایات بے غایات کس طرح اصحاب رسول پر مبذول ہیں اور کس کس طرح ان کو چند در چند تسلیاں دی جارہی ہیں تاکہ قیامت تک کسی کو یہ مجال نہ ہو کہ صحابہ کرام کے شان میں لب کشائی کرسکے جب حق تعالیٰ نے ان سے معاف کردیا اور اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہو گیا تو اب بلا سے کوئی ان کو معاف کہے یا نہ کرے ان سے راضی ہو یا نہ ہو خدا کے عفو اور رضا کے بعد کسی کے عفو اور رضا کی ضرورت نہیں رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ۔

غزوۂ بدر میں فدیہ لینے پر جو عتاب نازل ہوا تھا اس کی وجہ بھی یہی تھی کہ خداوند ذوالجلال کے دشمنوں کے قتل و قتال کے بارے میں پامال کرنے کے بجائے مال و منال کو کیوں ترجیح دی۔

اس طرح غزوۂ احد میں دنیوی مال و متاع (مال غنیمت) کی طرف میلان کی وجہ سے عتاب

---

لے۔ آل عمران، آیۃ: ۱۵۵۔

ہوا مگر بعد میں معاف کر دیا گیا۔

# غزوۂ احد کی ہزیمت کے اسرار و حکم کے بیان کے بعد

حق تعالیٰ شانہ نے حضرات انبیاء سابقین کے صحابہ ربیین کا عمل بیان فرمایا کہ خدا کی راہ میں ان کو طرح طرح کی تکلیفیں اور قسم قسم کی مصیبتیں پہنچیں لیکن انھوں نے نہ ہمت ہاری اور نہ دشمنوں کے مقابلہ میں عاجز ہوئے نہایت صبر اور استقلال کے ساتھ اللہ کے دشمنوں سے جہاد میں ثابت قدم رہے۔

مگر باایں ہمہ اپنی شجاعت اور ہمت۔ صبر اور استقامت پر نظر نہیں کی بلکہ نظر خداوند ذوالجلال ہی پر رکھی اور برابر خدا سے گناہوں کی استغفار اور ثابت قدم رہنے کی دعا مانگتے رہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو دنیا اور آخرت میں اس کا صلہ مرحمت فرمایا۔ قال تعالیٰ

وَكَاَيِّنْ مِّنْ نَّبِيٍّ قٰتَلَ ۙ مَعَهٗ رِبِّيُّوْنَ كَثِيْرٌ ۚ فَمَا وَهَنُوْا لِمَآ اَصَابَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَمَا ضَعُفُوْا وَمَا اسْتَكَانُوْا ۭ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الصّٰبِرِيْنَ ۝ وَمَا كَانَ قَوْلَھُمْ اِلَّآ اَنْ قَالُوْا رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِيْٓ اَمْرِنَا وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَي الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ فَاٰتٰىھُمُ اللّٰهُ ثَوَابَ الدُّنْيَا وَحُسْنَ ثَوَابِ الْاٰخِرَةِ ۭ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ [۵۱]

اور بہت سے پیغمبروں کے ساتھ مل کر خدا پرستوں نے کافروں سے جہاد و قتال کیا لیکن ان مصیبتوں کی وجہ سے جو ان کو خدا کی راہ میں پہنچیں نہ تو سست ہوئے اور نہ کمزور ہوئے اور نہ دشمنوں سے دبے اور اللہ تعالیٰ ثابت قدم رہنے والوں کو محبوب رکھتا ہے اور ان کی زبان سے صرف یہ قول نکل رہا تھا کہ اے پروردگار ہمارے گناہوں کو اور ہماری زیادتی کو معاف فرما اور ہم کو ثابت قدم رکھ اور کافر قوم کے مقابلہ میں ہماری مدد فرما۔ پس اللہ نے ان کو دنیا کا انعام اور آخرت کا بہترین انعام عطا فرمایا اور اللہ تعالیٰ نیکو کاروں کو محبوب رکھتا ہے۔

---

۵۱۔ آل عمران، آیۃ: ۱۴۶

# غزوۂ حمراء الاسد

## ۱۶ رشوال یوم یکشنبہ ۳ھ

قریش جب جنگ اُحد سے واپس ہوئے اور مدینہ سے چل کر مقام روحاء میں ٹھہرے تو یہ خیال آیا کہ کام ناتمام رہا جب ہم محمد کے بہت سے اصحاب کو قتل کر چکے اور بہت سوں کو زخمی تو بہتر یہ ہے کہ پلٹ کر دفعتہً مدینہ پر حملہ کر دینا چاہیے مسلمان اس وقت بالکل خستہ اور زخمی ہیں مقابلہ کی تاب نہ لاسکیں گے صفوان بن امیہ نے کہا کہ بہتر یہ ہے کہ مکہ واپس چلو۔ محمد کے اصحاب جوش میں بھرے ہوئے ہیں۔ ممکن ہے کہ وہ دوسرے حملہ میں تم کو کامیابی نہ ہو۔

۱۵ رشوال یوم شنبہ کی شام کو قریش روحاء میں پہنچے اور شب یکشنبہ میں یہ گفتگو ہوئی یکشنبہ کی یہ شب گزرنے نہ پائی تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مخبر نے عین صبح صادق کے وقت اس کی اطلاع دی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی وقت بلالؓ کو بھیج کر تمام مدینہ میں منادی کرادی کہ خروج کے لئے تیار ہو جائیں اور فقط وہی لوگ ہمراہ چلیں کہ جو معرکۂ احد میں شریک تھے جابر بن عبد اللہؓ نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ یا رسول اللہ میرے باپ غزوۂ اُحد میں شہید ہوئے بہنوں کی خبر گیری کی وجہ سے میں اُحد میں شریک نہ ہو سکا۔ اب میں ساتھ چلنے کی اجازت چاہتا ہوں آپ نے ساتھ چلنے کی اجازت دی اس خروج سے آپ کا مقصد یہ تھا کہ دشمن یہ نہ سمجھے کہ مسلمان کمزور ہو چکے ہیں۔ باوجودیکہ صحابہ خستہ اور نیم جان ہو چکے تھے اور ایک شب بھی آرام نہ کیا تھا کہ آپ کی ایک آواز پر پھر نکل کھڑے ہوئے

رشتۂ در گردنم افگندہ دوست | می بردہر جا کہ خاطر خواہ اوست

۱۶ رشوال یوم یکشنبہ کو مدینہ سے چل کر آپ نے مقام حمراء الاسد پر قیام فرمایا جو مدینہ سے تقریباً آٹھ دس میل کے فاصلہ پر ہے آپ مقام حمراء الاسد میں مقیم تھے کہ قبیلۂ خزاعہ کا سردار معبد خزاعی۔ احد کی شکست کی خبر سن کر بغرض تعزیت آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ کے ان اصحاب

کی تعزیت کی جو اُحد میں شہید ہوئے تھے معبد آپ سے رخصت ہو کر ابوسفیان سے جا کر ملا۔ ابوسفیان نے اپنا خیال ظاہر کیا کہ میرا ارادہ یہ ہے کہ دوبارہ مدینہ پر حملہ کیا جائے۔ معبد نے کہا کہ محمد تو بڑی عظیم الشان جمعیت لے کر تمہارے مقابلہ اور تعاقب کے لئے نکلے ہیں ابوسفیان یہ سنتے ہی مکہ واپس ہو گیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین دن قیام فرما کر جمعہ کے روز مدینہ تشریف لائے۔

اسی بارے میں اللہ تعالےٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

اَلَّذِیْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْۢ بَعْدِ مَآ اَصَابَهُمُ الْقَرْحُ ۛؕ لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوْا مِنْهُمْ وَاتَّقَوْا اَجْرٌ عَظِیْمٌ۔ؕ[1]

جن لوگوں نے اللہ اور رسول کی بات کو مانا بعد اس کے کہ ان کو زخم پہنچ چکا تھا تو ایسے نیکو کاروں اور پرہیزگاروں کے لئے اجر عظیم ہے۔

فتح الباری ص ۲۸۸ ج ۷، باب قول اللہ عزوجل اَلَّذِیْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ الہدایہ والنہایہ ص ۵۰ ج ۴ زرقانی ص ۵۹ ج ۲۔

# واقعات متفرقہ ۳ھ

(۱)۔ اسی سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر کی صاحبزادی حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا وعن ابیہا سے ماہ شعبان میں نکاح فرمایا۔[2]

(۲)۔ اسی سال ۱۵ ماہ رمضان المبارک کو امام حسن رضی اللہ تعالےٰ عنہ پیدا ہوئے۔ اور پچاس دن بعد حضرت سیدہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا امام حسین سے حاملہ ہوئیں۔[3]

(۳)۔ اسی سال ماہ شوال میں شراب کی حرمت کا حکم نازل ہوا۔[4]

---

[1]۔ آل عمران، آیۃ: ۱۷۲۔

[2]۔ طبری۔ ج: ۳، ص: ۴۹۔

[3]۔ ایضاً

[4]۔ زرقانی۔ ج: ۲، ص: ۶۱۔

# ۴ھ

## سریۂ ابی سلمہ عبداللہ بن عبدالاسد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

یکم محرم الحرام ۴ھ میں آپ کو یہ خبر ملی کہ خویلد کے بیٹے طلیحہ[۱] اور سلمہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ کے لئے اپنے لوگوں کو جمع کر رہے ہیں۔ تو آپ نے ابو سلمہ بن عبدالاسد رضی اللہ عنہ کو ڈیڑھ سو مہاجرین اور انصار کے ساتھ ان کے مقابلے کے لئے روانہ فرمایا۔ وہ لوگ ان کی خبر پاتے ہی منتشر ہو گئے بہت سے اونٹ اور بکریاں ہاتھ آئیں جن کو لے کر مدینہ واپس آ گئے مدینہ پہنچ کر مال غنیمت تقسیم ہوا مال غنیمت کا خمس نکالنے کے بعد ہر شخص کے حصہ میں سات سات اونٹ اور بکریاں آئیں۔[۲]

## سریۂ عبداللہ بن انیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ

یوم دوشنبہ ۵ محرم الحرام کو آپ کو یہ اطلاع ملی کہ خالد بن سفیان ہذلی ولحیانی آپ سے جنگ کرنے کے لئے لشکر جمع کر رہا ہے آپ نے عبداللہ بن انیس انصاری رضی اللہ عنہ کو اس کے قتل کے لئے روانہ فرمایا۔

عبداللہ بن انیس اسے جا کر ملے اور لطائف الحیل سے موقع پا کر اس کو قتل کیا اور سر لے کر ایک غار میں جا چھپے مکڑی نے آ کر جالا تان دیا بعد میں جو لوگ تلاش میں گئے وہ مکڑی کا جالا دیکھ کر واپس ہو گئے بعد ازاں حضرت عبداللہ اس غار سے نکلے، شب کو چلتے اور دن کو چھپ جاتے

---

[۱] طلیحہ بن خویلد بعد میں مشرف باسلام ہوئے لیکن آپ کی وفات کے بعد مرتد ہو گئے اور نبوت کا دعویٰ کیا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے ان کے مقابلہ کے لئے خالد بن ولید کو روانہ کیا۔ طلیحہ بھاگ کر شام چلے گئے، اور تائب ہو کر پھر اسلام میں داخل ہوئے اور مسلمانوں کے ساتھ برابر لڑائیوں میں شریک رہے۔ حضرت عمرؓ کے عہد خلافت میں جنگ قادسیہ اور معرکہ نہاوند میں بھی شریک رہے۔ کہا جاتا ہے کہ ۲۱ھ میں معرکہ نہاوند میں شہید ہوئے۔ طلیحہ کے دوسرے بھائی، سلمہ مسلمان نہیں ہوئے۔ زرقانی ج ۲ ص ۶۳ [۲] البدایہ والنہایہ ج ۴، ص: ۶۱

اس طرح ۲۳ محرم کو مدینہ پہنچے اور خالد کا سر آپ کے سامنے رکھ دیا۔ آپ بہت مسرور ہوئے اور ایک عصا انعام میں دیا اور یہ ارشاد فرمایا۔

تَخَصَّرْ بِهٰذَا فِى الْجَنَّةِ فَاِنَّ الْمُتَخَصِّرِيْنَ فِى الْجَنَّةِ قَلِيْلٌ — اس عصا کو پکڑ کر جنت میں چلنا جنت میں عصا لے کر چلنے والا کوئی شاذ و نادر ہی ہوگا۔

اور فرمایا کہ یہ میرے اور تیرے درمیان میں ایک نشانی ہے قیامت کے دن ساری عمر حضرت عبد اللہ اس عصا کی حفاظت فرماتے رہے۔ مرتے وقت یہ وصیت کی کہ اس عصا کو میرے کفن میں رکھ دینا چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔[۱]

معجم طبرانی کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ شخص گستاخ اور دریدہ دہن بھی تھا۔ مجمع الزوائد ص۲۰۳ ج ۶ باب قتل خالد بن سفیان الہذلی۔

موسیٰ بن عقبہ کہتے ہیں کہ لوگوں کا دعویٰ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عبد اللہ بن انیس کے آنے سے پہلے ہی خالد بن سفیان کے قتل کی خبر دے دی تھی۔

## واقعۂ رجیع

ماہ صفر ۴ھ میں کچھ لوگ قبیلۂ عضل اور قارہ کے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ ہمارے قبیلہ نے اسلام قبول کر لیا ہے لہٰذا ایسے چند لوگ ہمارے ساتھ کر دیجئے کہ جو ہم کو قرآن پڑھائیں اور احکام اسلام کی ہم کو تعلیم دیں۔ آپ نے دس آدمی ان کے ہمراہ کر دیئے جن میں سے بعض کے نام حسب ذیل ہیں۔

---

[۱] ۔ الطبقات الکبریٰ لابن سعد۔ ج : ۲ ، ص : ۳۵ ، ۔ زرقانی ج : ۲ ، ص : ۹۳ ۔ زاد المعاد ج : ۲ ص : ۱۰۹ ، ۱۱۰ ، یہ ابن سعد کی روایت ہے بخاری کی روایت میں یہ ہے کہ آپ نے ان دس آدمیوں کو قریش مکہ کی خبر لینے اور حال معلوم کرنے کی غرض سے روانہ فرمایا تھا۔ کچھ عجب نہیں کہ پہلے سے آپ کی یہی غرض ہو اور قبیلۂ عضل اور قارہ کی اس وقت آمد کی وجہ سے تعلیم دین اور تعلیم قرآن کا مقصد بھی اس کے ساتھ شامل کر لیا گیا ہو۔ زرقانی ص۶۵ ج ۲ ۔ زرقانی ج : ۲ ، ص : ۶۴ ۔

(۱)۔ عاصم بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ　(۲)۔ مرثد بن ابی مرثد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۳)۔ عبداللہ بن طارق رضی اللہ تعالیٰ عنہ　(۴)۔ خُبیب بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۵)۔ زید بن دَثِنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ　(۶)۔ خالد بن ابی البُکیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

(۷)۔ معتب بن عُبَید رضی اللہ تعالیٰ عنہ　یعنی عبداللہ بن طارق کے علاتی بھائی۔

اور عاصم بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ان پر امیر مقرر فرمایا۔[۱]

یہ لوگ جب مقام رجیع پر پہنچے جو مکہ اور عسفان کے مابین واقع ہے تو ان غداروں نے مسلمانوں کے ساتھ بدعہدی کی اور بنو لحیان کو اشارہ کر دیا۔ بنو لحیان دو سو آدمی لے کر جن میں سے سو آدمی تیر انداز تھے ان کے تعاقب میں روانہ ہوئے جب قریب پہنچے تو حضرت عاصم رضی اللہ عنہ مع اپنے رفقاء کے ایک ٹیلہ پر چڑھ گئے۔

بنو لحیان مسلمان سے کہا تم نیچے اتر آؤ ہم تم کو امان اور پناہ دیتے ہیں حضرت عاصم نے فرمایا میں کافر کی پناہ میں کبھی نہ اتروں گا۔ اور یہ دعا مانگی۔

اللّٰھم اخبر عنّا رسولک　اے اللہ اپنے پیغمبر کو ہمارے حال کی خبر دے

یہ روایت بخاری کی ہے۔ ابو داؤد طیالسی کی روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت عاصم کی دعا قبول فرمائی اور اسی وقت بذریعہ وحی کے نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کو ان کی خبر ہوئی اور آپ نے اس وقت صحابہ کو خبر دی۔

اور ایک دعا حضرت عاصم نے اس وقت یہ مانگی۔

اللّٰھم انی احمی لک الیوم دینک　اے اللہ آج میں تیرے دین کی حفاظت کر رہا ہوں

فاحم لی لحمی　تو میرے گوشت یعنی جسم کی کافروں سے حفاظت فرما۔

بعد ازاں حضرت عاصم منجملہ سات رفقاء کے کافروں سے لڑکر شہید ہو گئے[۲] عبداللہ بن طارق اور

---

[۱] ۔ الطبقات الکبریٰ ۔ ج ۲ ، ص ۳۹ ۔۔ [۲] لڑتے وقت حضرت عاصم کی زبان پر یہ الفاظ تھے۔

اَلْمَوْتُ حقٌّ والحیاۃ باطل　وکلُّ ما حمّ الالٰہ نازلٌ

بالمرء والمرءُ الیہ آیل　ان لم اقاتلکم فامی ھابلٌ

ابن ہشام ص ۱۲۱ ج ۲

زید بن دثنہ اور خبیب بن عدیؓ یہ تین آدمی مشرکین کے امن اور امان عہد اور پیمان کی بنا پر ٹیلہ سے نیچے اترے مشرکین نے ان کی مشکیں باندھنا شروع کیں عبداللہ بن طارقؓ نے یہ کہا یہ پہلا غدر ہے ۔ ابتداہی بدعہدی سے ہو رہی ہے نہ معلوم آئندہ کیا کرو گے اور ساتھ چلنے سے انکار کر دیا مشرکین نے کھینچ کر ان کو شہید کر ڈالا ۔ اور حضرت خبیب اور حضرت زید کو لے کر چلے مکہ پہنچ کر دونوں کو فروخت کیا ۔

صفوان بن امیہ نے (جس کا باپ امیہ بن خلف بدر میں مارا گیا تھا) حضرت زید کو اپنے باپ کے عوض میں قتل کرنے کے لئے خریدا حضرت خبیب کے ہاتھ سے جنگ بدر میں حارث بن عامر مارا گیا تھا اس لئے حضرت خبیب کو حارث کے بیٹوں نے خریدا ۔ بخاری شریف فتح الباری ج ۷ ص ۲۹۲

صفوان نے تو اپنے قیدی کے قتل میں تاخیر مناسب نہ سمجھی اور حضرت زید کو اپنے غلام نسطاس کے ساتھ حرم سے باہر تنعیم میں قتل کرنے کے لئے بھیج دیا ۔ اور قتل کا تماشا دیکھنے کے لئے قریش کی ایک جماعت تنعیم میں جمع ہوگئی جن میں ابوسفیان بن حرب بھی تھا ۔

جب حضرت زید کو قتل کے لئے سامنے لایا گیا تو ابوسفیان نے کہا اے زید میں تم کو خدا کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا تم اس کو پسند کرو گے کہ تم کو چھوڑ دیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو تمہارے بدلہ میں قتل کردیں اور تم اپنے گھر آرام سے رہو ۔ حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جھنجلا کر کہا ۔ خدا کی قسم مجھ کو یہ بھی گوارا نہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیر میں کوئی کانٹا یا پھانس چبھے اور میں اپنے گھر بیٹھا رہوں ۔

ابوسفیان نے کہا خدا کی قسم میں نے کسی کو کسی کا اس درجہ محب اور مخلص اور دوست اور جاں نثار نہیں دیکھا جیسا کہ محمدؐ کے اصحاب محمدؐ کے محب اور جاں نثار ہیں بعد ازاں نسطاس نے حضرت زید کو شہید کیا رضی اللہ تعالیٰ عنہ [1]

بعد میں چل کر نسطاس مشرف باسلام ہوئے رضی اللہ تعالیٰ عنہ [2]

---

[1] ۔ ابن ہشام ، ج ۲ ، ص ۱۲۱ ، زرقانی ج ۲ ، ص ۳ ۔ [2] ۔ الاصابہ ، ج ۳ ، ص ۵۵۳ ۔ زرقانی ج ۲ ، ص ۳۱ ،

حضرت خبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ تاانقضائے ماہ حرام ان کی قید میں رہے جب لوگوں نے قتل کا ارادہ کیا تو حارث کی بیٹی زینب سے رجو بعد میں چل کر مسلمان ہوئی) نظافت اور صفائی کی غرض سے اُسترہ مانگا زینب استرہ دے کر اپنے کام میں مشغول ہوگئی۔ زینب کہتی ہیں کہ تھوڑی دیر میں دیکھتی ہوں کہ میرا بچہ ان کے زانوں پر بیٹھا ہوا ہے اور ہاتھ میں ان کے استرہ ہے، یہ منظر دیکھکر میں گھبرا گئی۔ حضرت خبیب نے مجھکو دیکھ کر یہ فرمایا۔ کیا تجھکو یہ اندیشہ ہوا کہ میں اس بچہ کو قتل کروں گا ہرگز نہیں۔ انشاء اللہ مجھ سے ایسا کام کبھی نہ ہوگا۔ ہم لوگ غدر نہیں کرتے اور بارہا زینب یہ کہا کرتی تھیں۔

| | |
|---|---|
| ما رأیت اسیرا قط خیرا | میں نے کوئی قیدی خبیب سے بہتر نہیں دیکھا۔ |
| من خبیب لقد رأیته یأکل | البتہ تحقیق میں نے ان کو انگور کے خوشے کھاتے |
| من قطعة عنب وما بمكة یومئذ | دیکھا حالانکہ اس وقت کہ میں کہیں پھل کا نام ونشان |
| ثمرة وانه لموثق فی الحدید وما | نہ تھا اور وہ خود لوہے کی بیڑیوں میں جکڑے ہوئے |
| کان الا رزق رزقه الله | تھے کہیں جا کر لا نہیں سکتے تھے۔ یہ رزق ان کے |

پاس محض اللہ کی طرف سے آتا تھا۔

جب قتل کرنے کے لئے حرم سے باہر ان کو تنعیم میں لے گئے تو یہ فرمایا کہ مجھکو اتنی مہلت دو کہ دو رکعت نماز پڑھ لوں۔ لوگوں نے اجازت دے دی آپ نے دو رکعت نماز ادا فرمائی اور مشرکین کی طرف مخاطب ہو کر یہ فرمایا کہ میں نے اس خیال سے نماز کو زیادہ طویل نہیں کیا کہ تم کو یہ گمان ہوگا کہ میں موت سے ڈر کر ایسا کر رہا ہوں اور بعد ازاں ہاتھ اٹھا کر یہ دعا کی۔

| | |
|---|---|
| اللّٰھم احصھم عَدَدًا واقتلھم | اے اللہ ان کو ایک ایک کرکے مار۔ کسی کو |
| بَدَدًا ولا تبق منھم اَحَدًا | باقی نہ چھوڑ۔ |

اور یہ شعر پڑھے۔

| | |
|---|---|
| ما ان ابالی حین اقتل مسلما | علی ای شق کان للہ مصرعی |

مجھ کو کچھ پرواہ نہیں ہے جبکہ میں مسلمان مارا جاؤں خواہ کسی کروٹ پر مروں جبکہ خالص اللہ کے لئے میرا بچھڑنا ہو۔

وذلک فی ذات الالٰہ وان یشأ یبارک علٰی اوصال شلو ممزع

اور یہ محض اللہ کے لئے ہے۔ اگر وہ چاہے تو میرے جسم کے پارہ پارہ کئے ہوئے جوڑوں پر برکت نازل فرما سکتا ہے۔

بعد ازاں حضرت خبیب رضی اللہ تعالٰی عنہ سولی پر لٹکائے گئے اور شہید ہوئے رضی اللہ تعالٰی عنہ اور آئندہ کے لئے یہ سنت قائم فرما گئے کہ جو شخص قتل ہو وہ دو رکعت نماز ادا کرے۔[1]

زید بن حارثہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کو بھی اسی قسم کا ایک واقعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات میں پیش آیا زید نے طائف سے واپسی میں ایک خچر کرایہ پر لیا۔ مالک بھی ساتھ چلا۔ راستہ میں ایک ویرانہ پر خچر ے جا کر کھڑا کیا۔ جہاں بہت سے مقتولین کی لاشیں پڑی ہوئی تھیں اور ان کے قتل کا ارادہ کیا۔ حضرت زید نے فرمایا مجھکو دو رکعت نماز پڑھنے کی مہلت دے اس شخص نے بطور تمسخر یہ کہا۔ ہاں تم بھی دو رکعت نماز پڑھ لو تم سے پہلے ان لوگوں نے بھی نمازیں پڑھی ہیں مگر نماز نے ان کو کوئی نفع نہیں پہنچایا۔ حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالٰی عنہ جب دوگانہ سے فارغ ہوئے تو یہ شخص قتل کے ارادہ سے ان کی طرف بڑھا اس کو بڑھتے دیکھ کر حضرت زید نے یہ کہا یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے مہربان۔

ادھر حضرت زید کی زبان سے یہ اسم اعظم نکلا۔ اور ادھر اس نے ایک غیب سے آواز سنی لاتقتلہ ان کو قتل نہ کر وہ شخص اس غیبی اور ناگہانی آواز سے مرعوب اور خوف زدہ ہو کر ادھر ادھر دیکھنے لگا جب کوئی شخص نظر نہ آیا تو پھر اسی ناپاک ارادہ سے آگے بڑھا۔ حضرت زید نے پھر یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ کہا اس شخص کو پھر کوئی غیبی آواز سنائی دی اور پیچھے ہٹا اور مثل سابق پھر آپ کی طرف بڑھا آپ نے پھر یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ کہا۔ تیسری بار یَا اَرْحَمَ

---

[1] زرقانی۔ ج ۲، ص ۱، ۶۸۔

الرّاحمین کہتا تھا کہ دیکھتے کیا ہیں کہ ایک سوار نیزہ ہاتھ میں لئے ہوئے ہے اور اس نیزہ کے سرہ میں اک کا ایک شعلہ ہے، وہ نیزہ اس شخص کے مارا جو تا فانا پشت سے پار ہو گیا اور اسی وقت وہ شخص مردہ ہو کر زمین پر گر پڑا۔

بعد ازاں اس شخص نے حضرت زید سے مخاطب ہو کر یہ کہا۔ جب تم نے پہلی بار یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ کہا اس وقت میں ساتویں آسمان میں تھا اور جب دوسری مرتبہ کہا تو آسمان دنیا پر تھا اور جب تیسری مرتبہ کہا تو میں تمہارے پاس آپہنچا۔

اس روایت کو علامہ سہیلی نے اپنی سند کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ علامہ موصوف فرماتے ہیں کہ زید بن حارثہ کو یہ واقعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات اور زندگی میں پیش آیا۔[۵]

مستدرک حاکم میں ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ حق تعالیٰ شانہ کی طرف سے ایک فرشتہ مقرر ہے کہ جو شخص تین بار یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ کہتا ہے تو فرشتہ اس کے جواب میں یہ کہتا ہے۔ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ تیری طرف متوجہ ہو گیا پس مانگ اور درخواست کر۔

اسی قسم کا واقعہ ابو معلق انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پیش آیا۔ جیسا کہ ابی بن کعب اور انس بن مالک رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے ابو معلق انصاری رضی اللہ عنہ بڑے عابد و زاہد اور بڑے صاحب ورع و تقویٰ تھے۔ تاجر تھے تجارت کے لئے سفر کیا کرتے تھے ایک مرتبہ سفر میں ایک چور ملا جو سیف و سنان تیر اور تلوار سے پورا مسلح تھا۔ اس نے کہا کہ مال یہاں رکھ دو میں تم کو قتل کروں گا۔

ابو معلق انصاری نے فرمایا کہ تم کو تو مال مطلوب ہے جو حاضر ہے میری جان سے کیا مطلب چور نے کہا نہیں مجھکو تمہاری جان ہی مطلوب ہے۔ فرمایا کہ اچھا مجھکو اتنی مہلت دو کہ نماز پڑھ لوں۔ چور نے کہا ہاں نماز جتنی چاہے پڑھ لو ابو معلق ؓ نے وضو کی اور نماز پڑھی اور بعد نماز

۵۔ روض الانف۔ ج: ۲، ص: ۱۷۱۔ حاشیہ البدایۃ والنہایۃ ج ۴، ص: ۶۵

کے یہ دُعا مانگی۔

يَا وَدُوْدُ يَا ذُوالْعَرْشِ الْمَجِيْد يَا فَعَّالٌ لِمَا تُرِيْد اَسْأَلُكَ بِعِزَّتِكَ الَّتِىْ لَاتُرَام وَ مُلْكِكَ الَّذِىْ لَا يُضَام وَبِنُوْرِكَ الَّذِىْ مَلَأَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ اَنْ تَكْفِيَنِىْ شَرَّ هٰذَا اللِّصّ يَا مُغِيْثُ اَغِثْنِىْ

تین مرتبہ یہ دعائیہ کلمات کہے۔ دیکھتے کیا ہیں کہ ایک سوار نیزہ لئے ہوئے چور کی طرف بڑھا اور نیزہ سے اس کا کام تمام کیا۔ بعد ازاں ان کی طرف متوجہ ہوا اور کہا تم کون ہو کہا اللہ تعالیٰ نے مجھ کو تمہاری فریادرسی اور امداد کے لئے بھیجا ہے میں چوتھے آسمان کا فرشتہ ہوں جب پہلی مرتبہ تم نے یہ دعا مانگی تو میں نے آسمان کے دروازوں سے کھٹکھٹانے کی آواز سنی جب دوسری مرتبہ دعا مانگی تو میں نے آسمان والوں کی چیخ اور پکار سنی جب تم نے تیسری بار دعا مانگی تو یہ کہا گیا کہ یہ کسی مضطر اور مبتلائے کرب کی دعا ہے اس وقت میں نے حق تعالیٰ سے درخواست کی کہ مجھکو اس کے قتل پر مامور کیا جائے۔ بعد ازاں یہ کہا تم کو بشارت ہو۔ یہ یاد رکھنا کہ جو شخص وضو کر کے چار رکعت نماز پڑھے اور یہ دعا مانگے اس کی دعا قبول ہوگی خواہ وہ کرب اور بے چینی میں مبتلا ہو یا نہو، اصابہ ص۱۸۲ ج ۴ ترجمہ ابو معلق انصاری رضی اللہ عنہ باب الکنیٰ۔

غزوۂ اُحد میں حضرت عاصم نے سلافہ بنت سعید کے دو لڑکوں کو قتل کیا تھا اس لئے سلافہ نے یہ نذر کی تھی کہ عاصم کے کاسۂ سر میں ضرور شراب پیوں گی۔ اس لئے قبیلہ ہذیل کے کچھ لوگ حضرت عاصم کا سر لینے کے لئے روانہ ہوئے تاکہ سلافہ کے ہاتھ فروخت کر کے خاطر خواہ قیمت وصول کریں۔

امام طبری فرماتے ہیں کہ سلافہ نے یہ اعلان کیا تھا کہ جو عاصم کا سر لائے گا اس کو سنو اونٹ انعام دیئے جائیں گے۔

حضرت عاصم اپنی لاش کی عصمت و حفاظت کی خدا سے پہلی ہی دعا مانگ چکے تھے۔ حق تعالیٰ شانہ نے دشمنوں سے ان کی عصمت و حفاظت کا یہ انتظام فرمایا کہ زنبوروں (بھڑ) کا ایک

لشکر بھیج دیا جس نے ہر طرف سے ان کی لاش کو گھیر لیا۔کوئی کافر ان کے قریب بھی نہ آسکا۔ اس وقت یہ کہہ کر علیحدہ ہو گئے کہ جب شام کے وقت یہ زنبوریں دفع ہو جائیں گے اس وقت اس وقت سر کاٹ لیں گے۔ مگر جب رات ہوئی تو ایک سیلاب آیا جو ان کی لاش کو بہا لے گیا۔ اور یہ سب بے نیل مرام خائب و خاسر واپس ہوئے۔ قتادہ سے مروی ہے کہ حضرت عاصم نے اللہ تعالیٰ سے عہد کیا تھا کہ نہ میں کبھی مشرک کو ہاتھ لگاؤں اور نہ کوئی مشرک مجھ کو ہاتھ لگائے حضرت عمر کے سامنے جب کبھی حضرت عاصم کا تذکرہ آتا تو یہ فرماتے کہ حق تعالیٰ بعض مرتبہ اپنے خاص بندہ کی مرنے کے بعد بھی حفاظت فرماتے ہیں جیسے زندگی میں اس کی حفاظت فرماتے تھے[1]

کفارِ مکہ نے حضرت خبیبؓ کی نعش کو سولی پر لٹکا ہوا چھوڑ دیا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زبیر اور مقدادؓ کو ان کی نعش اتار لانے کے لئے مدینہ سے مکہ روانہ فرمایا جب یہ دونوں رات میں تنعیم پہنچے تو دیکھا کہ چالیس آدمی نعش کا پہرہ دینے کے لئے سولی کے ارد گرد پڑے ہوئے ہیں حضرت زبیر اور مقداد نے ان لوگوں کو غافل پا کر نعش کو سولی سے اتار کر گھوڑے پر رکھا۔ لاش اسی طرح تر و تازہ تھی کسی قسم کا اس میں کوئی تغیر نہ آیا تھا۔ حالانکہ سولی دئے چالیس دن ہو چکے تھے مشرکین کی جب آنکھ کھلی اور دیکھا کہ لاش گم ہے تو ہر طرف تلاش میں دوڑے بالآخر حضرت زبیر اور مقدادؓ کو جا پکڑا۔ حضرت زبیر نے لاش کو اتار کر زمین پر رکھا فوراً زمین شق ہوئی اور لاش کو نگل گئی اسی وجہ سے حضرت خبیب بَلِیْعُ الْاَرْضِ کے نام سے مشہور ہیں[2] ایک روایت میں ہے کہ کفار جب حضرت خبیب کو قتل کر چکے تو ان کا چہرہ قبلہ رُخ تھا اس کو قبلہ سے پھیر دیا۔ چہرہ پھر قبلہ رُخ ہو گیا بار بار ایسا ہی کیا بالآخر عاجز ہو کر چھوڑ دیا۔

**فوائد:** (۱) قتل کے وقت نماز پڑھنا سنت ہے تاکہ خاتمہ سب سے افضل اور سب سے بہتر عمل پر ہو۔ جیسا کہ ایک حدیث میں ہے۔

---

[1] زرقانی۔ ج: ۲، ص: ۳۰۔ [2] البدایۃ والنہایۃ، ج: ۴، ص: ۶۷
فتح الباری۔ ج: ۷، ص: ۲۹۵

| | |
|---|---|
| اذا قمت فی صلاتك فصل صلاة مودع الحدیث۔ (رواہ احمد عن ابی ایوبؓ)[1] | جب تو نماز کے لئے کھڑا ہو تو دنیا سے رخصت ہونے والے کی سی نماز پڑھ۔ |

(۲)۔ حضرت عاصم رضی اللہ عنہ کی اس نرالی شان سے حفاظت اور لوگوں کا حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کو بغیر کسی ظاہری وسیلہ کے انگور کھاتے ہوئے دیکھنا۔ اور زید بن حارثہ اور ابو معلق انصاری کا واقعہ یہ سب اس کی دلیل ہیں کہ حضرات اولیاء اللہ کی کرامتیں حق ہیں اسی پر تمام اہلِ سنّت کا اجماع ہے تفصیل کے لئے کتب کلامیہ اور خاص کر طبقات الشافعیۃ الکبریٰ کی از ص۵۹ (ج۲) تا ص۸۲ مراجعت کریں۔

(۳)۔ حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کی یہ کرامت، حضرت مریم کی کرامت کے مشابہ ہے جس کو حق تعالیٰ شانہ نے سورہ آل عمران میں ذکر فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا قَالَ يَا مَرْيَمُ أَنَّى لَكِ هَذَا قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ إِنَّ اللَّهَ يَرْزُقُ مَنْ يَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ[2] | جب کبھی حضرت زکریا مسجد کی محراب میں مریم پر داخل ہوتے تو ان کے پاس عجیب و غریب رکھا ہوا رزق پاتے تو یہ کہا کہ اے مریم یہ رزق تیرے پاس کہاں سے آیا تو مریم یہ جواب دیتیں کہ یہ رزق اللہ کے پاس سے آیا ہے اور اللہ جس کو چاہتا ہے بلا وہم و گمان اس کو رزق عطا کرتا ہے |

(۴)۔ جو شخص مرنے کے قریب ہو اس کے لئے بال اور ناخن کی اصلاح مستحب اور مستحسن ہے جیسا کہ حضرت خبیب نے شہادت سے پیشتر استرہ مانگا بارگاہِ خداوندی میں حاضری سے پہلے نظافت و طہارت ضروری اور لازمی ہے۔

(۵)۔ اگر مسلمان کافروں کی حراست میں ہو اور وہ اس کے قتل کا تہیہ کر چکے ہوں تو مسلمان کیلئے جائز نہیں کہ موقع پا کر ان کے بچوں کو قتل کر ڈالے۔ بلکہ ان کے ساتھ شفقت اور محبت سے

---

[1] مشکوٰۃ شریف۔ کتاب الرقاق فصل ثالث ۱۲۔ [2] آلِ عمران، آیت ۳۷

پیش آئے۔ جیسے حضرت خبیبؓ نے حارث کے نواسہ کو ازراہ تلطف اپنے زانوں پر بٹھلایا۔

# سریۃ القراء یعنی قصۂ بیرمعونہ

اسی ماہ صفر میں دوسرا واقعہ پیش آیا کہ عامر بن مالک ابوبراء آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور ہدیہ پیش کیا لیکن آپ نے قبول نہیں فرمایا۔ اور ابوبراء کو اسلام کی دعوت دی لیکن ابوبراء نے نہ تو اسلام قبول کیا اور نہ رد کیا بلکہ یہ کہا کہ اگر آپ اپنے چند اصحاب اہل نجد کی طرف دعوت اسلام کی غرض سے روانہ فرمائیں تو میں امید کرتا ہوں کہ وہ اس دعوت کو قبول کریں گے آپ نے فرمایا مجھکو اہل نجد سے اندیشہ اور خطرہ ہے۔ ابوبراء نے کہا میں ضامن ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ستر صحابہ کو جو قراء کہلاتے تھے اس کے ہمراہ روانہ کر دیئے منذر بن عمرو ساعدیؓ ان کا امیر مقرر فرمایا۔

یہ نہایت مقدس اور پاکباز جماعت تھی، دن کو لکڑیاں چنتے اور شام کو فروخت کر کے اصحاب صفہ کے لئے کھانا لاتے اور شب کا کچھ حصہ درس قرآن میں اور کچھ حصہ قیام لیل اور تہجد میں گزارتے یہ لوگ یہاں سے چل کر بیرمعونہ پر جا کر ٹھہرے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک خط عامر بن طفیل کے نام (جو قوم بنی عامر کا رئیس اور ابوبراء کا بھتیجا تھا) لکھا کر حضرت انس کے ماموں حرام بن ملحان کے سپرد فرمایا۔

جب یہ لوگ بیرمعونہ[1] پر پہنچے تو حرام بن ملحانؓ کو آپ کا والانامہ دے کر عامر بن طفیل کے پاس بھیجا۔ عامر بن طفیل نے خط دیکھنے سے پہلے ہی ایک شخص کو ان کے قتل کا اشارہ کیا۔ اس نے پیچھے سے ایک نیزہ مارا جو پار ہوگیا۔ حضرت حرام بن ملحان رضی اللہ عنہ کی زبان مبارک سے اس وقت یہ الفاظ نکلے،

---

[1] بیرمعونہ ایک موضع ہے مکہ اور عسفان کے مابین واقع ہے قبائل ہذیل اور بنی سلیم اور بنی عامر کے قرب و جوار میں آباد ہیں ۱۲۔ زرقانی صفحہ ج ۲

اَللّٰہُ اَکْبَرُ فُزْتُ وَرَبِّ الْکَعْبَۃِ — اللہ اکبر قسم ہے کعبہ کے پروردگار کی میں کامیاب ہو گیا۔

اور بنی عامر کو بقیہ صحابہ کے قتل پر ابھارا لیکن عامر کے چچا ابو براء کے پناہ دیدینے کی وجہ سے بنی عامر نے امداد دینے سے انکار کر دیا۔

عامر بن طفیل جب ان سے ناامید ہوا تو بنی سلیم سے امداد چاہی عصیہ اور رعل اور ذکوان یہ قبائل اس کی امداد کے لئے تیار ہو گئے اور سب نے مل کر تمام صحابہ کو بلا قصور شہید کر ڈالا صرف کعب بن زید انصاری بچے ان میں حیات کی کچھ رمق باقی تھی، اس سے ان کو مردہ سمجھ کر چھوڑ دیا۔ بعد میں ہوش میں آ گئے اور مدت تک زندہ رہے اور غزوہ خندق میں شہید ہوئے۔ ان کے علاوہ دو شخص اور بھی بچ گئے، ایک کا نام منذر بن محمد اور دوسرے کا نام عمرو بن امیہ ضمری تھا۔ یہ دونوں مویشی چرانے جنگل گئے ہوئے تھے۔ یکایک آسمان کی طرف پرندے اڑتے نظر آئے یہ دیکھ کر گھبرا گئے اور کہا کوئی بات ضرور ہے۔ جب قریب پہنچے تو دیکھا کہ تمام رفقاء خون میں نہائے ہوئے بستر شہادت پر سو رہے ہیں۔ دونوں نے آپس میں مشورہ کیا کہ کیا کریں عمرو بن امیہ نے کہا مدینہ چلیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جا کر اس کی خبر دیں منذر نے کہا خبر تو ہو ہی رہے گی، شہادت کیوں چھوڑوں الغرض دونوں آگے بڑھے حضرت منذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تو لڑ کر شہید ہو گئے اور عمرو بن امیہ کو انھوں نے گرفتار کر لیا۔ اور عامر بن طفیل کے پاس لے گئے، عامر نے ان کے سر کے بال کاٹے اور یہ کہہ کر چھوڑ دیا کہ میری ماں نے ایک غلام آزاد کرنے کی منت مانی تھی لہٰذا میں اس نذر میں تم کو آزاد کرتا ہوں۔ زرقانی صـ۸۰ ج ۲

اسی معرکہ میں صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے آزاد کردہ غلام عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ شہید ہوئے اور ان کا جنازہ آسمان پر اٹھایا گیا۔ چنانچہ عامر بن طفیل نے لوگوں سے دریافت کیا

مَنِ الرَّجُلُ مِنْھُمْ لَمَّا قُتِلَ رَأَیْتُہٗ رُفِعَ بَیْنَ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ حَتّٰی رَأَیْتُ السَّمَاءَ مِنْ دُوْنِہٖ ۔
مسلمانوں میں کا وہ کون مرد ہے کہ قتل ہوا تو میں نے دیکھا کہ وہ آسمان اور زمین کے مابین اٹھایا گیا یہاں تک کہ آسمان نیچے رہ گیا۔

لوگوں نے کہا وہ عامر بن فہیرہ تھے[1]

[1] طبری ج ۳، ص: ۳۵

اور بخاری کی روایت میں ہے کہ عامر بن طفیل نے کہا لقد رأیته بعد ما قتل رفع الی السماء حتی انی لا نظر الی السماء بینه وبین الارض ثم وضع۔ میں نے اس شخص کو قتل ہونے کے بعد خود اور خوب دیکھا کہ اس کی لاش آسمان کی طرف اٹھائی گئی کہ آسمان اور زمین کے درمیان معلق رہی اور پھر زمین پر رکھ دی گئی۔

جبار بن سلمی جو عامر بن فہیرہ کے قاتل ہیں وہ خود راوی ہیں کہ جب میں نے عامر بن فہیرہ کے نیزہ مارا تو اس وقت ان کی زبان سے یہ لفظ نکلا۔

| | |
|---|---|
| فُزْتُ واللہ | خدا کی قسم مراد کو پہنچ گیا۔ |

میں یہ سن کر حیران ہو گیا اور دل میں کہا۔ کہ کیا مراد کو پہنچے۔ ضحاک بن سفیان رضی اللہ عنہ سے آکر یہ واقعہ بیان کیا ضحاک رضی اللہ عنہ نے فرمایا مراد یہ ہے کہ جنت کو پالیا میں یہ سن کر مسلمان ہو گیا۔

| | |
|---|---|
| ودعانی ذلک ما رأیت من عامر بن فہیرۃ من دفعه الی السماء علوا (رواہ عبد اللہ بن المبارک) | اور میرے اسلام لانے کا باعث یہ ہوا کہ میں نے عامر بن فہیرہ کو دیکھا کہ وہ آسمان کی طرف اٹھائے گئے۔ |

ضحاک رضی اللہ عنہ نے یہ واقعہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لکھ کر بھیجا آپ نے یہ ارشاد فرمایا:

| | |
|---|---|
| ان الملائکة وارت جثته فی علیین ۔[1] | فرشتوں نے ان کے جثہ کو چھپالیا اور علیین میں اتار دیے گئے |

اور ایک روایت میں ہے کہ ان کی لاش کو فرشتوں نے چھپالیا اور پھر مشرکین نے نہیں دیکھا کہ وہ لاش کہاں گئی۔ اس روایت میں ثم وضع کا لفظ مذکور نہیں جیسا بخاری کی روایت میں تھا امام فرماتے ہیں کہ ان دونوں روایتوں میں تعارض نہیں ممکن ہے کہ ان کی لاش اول آسمان پر اٹھائی گئی ہو اور بعد میں لاکر زمین پر رکھ دی گئی ہو اور علامہ سیوطی یہ فرماتے ہیں کہ ثم وضع کا لفظ بعض طرق میں

[1] - الخصائص الکبری۔ ج: ۱، ص: ۲۲۳

آیا ہے اور اکثر طرق اور اسانید میں یہی آیا ہے کہ ان کی لاش آسمان میں جا چھپی موسیٰ بن عقبہ راوی ہیں کہ عروۃ بن زبیر یہ کہتے تھے کہ عامر بن فہیرہ کی لاش کہیں نہیں ملی لوگوں کا گمان یہ ہے کہ فرشتوں نے ان کی لاش کو آسمان میں چھپا لیا۔ [1]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو آپ کو اس قدر صدمہ ہوا کہ تمام عمر کبھی اتنا صدمہ نہیں ہوا اور ایک مہینہ تک صبح کی قنوت میں ان لوگوں کے حق میں بد دعا فرماتے رہے اور صحابہ کو اس واقعہ کی خبر دی کہ تمہارے اصحاب اور احباب شہید ہو گئے، اور انہوں نے حق تعالیٰ سے یہ درخواست کی تھی کہ ہمارے بھائیوں کو یہ پیغام پہنچا دیں کہ ہم اپنے رب سے جا ملے اور ہم اس سے راضی ہیں اور ہمارا رب ہم سے راضی ہے۔

# غزوہ بنی نضیر

## ربیع الاول ۴ھ

عمرو بن امیہ ضمری جب بیر معونہ سے مدینہ واپس ہوا راستہ میں بنی عامر کے دو مشرک ساتھ ہو لئے مقام قناۃ میں پہنچ کر ایک باغ میں ٹھہرے جب یہ دونوں شخص سو گئے تو عمرو بن امیہ نے یہ سمجھ کر کہ اس قبیلہ کے سردار عامر بن طفیل نے ستر مسلمان شہید کئے ہیں، سب کا انتقام تو فی الحال دشوار ہے بعض ہی کا انتقام اور بدلہ لے لوں اس لئے ان دونوں کو قتل کر ڈالا۔ حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ان لوگوں سے عہد اور پیمان تھا مگر عمرو بن امیہ کو اس کی خبر نہ تھی مدینہ پہنچ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے تمام واقعہ بیان کیا۔ آپ نے فرمایا ان سے تو ہمارا عہد اور پیمان تھا ان کی دیت اور خون بہا دینا ضروری ہے۔ چنانچہ آپ نے ان دونوں شخص کی دیت روانہ فرمائی۔ [2]

بنی نضیر بھی چونکہ بنی عامر کے حلیف تھے اس لئے از روئے معاہدہ دیت کا کچھ حصہ جو نضیر کے ذمہ بھی واجب الادا تھا اس سلسلہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس دیت میں اعانت اور

---

[1] الخصائص الکبریٰ۔ ج ۱، ص ۲۲۴
[2] فتح الباری ج ۷، ص ۲۵۴

امداد لینے کی غرض سے بنو نضیر کے پاس تشریف لے گئے ابوبکرؓ اور عمرؓ اور عثمان اور زبیر اور طلحہ اور عبدالرحمٰن بن عوف اور سعد بن معاذ اور اسید بن حضیر اور سعد بن عبادہ وغیرہم آپ کے ہمراہ تھے آپ جاکر ایک دیوار کے سایہ میں بیٹھ گئے۔

بنو نضیر نے بظاہر نہایت خندہ پیشانی سے جواب دیا اور خونبہا میں شرکت اور اعانت کا وعدہ کیا لیکن اندرونی طور پر یہ مشورہ کیا کہ ایک شخص چھت پر چڑھ کر اوپر سے ایک بھاری پتھر گرادے تاکہ نصیب دشمناں آپ دب کر مرجائیں، سلام بن مشکم نے کہا:

لاتفعلوا - واللہ لیخبرن بما ہممتم بہ وانہ لنقض العھد الذی بیننا وبینہ ایسا ہرگز نہ کرو خدا کی قسم اس کا رب اس کو خبر کردے گا نیز یہ بدعہدی ہے۔

چنانچہ کچھ دیر نہ گزری کہ جبرئیل امین وحی لے کر نازل ہوئے اور آپ کو ان کے مشورہ سے مطلع کردیا، آپ فوراً ہی وہاں سے اٹھ کر مدینہ تشریف لے آئے اور آپ وہاں سے اس طرح اُٹھے جیسا کہ کوئی ضرورت کے لئے اٹھتا ہو اور صحابہ وہیں بیٹھے رہے، یہود کو جب آپ کے چلے جانے کا علم ہوا تو بہت نادم ہوئے، کنانہ بن صویرا یہودی نے کہا تم کو معلوم نہیں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کیوں اٹھ کر چلے گئے، خدا کی قسم ان کو تمہاری غداری کا علم ہوگیا بخدا وہ اللہ کے رسول ہیں۔

جب آپ کی واپسی میں تاخیر ہوئی تو صحابہ آپ کی تلاش میں مدینہ آئے، آپ نے یہود کی غداری سے مطلع فرمایا اور بنو نضیر پر حملہ کرنے کا حکم دیا۔ عبداللہ بن ام مکتوم کو مدینہ کا عامل مقرر فرماکر بنو نضیر کی طرف روانہ ہوئے اور جاکر ان کا محاصرہ کیا۔ بنو نضیر نے اپنے قلعوں میں گھس کر دروازے بند کرلئے کچھ تو ان کو اپنے مضبوط اور مستحکم قلعوں پر گھمنڈ تھا اور پھر عبداللہ بن ابی اور منافقین کے اس پیام نے کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں۔ اس نے اور مغرور بنا دیا لیکن ان کی طرف سے مسلمانوں کے مقابلے میں آنے کی کسی کی ہمت نہ ہوئی اس کے علاوہ بنو نضیر نے ایک اور غداری اور عیاری کی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ پیام بھیجا کہ آپ تین

---

لہ ابن عقبہ کہتے ہیں کہ یہ آیت اسی بارے میں نازل ہوئی یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اذْکُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ اِذْ ھَمَّ قَوْمٌ اَنْ یَّبْسُطُوْٓا اِلَیْکُمْ اَیْدِیَھُمْ الآیہ۔ عیون الاثر ص ۲ ج ۲

آدمی اپنے ہمراہ لائیں، ہمارے تین عالم آپ سے گفتگو کریں گے اگر وہ ایمان لے آئے تو ہم بھی ایمان لے آئیں گے اور اندرونی طور پر ان تین عالموں کو یہ ہدایت کردی کہ ملاقات کے وقت اپنے کپڑوں میں سر چھپا کر لے جائیں تاکہ موقع پا کر آپ کو قتل کردیں، مگر آپ کو ایک ذریعہ سے ان کی اس چالاکی اور عیاری کا ملاقات سے پہلے ہی علم ہوگیا۔ (رواہ ابن مردویہ باسناد صحیح) غرض یہ کہ بنو نضیر کی متعدد غداریوں اور عیاریوں کی وجہ سے آپ نے ان پر حملہ کا حکم دیا۔ اور پندرہ روز تک ان کو محاصرہ میں رکھا اور ان کے باغوں اور درختوں کے کاٹنے اور جلانے کا حکم دیا بالآخر خائب خاسر ہو کر امن کے خواستگار ہوئے۔

آپ نے فرمایا دس دن کی مہلت ہے مدینہ خالی کر دو اہل وعیال بچوں اور عورتوں کو جہاں چاہو لے جاؤ باستثنائے سامان حرب جس قدر سامان اونٹوں اور سواریوں پہ لے جاسکتے ہو اسکی اجازت ہے۔

یہودیوں نے مال کی حرص اور طمع میں مکانوں کے دروازے اور چوکھٹ تک اکھاڑ لئے اور جہاں تک بن پڑا اونٹوں پہ لاد کر لے گئے اور مدینہ سے جلاوطن ہوئے، اکثر تو ان میں سے خیبر میں جاکر ٹھہرے اور بعض شام چلے گئے اور ان کے سردار حیی بن اخطب اور کنانہ بن الربیع اور سلام بن ابی الحقیق بھی انہی لوگوں میں تھے جو خیبر میں جاکر ٹھہرے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے مال واسباب کو مہاجرین پر تقسیم فرمایا تاکہ انصار سے ان کا بوجھ ہلکا ہو۔ اگرچہ انصار اپنے اخلاص وایثار کی بنا پر اس بار کو بار نہیں بلکہ آنکھوں کی ٹھنڈک اور دل کی بہار سمجھتے ہوں۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار کو جمع فرما کر خطبہ دیا حمد وثناء کے بعد انصار نے مہاجرین کے ساتھ جو کچھ سلوک اور احسان کیا تھا اس کو سراہا اور بعد ازاں یہ ارشاد فرمایا۔ اے گروہ انصار اگر چاہو تو میں اموال بنی نضیر کو تم میں اور مہاجرین میں برابر تقسیم کردوں اور حسب سابق مہاجرین تمھارے شریک حال رہیں اور اگر چاہو تو فقط مہاجرین پر تقسیم کر دوں اور وہ تمھارے گھر خالی کردیں۔

سعد بن عبادہ اور سعد بن معاذ سرداران انصار نے عرض کیا یا رسول اللہ ہم نہایت طیب خاطر سے اس پہ راضی ہیں کہ مال آپ فقط مہاجرین میں تقسیم فرمادیں۔ اور حسب سابق مہاجرین ہمارے ہی گھروں میں رہیں اور کھانے اور پینے میں ہمارے شریک رہیں۔

ایک روایت میں ہے کہ انصار نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ مال تو آپ فقط مہاجرین پر تقسیم فرمادیں جاتی ہمارے اموال اور املاک میں سے بھی جس قدر چاہیں مہاجرین پر تقسیم فرمائیں ہم نہایت خوشی سے اس پر راضی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ جواب سن کر مسرور ہوئے اور یہ دعا دی۔

اللّٰھم ارحم الانصار وابناء الانصار۔ — اے اللہ انصار پر اور انصار کی اولاد پر اپنی خاص مہربانی فرما۔

ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ فرمایا:

جزاکم اللّٰہ خیرا یا معشر الانصار فواللّٰہ ما مثلنا ومثلکم الا کما قال الغنوی — اے گروہ انصار اللہ تم کو جزائے خیر دے خدا کی قسم ہماری اور تمہاری مثال ایسی ہے جیسا کہ غنوی شاعر نے کہا ہے۔

جزی اللّٰہ عنا جعفرا حین ازلقت بنا نعلنا فی الواطئین فزلت

اللہ تعالیٰ جعفر کو جزا دے کہ جب ہمارا قدم پھلا اور اس کو لغزش ہوئی۔

ابوا ان یملونا ولو ان امنا تلاقی الذی یلقون منا لملت

تو ہماری اعانت اور خبرگیری سے اکتائے نہیں۔ بالفرض اگر ہماری ماں کو یہ صورت پیش آتی تو شاید وہ بھی اکتا جاتی۔

آپ نے تمام مال مہاجرین پر تقسیم فرما دیا، انصار میں سے صرف ابودجانہ اور سہل بن حنیف کو بوجہ تنگدستی اس میں سے حصہ عطا فرمایا۔

اس غزوہ میں بنو نضیر میں سے صرف دو شخص مسلمان ہوئے یامین بن عمیر اور ابوسعید بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان کے مال واسباب سے کچھ تعارض نہیں کیا گیا اپنی املاک پر قابض رہے اور سورۂ حشر اسی غزوہ میں نازل ہوئی جس کو عبداللہ بن عباس سورۂ بنی نضیر کہا کرتے تھے۔ اس سورت میں حق تعالیٰ نے مال فیئ کے احکام اور مصارف بیان فرمائے واللہ اعلم یہ تمام تفصیل زرقانی ص۸۰ تا ص۸۶ و فتح الباری ص۲۵۴ ج۷، وص۲۵۵ ج۷، البدایۃ والنہایۃ از ص۷۴ تا ص۸۰ ج۴ میں مذکور ہے۔

## تحریم خمر

ابنِ اسحٰق لکھتے ہیں کہ تحریم خمر کا حکم اسی غزوہ میں نازل ہوا۔ [۱]

# غزوۂ ذات الرقاع

## جمادی الاولیٰ ۴ھ

غزوۂ بنو نضیر کے بعد ربیع الاوّل سے لے کر شروع جمادی الاولیٰ تک آپ مدینہ ہی میں مقیم رہے۔ شروع جمادی الاولیٰ میں آپ کو یہ خبر ملی، کہ بنی محارب [۱] اور بنی ثعلبہ آپ کے مقابلہ کے لئے لشکر جمع کر رہے ہیں۔ آپ چار سو صحابہ [۲] کی جمعیت ہمراہ لے کر نجد کی طرف روانہ ہوئے، جب آپ نجد پہنچے تو کچھ لوگ قبیلۂ غطفان کے ملے مگر لڑائی کی نوبت نہیں آئی رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو صلاۃ [۳] الخوف پڑھائی۔

ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس غزوہ کو ذات الرقاع اس لئے کہتے ہیں کہ رقاع کے معنی چندیوں اور چیتھڑوں کے ہیں اس غزوہ میں چلتے چلتے پیر پھٹ گئے تھے اس لئے ہم نے پیروں کو کپڑے لپیٹ لئے تھے اس لئے اس غزوہ کو ذات الرقاع کہنے لگے یعنی چیتھڑوں والا غزوہ (بخاری شریف)

ابن سعد کہتے ہیں کہ ذات الرقاع ایک پہاڑ کا نام ہے جہاں آپ نے اس غزوہ میں نزول فرمایا تھا اس میں سیاہ اور سفید اور سرخ نشانات تھے [۴]

واپسی میں رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک سایہ دار درخت کے نیچے قیلولہ فرمایا اور تلوار درخت سے لٹکا دی ایک مشرک آیا اور تلوار سونت کر کھڑا ہو گیا اور آپ سے دریافت کیا کہ بتلاؤ اب تم کو میرے ہاتھ سے کون بچائے گا آپ نے نہایت اطمینان سے یہ فرمایا، اَللّٰہ۔

---

[۱] بنی محارب اور بنی ثعلبہ قبیلۂ غطفان کی دو شاخیں ہیں۔ ۱۲ زرقانی

[۲] اور ایک روایت میں ہے کہ سات سو اور ایک میں آٹھ سو ہے۔ ۱۲ زرقانی

[۳] ابن سعد کہتے ہیں کہ یہ پہلی صلوٰۃ الخوف تھی۔ عیون الاثر ص۵۲ ج ۲

[۴] طبقات ابن سعد ج ۲، ص: ۴۳

یہ بخاری کی روایت ہے ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ جبرئیل امین نے اس کے سینہ پر ایک گھونسہ رسید کیا۔ فوراً تلوار اس کے ہاتھ سے چھوٹ گئی اور آپ نے اٹھالی اور فرمایا تبلا میرے ہاتھ تجھ کو کون بچائے گا اس نے کہا کوئی نہیں آپ نے فرمایا اچھا جاؤ میں نے تم کو معاف کیا۔

واقدی کہتے ہیں کہ یہ شخص مسلمان ہوگیا اور اپنے قبیلہ میں پہنچ کر اسلام کی دعوت دی بہت سے لوگ اس کی دعوت سے مسلمان ہوئے۔

صحیح بخاری میں ہے کہ اس شخص کا نام غورث بن حارث تھا۔

**تنبیہ:۔** اسی قسم کا واقعہ غزوۂ غطفان ۳ھ کے بیان میں گذر چکا ہے بعض کہتے ہیں کہ یہ ایک ہی واقعہ ہے اور بعض کہتے ہیں کہ یہ دو واقع الگ الگ ہیں واللہ اعلم [1]

یہاں سے چل کر آپ ایک گھاٹی پر ٹھہرے عمارہ بن یاسر اور عباد بن بشر رضی اللہ عنہما کو درہ کی حفاظت کے لئے مقرر فرمایا آپس میں ان دونوں نے یہ طے کیا کہ اول نصف شب میں عباد اور آخر نصف شب میں عمار جاگیں اس قرارداد کے مطابق عمار بن یاسرؓ تو سو گئے اور عباد بن بشر رضی اللہ عنہ عبادت کے لئے کھڑے ہو گئے اور نماز کی نیت باندھ لی۔

ایک کافر نے آپ کو دیکھ کر یہ پہچان لیا کہ یہ مسلمانوں کے پاسبان ہیں ایک تیر مارا جو ٹھیک نشانہ پر پہنچا مگر عباد بن بشر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جن کے رگ و ریشہ میں معبود حقیقی کی عبودیت اور بندگی سرایت کر چکی تھی اور سراپا مولائے حقیقی کی محبت میں سرشار تھے اور ایمان و احسان کی حلاوت ان کے دل میں اتر چکی تھی۔ تیر و سنان کب ان کی عبادت میں مخل ہو سکتا تھا۔ برابر اسی طرح نماز میں مشغول رہے اور تیر نکال کر پھینک دیا۔ اس کافر نے ایک دوسرا تیر مارا انھوں نے اس کو بھی نکال کر پھینک دیا اور نماز جاری رکھی اس نے تیسرا تیر مارا۔ اب یہ اندیشہ ہوا کہ کہیں دشمن کمین گاہ سے حملہ نہ کر دے اور جس غرض سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو یہاں متعین کیا ہے وہ غرض نہ فوت ہو جائے۔ اس لئے نماز کو پورا کیا اور نماز پوری کرنے کے بعد ساتھی کو جگایا کہ اٹھو زخمی ہو گیا ہوں، دشمن

[1] زرقانی، ج ۲، ص: ۹۱

ان کو جگاتے دیکھ کر فرار ہو گیا عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ بیدار ہوئے اور دیکھ کر جسم سے خون جاری ہے کہا سبحان اللہ تم نے مجھ کو پہلے ہی تیر میں کیوں نہ جگایا، کہا میں ایک سورت پڑھ رہا تھا، اس کو قطع کرنا اچھا نہ معلوم ہوا جب پے درپے تیر لگے تب میں نے نماز پوری کی اور تم کو جگایا۔ خدا کی قسم اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کا خیال نہ ہوتا تو نماز ختم ہونے سے پہلے میری جان ختم ہو جاتی۔

اس غزوہ کی تاریخ وقوع میں بہت اختلاف ہے محمد بن اسحٰق کہتے ہیں کہ غزوہ ذات الرقاع جمادی الاولی ۴ھ میں ہوا، ابن سعد کہتے ہیں کہ محرم الحرام ۵ھ میں ہوا، امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ یہ فرماتے ہیں کہ یہ غزوہ، غزوہ خیبر کے بعد ۷ھ میں ہوا۔ اس لئے کہ صحیح بخاری کی روایت میں ابوموسیٰ اشعری کا اس غزوہ میں شریک ہونا مذکور ہے اور ابوموسیٰ اشعری بالاتفاق غزوہ خیبر کے بعد ۷ھ میں حبشہ سے مدینہ واپس آئے علاوہ ازیں ابوداؤد وغیرہ میں روایت ہے کہ مروان بن حکم نے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے سوال کیا کہ کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صلاۃ الخوف پڑھی ہے۔ آپ نے فرمایا میں نے غزوہ نجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صلاۃ الخوف پڑھی ہے۔ یہ روایت بخاری میں تعلیقاً مذکور ہے اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بھی ۷ھ میں غزوہ خیبر کے بعد خدمت نبوی میں حاضر ہوئے۔

# غزوۂ بدر موعد

## شعبان ۴ھ

غزوۂ ذات الرقاع سے واپسی کے بعد آخر رجب تک آپ مدینہ ہی میں مقیم رہے احد سے واپسی کے وقت چونکہ ابوسفیان سے وعدہ ہو چکا تھا کہ سال آئندہ بدر میں لڑائی ہوگی اس بنا پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پندرہ سو صحابہ کو اپنے ہمراہ لے کر ماہ شعبان میں بدر کی طرف روانہ ہوئے بدر پہنچ کر آٹھ روز تک ابوسفیان کا انتظار فرمایا۔ ابوسفیان بھی اہل مکہ کو لے کر مَرّ الظہران تک پہنچا لیکن مقابلہ کی ہمت نہ ہوئی اور یہ کہہ کر واپس ہوا کہ یہ سال قحط اور گرانی کا ہے، جنگ و جدال کا نہیں

ؔ۱ سیرت ابن ہشام۔ ج: ۲، ص: ۱۳۵

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آٹھ روز کے انتظار کے بعد جب مقابلہ سے ناامید ہوئے تو بلا جدال وقتال مدینہ واپس ہوئے [۱]

ابوسفیان اگرچہ اُحد سے واپسی کے وقت یہ کہہ گیا تھا کہ سال آئندہ پھر بدر پر لڑائی ہوگی۔ مگر اندر سے ابوسفیان کا دل مرعوب تھا۔ دل سے یہ چاہتا تھا کہ حضور پرنور بھی بدر پر نہ آئیں تاکہ مجھے ندامت اور شرمندگی نہ ہو۔ اور الزام مسلمانوں پر رہے۔ نعیم بن مسعود نامی ایک شخص مدینہ جارہا تھا اس کو مال دینا منظور کیا کہ مدینہ پہنچ کر مسلمانوں میں یہ مشہور کرے کہ اہل مکہ نے مسلمانوں کے استیصال کے لیے بڑی بھاری جمعیت اکٹھی کی ہے لہٰذا تمھارے لیے بہتر یہی ہے کہ قریش کے مقابلہ کے لیے نہ نکلو۔ ابوسفیان کا مقصد یہ تھا کہ جب اس قسم کی خبریں مشہور ہوں گی تو مسلمان خوف زدہ ہو جائیں گے اور جنگ کے لیے نہیں نکلیں گے (جس کو آج کل کی اصطلاح میں پروپیگنڈا کہتے ہیں) سنتے ہی مسلمانوں کے جوشِ ایمانی میں اور اضافہ ہوگیا۔ اور حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھتے ہوئے بدر کی طرف روانہ ہوگئے اور حسب وعدہ بدر پہنچے، وہاں ایک بڑا بازار لگتا تھا تین روز رہ کر تجارت کی اور خوب نفع اٹھایا اور خیر و برکت کے ساتھ مدینہ واپس ہوئے اسی بارے میں یہ آیت نازل ہوئی:

اَلَّذِیْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰہِ وَالرَّسُوْلِ مِنْ بَعْدِ مَآ اَصَابَھُمُ الْقَرْحُ لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوْا مِنْھُمْ وَاتَّقَوْا اَجْرٌ عَظِیْمٌ اَلَّذِیْنَ قَالَ لَھُمُ النَّاسُ اِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوْا لَکُمْ فَاخْشَوْھُمْ فَزَادَھُمْ اِیْمَانًا وَّقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰہِ وَفَضْلٍ لَّمْ یَمْسَسْھُمْ سُوْٓءٌ وَّاتَّبَعُوْا رِضْوَانَ اللّٰہِ وَاللّٰہُ ذُوْ فَضْلٍ عَظِیْمٍ ۝ اِنَّمَا ذٰلِکُمُ الشَّیْطٰنُ یُخَوِّفُ اَوْلِیَآءَہٗ فَلَا تَخَافُوْھُمْ وَخَافُوْنِ اِنْ کُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ۝ [۲]

(فائدہ) اس آیت میں جھوٹی خبریں مشہور کرنے والے کو حق تعالیٰ نے شیطان فرمایا ہے۔

---

[۱] ابن ہشام ج ۲ ص: ۱۳۶ ۔　[۲] سورۂ آل عمران آیۃ: ۱۷۵

قال تعالیٰ اِنَّمَا ذٰلِکُمُ الشَّیْطٰنُ یُخَوِّفُ اَوْلِیَآءَ اور حق تعالیٰ نے پروپگنڈہ کا علاج اور جواب یہ تبلادیا ہے کہ تم اپنی قدرت کے مطابق جہاد وقتال کی تیاری کرو اور حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھو یعنی بھروسہ اللہ پر رکھو۔ معاذ اللہ یہ نہ کرنا کہ شیطان کی طرح تم بھی اپنے دشمنوں کے متعلق جھوٹی خبریں اڑانے لگو۔ جھوٹ کا جواب سچائی سے دو۔ معاذ اللہ اگر تم نے بھی جھوٹ کے جواب میں جھوٹ بولا تو پھر فائدہ ہی کیا ہوا اسلام اپنے دشمنوں کے متعلق بھی جھوٹ بولنے کی اجازت نہیں دیتا۔

## واقعاتِ متفرقہ ۴ھ

(۱)۔ اسی سال ماہ شعبان میں امام حسین رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے [1]

(۲)۔ اسی سال ماہ جمادی الاولیٰ میں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے عبداللہ کا چھ سال کی عمر میں انتقال ہوا [2]

(۳)۔ اسی سال ماہ شوال میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے نکاح فرمایا [3]

(۴)۔ اسی سال ماہ رمضان المبارک میں حضرت زینب بنت خزیمہ ام المساکین رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح فرمایا۔ طبری ص ۳۳ ج ۳۔

(۵)۔ اور اسی سال زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ یہود کی زبان میں لکھنا اور پڑھنا سیکھ لیں مجھکو ان کے پڑھنے پر اطمینان نہیں [4]

(۶)۔ مشہور قول کی بنا پر حجاب یعنی پردہ کا حکم بھی اسی سال نازل ہوا بعض کہتے ہیں کہ ۳ھ اور بعض کہتے ہیں ۵ھ میں [5]

مسئلہ حجاب کی تحقیق انشاء اللہ تعالیٰ ازواج مطہرات کے بیان میں آئے گی۔ ۴ھ کے واقعات ختم ہوئے اب ۵ھ شروع ہوتا ہے

---

[1] طبری: ج: ۳، ص: ۳۹۔　[2] ایضاً　[3] طبری ج ۳: ص ۴۳　[4] طبری ج ۳: ص: ۴۲　[5] فتح الباری، ج: ۸، ص ۳۳۱۔

# ۵ ہجری

## غزوہ دُومۃ الجندل[1]

### ربیع الاوّل ۵ ھ

ماہ ربیع الاوّل میں آپ کو یہ خبر ملی کہ دومۃ الجندل کے لوگ مدینہ پر حملہ کرنا چاہتے ہیں۔ آپ نے ایک ہزار صحابہ کی جمعیت کو ہمراہ لے کر ۲۵ ماہ ربیع الاوّل ۵ ھ کو دومۃ الجندل کی طرف خروج فرمایا وہ لوگ خبر سنتے ہی منتشر ہوگئے۔ لہٰذا آپ بلا جدال و قتال واپس ہوئے اور ۲۰ ربیع الثانی کو مدینہ میں داخل ہوئے۔ طبقات ابن سعد ص۴۴ ج ۲ زرقانی ص۹۵ ج ۲۔

## غزوہ مُرَیسیع[2] یا بنی المُصطَلِق

### ۲ شعبان یوم دوشنبہ ۵ ھ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر پہنچی کہ حارث بن ابی ضرار سردار بنی المصطلق نے بہت سی فوج جمع کی ہے اور مسلمانوں پر حملہ کرنے کی تیاری میں ہے۔ آپ نے بریدہ بن حُصَیب اسلمیؓ کو خبر لینے کے لئے روانہ فرمایا۔ بریدہؓ نے آکر بیان کیا کہ خبر صحیح ہے آپ نے صحابہ کو خروج کا حکم دیا۔

---

[1] دومۃ الجندل ایک مقام کا نام ہے جو مدینہ سے پندرہ دن کے راستہ پر ہے۔ دومۃ الجندل سے دمشق تک پانچ دن کا راستہ ہے، زرقانی ص۹۵ ج ۲۔

[2] مُریسیع ایک چشمہ یا تالاب کا نام ہے جہاں بنی المصطلق سے مقابلہ ہوا۔ اور بنی المصطلق قبیلہ بنی خزاعہ کی ایک شاخ ہے۔ اس غزوہ کی سنہ وقوع میں اختلاف ہے ابن اسحٰق کہتے ہیں کہ ۶ ھ میں ہوا۔ بعض کہتے ہیں ۴ ھ میں ہوا قتادہ عروہ بن زبیر ابن شہاب زہری کہتے ہیں کہ شعبان ۵ ھ میں ہوا۔ موسیٰ بن عقبہ ابن سعد بیہقی حاکم نے اسی قول کو اختیار کیا ہے حافظ عسقلانی فرماتے ہیں، یہی قول صحیح ہے اس لئے کہ سعد بن معاذؓ کا اس غزوہ میں شریک ہونا صحیح بخاری میں مذکور ہے اور روایات صحیحہ احادیث معتبرہ سے یہ ثابت ہے کہ سعد بن معاذؓ نے غزوہ خندق سے فارغ ہو کر غزوہ بنی قریظہ کے زمانہ میں وفات پائی، جو ۵ ھ میں ہوا۔ پس اگر غزوہ مریسیع ۶ ھ میں غزوہ بنی قریظہ کے ایک سال بعد مانا جائے تو سعد بن معاذ کی شرکت اس میں کیسے صحیح ہو سکتی ہے تفصیل کے لئے فتح الباری ص۳۳۲ ج، زرقانی ص۹۶ ج ۲

صحابہ فوراً تیار ہوگئے تیس (۳۰) گھوڑے ہمراہ لئے جس میں سے دس مہاجرین کے اور بیس (۲۰) انصار کے تھے اس مرتبہ مال غنیمت کی طمع میں منافقین کا بھی ایک کثیر گروہ ہمراہ ہولیا جو اس سے پہلے کبھی کسی غزوہ میں شریک نہ ہوا تھا۔ مدینہ میں زید بن حارثہ کو اپنا قائم مقام مقرر فرمایا اور ازواج مطہرات میں سے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ اور ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو ساتھ لیا اور ۲ شعبان یوم دوشنبہ کو مریسیع کی طرف خروج فرمایا۔

تیز رفتاری کے ساتھ چل کر ناگہاں اور اچانک ان پر حملہ کردیا۔ اس وقت وہ لوگ اپنے مویشیوں [۱] کو پانی پلا رہے تھے۔ حملہ کی تاب نہ لاسکے دس آدمی اُن کے قتل ہوئے باقی مرد عورت بچے اور بوڑھے سب گرفتار کرلئے گئے مال اسباب لوٹ لیا گیا۔ دو ہزار اونٹ اور پانچ ہزار بکریاں ہاتھ آئیں اور دو سو (۲۰۰) گھرانے قید ہوئے انہیں قیدیوں میں سردار بنی المصطلق حارث بن ابی ضرار کی بیٹی جویریہ بھی تھیں مال غنیمت جب غانمین پر تقسیم ہوا تو جویریہ ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کے حصہ میں آئیں۔ ثابت بن قیسؓ نے ان کو مُکاتَبہ بنادیا یعنی اگر اتنی مقدار رقم ادا کردیں تو آزاد ہوجائیں۔

حضرت جویریہؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا رسول اللہ آپ کو معلوم ہے کہ میں جویریہ۔ سردار بنی المصطلق حارث بن ابی ضرار کی بیٹی ہوں۔ میری اسیری کا حال آپ پر مخفی نہیں تقسیم میں ثابت بن قیس کے حصہ میں آئی ہوں، انھوں نے مجھ کو مکاتَبہ بنادیا ہے۔

---

[۱] یہ روایت صحیح بخاری کی کتاب العتاق ص ۳۴۵ ج ۱ میں نافع سے مروی ہے اور نافع کہتے ہیں، حدثنی بہ عبداللہ بن عمر وکان فی ذلک الجیش کہ یہ حدیث مجھ سے عبداللہ بن عمر نے بیان کی جو اس لشکر میں موجود تھے۔ تاعہ لہٰذا یہ روایت بلاشبہ مرفوع متصل ہے بالفرض اگر اس روایت کا سلسلہ نافع ہی پر ختم ہوجاتا تو اصطلاح محدثین میں اس کو مرسل کہا جائے گا۔ جو جمہور سلف کے نزدیک حجت ہے۔ نہ کہ منقطع۔ معلوم کہ علامہ شبلی نے سیرۃ النبی ص ۳۸۲ ج ۱۔ تقطیع خورد پر کس بنا پر اس حدیث کو منقطع کہہ کر غیر معتبر بنانے کی ناکام سعی کی ہے سیر کی روایت اور صحیح بخاری کی روایت میں کوئی تعارض نہیں اس لئے کہ سیر کی روایت سے فقط اس قدر معلوم ہوتا ہے کہ بنی المصطلق کو آپ کی تیاری کا علم ہوگیا تھا۔ لیکن یہ علم نہ تھا کہ آپ اس طرح اچانک پہنچ کر حملہ کردیں گے۔ جیسا کہ صحیح بخاری کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ جس وقت آپ نے حملہ کیا۔ اس وقت بے خبر اور غافل تھے ۱۲۰ عفا عنہ

بدل کتابت میں آپ سے اعانت اور امداد کے لئے حاضر ہوں۔

آپ نے ارشاد فرمایا میں تم کو اس سے بہتر چیز بتلاتا ہوں اگر تم پسند کرو، وہ یہ کہ تمھاری طرف سے کتابت کی واجب الادا رقم میں ادا کروں اور آزاد کر کے تم کو اپنی زوجیت میں لے لوں۔ حضرت جویریہؓ نے فرمایا میں اس پر راضی ہوں۔ (رواہ ابوداؤد فی کتاب العتاق)

حضرت جویریہؓ کی خواہش تو پہلے ہی سے تھی کہ وہ آزاد ہو جائیں، اتفاق سے ان کے باپ حارث بھی آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ میں قبیلۂ بنی المصطلق کا سردار ہوں میری بیٹی کنیز بن کر نہیں رہ سکتی۔ آپ اس کو آزاد فرمادیں۔ آپ نے فرمایا کیا یہ بہتر نہ ہوگا کہ میں اس معاملہ کو خود جویریہ ہی کی مرضی اور اختیار پر چھوڑ دوں، حارث نے جا کر جویریہ سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تیری مرضی پر چھوڑ دیا ہے جویریہؓ نے کہا میں اللہ اور اس کے رسول کو اختیار کرتی ہوں۔ (رواہ ابن مندہ وسندہ صحیح) [۱]

عبداللہ بن زیاد سے مروی ہے کہ حضرت جویریہ کے والد۔ حارث بن ابی ضرار بہت سے اونٹ لے کر مدینہ منورہ روانہ ہوئے تاکہ فدیہ دے کر اپنی بیٹی کو چھڑا لائیں ان میں سے دو اونٹ جو نہایت عمدہ پسندیدہ تھے اور ان کو ایک گھاٹی میں چھپا دیا کہ واپسی میں ان کو لے لوں گا مدینہ پہنچ کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور وہ اونٹ آپ کے سامنے پیش کئے اور کہا اے محمد تم نے میری بیٹی کو گرفتار کیا ہے، اس کا فدیہ ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا وہ اونٹ کہاں جو تم فلاں گھاٹی میں چھپا آئے ہو۔ حارث نے کہا۔ اَشْهَدُ اَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ میں گواہی دیتا ہوں کہ بے شک آپ اللہ کے رسول ہیں اللہ کے سوا کسی کو اس کا علم نہ تھا اللہ ہی نے آپ کو اس سے مطلع کیا ہے (اصابہ ترجمہ حارث بن ابی ضرارؓ)

الغرض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جویریہؓ کو آزاد کر کے اپنی زوجیت میں لے لیا۔ صحابہ کو جب یہ معلوم ہوا تو بنی المصطلق کے تمام قیدیوں کو آزاد کر دیا کہ یہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

---

[۱] - الاصابہ، ج: ۴، ص: ۲۶۵ -

کے دامادی رشتہ دار ہیں ام المؤمنین عائشہ صدیقہ[۱] بنت صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے جویریہ سے زیادہ کسی عورت کو اپنی قوم کے حق با برکت نہیں دیکھا کہ جس کی وجہ سے ایک دن میں سو گھرانے آزاد ہوئے ہوں۔ ابوداؤد کتاب العتاق صہ ۱۹۲ ج ۲

اس سفر میں چونکہ منافقین کا ایک گروہ شریک تھا ہر موقع پر اپنی فتنہ پردازی اور شر انگیزی کو ظاہر کرتے تھے۔ چنانچہ ایک پانی کے چشمہ پر ایک مہاجری اور ایک انصاری میں جھگڑا ہو گیا مہاجر نے انصاری کے ایک لات ماری مہاجری نے یاللمہاجرین کہہ کر مہاجرین کو انصاری نے یاللانصار کہکر انصار کو اپنی مدد کیلئے آواز دی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب یہ آوازیں سُنیں تو ارشاد فرمایا کہ یہ جاہلیت کی سی آوازیں کیسی، لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ایک مہاجری نے ایک انصاری کے لات ماردی آپ نے ارشاد فرمایا:

دَعُوْهَا فَاِنَّهَا مُنْتِنَةٌ — ان باتوں کو چھوڑو البتہ تحقیق یہ باتیں گندی اور بدبودار ہیں

رأس المنافقین عبداللہ بن ابی بن سلول کو لڑنے کا موقع مل گیا اور کہا کیا یہ لوگ (یعنی مہاجرین) ہم پر حاکم ہو گئے ہیں۔ خدا کی قسم مدینہ پہنچ کر عزت والا ذلت کے والے کو نکال باہر کرے گا[۲] رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب خبر پہنچی تو حضرت عمرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ان منافق کی گردن مارنے کی مجھ کو اجازت دیجیے۔ آپ نے ارشاد فرمایا رہنے دو (لوگ حقیقت حال کو تو سمجھیں گے نہیں) یہ گمان کریں گے کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اپنے اصحاب کو قتل کرتے ہیں۔

عبداللہ بن ابی حقیقۃً آپ کے اصحاب میں سے نہ تھا بلکہ سخت ترین دشمنوں میں سے تھا۔ لیکن ظاہر صورت میں آپ کے اصحاب کے مشابہ تھا۔ زبان سے آپ کے اصحاب میں سے ہونے کا مدعی تھا اس لئے آپ نے اس کے قتل کی اجازت نہیں دی۔ اصحاب مخلصین کے تشبہ نے

---

[۱] اپنی سوکن کے فضل و کمال کا صدق دل سے اور صدق لسان سے اعتراف کرنا یہ شان صدیقیت کا اقتضاء ہے اس لئے اس مقام پر ام المؤمنین کے نام کے ساتھ صدیقہ بنت صدیق کا اضافہ مناسب معلوم ہوا۔ ۱۲ عفا عنہ۔

[۲] سورۂ منافقین اسی بارے میں نازل ہوئی۔ ۱۲

اس کی جان بچالی۔ صالحین کا تشبہ[1] اگرنفاق سے ہو وہ بھی ضائع اور بیکار نہیں۔

## فائدہ جلیلہ:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد:

دَعُوهَا فَاِنَّهَا مُنْتِنَةٌ — ان باتوں کو چھوڑو البتہ تحقیق یہ باتیں گندی اور بدبودار ہیں

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اچھی باتیں پاکیزہ اور خوشبودار ہیں۔ اور بُری باتیں گندی اور بدبودار ہیں، جن کی خوشبو اور بدبو کا احساس ظاہری اور حسی طور پر حضرات انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوات اللہ یا ان کے وارثین کو ہوتا ہے۔

وعن جابرؓ قال کنا مع النبی صلے اللہ علیہ وسلم فارتفعت ریح منتنۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتدرون ما ھذہ الریح ھذہ ریح الذین یغتابون المؤمنین رواہ احمد وابن ابی الدنیا ورواۃ احمد ثقات (ترغیب وترہیب للمنذری صفحہ ۳ جلد ۳ طبع مصری)

حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے کہ سخت بدبو اٹھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم کو معلوم ہے کہ یہ کس چیز کی بدبو ہے یہ بدبو اُن لوگوں کے مُنہ سے آرہی ہے جو اس وقت مسلمانوں کی غیبت (بدگوئی) کر رہے ہیں اس حدیث کو امام احمد اور ابن ابی الدنیا نے روایت کیا ہے۔ امام احمد کی سند کے تمام راوی ثقہ ہیں

اس حدیث سے ظاہر ہے کہ آپ نے اور جو حضرات آپ کے ساتھ تھے سب نے غیبت کی بدبو کو محسوس کیا لیکن یہ امر یہ کہ کس چیز کی بدبو ہے یہ آپ کے تبلانے سے معلوم ہوا۔

حافظ سیوطی نے خصائص کبریٰ کے باب ما وقع[2] فی غزوۃ بنی المصطلق من الآیات کے تحت میں اسی

---

[1] اس مسئلہ کی اگر تحقیق درکار ہے تو برادر مکرم فاضل محترم مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند کی تالیف لطیف التشبہ فی الاسلام کی مراجعت کریں جو مسئلہ تشبہ کی تحقیق میں بے نظیر اور بے مثال ہے

[2] یعنی باب اس بات کا غزوہ بنی المصطلق میں کیا کیا معجزے ظاہر ہوئے (خصائص کبریٰ صفحہ ۲۳۶ ج ۱)

حدیث کو بحوالہ ابی نعیم نے ان الفاظ میں روایت کیا ہے۔

عن جابر قال کنا مع رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فی سفر فھاجت ریح منتنۃ فقال النبی صلے اللہ علیہ وسلم ان ناسا من المنافقین اغتابوا ناسا من المومنین فلذلک ھاجت ھذہ الریح

حضرت جابر سے مروی ہے کہ ہم ایک سفر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے کہ یکایک ایک سخت بدبو اٹھی (کہ جو غالباً اس سے پہلے کبھی دیکھنے اور سننے میں نہیں آئی تھی) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (تم اس عجیب و غریب بدبو سے تعجب مت کرو)

اس وقت چند منافقین نے اہل ایمان کی غیبت اور بدگوئی کی ہے پس اس لئے یہ بدبو نمودار ہوئی ہے یعنی یہ اہل ایمان کی غیبت کی عفونت ہے اس لئے اس میں یہ شدت اور غرابت ہے۔

حافظ سیوطی کے اس کلام سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ غیبت کی بدبو کا واقعہ۔ غزوۂ بنی المصطلق ہی میں پیش آیا۔

اور اسی قسم کا ایک اور واقعہ مدینہ کے قریب پہنچکر پیش آیا جیسا کہ صحیح مسلم میں حضرت جابر سے مروی ہے کہ جب ہم اس سفر یعنی غزوۂ بنی المصطلق) سے واپس ہو کر مدینہ کے قریب پہنچے تو دفعتہ ایک نہایت متعفن اور بدبودار ہوا چلی آپ نے ارشاد فرمایا یہ بدبودار ہوا کسی منافق کے مرنے کی وجہ سے چلی ہے۔ جب ہم مدینہ پہنچے تو معلوم ہوا کہ ایک بڑا منافق مرا ہے۔ خصائص کبری صلہ۲۳ ج ۱

غالباً اس منافق کی خبیث اور گندی روح کی وجہ سے اس صحرا کا تمام خلا متعفن ہو گیا جس کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے محسوس فرمایا۔

لوگوں کا یہ فرض ہے کہ خداوند قدوس نے جن برگزیدہ حضرات پر کفر کی نجاست منکشف فرمائی ان کے سامنے سر تسلیم خم کریں اور خوب سمجھ لیں کہ کسی بے حس اور مزکوم کا گلاب اور مشک کی خوشبو اور بدبو کو نہ محسوس کرنا صحیح الحواس پر حجت نہیں کلمات طیبہ کی طیب اور خوشبو کو اور کلمات خبیثہ کی خبث اور رائحہ کریہہ کو کیا محسوس کریں۔ ؎ بہرانداں باید حواس اہل دل

جامع ترمذی میں عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا:

اذا کذب العبد تباعد عنہ الملک میلاً من نتن ما جاء بہ (ترمذی شریف ص ۱۹ ج ۲)

جب بندہ جھوٹ بولتا ہے تو فرشتہ جھوٹ کی بدبو کی وجہ سے ایک میل دور چلا جاتا ہے

مسند احمد اور جامع ترمذی اور سنن ابی داؤد اور نسائی اور مستدرک حاکم میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو لوگ کسی مجلس سے بغیر اللہ کا ذکر کئے اٹھ کھڑے ہوئے تو گویا وہ لوگ جیفہ حمار (مردار گدھے) کے پاس سے اٹھے۔ امام ترمذی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے حاکم فرماتے ہیں کہ یہ حدیث شرط مسلم پر صحیح ہے بخاری اور مسلم کی ایک حدیث قدسی میں ہے کہ بندہ جب کسی عمل نیک کا ارادہ کرتا ہے تو فرشتے اس کے عمل کرنے سے پیشتر ہی محض اس کے ارادہ ہی پر ایک نیکی لکھ لیتے ہیں اور کرنے کے بعد دس گونہ سے سات سو گونہ تک لکھتے ہیں اور بندہ جب بدی کا ارادہ کرتا ہے تو جب تک کر نہ لے اس وقت تک بدی نہیں لکھتے الی آخر الحدیث۔

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ کراماً کاتبین کو آدمی کے قلبی ارادوں اور دلی خطرات کی بھی کچھ اطلاع ہوتی ہے۔ ورنہ اگر ان کو اطلاع نہیں ہوتی تو محض نیکی کے ارادہ سے وہ نیکی کیسے لکھ لیتے ہیں ابو عمران جونی فرماتے ہیں۔ کہ اس وقت فرشتے کو ندا دی جاتی ہے کہ فلاں کے نامۂ اعمال میں یہ نیکی لکھ لو۔ فرشتہ عرض کرتا ہے کہ اے پروردگار اس نے یہ نیکی کی نہیں۔ جواب دیا جاتا ہے کہ اگرچہ اس نے یہ نیکی کی نہیں، لیکن اس کی نیت کی ہے۔

سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ جب بندہ کسی نیکی کا ارادہ کرتا ہے تو اس کے اندر سے ایک رائحہ طیبہ پاکیزہ خوشبو مہکنے لگتی ہے فرشتے سمجھ لیتے ہیں کہ اس نے نیکی کا ارادہ کیا ہے اور جب بدی کا ارادہ کرتا ہے تو اس میں سے رائحہ خبیثہ بدبو اٹھتی ہے فرشتے سمجھ لیتے ہیں کہ اس نے بدی کا ارادہ کیا ہے۔ حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ اسی مضمون کو طبری نے ابو معشر مدنی سے نقل کیا ہے اور میں نے خود حافظ مغلطائی کی شرح میں اس مضمون کی ایک مرفوع حدیث بھی دیکھی ہے۔ فتح الباری ص ۲ ج ۱۱ کتاب الرقاق باب من ہم بحسنۃ او بسیئۃ

جس طرح ہر عطر کی جداگانہ خوشبو ہوتی ہے۔ عجب نہیں کہ اسی طرح ہر حسنہ (نیکی) کی جداگانہ

خوشبو ہوتی ہو جس طرح عطر ساز اور عطر فروش خوشبو سونگھتے ہی پہچان لیتے ہیں کہ یہ فلاں عطر کی خوشبو ہے ممکن ہے کہ فرشتے بھی خوشبو سونگھتے ہی پہچان لیتے ہوں کہ یہ فلاں عمل صالح کی خوشبو ہے واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم

عارف ربانی شیخ عبدالوہاب شعرانی فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| کان وھب بن مُنَبِّہ رحمہ اللہ تعالیٰ یقول لا یموت عبد حتی یری الملکین الکاتبین فان کان صحبھما بخیر قالا لہ جزاک اللہ من صاحب خیرا فنعم الصاحب کنت فکم احضرتنا معک فی مجالس الخیر وکم شممنا منک الروائح الطیبۃ حال طاعتک الخالصۃ وان کان قد صحبھما بسوء قالا لہ لا جزاک اللہ عنا من صاحب خیرا فکم احضرتنا معک حال معاصیک وکم شممنا منک رائحۃ المنتن ۔ تنبیہ المغترین ص۲۶ | وہب بن منبہ رحمہ اللہ یہ فرمایا کرتے تھے کہ نہیں مرتا کوئی بندہ یہاں تک کہ مرنے سے پہلے کراماً کاتبین کو دیکھ لیتا ہے پس اگر اس شخص نے کراماً کاتبین کے ساتھ نیکی سے زندگی بسر کی تھی تو اس وقت فرشتے یہ کہتے ہیں جزاک اللہ خیر اللہ تجھ کو جزائے خیر دے تو بڑا اچھا ساتھی تھا کتنی ہی مرتبہ تو نے ہم کو خیر کی مجلسوں میں اپنے ساتھ شریک رکھا اور کتنی بار تیری مخلصانہ عبادت کے وقت ہم نے تجھ میں سے پاکیزہ خوشبوئیں سونگھی ہیں اور اگر اس شخص نے کراماً کاتبین کے ساتھ برائی کے ساتھ زندگی بسر کی تھی تو فرشتے اس وقت یہ کہتے ہیں خدا تجھ کو جزائے خیر نہ دے کتنی بار تیری وجہ سے گناہوں کی مجلسوں میں ہم کو تیرے ساتھ شریک ہونا پڑا اور کتنی بار تجھ میں بدبوئیں سونگھنی پڑیں ۔۱۲ |
| وکان محمد بن واسع رحمہ اللہ تعالیٰ یقول لاصحابہ قد غرقنا فی الذنوب ولو ان احدا منکم یجد منی ریح الذنوب لما | محمد بن واسعؒ اپنے ساتھیوں سے فرمایا کرتے تھے ہم سراپا گناہوں میں غرق ہیں تم میں سے اگر کوئی شخص میرے گناہوں کی بدبو کو محسوس کرتا تو تعفن اور بدبو کی وجہ سے میرے پاس ہرگز |

استطاع ان یجلس الیٰ۔ (تنبیہ المغترین ص۱۹) نہ بیٹھ سکتا۔

ایں سخن را نیست ہرگز اختتام  پس سخن کوتاہ باید والسلام

عجیب بات ہے کہ عبداللہ بن اُبی تو دشمنِ اسلام اور منافقوں کا سردار اور اس کے بیٹے جن کا نام بھی عبداللہ تھا وہ اسلام کے شیدائی اور مخلص و جان نثار حقیقت میں وہ اللہ کے بندے تھے اور باپ تو محض نام کا عبداللہ تھا، حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے جب باپ کو یہ کہتے سنا کہ مدینہ پہنچ کر عزت والا ذلت والے کو نکال دے گا تو باپ کو پکڑ کر کھڑے ہو گئے اور کہا خدا کی قسم میں تجھ کو اس وقت تک ہرگز مدینہ جانے نہ دوں گا۔ جب تک تو یہ اقرار نہ کرلے کہ تو ہی ذلیل ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی عزیز ہیں۔ چنانچہ باپ نے جب یہ اقرار کرلیا تب بیٹے نے چھوڑا۔

حافظ عسقلانیؒ فرماتے ہیں کہ اس واقعہ کو ابن اسحٰق اور طبری نے بھی ذکر کیا ہے۔ (فتح الباری سورۃ المنافقین)

مدینہ پہنچ کر حضرت عبداللہ خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ مجھ کو یہ خبر پہنچی ہے کہ آپ میرے باپ کے قتل کا حکم دینے والے ہیں اگر اجازت ہو تو میں خود اپنے باپ کا سر قلم کر کے آپ کی خدمت میں لا حاضر کروں مبادا آپ کسی دوسرے کو حکم دے دیں اور میں جوش میں آکر اپنے باپ کے قاتل کو مار ڈالوں اور اس طرح سے ایک مسلمان کے قتل کا مرتکب بنوں آپ نے باپ کے قتل سے منع فرمایا اور اس کے ساتھ سلوک اور احسان کرنے کا حکم دیا۔

## واقعۂ اِفک

واقعۂ اِفک یعنی اُم المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت کا واقعہ اسی سفر سے واپسی کے وقت پیش آیا جو تفصیل کے ساتھ صحیح بخاری میں مذکور ہے۔ وہی ھذہ

اس سفر میں عائشہ صدیقہ آپ کے ہمراہ تھیں، چونکہ پردہ کا حکم نازل ہو چکا تھا اس لئے

ہودج میں سوار کی جاتی تھیں اور جب اتاری جاتی تو ہودج سمیت ہی اتاری جاتیں اور ہودج پر پردے لٹکے رہتے تھے۔ واپسی میں مدینہ کے قریب پہنچ کر ایک مقام پر قیام کیا۔ لشکر کو کوچ کا حکم دے دیا گیا۔ حضرت عائشہ قضاء حاجت کے لیے لشکر سے دور چلی گئیں، جب لوٹنے لگیں تو ہار ٹوٹ گیا جو نگینوں کا تھا ان نگینوں کے جمع کرنے میں دیر ہوگئی۔ قافلہ تیار تھا۔ ہودج کے پردے چھٹے ہوئے تھے لوگوں نے یہ سمجھ کر کہ ام المومنین محمل میں ہیں محمل کو اونٹ پر رکھ کر کوچ کر دیا۔ اس وقت عورتیں عموماً دبلی پتلی ہوتی تھیں اور خاص کر عائشہ صدیقہ صغیرۃ السن ہونے کی وجہ سے اور بھی دبلی پتلی تھیں اس لیے سوار کرتے وقت لوگوں کو محمل کے ہلکے ہونے کا کچھ خیال نہ آیا۔ لشکر روانہ ہونے کے بعد ہار ملا۔ جب ہار لے کر لشکر گاہ میں واپس آئیں تو یہاں کوئی بھی نہ تھا سب روانہ ہو چکے تھے یہ خیال کر کے کہ جب آپ آئندہ مقام پر پہنچ کر مجھ کو نہ پائیں گے تو اسی جگہ میری تلاش کے لئے آدمی روانہ فرمائیں گے۔ اسی جگہ چادر لپیٹ کر لیٹ گئیں اسی میں نیند آگئی۔

صفوان بن مُعَطّل سلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو قافلہ کی گری پڑی چیز کے اُٹھانے کے لئے پیچھے رہا کرتے تھے وہ آگئے دیکھتے ہی عائشہ صدیقہ کو پہچان لیا۔ پردہ کا حکم نازل ہونے سے پہلے انھوں نے حضرت عائشہ کو دیکھا تھا۔ اس وقت دیکھتے ہی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھا عائشہ صدیقہ کی ان کی آواز سے آنکھ کھل گئی فوراً چادر سے مُنہ ڈھانپ لیا۔ عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں۔

وَاللّٰہِ مَا کَلَّمَنِیْ کَلِمَۃً وَّلَا سَمِعْتُ مِنْہُ کَلِمَۃً غَیْرَ اسْتِرْجَاعِہٖ — خدا کی قسم صفوان نے مجھ سے کوئی بات تک نہیں کی اور نہ انکی زبان سے سوائے اِنَّا لِلّٰہِ کے میں نے کوئی کلمہ سُنا۔

(غالباً حضرت صفوان نے باواز بلند اسی لیے اِنَّا لِلّٰہِ کہا تاکہ ام المومنین بیدار ہو جائیں اور خطاب و کلام کی نوبت نہ آئے چنانچہ نہیں آئی)

حضرت صفوان نے اپنا اونٹ لا کر ام المومنین کے قریب بٹھلا دیا ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ صفوان نے اونٹ سامنے کر کے خود پیچھے ہٹ گئے تھے۔ ام المومنین سوار ہوگئیں اور حضرت صفوان مہار پکڑ کر روانہ ہوئے۔ یہاں تک کہ لشکر میں جا پہنچے۔ عین دوپہر کا وقت تھا عبداللہ بن اُبی اور گروہ منافقین

نے دیکھتے ہی دیکھتے واہی تباہی بکنا شروع کر دیا جس کو ہلاک اور برباد ہونا تھا وہ ہلاک اور برباد ہوا۔

مدینہ پہنچ کر حضرت عائشہ بیمار ہو گئیں ایک مہینہ بیماری میں گزرا افتراء پرداز اور طوفان اٹھانے والے اسی چرچے میں تھے مگر حضرت عائشہؓ کو اس کا مطلق علم نہ تھا۔ مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اُس تلطف اور مہربانی میں کمی آجانے کی وجہ سے جو سابقہ بیماریوں میں مبذول رہی دل کو خلجان اور تردد تھا کہ کیا بات کہ آپ گھر میں تشریف لاتے ہیں اور دوسروں سے میرا حال دریافت کر کے واپس ہو جاتے ہیں مجھ سے دریافت نہیں فرماتے۔ آپ کی اس بے التفاتی سے میری تکلیف میں اور اضافہ ہوتا تھا۔ ایک بار شب کو میں اور اُم مسطح تقاضائے حاجت کے لئے جنگل کی طرف چلے، عرب کا قدیم دستور یہی تھا کہ بدبو کی وجہ سے گھروں میں بیت الخلا نہیں بناتے تھے۔ راستہ میں اُم مسطح نے اپنے بیٹے مسطح کو برا کہا۔ حضرت عائشہ نے فرمایا کہ ایسے شخص کو کیوں بُرا کہتی ہو جو بدر میں حاضر ہوا۔ اُم مسطح نے کہا اے بھولی بھالی تم کو قصہ کی خبر نہیں۔ عائشہ صدیقہ نے فرمایا کیا قصہ ہے، اُم مسطح نے سارا قصہ بیان کیا، یہ سنتے ہی مرض میں اور شدت ہو گئی۔ سعید بن منصور کی ایک مرسل روایت میں ہے کہ سنتے ہی لرزہ سے بخار چڑھ آیا۔ معجم طبرانی میں باسناد صحیح حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ جب میں نے یہ واقعہ سنا تو اس قدر صدمہ ہوا کہ بلا اختیار یہ دل میں آیا کہ اپنے کو کسی کنوئیں جا کر گرا دوں۔ اخرجہ ابو یعلی ایضاً۔

بغیر تقضاء[2] حاجت کے راستہ ہی سے واپس ہو گئی۔ جب رسول اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو میں نے آپ سے اپنے ماں باپ کے یہاں جانے کی اجازت چاہی تاکہ ماں باپ کے ذریعہ سے اس واقعہ کی تحقیق کروں آپ نے مجھ کو اجازت دے دی۔ میں اپنے ماں باپ کے یہاں آگئی اور اپنی ماں سے کہا اے ماں تم کو معلوم ہے کہ لوگ میری بابت کیا کہتے ہیں۔ ماں نے کہا اے بیٹی تو رنج

---

[1] ۔ ام مسطح رہ کی والدہ صدیق اکبر کی خالہ تھیں اور یہ خالہ زاد بہن تھیں اور مسطح حضرت صدیق اکبر کے بھانجے تھے ۱۲

[2] ۔ یہ ہشام بن عروہ کی روایت ہے اور یہی صحیح ہے جیسا کہ دوسری روایات سے معلوم ہوتا ہے اور بعض روایات سے یہ ایہام ہوتا ہے کہ آپ کو قضائے حاجت سے واپسی میں اس واقعہ کا علم ہوا مگر یہ صحیح نہیں۔ اوّل ہی صحیح ہے۔ تفصیل کے لئے فتح الباری ص ۳۵۲ ج ۸ کی مراجعت کریں۔

نہ کرو[1] دنیا کا قاعدہ ہی یہ ہے کہ جو عورت خوبصورت اور خوب سیرت اور اپنے شوہر کے نزدیک بلند مرتبت ہوتی ہے تو حسد کرنے والی عورتیں اس کے ضرر کے درپے ہو جاتی ہیں۔ میں نے کہا سبحان اللہ کیا لوگوں میں اس کا چرچہ ہے ہشام کی روایت میں ہے، میں نے کہا کیا میرے باپ کو بھی اس کا علم ہے، ماں نے کہا ہاں۔ ابنِ اسحاق کی روایت میں ہے۔ میں نے کہا۔ اے ماں اللہ تمہاری مغفرت کرے لوگوں میں تو اس کا چرچہ ہے اور تم نے مجھ سے ذکر تک نہیں کیا۔ یہ کہہ کر آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور چیخیں[2] نکل گئیں۔ ابوبکر بالا خانہ پر قرآن شریف کی تلاوت فرما رہے تھے، میری چیخ سن کر نیچے آئے اور میری ماں سے دریافت کیا۔ ماں نے کہا کہ اس کو قصہ کی خبر ہو گئی، یہ سن کر ابوبکرؓ کی آنکھیں بہہ پڑیں۔

اور مجھکو اس شدت لرزہ آیا کہ میری والدہ ام رومان نے گھر کے تمام کپڑے مجھ پر ڈال دیئے تمام شب روتے گزری ایک لمحہ کے لئے آنسو نہیں تھمتے تھے اسی طرح صبح ہو گئی جب نزول وحی میں تاخیر ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی اور حضرت اسامہ سے مشورہ فرمایا۔ حضرت اسامہ عرض کیا یارسول اللہ ہم اہلک اے اللہ کے رسول وہ آپ کے اہل ہیں جو آپ کی شایانِ شان اور منصب نبوت و رسالت کے مناسب ہیں۔ ان کی عصمت وعفت کا پوچھنا ہی کیا۔ آپ کے حرم محترم کی طہارت ونزاہت تو اظہر من الشمس ہے اس میں رائے اور مشورہ کی کیا ضرورت ہے اور اگر حضور کو ہمارا ہی خیال معلوم فرمانا ہے تو یہ عرض ہے وما نعلم الا خیرا جہاں تک ہم کو معلوم

---

[1] صحیح بخاری کے الفاظ یہ ہیں۔ قالت یا بنیۃ ھونی علیک فواللہ لقلما کانت امرأۃ قط وضیئۃ عند رجل یحبھا لہا ضرائر الا اکثرن علیہا ضرائر جمع ضرۃ کی ہے جس کے مشہور معنی سوکن کے ہیں لیکن اصل لغت میں ضرہ اس عورت کو کہتے ہیں کہ جو کسی کے ضرر اور نقصان کے درپے ہو چونکہ اس واقعہ میں حضرت عائشہؓ کی سوکنوں یعنی ازواج مطہرات میں سے کسی نے اشارۃً اور کنایۃً بھی کوئی حرف عائشہ صدیقہ بنت صدیق کے متعلق نہیں کہا جیسا کہ عنقریب میں آئے گا اس لئے ہم نے ضرائر کے یہ معنی لیئے کہ جو عورتیں از راہِ حسد کسی کے ضرر کے درپے ہوں گویا کہ وہ عورتیں حسد کی وجہ سے بمنزلہ سوکنوں کے ہیں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

[2] حضرت عائشہ فرماتی ہیں جب مجھ کو اس تہمت کا علم ہوا تو یہ جی چاہا کہ کنوئیں میں گر کر مر جاؤں۔ رواہ الطبرانی فی الاوسط ورجالہ ثقات مجمع الزوائد ص۲۳۲ ج ۹

ہے آپ کے اہل اور ازواج مطہرات میں ہم نے کبھی سوائے خیر اور خوبی نیکی اور بھلائی کے کچھ دیکھا ہی نہیں۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے رنج وغم اور حزن وملال کے خیال سے یہ عرض کیا: ؎

| | |
|---|---|
| یارسول اللّٰہ لم یضیق اللّٰہ | یارسول اللہ۔ اللہ نے آپ پر تنگی نہیں کی عورتیں |
| علیک والنساء سواھا کثیر و ان | ان کے سوا بہت ہیں آپ اگر گھر کی لونڈی سے |
| تسأل الجاریۃ تصدقک | دریافت فرمائیں تو وہ سچ سچ بتادے گی۔ |

(یعنی آپ مجبور نہیں مفارقت آپ کے اختیار میں ہے لیکن پہلے گھر کی لونڈی سے تحقیق فرمالیں وہ آپ سے بالکل سچ سچ بتلادے گی۔ اس لئے کہ باندی اور خادمہ بہ نسبت مردوں کے خانگی حالات سے زیادہ باخبر ہوتی ہے۔)

بعض روایات سے یہ مترشح ہوتا ہے کہ عائشہ صدیقہ کو اس مشورہ کی بنا پر حضرت علی سے کچھ ملال تھا۔ سو اگر بالفرض والتقدیر یہ ثابت بھی ہو جائے تو یہ ملال وشکوہ بھی کمال محبت اور کمال تعلق کی دلیل ہے۔ شکوہ اور ملال اپنوں ہی سے ہوتا ہے نہ کہ غیروں سے نیز عائشہ صدیقہ اس وقت خبر رساں تھیں، صدمہ کا پہاڑ سر پر تھا۔ ایسے حال میں آدمی بے حال ہو جاتا ہے اور ایسے وقت میں ادنیٰ سی بات بھی باعث ملال ہوتی ہے۔ حضرت علی نے حضور پُر نور کے اضطراب کو دیکھ کر حضور کی تسکین کی خاطر کے لئے یہ کلمات فرمائے ظاہراً حضور کی جانب کو ترجیح دی اور باطنی اور ضمنی طور پر عائشہ صدیقہ کی براءت اور نزاہت کو اس طرح جتلایا کہ رسول اللہ آپ پریشان نہوں عنقریب

---

؎ معاذ اللہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو ام المؤمنین عائشہ صدیقہ کی براءت ونزاہت میں ذرہ برابر شک نہ تھا۔ یہ کلمات محض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تسلی کے لئے فرمائے۔ مطلب یہ تھا کہ حزن وملال کی شدت کی وجہ مفارقت میں عجلت نہ فرمائیں فی الحال تحقیق حال فرمائیں۔ اور تحقیق حال سے پہلے کوئی خیال قائم نہ فرمائیں اور بریرہ باندی سے حال دریافت کرنے کا آپ کو اس لئے مشورہ دیا کہ ان کے متعلق حضرت علی کو جزم کامل اور یقین واثق تھا کہ وہ مجھ سے زیادہ ام المؤمنین کی طہارت ونزاہت کو جانتی ہے۔ فتح الباری ص ۳۶۵ ج ۸

من جانب اللہ اس معاملہ کی حقیقت آپ پر منکشف ہو جائے گی اور فی الحال بریرہ سے پوچھ لیں۔

آپ نے بریرہ کو بلوایا۔ مقسم کی روایت میں ہے کہ بریرہ کو بلا کر آپ نے یہ فرمایا:

أتشهدين انی رسول اللہ قالت نعم قال فانی سائلك عن شیٔ فلا تکتمینہ قالت نعم قال ھل رأیت من عائشۃ ما تکرھینہ قالت لا

کیا تو گواہی دیتی ہے کہ میں اللہ کا رسول ہوں، بریرہ نے کہا۔ ہاں۔ آپ نے فرمایا میں تجھ سے کچھ دریافت کرنا چاہتا ہوں چھپانا نہیں ورنہ اللہ تعالیٰ مجھکو بذریعہ وحی بتلادے گا) بریرہ نے کہا ہاں چھپاؤں گی نہیں۔ آپ دریافت فرمائیں۔ آپ نے فرمایا کیا تو نے عائشہ سے کوئی ناپسندیدہ چیز دیکھی ہے۔ بریرہ نے کہا نہیں۔

بخاری میں ہے کہ آپ نے بریرہ سے یہ فرمایا:

ای بریرۃ ھل رأیت من شیٔ یریبك

اے بریرہ اگر تو نے ذرہ برابر بھی کوئی شئی ایسی دیکھی ہو جس سے تجھکو شبہ اور تردد ہوا تو بتلا۔ بریرہ نے کہا:

لا والذی بعثك بالحق ان رأیت علیھا امرا اغمصہ علیھا سوی انھا جاریۃ حدیثۃ السن تنام عن عجین اھلھا فتاتی الداجن فتاکلہ

قسم ہے اس ذات پاک کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا میں نے عائشہ کی کوئی بات معیوب قابل گرفت کبھی نہیں دیکھی الا یہ کہ وہ ایک کمسن لڑکی ہے آٹا گوندھا ہوا چھوڑ کر سو جاتی ہے بکری کا بچہ آکر اسے کھا جاتا ہے

یعنی وہ تو اس قدر غافل اور بے خبر ہے، کہ اسے آٹے اور دال کی بھی خبر نہیں، وہ دنیا کی ان چالاکیوں کو کیسے جان سکتی ہے۔ (ہذا ما قالہ ابن المنیر نور اللہ وجہہ یوم القیامۃ فی شرح ہذا الکلام)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بریرہ سے یہ جواب سُن کر مسجد میں تشریف لے گئے اور منبر پر کھڑے ہو کر خطبہ دیا اوّل خدا کی حمد وثنا کی اور بعد ازاں عبداللہ بن ابی کا ذکر کر کے یہ ارشاد فرمایا:

یامعشر المسلمین من یعذرنی من رجل قد بلغنی اذاہ فی اھل بیتی فواللہ ما علمت علی اھلی الاخیرا ولقد ذکروا رجلا ما علمت علیہ الاخیرا۔

اے گروہ مسلمین۔ کون ہے کہ جو میری اس شخص کے مقابلہ میں مدد کرے جس نے مجھکو میرے اہل بیت کے بارے میں ایذا پہنچائی ہے۔ خدا کی قسم میں نے اپنے اہل سے سوائے نیکی اور پاک دامنی کے کچھ نہیں دیکھا اور علی ہذا جس شخص کا ان لوگوں نے نام لیا ہے اس سے بھی سوائے خیر اور بھلائی کے کچھ نہیں دیکھا۔

یہ سُن سردار اوس سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کھڑے ہو گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ میں آپ کی اعانت اور امداد کے لئے حاضر ہوں اگر یہ شخص ہمارے قبیلہ اوس کا ہوا تو ہم خود ہی اس کی گردن اڑا دیں گے اور اگر برادرانِ خزرج سے ہوا اور آپ نے حکم دیا تو ہم تعمیل حکم کریں گے۔

سعد بن عبادہ سردار خزرج کو یہ خیال ہوا کہ سعد بن معاذ ہم پر تعریض کر رہے ہیں کہ اہلِ افک قبیلۂ خزرج سے ہیں اس لئے ان کو جوش آگیا۔ جیسا کہ ابن اسحٰق کی روایت میں اس کی تصریح ہے) اور سعد بن معاذ کو مخاطب بنا کر کہا خدا کی قسم تم اس کو ہرگز قتل نہ کرسکو گے (یعنی اگر ہمارے قبیلہ کا ہوا تو ہم خود اس کو قتل کرنے کی سعادت حاصل کریں گے۔)

سعد بن معاذ کے چچا زاد بھائی اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور سعد بن عبادہ کو مخاطب بنا کر کہا تم غلط کہتے ہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب ہم کو قتل کا حکم دیں گے تو ہم ضرور قتل کریں گے اگرچہ وہ شخص قبیلۂ خزرج کا ہو یا کسی قبیلہ کا ہو کوئی ہم کو روک نہیں سکتا۔ اور کیا تو منافق ہے جو منافقین کی طرف سے مجادلہ اور جوابدہی کرتا ہے اسی طرح گفتگو تیز ہو گئی قریب تھا کہ دونوں قبیلے لڑ پڑیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر سے اتر آئے اور لوگوں کو خاموش کیا حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ یہ دن بھی تمام کا تمام روتے ہوئے گزرا ایک منٹ کے لئے آنسو نہیں تھمتا تھا۔ رات بھی اسی طرح گزری میری اس حالت سے میرے ماں باپ کو یہ گمان تھا کہ اب اس کا کلیجہ پھٹ جائے گا جب صبح ہوئی تو بالکل میرے قریب آکر بیٹھ گئے۔ اور میں رو رہی تھی، اتنے میں انصار میں کی ایک عورت

آگئی اور وہ بھی میرے ساتھ رونے لگی اسی حالت میں تھے کہ دفعۃً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئے اور سلام کر کے میرے قریب بیٹھ گئے اس واقعہ کے بعد سے کبھی آپ میرے پاس آکر نہیں بیٹھے تھے وحی کے انتظار میں ایک مہینہ گزر چکا تھا۔ بیٹھ کر آپ نے اوّل خدا کی حمد وثنا کی اور اس کے بعد یہ فرمایا:

| | |
|---|---|
| امابعد یا عائشۃ فانہ بلغنی عنک | اے عائشہ مجھ کو تیری جانب سے ایسی ایسی خبر |
| کذا وکذا فان کنت بریئۃ | پہنچی ہے اگر تو بری ہے تو عنقریب اللہ تجھ کو |
| فسیبرئک اللہ وان کنت الممت | ضرور بری کرے[^۱] اور اگر تو نے کسی گناہ کا ارتکاب |
| بذنب فاستغفری اللہ وتوبی الیہ | کیا ہے تو اللہ سے توبہ اور استغفار کر اس لئے کہ |
| فان العبد اذا اعترف بذنبہ | بندہ جب اپنے گناہ کا اقرار کرتا ہے اور اللہ کی |
| ثم تاب الی اللہ تاب اللہ علیہ | طرف رجوع ہوتا ہے تو اللہ اس کی توبہ قبول فرماتا ہے |

عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ جب آپ نے اپنے اس کلام کو ختم فرمایا اسی وقت میرے آنسو منقطع ہو گئے آنسو کا ایک قطرہ بھی آنکھ میں باقی نہ رہا اور اپنے باپ سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میری طرف سے جواب دو باپ نے کہا میری سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا جواب دوں پھر میں نے یہی اپنی ماں سے کہا، ماں نے بھی یہی جواب دیا اس کے بعد میں نے خود جواب دیا کہ اللہ کو خوب معلوم ہے کہ میں بالکل بری ہوں لیکن یہ بات تمہارے دلوں میں اس درجہ راسخ ہو گئی ہے کہ اگر میں یہ کہوں کہ میں بری ہوں اور اللہ خوب جانتا ہے کہ میں بری ہوں تو تم یقین نہ کرو گے اور اگر بالفرض میں اقرار کر لوں حالانکہ خدا خود جانتا ہے کہ میں بری ہوں تو تم یقین کر لو گے اور رو کر میں نے یہ کہا واللہ لا اتوب مما ذکروا ابدا۔ خدا کی قسم میں اس چیز سے کبھی توبہ نہ کروں گی جو یہ لوگ میری طرف منسوب کرتے ہیں بس میں وہی کہتی ہوں کہ جو یوسف علیہ السلام کے باپ[^۲] نے کہا تھا

[^۱]: یہ لفظ ضرور۔ یہ فسیبرئک کے سین کا ترجمہ ہے سیبویہ سے منقول ہے کہ سین مضارع بلاغت میں ایسا ہی مفید تاکید ہے جیسا کہ لن تاکید نفی کے لئے ہے ۱۲

[^۲]: کہ اس وقت حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ یعقوب علیہ السلام کا نام یاد نہ آیا ۱۲

فَصَبْرٌ جَمِیْلٌ وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ۔ اور یہ کہہ کر بستر پر جا کر لیٹ گئی۔ اور اس وقت قلب کو یقین کامل اور جزم تام تھا کہ اللہ تعالیٰ ضرور مجھکو ضرور بری فرمائیں گے لیکن یہ وہم و گمان نہ تھا کہ میرے بارے میں اللہ تعالیٰ ایسی وحی نازل فرمائیں گے جس کی ہمیشہ تلاوت ہوتی رہے گی۔

اور ایک روایت میں ہے کہ یہ گمان نہ تھا کہ قرآن کی آیتیں میرے بارے میں نازل ہوں گی کہ جو مسجدوں اور نمازوں میں پڑھی جائیں گی۔

ہاں یہ اُمید تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بذریعہ خواب کے میری براءت تبلادی جائے گی۔ اس طرح اللہ تعالیٰ مجھکو اس تہمت سے بری کرے گا۔

## نزولِ آیاتِ براءت دربارۂ طہارت و نزاہتِ مریمِ اُمتِ محمدیہ زوجۂ طاہرۂ خیر البریہ حبیبۂ نبی اَطہر ام المؤمنین عائشہ صدیقہ بنت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہا وعن امہا وعن ابیہا وعمن آمن ببراءتہا و نزاہتہا ولعن اللہ من شک فی عصمتہا وطہارتہا۔ آمین ثم آمین[1]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابھی اپنی جگہ سے اُٹھے نہ تھے کہ دفعۃً وحی الٰہی کے آثار نمودار ہوئے باوجود شدید سردی کے پیشانی مبارک سے موتی کی طرح پسینہ کے قطرات ٹپکنے لگے۔

ابن اسحٰق کی روایت میں ہے۔

فاما انا فو اللہ ما فزعت قد عرفت انی بریئة وان اللہ غیر ظالمی واما ابوای فما سری عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی ظننت

حضرت عائشہ فرماتی ہیں جس وقت آپ پر وحی کا نزول شروع ہوا، خدا کی قسم میں بالکل نہیں گھبرائی کیونکہ میں جانتی تھی کہ میں بالکل بری ہوں اور اللہ تعالیٰ مجھ پر ظلم نہیں فرمائیں گے لیکن میرے ماں باپ کا خوف سے یہ حال تھا کہ مجھکو اندیشہ ہوا کہ ان کی

[1] حاشیہ دوسرے صفحہ پر ہے۔

لتخرجن انفسهما خوفا من ان یأتی من الله تحقیق ما یقول الناس ۰ جان نہ نکل جائے۔ ان کو یہ خوف تھا کہ مبادا وحی الٰہی کے موافق نازل ہو جائے جیسا کہ لوگ کہتے ہیں

ابو بکر کا یہ حال تھا کہ کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف دیکھتے اور کبھی میری طرف جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نظر کرتے تو یہ اندیشہ ہوتا کہ نمعلوم آسمان سے کیا حکم نازل ہوتا ہے جو پھر قیامت تک نہیں ٹل سکے گا اور جب میری طرف دیکھتے تو میرے سکون اور اطمینان کو دیکھ کر ان کو ایک گونہ اُمید ہوتی، سوائے عائشہ صدیقہ کے سارا گھر اسی خوف ورجا اور امید وبیم میں تھا کہ وحی آسمانی کا نزول ختم ہوا اور چہرۂ انور پر مسرت وبشاشت کے آثار نمودار ہوئے مسکراتے ہوئے اور دستِ مبارک سے جبین منور کو پونچھتے ہوئے حضرت عائشہ کی طرف متوجہ ہوئے پہلا کلمہ جو زبان مبارک سے نکلا وہ یہ تھا۔

ابشری یا عائشه فقد انزل الله براءتك[2] بشارت ہو تجھکو اے عائشہ تحقیق اللہ تعالیٰ نے تیری براءت نازل کی۔

میری والدہ نے کہا اے عائشہ اُٹھ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا شکریہ ادا کر میں نے کہا خدا کی قسم میں سوائے خدا تعالیٰ کے کہ جس نے میری برارت نازل کی کسی کا شکر نہ کروں گی۔

**نکتہ:** عائشہ صدیقہ کی اس صدمۂ جانکاہ کی وجہ سے وہ کیفیت تھی جو مریم صدیقہ کی تھی یٰلَیْتَنِیْ مِتُّ قَبْلَ هٰذَا وَكُنْتُ نَسْيًا مَّنْسِيًّا اس ناامیدی کے عالم میں جب قرآن کریم کی دس آتیں تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ، حضرت عائشہ کی کمال براءت اور طہارت کے بیان میں نازل ہوئیں تو عائشہ صدیقہ پر ایسے سکر اور بے خودی کی کیفیت طاری ہوئی کہ جمیع

---

حاشیہ { راضی ہو اللہ تعالیٰ عائشہ صدیقہ سے اور ان کی ماں سے اور ان کے باپ سے اور ہر اس شخص سے جو ان کی براءت و نزاہت پر ایمان لایا اور لعنت ہو اللہ کی اس شخص پر کہ جو ان کی عصمت و طہارت میں کسی قسم کا شک اور تردد کرے۔ آمین ۱۲ منہ عفا }

[2] یہ الفاظ صحیح بخاری کتاب التفسیر کے ہیں اور بخاری کی دوسری روایت میں یہ الفاظ ہیں یا عائشه اما الله عزوجل فقد برّأكِ ۱۲

ماسوی اللہ سے نظر اٹھ گئی ورنہ یہ انعام یزدانی اور وحی آسمانی سب کچھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجیت کے وسیلہ اور طفیل سے تھی اور واسطہ اور وسیلہ کا شکر یہ بھی واجب ہے۔ حضرت عائشہ کا اس حالت شکر میں شکر نبوی سے انکار ناز محبوبی کے مقام سے تھا۔ اور ناز کی حقیقت یہ ہے کہ دل جس چیز سے لبریز ہو زبان سے اس کے خلاف اظہار ہو۔ ظاہر میں ترش روئی اور لڑائی ہو اور دل عشق اور محبت سے لبریز ہو۔ ظاہر میں ایک ناز تھا لیکن صد ہزار نیاز اس میں مستور تھے بعد ازاں نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اس بارے میں آیتیں نازل فرمائیں:

إِنَّ الَّذِينَ جَاءُوا بِالْإِفْكِ عُصْبَةٌ مِّنكُمْ لَا تَحْسَبُوهُ شَرًّا لَّكُم بَلْ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُم مَّا اكْتَسَبَ مِنَ الْإِثْمِ وَالَّذِي تَوَلَّىٰ كِبْرَهُ مِنْهُمْ لَهُ عَذَابٌ عَظِيمٌ ○ لَّوْلَا إِذْ سَمِعْتُمُوهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُونَ وَالْمُؤْمِنَاتُ بِأَنفُسِهِمْ خَيْرًا وَقَالُوا هَٰذَا إِفْكٌ مُّبِينٌ ○ لَّوْلَا جَاءُوا عَلَيْهِ بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ فَإِذْ لَمْ يَأْتُوا بِالشُّهَدَاءِ فَأُولَٰئِكَ عِندَ اللَّهِ هُمُ الْكَاذِبُونَ ○ وَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ فِي الدُّنْيَا

تحقیق جن لوگوں نے یہ طوفان برپا کیا ہے وہ تم میں کی ایک جماعت ہے تم اس کو اپنے لئے شر نہ سمجھو بلکہ وہ فی الحقیقت تمہارے لئے خیر ہے ہر شخص کے لئے گناہ کا اتنا ہی حصہ ہے جتنا اس نے کمایا ہے اور جو اس طوفان کے بڑے حصہ کا متولی بنا ہے اس کے لئے بڑا عذاب ہے۔ اس بات کو سنتے ہی مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں نے اپنے متعلق نیک گمان کیوں نہ کیا اور یہ کیوں نہ کہہ کر یہ صریح بہتان ہے اور کیوں نہ لائے اس پر چار گواہ۔ پس جبکہ یہ لوگ گواہ نہ لائے تو بس یہ لوگ اللہ کے نزدیک جھوٹے ہیں اور اگر تم پر دنیا اور آخرت میں اللہ کا فضل اور مہربانی

۱ؕ۔ یعنی اے آل ابی بکر اس کو تم اپنے لئے برا نہ سمجھو بلکہ یہ دنیا اور آخرت میں تمہارے لئے بہتر ہے قیامت کیلئے تمہاری عفت و عصمت بسا اللہ کی مہر ہو گئی۔ ۱۲

وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِیْمَاۤ اَفَضْتُمْ فِیْهِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ۚۖ اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ وَ تَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ مَّا لَیْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ وَّ تَحْسَبُوْنَهٗ هَیِّنًا ۖۗ وَّ هُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِیْمٌ وَ لَوْ لَاۤ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا یَكُوْنُ لَنَاۤ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖۗ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِیْمٌ یَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖۤ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ۚ وَ یُبَیِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰیٰتِ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِیْمٌ حَكِیْمٌ اِنَّ الَّذِیْنَ یُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِیْعَ الْفَاحِشَةُ فِی الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ۙ فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَةِ ؕ وَ اللّٰهُ یَعْلَمُ وَ اَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ وَ لَوْ لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ وَ رَحْمَتُهٗ وَ اَنَّ اللّٰهَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ (النور - ۱۱-۲۰)

نہ ہوتی تو تم کو اس چیز میں کہ جس میں تم گفتگو کر رہے ہو سخت عذاب پہنچتا جبکہ تم اس کو اپنی زبانوں سے نقل کرتے ہو اور اپنے منہ سے ایسی بات کہتے ہو جس کی تم کو تحقیق نہیں اور تم اس کو آسان سمجھتے ہو اور اللہ کے نزدیک بہت بڑی ہے اور تم نے اس خبر کو سنتے ہی یہ کیوں نہ کہا کہ ہمارے لئے ایسی بات کا زبان پر لانا ہی زیبا نہیں، تم کو یہ کہہ دینا چاہیے تھا کہ سبحان اللہ۔ یہ تو بہتانِ عظیم ہے اللہ تعالےٰ تم کو نصیحت کرتا ہے کہ آئندہ ایسی حرکت نہ کرو گے اگر تم ایمان والے ہو اور اللہ تعالےٰ تمہارے لئے اپنے احکام کو واضح طور پر بیان کرتا ہے اور اللہ علیم اور حکیم ہے تحقیق جو لوگ اس بات کو پسند کرتے ہیں کہ بے حیائی کی بات کا مسلمانوں میں چرچا ہو ان کے لئے دنیا اور آخرت میں دردناک عذاب ہے اور اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے اور تم نہیں جانتے اور اگر اللہ کا فضل اور رحمت نہ ہوتی تو معلوم کیا مصیبت آتی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب آیات برارت کی تلاوت سے فارغ ہوئے اور صدیق اکبر نے

---

لہ - کسی شخص کی بیوی کے متعلق زبان سے کسی بات نکالنا کہ جس کی تحقیق نہ ہو بڑا سخت گناہ ہے، خاص کر نبی امی خاتم الانبیاء والمرسلین کی بیوی اور تمام مسلمانوں کی روحانی والدہ کے متعلق ایسی بات زبان سے نکالنا بڑا ہی سخت گناہ ہے۔ بھلا حق سبحانہ وتعالےٰ کی بیچون وچگون غیرت کب اس کو گوارا کر سکتی ہے کہ اس کے رسول اعظم سید الاولین والآخرین کی بیوی فاجرہ ہو ۔ ۱۲ تفسیر ابن کثیر ۱۲۔

اپنی لختِ جگر کے عصمت و عفت طہارت و نزاہت پر اللہ عزّ وجل کی شہادت کو سن لیا تو اُٹھے اور عفت مآب اور عصمت جناب بیٹی کی مبارک پیشانی کو بوسہ دیا بیٹی نے کہا اَلَا عَذَرْتَنِیْ اے باپ پہلے سے تم نے مجھکو کیوں نہ معذور اور بے قصور سمجھا۔

صدیق اکبر نے (جس کے رگ وپے میں صدق اور راستی سرایت کر چکی تھی۔ صدق اور سچائی کے جبلِ عظیم اور کوہِ گراں تھے۔ بڑے سے بڑا حادثہ اور سخت سے سخت صدمہ بال برابر بھی ان کو جادۂ صدق سے ہٹا نہیں سکتا تھا) اس وقت بیٹی کو یہ جواب دیا کہ جو دلوں کی الواح (تختیوں) پر کندہ کرنے کے قابل ہے۔

اَیُّ سَمَآءٍ تُظِلُّنِیْ وَ اَیُّ اَرْضٍ تُقِلُّنِیْ کون سا آسمان مجھ پر سایہ ڈالے اور کونسی زمین

اِذَا قُلْتُ مَا لَمْ اَعْلَمْ مجھکو اٹھائے اور تھامے جبکہ میں اپنی زبان سے

وہ بات کہوں جس کا مجھکو علم نہ ہو۔ حافظ عسقلانی نے فتح الباری ص۳۴۶ ج۸ میں اس اثر کو بحوالہ طبری اور ابو عوانہ نقل کیا ہے اور علامہ آلوسی فرماتے ہیں اخرجہ البزار بسند صحیح عن عائشہ رض روح المعانی ص۱۰۹ ج۱۸ طبع جدید۔

بعد ازاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صدیق اکبر کے مکان سے مسجد تشریف لائے اور مجمع عام میں خطبہ دیا اور عائشہ صدیقہ کی برارت میں نازل شدہ آیات کی سب کے سامنے تلاوت فرمائی۔

اس فتنہ کے بانی مبانی تو اصل میں منافقین تھے بحمد اللہ مسلمانوں میں کوئی اس میں شریک نہ تھا صرف دو تین مسلمان اپنی سادہ لوحی اور بھولے پن کی وجہ سے منافقین کے دھوکہ میں آگئے جن کے نام حسب ذیل ہیں۔

مِسطح بن اثاثہ، حسّان بن ثابت، حمنہ بنت جحش۔ ان پر حد قذف جاری کی گئی اسّی اسّی درّے مارے گئے اور اپنی غلطی سے تائب ہوئے۔ عبداللہ بن ابی کے متعلق مشہور قول یہ ہے کہ اس کو سزا نہیں دی گئی اس لئے کہ وہ منافق تھا اور بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ اس پر بھی حد جاری کی گئی واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسطح، صدیق اکبر کے خالہ زاد بھائی تھے۔ عسرت اور تنگدستی کی وجہ سے صدیق اکبر ان کو خرچ دیتے تھے۔ مسطح نے اس قصہ میں شرکت کی اس لئے ابوبکرؓ نے قسم کھائی کہ میں اب مسطح کو کبھی خرچ نہ دوں گا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔

وَلَا يَأْتَلِ أُولُو الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ أَنْ يُؤْتُوا أُولِي الْقُرْبَىٰ وَالْمَسَاكِينَ وَالْمُهَاجِرِينَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَلْيَعْفُوا وَلْيَصْفَحُوا أَلَا تُحِبُّونَ أَنْ يَغْفِرَ اللَّهُ لَكُمْ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ○ (النور - ۲۲)

جو لوگ تم میں سے فضیلت والے اور وسعت والے ہیں ان کو چاہیئے کہ یہ قسم نہ کھائیں کہ اہلِ قرابت اور مساکین اور مہاجرین کی اعانت نہ کریں گے ان کو چاہیئے کہ معاف کریں اور درگزر کریں کیا تم یہ پسند نہیں کرتے کہ اللہ تمہارے قصور معاف کرے اور اللہ بڑا بخشنے والا اور مہربانی کرنے والا ہے۔

جب یہ آیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدیق اکبر کو سنائی تو یہ کہنے لگے۔

بلی واللہ انی لاحب ان یغفر اللہ لی۔

کیوں نہیں۔ خدا کی قسم البتہ تحقیق میں اس کو بہت ہی زیادہ محبوب رکھتا ہوں کہ اللہ میری مغفرت فرمائے

اور مسطح کو بدستور خرچ دینا شروع کردیا۔ اور قسم کھائی کہ واللہ مسطح کا خرچ کبھی بند نہ کروں گا۔ معجم طبرانی میں ہے، کہ جتنا پہلے دیتے تھے اس سے دُگنا دینے لگے۔

یہ تمام تفصیل صحیح بخاری اور فتح الباری سورۃ النور میں مذکور ہے، یہ حدیث صحیح بخاری کے متعدد ابواب میں مذکور ہے لیکن حافظ عسقلانی نے اس حدیث کی مفصل شرح کتاب التفسیر میں فرمائی ہے واقعۂ افک کے ابتداء سے کر یہاں تک جس قدر واقعات لکھے گئے وہ سب کے سب صحیح بخاری اور فتح الباری سے لئے گئے ہیں۔

(نکتہ) اس آیت کریمہ یعنی وَلَا يَأْتَلِ أُولُو الْفَضْلِ الخ کے نازل کرنے سے صدیق اکبر کو تنبیہ مقصود تھی کہ مقام صدیقیت اور دائرۂ کمال سے قدم باہر نہ نکلے غلطی اور خطا کی وجہ سے اگرچہ مسطح کا وظیفہ بند کرلینا جائز ہو مگر مقام صدیقیت کا مقتضیٰ یہ ہے کہ برائی کا بدلہ بھلائی سے

دیا جائے ابوبکر صدیق اس اشارہ کو سمجھ گئے اور گزشتہ کے اعتبار سے مسطح کا وظیفہ دُگنا کردیا مسطح سے اگرچہ غلطی اور لغزش ہوئی کہ سُنی سنائی باتوں پر اعتماد کر بیٹھے مگر چونکہ بدریین میں سے تھے جن کے متعلق حکم خداوندی یہ نازل ہو چکا ہے اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ غَفَرْتُ لَکُمْ۔ اس لئے حق تعالیٰ نے بحق بدریت مسطح کی شفاعت فرمائی کہ اے ابوبکر تم اہل فضل میں سے ہو اور مسطح اہل بدر میں سے ہے، لہٰذا تم اس کے وظیفہ میں کمی نہ کرنا اور مسطح سے جو غلطی ہوگئی ہے اس کو معاف کردینا اللہ تعالیٰ تمہاری غلطیوں کو معاف کرے گا۔

**ف** :۔ یہ آیت صدیق اکبر کی فضیلت کی صریح دلیل ہے اس سے بڑھ کر اور کیا فضیلت ہوگی کہ حق تعالیٰ نے ان کو اولو الفضل یعنی صاحب فضل فرمائے۔

یہ آیت تو صدیق اکبر کے متعلق تھی اس کے بعد پھر چند آیتیں عائشہ صدیقہ کی برارت کے متعلق ہیں۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِیْنَ یَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ | تحقیق جو لوگ ایسی پاکدامن اور بھولی بھالی عورتوں |
| الْغٰفِلٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ لُعِنُوْا فِی الدُّنْیَا | پر تہمت لگاتے ہیں کہ جن کو اس قسم کی باتوں کی خبر |
| وَالْاٰخِرَةِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ | بھی نہیں اور ایمان والیاں ہیں ایسے تہمت لگانے |
| یَّوْمَ تَشْهَدُ عَلَیْهِمْ اَلْسِنَتُهُمْ وَاَیْدِیْهِمْ | والوں پر دنیا اور آخرت کی لعنت ہے اور ان کے |
| وَاَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ | لئے بڑا عذاب ہے جس دن اُن کے خلاف اُن کی |
| یَوْمَئِذٍ یُّوَفِّیْهِمُ اللّٰهُ دِیْنَهُمُ الْحَقَّ | زبانیں اور ہاتھ اور پیر گواہی دیں گے کہ یہ لوگ یہ |
| وَیَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ | کام کرتے تھے اس دن اللہ تعالیٰ ان کو پوری |
| اَلْخَبِیْثٰتُ لِلْخَبِیْثِیْنَ وَالْخَبِیْثُوْنَ | سزا دے گا جو ان کو ملنی چاہیے اور جان لیں گے |
| لِلْخَبِیْثٰتِ وَالطَّیِّبٰتُ لِلطَّیِّبِیْنَ | کہ اللہ تعالیٰ حق ہے اور عدل اور حق کو ظاہر کرنے |
| وَالطَّیِّبُوْنَ لِلطَّیِّبٰتِ اُولٰٓئِكَ مُبَرَّءُوْنَ | والا ہے۔ خبیث عورتیں خبیث مردوں کے لئے |
| مِمَّا یَقُوْلُوْنَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ | اور والے ہیں اور خبیث مرد خبیث عورتوں کے لئے |

کَرِیْمٌ ۝ (النور- ۲۳-۲۶) اور پاک اور پاکیزہ عورتیں پاکیزہ مردوں کیلئے

اور پاکیزہ مرد پاکیزہ عورتوں کے لئے یہ گروہ اس چیز سے بالکل بری اور پاک ہے کہ جو لوگ

ان کے بارہ میں کہہ رہے ہیں ان حضرات کے لئے من جانب اللہ مغفرت اور عمدہ روزی ہے۔

# فوائد

(۱)۔ ان آیات سے اُم المؤمنین عائشہ صدیقہ کی فضیلت و منقبت ظاہر و باہر ہے اللہ تعالیٰ نے ان کو بری کیا اور طیبہ فرمایا اور مغفرۃ اور رزق کریم کا وعدہ فرمایا جس سے عائشہ صدیقہ کی مغفرت کا قطعی اور یقینی ہونا معلوم ہوا۔ عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ میرا گمان یہ تھا کہ میری برارت کے متعلق حضور پُر نور کو کوئی خواب دکھلایا جائے گا۔ مگر یہ وہم و گمان نہ تھا کہ میری برارت کے بارے میں قرآن کریم کی آیتیں نازل ہوں گی جن کی ہمیشہ تلاوت ہوتی رہے گی یعنی یہ وہم و گمان نہ تھا کہ قیامت تک میری برارت اور نزاہت کا مسجدوں اور محرابوں اور منبروں اور خلوت خانوں میں اعلان ہوتا رہے گا۔ دس آیتیں برارت کے بارے میں نازل ہوئیں اور دس کا عدد۔ عدد کامل ہے۔ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ مطلب یہ ہے کہ مریم صدیقہ کی طرح عائشہ صدیقہ کی طہارت و نزاہت بے مثال ہے اور حد کمال کو پہنچی ہوئی ہے اور اس طہارت و نزاہت کا اعلان بھی حدِ کمال کو پہنچا ہوا ہے کہ جو قیامت تک جاری رہے گا۔ یہی وجہ ہے کہ جب مسطح کی والدہ نے مسطح کو بُرا بھلا کہا تو عائشہ صدیقہ نے اُم مسطح کو منع کیا کہ مسطح کو بُرا نہ کہو کیونکہ مسطح مہاجرین اولین میں سے ہے اور اہلِ بدر میں سے ہے۔

(۲)۔ وَلَا يَأْتَلِ أُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ الی آخر الآیۃ سے صدیق اکبر کی فضیلت صاف روشن ہے، خدا جس کو صاحب فضل فرمائے اس کے فضل و کمال میں کہاں شبہ کی مجال ہے۔

امام رازی قدس اللہ سرہ نے تفسیر کبیر میں چند وجوہ سے صدیق اکبر کی فضیلت اس آیت سے ثابت کی ہے۔ حضرات اہل علم تفسیر کبیر کی مراجعت فرمائیں۔

(۳)۔ واقعۂ افک سے صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کمال ورع اور غایت تقویٰ کا پتہ چلتا ہے۔ کہ یہ قصہ ایک ماہ سے زائد ممتد رہا۔ مگر بیٹی کی حمایت میں ایک حرف زبان سے نہیں نکلا شدت رنج وغم میں صرف ایک مرتبہ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ کی زبان سے یہ نکلا۔

واللہ ما قیل لنا ھذا فی الجاھلیۃ فکیف بعد ما اعزنا اللہ بالاسلام (رواہ الطبرانی عن ابن عمرؓ) (فتح الباری ص ۳۶۹ ج ۸)

خدا کی قسم یہ بات تو ہمارے حق میں زمانۂ جاہلیت میں بھی نہیں کہی گئی۔ پھر جبکہ اللہ تعالیٰ نے ہم کو اسلام سے عزت بخشی تو اس کے بعد یہ کیسے ممکن ہے

حافظ ابن قیم رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یہ قصہ من جانب اللہ ابتلا اور امتحان تھا مقصد یہ تھا کہ مؤمنین ومخلصین کا ایمان واخلاص اور منافقین کا نفاق واضح اور منکشف ہو جائے تو مومنین صادقین کے ایمان واستقامت میں اور منافقین کے نفاق اور شقاوت میں اضافہ اور زیادتی ہو۔ نیز یہ امر واضح اور منکشف ہو جائے کہ کون شخص اللہ اور اس کے رسول اور اس کے اہل خانہ کے ساتھ حسن ظن رکھتا ہے اور کون سوء ظن (بدگمانی) آپ کی ازواج مطہرات کے حق میں بدگمانی حقیقت میں اللہ کے ساتھ بدگمانی ہے، کہ اس نے اپنے حبیب اعظم اور خلیل اکرم۔ اشرف الخلائق اور برگزیدۂ عالم کی زوجیت کے لئے معاذ اللہ ایک خبیثہ اور زانیہ کو مقدر فرمایا سبحانہ وتعالیٰ عن ذلک علوا کبیرا۔

اور تاکہ اللہ تعالیٰ، اپنے رسول محترم اور اپنے رسول کے پاک اور مطہر حرم کا مرتبہ لوگوں کے سامنے ظاہر فرمائے۔ اس لئے آپ کی زوجۂ مطہرہ کی نزاہت وبرارت آپ کی زبانی نہیں کرائی بلکہ خداوند قدوس خود ان کی برارت کا کفیل اور ذمہ دار ہوا۔ اور اپنی کلام معجز نظام میں ان کی برارت نازل فرمائی کہ جس کی قیامت تک محفلوں اور مجلسوں میں محرابوں اور منبروں میں خطبوں اور نمازوں میں تلاوت ہوتی رہے گی۔

خداوند قدوس کی بیچون وچگون غیرت نے گوارا نہ کیا کہ اس کے بھیجے ہوئے نبی طیب اور رسول اطہر کی ازواج طیبات وطاہرات کی شان میں کوئی منافق اور بدباطن کسی قسم کا ناپاک لفظ اپنی

زبان سے نکالے اس لئے اس بارے میں تقریباً بیس آیتیں نازل فرما کر عائشہ صدیقہ اور ازواج مطہرات کی عصمت وعفت، طہارت ونزاہت پر قیامت تک کے لئے مہر لگا دی اور ازواج مطہرات کی عصمت ونزاہت میں شک کرنے والوں پر اس درجہ زجر اور توبیخ فرمائی کہ جو بت پرستوں پر بھی نہیں فرمائی اس لئے علماء ربانیین نے تصریح کی ہے کہ جو شخص ازواج مطہرات کے بارے میں کوئی حرف زبان سے نکالے وہ شخص منافق ہے۔

اور نزول وحی میں جو ایک ماہ کی تاخیر ہوئی اس میں حکمت یہ تھی کہ عائشہ صدیقہ کی مقام عبودیت کی تکمیل ہو جائے کہ جب مظلومانہ گریہ وزاری اور عاجزانہ بے تابی واضطراری اور بارگاہ ذوالجلال میں فقیرانہ تذلل اور تمسکن اور مضطربانہ تضرع اور ابتہال حد کمال کو پہنچ جائے اور سوائے خدا کے کسی سے کوئی امید باقی نہ رہے اور خدا اور اس کے رسول کے ساتھ حسن ظن رکھنے والوں کے قلوب وحی الٰہی کے انتظار میں ماہی بے آب کی طرح تڑپنے لگیں اس وقت حق تعالیٰ شانہ باران وحی سے محبین ومخلصین کے مردہ دلوں کو حیات بخشے، اور صدیقہ بنت صدیق کو براءت ونزاہت کے بیش بہا خلعت سے سرفراز فرمائے۔

حافظ عسقلانی نے حدیث افک کے فوائد ولطائف اور ان مسائل واحکام کو فتح الباری میں بسط وشرح سے لکھا ہے جو اس حدیث سے مستنبط ہوتے ہیں اس مقام پر اب گنجائش نہیں اس لئے حضرات اہل علم فتح الباری ص ۳۶۶ ج ۸ تا ص ۳۷۱ ج ۸ کی مراجعت کریں۔

(۴) ۔ ان آیات اور روایات سے یہ امر واضح ہو گیا کہ علم غیب سوائے خدا تعالیٰ کے کسی کو نہیں اس لئے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک ماہ کامل تردد میں رہے لیکن بدون حق تعالیٰ کے بتلائے حقیقت حال نہ کھلی۔

(۵) ۔ اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جوش اور غصہ کے وقت حق کے مقابلہ میں قوم اور قبیلہ کی حمایت اور طرف داری جائز نہیں جیسا کہ سعد بن معاذ نے سعد بن عبادہ سے فرمایا کہ تو منافق ہے جو منافقوں کی طرف داری کرتا ہے۔

# ام المؤمنین عائشہ صدیقہ اور دیگر ازواج مطہرات پر تہمت لگانے والوں کا حکم

قرآن مجید کی ان آیات کے نازل ہو جانے کے بعد جو شخص ام المؤمنین عائشہ صدیقہ بنت صدیق زوجہ مطہرہ سید الانبیاء (صلے اللہ علیہ وسلم) مُبرّأۃ من السماء پر تہمت لگائے وہ باجماع امت کافر و مرتد ہے اس لئے کہ وہ قرآن کریم کا صریح مکذب اور منکر ہے جس طرح مریم صدیقہ بنت عمران کی عصمت و عفت میں شک کرنا کفر ہے، اسی طرح عائشہ صدیقہ بنت ام رومان کی طہارت نزاہت میں بھی شک کرنا بلاشبہ کفر ہے اور جس طرح یہود بے بہبود مریم صدیقہ پر بہتان باندھنے کی وجہ سے ملعون اور مغضوب بنے اسی طرح روافض عائشہ صدیقہ بنت صدیق پر تہمت لگانے کی وجہ سے ملعون و مغضوب بنے۔ مریم صدیقہ پر تہمت لگانے والے امتہ عیسویہ کے یہود تھے اور عائشہ صدیقہ پر تہمت لگانے والے اُمت محمدیہ کے یہود ہیں۔

بعض ائمہ اہل بیت کے سامنے کسی رافضی نے اُم المؤمنیں عائشہ صدیقہ پر طعن کیا۔ تو فوراً اپنے غلام کو اس کی گردن مارنے کا حکم دیا اور یہ فرمایا:

ھذا رجل طعن علی النبی علی اللہ علیہ وسلم قال اللہ تعالیٰ اَلْخَبِیْثَاتُ لِلْخَبِیْثِیْنَ وَالْخَبِیْثُوْنَ لِلْخَبِیْثَاتِ وَالطَّیِّبَاتُ لِلطَّیِّبِیْنَ وَالطَّیِّبُوْنَ لِلطَّیِّبَاتِ أُولٰٓئِكَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا یَقُوْلُوْنَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّ رِزْقٌ كَرِیْمٌ

جس شخص نے جب عائشہ صدیقہ پر تہمت لگائی تو اس شخص نے درحقیقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر طعن کیا اس لئے کہ اللہ کا ارشاد ہے کہ خبیثات خبیثین کیلئے ہیں الیٰ آخرہ بس معاذ اللہ اگر عائشہ صدیقہ خبیثہ تھیں تو معاذ اللہ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ معاذ اللہ معاذ اللہ نبی کریم علیہ السلام والتسلیم کا بھی خبیث

---

لے۔ حضرت مسروق کی یہ عادت تھی کہ جب حضرت عائشہ سے کوئی روایت بیان کرتے تو یہ کہتے کہ صدیقہ بنت صدیق حبیبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ مُبَرَّأَۃ مِنَ السَّمَاءِ نے مجھ سے اس طرح بیان کیا ۱۲۔

فَإِنْ كَانَتْ عَائِشَةُ خَبِيثَةً فالنبی صلی اللہ علیہ وسلم خبیث فهو كافر فاضربوا عنقه فضربوا عنقه وانا حاضر رواه اللالکائی

ہونا لازم آئے گا اور جو خبیث۔ رسول اللہ کو خبیث کہے وہ بلاشبہ کافر ہے اور قابل گردن زدنی ہے۔ اس ارشاد کے بعد اس رافضی کی گردن ماری گئی اور میں اس وقت حاضر تھا جبکہ اس رافضی کی گردن ماری گئی۔

اسی طرح حسن بن زیدؒ کے سامنے عراق کے ایک شخص نے اُم المؤمنین عائشہ صدیقہ کے شان میں بیہودہ کلمہ کہا اسی وقت حضرت حسن بن زید اٹھے اور ایک ڈنڈا اس کے سر پر اس زور سے مارا کہ اس کا بھیجا نکل گیا اور ختم ہوا۔ کذا فی الصارم المسلول علی شاتم الرسول للحافظ ابن تیمیہؒ

اور اسی طرح دوسری ازواج مطہرات کے بارے میں بدگمانی کرنے والا بھی کافر اور واجب القتل ہے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سابق خطبہ سے واضح ہے کہ آپ نے برسرِ منبر یہ ارشاد فرمایا

يامعشر المسلمين من يعذرني من رجل قد بلغني اذاه في اهل بيتي

اے گروہ مسلمین کون ہے کہ جو میری اس شخص کے مقابلہ میں مدد کرے کہ جس نے مجھ کو میرے اہل خانہ کے بارے میں ایذاء پہنچائی ہے۔

اس سے صاف ظاہر ہے کہ جو شخص آپ کے اہلِ خانہ میں سے کسی کے حق میں خواہ وہ عائشہ صدیقہ ہوں یا دوسری زوجہ مطہرہ۔ اس قسم کا کوئی ناپاک لفظ زبان سے نکالے وہ آپ کے لئے باعث ایذاء اور تکلیف دہ ہے اور جو شخص اللہ کے رسول کو ایذاء پہنچائے وہ شخص بلاشبہ و ریب کافر ہے۔ کما قال تعالیٰ إِنَّ الَّذِينَ يُؤْذُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ لَعَنَهُمُ اللَّهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَأَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِينًا۔ الی قولہ تعالیٰ مَّلْعُونِينَ أَيْنَمَا ثُقِفُوا أُخِذُوا وَقُتِّلُوا تَقْتِيلًا۔ الآیۃ۔ تفصیل کے لئے الصارم المسلول ص۴۱ تا ص۵۰ کی مراجعت کی جائے۔

چنانچہ آپ کے یہ فرماتے ہی کہ کون ہے جو میری اس شخص کے مقابلہ میں مدد کرے جس نے مجھ کو اور میرے اہلبیت اور اہل خانہ کے بارے میں ایذاء پہنچائی ہے۔ سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کھڑے ہو گئے

یا رسول اللہ ہم اس کے قتل کے لئے دل وجان سے حاضر ہیں۔

اسی وجہ سے حضرات اہلِ علم کا اس پر اتفاق ہے کہ جو شخص عام مسلمانوں کی بیبیوں پر تہمت لگائے وہ فاسق وفاجر ہے اور جو خبیث اپنی خباثت سے رسول اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات پر تہمت لگائے وہ بلا شبہ مرتد اور کافر ہے۔

نیز حق جل شانہ نے پیغمبر علیہ السلام کی بیبیوں کو قرآن کریم میں اُمَّھَاتُ الْمُؤْمِنِیْن (تمام مسلمانوں کی مائیں) فرمایا ہے۔ قال تعالے

اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِہِمْ وَاَزْوَاجُہٗ اُمَّھٰتُھُمْ

نبی۔ اہلِ ایمان کے ساتھ ان کی جان سے زیادہ قریب ہے اور نبی کی بیبیاں اہلِ ایمان کی مائیں ہیں۔

معاذ اللہ۔ کیا خداوند قدوس کسی زانیہ اور فاجرہ کو اس عظیم الشان لقب سے اپنے کلام قدیم میں سرفراز فرما سکتا ہے حاشا ثم حاشا۔ ابنِ عباس رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔

مابغت امرأۃ نبی قط

کسی نبی کی بیوی نے کبھی زنا نہیں کیا (تفسیر ابن کثیر)

نیز جو پیغمبر اللہ کی جانب سے اس لئے مبعوث ہوا کہ ظاہری اور باطنی فواحش (بے حیائیوں) کا استیصال کرے چنانچہ اس پیغمبر نے دنیا میں آکر چند ہی روز میں ایک پوری اقلیم اور ملک کی بے غیرتی اور بے حیائی کو حیا اور غیرت سے اور اُن کی بدکاری کو عفت وعصمت سے بدل دیا۔ کیا ایسے پاک اور برگزیدہ طاہر ومطہر رسول کے متعلق یہ واہمہ ہو سکتا ہے کہ معاذ اللہ اس کا گھرانہ ابھی اس سے پاک نہیں ہوا۔ سبحانک ہٰذا بہتان عظیم واللہ ہٰذا افک مبین۔

نیز حق جل شانہ نے جس کو نبوت ورسالت۔ محبت وخلعت کے عظیم الشان منصب پر فائز فرمایا اور اس کو اپنا مصطفےٰ اور مجتبیٰ۔ مقدس اور مرتضےٰ پسندیدہ اور برگزیدہ بندہ بنایا عصمت ونزاہت تقدس اور ملکیت جبرئیل ومیکائیل کو اس کا ثانی اور وزیر بنایا۔ اس کی شان تقدیس وتنزیہ کے خلاف ہے کہ وہ اکرم الخلائق اور اشرف کائنات کی زوجیت اور مصاحبت کے لئے کسی خبیثہ اور زانیہ کو مقرر فرمائے اسی وجہ سے ارشاد فرمایا:

وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ۝ [۱]

تم نے سنتے ہی کیوں نہ کہہ دیا کہ ہمارے لیے جائز ہی نہیں کہ ایسی بات زبان پر لائیں تم کو یہ کہنا چاہیے تھا کہ سبحان اللہ یہ بہتان عظیم ہے۔

اس مقام پر کلمہ سُبْحٰنَكَ لانے میں اس طرف اشارہ ہے کہ اللہ اس سے پاک اور منزہ ہے کہ اس کے پاک اور برگزیدہ رسول کی بیوی فاجرہ ہو۔ اس لیے تم پر محض سنتے ہی سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ کہہ دینا فرض اور لازم تھا۔ جیسا کہ سعد بن معاذ اور ابوایوب انصاری اور زید بن حارثہ رضی اللہ عنہم نے جب یہ خبر سنی تو فوراً ان کی زبان سے یہی کلمہ نکلا سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ [۲]

اور فتح الباری میں ابوایوب انصاری اور سعد بن معاذ کے علاوہ۔ زید بن حارثہ کے بجائے اسامہ رضی اللہ عنہ کا نام مذکور ہے خلاصۂ مطلب یہ ہوا کہ پیغمبر کی بیوی کی شان میں ایسی نازیبا بات کہنے اس کی طرف التفات ہی جائز نہیں کسی کی بیوی کو فاجرہ اور بدکار کہنے کے معنی یہ ہیں کہ اس کا شوہر دیوث ہے جو لوگ عائشہ صدیقہ کو متہم سمجھتے ہیں تو وہ سمجھ لیں کہ درپردہ رسول مطہر کو کیا کہہ رہے ہیں جس کے تصور سے بھی دل کانپتا ہے۔

## نزول تیمم

بعض روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اسی غزوہ میں واپسی کے وقت پھر حضرت عائشہ کا ہار گم ہوگیا اور اس کی تلاش میں قافلہ رکا صبح کا وقت آگیا اور پانی نہ تھا اس وقت آیت تیمم نازل ہوئی اور صحابہ نے تیمم کر کے صبح کی نماز ادا کی اور تمام صحابہ بیحد خوش ہوئے اسید بن حضیر نے جوش مسرت میں یہ کہا ما ہی باول برکتکم یا آل ابی بکر یعنی اے آل ابی بکر یہ تیمم کا حکم نازل ہونا تمہاری پہلی برکت نہیں بلکہ تمہاری برکت سے اور بھی بہت سی سہولت اور آسانیوں کے حکم نازل ہو چکے ہیں۔

اور دیگر علماء محققین کا قول یہ ہے کہ آیت تیمم کا نزول غزوہ بنی المصطلق میں نہیں بلکہ اس غزوہ

---

[۱] النور، آیۃ: ۱۶　[۲] در منثور ج ۵، ص: ۳۴

کے بعد کوئی دوسرا سفر پیش آیا اس میں آیت تیمم کا نزول ہے جیسا کہ معجم طبرانی میں حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ ایک دفعہ میرا ہار گم ہو گیا جس پر اہل افک نے کہا جو کچھ کہا اس کے بعد پھر دوسرے سفر میں میں رسول اللہ صلی اللہ کے ساتھ گئی اور میرا ہار گم ہوا اور اس کی تلاش میں رکنا پڑا تو ابوبکر صدیق نے عائشہ صدیقہ سے کہا اے بیٹی تو ہر سفر میں لوگوں کے لئے مشقت اور بلا بن جاتی ہے اسی وقت اللہ تعالیٰ نے تیمم کی آیت نازل فرمائی کہ پانی نہ ملنے کی صورت میں تیمم کر کے نماز ادا کرو تیمم کی رخصت اور سہولت نازل ہونے سے ابوبکر صدیق کو خاص مسرت ہوئی اور عائشہ صدیقہ سے مخاطب ہو کر تین بار یہ کہا انک لمبارکۃ انک لمبارکۃ انک لمبارکۃ اے بیٹی تحقیق تو بلاشبہ بڑی مبارک ہے۔

اس روایت سے صاف ظاہر ہے کہ آیت تیمم کا نزول غزوۂ بنی المصطلق میں نہیں ہوا بلکہ اس کے بعد کسی دوسرے غزوہ اور سفر میں دوبارہ ایسی جگہ ہار گم ہوا کہ جہاں پانی نہ تھا اور نماز صبح کا وقت آگیا تھا اس وقت یہ آیت تیمم نازل ہوئی۔

# غزوۂ خندق و احزاب

## شوال ۵ھ

اس غزوہ کے وقوع میں اختلاف ہے موسیٰ بن عقبہ فرماتے ہیں کہ یہ غزوہ شوال ۴ھ میں ہوا۔ امام بخاریؒ نے اسی کو اختیار فرمایا ہے محمد بن اسحٰق فرماتے ہیں کہ شوال ۵ھ میں ہوا تمام ائمہ مغازی اور علماء سیر کا اسی پر اتفاق ہے حافظ ذہبی اور حافظ ابن قیم فرماتے ہیں کہ یہی قول صحیح اور قابل اعتماد ہے۔ ابن سعد اور واقدی کہتے ہیں کہ ذیقعدہ ۵ھ میں ہوا۔ [1]

امام بخاری رحمہ اللہ نے موسیٰ بن عقبہ کی تائید عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے اس قول سے فرمائی کہ میں احد کے دن رسول اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش ہوا۔ اس وقت میں چودہ سال کا تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا غزوۂ احد میں شریک ہونا منظور نہیں فرمایا۔ خندق کے دن پیش ہوا اس وقت میں پندرہ سال کا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

---

[1] زرقانی۔ ج ۲، ص: ۱۰۳

نے اجازت دی (بخاری شریف)

جس سے صاف ظاہر ہے کہ غزوۂ اُحد اور غزوۂ خندق میں صرف ایک سال کا وقفہ ہے۔ اور یہ مسلّم ہے کہ غزوۂ اُحد ۳ھ میں ہوا لہٰذا غزوۂ خندق کا ۴ھ میں ثابت ہوا۔

جمہور ائمہ مغازی کا اس پر اتفاق ہے کہ یہ غزوہ ۵ھ میں ہوا۔ اس لئے امام بیہقی فرماتے ہیں کہ عجب نہیں۔ عبداللہ بن عمرؓ غزوہ احد کے وقت پورے چودہ سال کے نہوں بلکہ چودھویں سال کا آغاز ہو اور غزوہ خندق کے وقت پورے پندرہ سال کے ہوں اس اعتبار سے غزوۂ اُحد اور غزوۂ خندق میں دو سال کا وقفہ ہوسکتا ہے۔

نیز غزوۂ احد سے واپسی کے وقت ابوسفیان نے یہ کہا تھا کہ سال آئندہ بدر پر ہمارا اور تمہارا مقابلہ ہوگا۔ یہ وعدہ کرکے مکہ واپس ہوا۔ جب سال آئندہ ایفائے وعدہ کا وقت آیا تو ابوسفیان یہ کہہ کر راستہ سے واپس ہوا کہ یہ زمانہ قحط سالی کا ہے جنگ کے لئے مناسب نہیں۔ اس کے ایک سال بعد دس ہزار آدمیوں کی جمعیت سے مدینہ پر حملہ آور ہوا جس کو غزوۂ احزاب اور غزوۂ خندق کہتے ہیں۔

جس سے معلوم ہوا کہ غزوۂ اُحد اور غزوۂ احزاب میں دو سال کا وقفہ ہے۔ جو جمہور علماء سیر کے قول کا مؤید ہے، فتح الباری باب غزوۃ الخندق۔

اس غزوہ کا باعث اور سبب یہ ہوا کہ بنو نضیر کی جلاوطنی کے بعد حیی[1] ابن اخطب مکہ گیا اور قریش کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مقابلہ اور جنگ پر آمادہ کیا اور کنانہ بن ربیع نے جاکر بنی غطفان کو آپ کے مقابلہ کے لئے تیار کیا اور ان کو یہ طمع دی کہ خیبر کے نخلستانوں میں جس قدر کھجوریں آئیں گی ہر سال اس کا نصف حصہ ہم تم کو دیا کریں گے یہ سن کر عیینہ بن حصن فزاری تیار ہو گیا تو قریش پہلے ہی سے تیار تھے۔

---

[1] ۔ ایک روایت میں ہے کہ حیی بن اخطب اور ابن ابی الحقیق اور کنانۃ بن الربیع اور ہوذۃ بن قیس اور ابوعمار وائلی ایک وفد لے کر مکہ گئے اور قریش کو اس پر آمادہ کیا کہ تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر چڑھائی کرو۔ ہم تمہاری پوری امداد کریں گے یہاں تک کہ آپ کا خاتمہ ہو جائے۔ بعد ازاں غطفان میں پہنچے ان کو بھی اسی بات پر آمادہ کیا۔ اس طرح قریش اور غطفان کے دس ہزار آدمیوں کی جمعیت ابوسفیان کی سرکردگی میں مدینہ کی طرف روانہ ہوئی۔ عیون الاثر ص۵۵ ج ۲

اس طرح ابوسفیان دس ہزار آدمیوں کی جمعیت لے کر مسلمانوں کے استیصال اور فنا کر ڈالنے کے ارادہ سے مدینہ کی طرف روانہ ہوا۔ فتح الباری ص۳۰۱ ج۷، باب غزوۃ الخندق۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب ان کی روانگی کی خبر پہنچی تو صحابہ سے مشورہ فرمایا۔ سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے خندق کھودنے کا مشورہ دیا کہ خندقوں میں محفوظ رہ کر ان کا مقابلہ کیا جائے کھلے میدان میں مقابلہ مناسب نہیں سب نے اس رائے کو پسند کیا۔[1]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اس کے حدود قائم فرمائے اور خط کھینچ کر دس دس آدمیوں پر دس دس گز زمین تقسیم فرمائی۔[2]

خندقیں اس قدر گہری کھودی گئیں کہ تری نکل آئی۔[3]

ابن سعد فرماتے ہیں کہ چھ دن میں خندقیں کھودنے سے فارغ ہوئے۔ طبقات ابن سعد ص۴۸ ج۲ ق۲

موسیٰ بن عقبہ فرماتے ہیں کہ بیس دن میں فارغ ہوئے۔ علامہ سمہودی فرماتے ہیں کہ صحیح یہی ہے کہ خندقیں کھودنے سے چھ دن میں فارغ ہوئے۔ بیس دن اصل میں مدۃ حصار کی ہے تفصیل کیلیے زرقانی ص۱۱۱ ج۲ کی مراجعت کی جائے۔

صحابۂ کرام کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود بھی خندق کھودنے میں مصروف ہوئے اور اول خود دست مبارک سے کدال زمین پر ماری اور یہ کلمات زبان مبارک پر تھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ وَبِہٖ بَدِیْنَا وَلَوْ عَبَدْنَا غَیْرَہٗ شَقِیْنَا

بسم اللہ۔ اور اللہ کے نام سے شروع کرتے ہیں مبادا اگر اس کے سوا کسی اور عبادت کریں تو بڑے ہی بدنصیب ہیں۔

حَبَّذَا رَبًّا وَحَبَّذَا دِیْنًا

وہ کیا ہی اچھا رب ہے اور اس کا دین کیا ہی اچھا دین ہے۔ روض الانف ص۱۸۹ ج۲ فتح الباری ص۳۰۲ ج۷

---

۱۔ طبقات ابن سعد ج: ۲، ص: ۴۸ ۲۔ تاریخ طبری ج: ۳، ص: ۴۵

۳۔ فتح الباری، ج ۷، ص: ۴۰۵

جاڑوں کا موسم تھا سرد ہوائیں چل رہی تھیں کئی کئی دن کا فاقہ تھا مگر حضرات مہاجرین اور انصار نہایت ذوق کے ساتھ خندق کھودنے میں مشغول تھے مٹی اٹھا اٹھا کر لاتے اور یہ پڑھتے جاتے

نحن الذین بایعوا محمدا علی الجهاد ما بقینا ابدا

ہم ہی ہیں۔ وہ لوگ جنھوں نے اپنے آپ کو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ بیعت کی ہے اور آپ کے واسطے سے اپنی جانوں کو خدا کے ہاتھ فروخت کر چکے ہیں جب تک جان میں جان ہے کافروں سے جہاد کرتے رہیں گے۔

رسول اللہ علیہ وسلم جواب میں یہ ارشاد فرماتے:

اللّٰهم لا عیش الا عیش الآخرہ فاغفر للانصار والمهاجره

اے اللہ بے شک زندگی تو حقیقت میں آخرت کی زندگی ہے پس انصار اور مہاجرین کی مغفرت فرما

اور کبھی یہ فرماتے:

اللّٰهم انه الاخیر الاخیر الآخرہ فبارك فی الانصار والمهاجره

اے اللہ بے شک حقیقی خیر اور بھلائی آخرت ہی کی خیر اور بھلائی ہے پس برکت دے انصار اور مہاجرین میں۔

براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ خندق کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود بہ نفس نفیس مٹی ڈھو ڈھو کر لا رہے تھے، یہاں تک شکم مبارک گرد آلود ہو گیا۔ اور یہ کہتے جاتے تھے

وَاللّٰهِ لَوْلَا اللّٰهُ مَا اهْتَدَيْنَا وَلَا تَصَدَّقْنَا وَلَا صَلَّيْنَا

خدا کی قسم اگر اللہ کی توفیق نہ ہوتی تو ہم کبھی ہدایت نہ پاتے اور نہ صدقہ دیتے اور نہ نماز پڑھتے

فَاَنْزِلَنْ سَكِيْنَةً عَلَيْنَا وَثَبِّتِ الْاَقْدَامَ اِنْ لَاقَيْنَا

اے اللہ ہم پر سکون اور اطمنان نازل فرما اور لڑائی کے وقت ہم کو ثابت قدم رکھ

اِنَّ الْاُلٰى قَدْ بَغَوْا عَلَيْنَا اِذَا اَرَادُوْا فِتْنَةً اَبَيْنَا

ان لوگوں نے ہم پر بڑا ظلم کیا یہ جب کبھی ہم کو کسی فتنہ میں مبتلا کرنا چاہتے ہیں تو ہم کبھی اس کو

قبول نہیں کرتے اور اَبَیْنَا اَبَیْنَا بآواز بلند بار بار فرماتے۔

حضرت جابر فرماتے ہیں کہ کھودتے کھودتے ایک سخت چٹان آگئی ہم نے آپ سے عرض کیا تو آپ نے ارشاد فرمایا ٹھہرو میں خود اترتا ہوں اور بھوک کی وجہ سے شکم مبارک پر پتھر بندھا ہوا تھا اور ہم نے بھی تین دن سے کوئی چیز نہیں چکھی تھی۔ آپ نے کدال دست مبارک میں پکڑی اور اس چٹان پر ماری تو چٹان دفعۃً ایک تودہ ریگ تھی۔

یہ حدیث صحیح بخاری میں ہے مسند احمد اور نسائی میں اس قدر اور اضافہ ہے کہ آپ نے جب پہلی بار بسم اللہ کہہ کر کدال ماری تو وہ چٹان ایک تہائی ٹوٹ گئی۔ آپ نے فرمایا۔ اللہ اکبر مجھ کو ملک شام کی کنجیاں عطا کی گئیں۔ خدا کی قسم شام کے سرخ محلوں کو اس وقت میں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں پھر آپ نے دوسری بار کدال ماری تو دوسرا تہائی ٹکڑا ٹوٹ کر گرا آپ نے فرمایا۔ اللہ اکبر فارس کی کنجیاں مجھ کو عطا ہوئیں خدا کی قسم مدائن کے قصرِ ابیض کو اس وقت میں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں تیسری بار آپ نے بسم اللہ کہہ کر کدال ماری تو بقیہ چٹان بھی ٹوٹ گئی۔ آپ نے فرمایا اللہ اکبر یمن کی کنجیاں مجھ کو عطا ہوئیں خدا کی قسم صنعاء کے دروازوں کو میں اپنی آنکھوں سے اس جگہ کھڑا دیکھ رہا ہوں۔

حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ سند اس روایت کی حسن ہے اور ایک روایت میں ہے پہلی بار کدال مارنے سے ایک بجلی چمکی جس سے شام کے محل روشن ہو گئے۔ آپ نے اللہ اکبر کہا اور صحابہ کرام نے بھی تکبیر کہی اور یہ ارشاد فرمایا کہ جبرئیل امین نے مجھ کو خبر دی ہے کہ اُمت ان شہروں کو فتح کرے گی [۱]

## فائدہ جلیلہ:

خندق کھودنا یہ طریقہ عرب کا نہ تھا بلکہ فارس کا طریقہ تھا شاہان فارس میں سے سب سے پہلے منوشہر بن ایرج بن افریدون نے خندقیں کھود کر جنگ کرنے کا طریقہ ایجاد کیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے مشورہ سے اس طریق کو اختیار

---

۱۔ فتح الباری، ج ۷، ص: ۳۰۴، ۳۰۵

فرمایا جس سے معلوم ہوا کہ جہاد میں کفار کے طریقۂ جنگ کا اختیار کرنا درست ہے اور علیٰ ہذا کفار کے ایجاد کردہ آلات حرب کا استعمال بھی درست ہے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ طائف میں منجنیق کا استعمال فرمایا اور حضرت عمرؓ نے محاصرۂ قسطنطنیہ میں ابو موسیٰ اشعریؓ کو منجنیق قائم کا حکم دیا۔ اور عمرو بن العاصؓ نے جب اسکندریہ کا محاصرہ کیا تو منجنیق کا استعمال کیا۔ اور علیٰ ہذا زہر آلود تیر اور تلواروں کا استعمال بھی درست ہے لیکن تدخین[۱] کا استعمال صرف اس وقت جائز ہے کہ جب دشمنوں کے زیر کرنے کی کوئی اور صورت باقی نہ رہے بلا شدید ضرورت اور مجبوری کے تدخین کا استعمال جائز نہیں۔

اس مسئلہ کی تفصیل اگر درکار ہے تو شرح السیر الکبیر جلد ثالث کی ریاب قطع الماء عن اہل الحرب وتحریق حصونہم ونصب المجانیق علیہا) سے مراجعت کریں۔

وقال تعالیٰ وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّمِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ ۔ اور مہیا کرو کافروں کے مقابلہ کیلئے جو قوت بھی مہیا کر سکتے ہو اور گھوڑے بھی پالو تاکہ تم اس قوت و شوکت سے اللہ کے دشمنوں کو اور اپنے دشمنوں کو مرعوب کر سکو

معلوم ہوا کہ ان تمام چیزوں کا سیکھنا ضروری ہے کہ جس سے اللہ کے دشمن مرعوب اور اللہ کے دین کی عزت اور شوکت قائم ہو۔

**ضروری تنبیہ:۔** کتاب و سنت اور شریعت کسی صنعتی اور حرفتی کی ترقی کو منع نہیں کرتی بلکہ ہر اس صنعت اور حرفت کو جس سے ملک کو ترقی ہو فرض علی الکفایۃ قرار دیتی ہے جیسا کہ تمام فقہاء کرام کا اجماع ہے البتہ شریعت اسلامیہ یورپ کی بے حیائی اور بے شرمی اور شہوانی اور نفسانی تہذیب کی شدید مخالف ہے اس لئے کہ شہوانی اور نفسانی امور میں آزادی اخلاق اور معاشرہ کو تباہ اور برباد کرتی ہے جو ملکی تنزلی کا باعث ہے۔

مسلمان خندق کھود کے فارغ ہوئے کہ قریش دس ہزار آدمیوں کا لشکر جرار لے کر مدینہ پہنچے۔

---

[۱] - یعنی دھواں پھیلا دینا جس سے لوگ مر جائیں جیسے آجکل زہریلی گیس نکلا ہے۔

اور اُحد کے قریب پڑاؤ ڈالا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین ہزار مسلمانوں کی جمعیت اپنے ہمراہ لے کر مقابلہ کے لئے کوہ سلع کے قریب جا کر ٹھہرے خندقیں مابین فریقین کے حائل تھیں، عورتوں اور بچوں کو ایک قلعہ میں محفوظ ہو جانے کا حکم دیا۔

یہودی قریظہ اس وقت تک الگ تھے۔ لیکن حیی بن اخطب سردار بنو نضیر نے ان کو اپنے ساتھ ملا لینے کی پوری کوشش کی یہاں تک کہ خود کعب بن اسد سردار بنی قریظہ کے پاس گیا جو پہلے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ معاہدہ کر چکا تھا۔ کعب نے حیی کو آتے دیکھ کر قلعہ کا دروازہ بند کر لیا۔ حیی نے آواز دی کہ دروازہ کھولو۔ کعب نے کہا۔

| | |
|---|---|
| ویحك یا حیی انك امرء مشوم وانی قد عاهدت محمد افلست بنا قض مابینی وبینه فانی لم ار منه الا صدقا ووفاءً | افسوس ہے حیی۔ بلاشبہ تو منحوس آدمی ہے میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے معاہدہ کر چکا ہوں میں اب اس عہد کو نہ توڑوں گا، کیونکہ میں نے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے سوائے سچائی اور ایفائے عہد کے کچھ نہیں دیکھا۔ |

حیی نے کہا کہ میں تمہارے لئے دائمی عزت کا سامان لایا ہوں قریش اور غطفان کی فوجوں کو لا کر میں نے یہاں اتارا ہے، ہم سب نے یہ عہد کیا ہے کہ جب تک محمد اور ان کے ساتھیوں کا استیصال اور قلع قمع نہ کر دیں گے اس وقت تک یہاں سے ہرگز نہ ہلیں گے۔

کعب نے کہا۔ خدا کی قسم تو ہمیشہ کی ذلت اور رسوائی لے کر آیا ہے میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے کبھی عہد نہ توڑوں گا، میں نے اُن سے سوائے سچائی اور ایفائے عہد کے کچھ نہیں دیکھا، حیی برابر اصرار کرتا رہا یہاں تک اس کو عہد شکنی پر آمادہ کر لیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب یہ خبر ہوئی تو سعد بن معاذ و سعد بن عبادہ اور عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہم کو تحقیق حال کے لئے روانہ فرمایا اور یہ حکم دیا کہ اگر یہ خبر صحیح نکلے تو وہاں سے واپس آکر اس خبر کو ایسے مبہم الفاظ میں بیان کرنا کہ لوگ سمجھ نہ سکیں اور اگر غلط ہو تو پھر علی الاعلان بیان کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں۔

یہ لوگ کعب بن اسد کے پاس گئے اور اس کو معاہدہ یاد دلایا کعب نے کہا کیسا معاہدہ اور کون محمد صلی اللہ علیہ وسلم میرا ان سے کوئی معاہدہ نہیں جب واپس آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ عرض کیا۔ عضل وقارہ یعنی جس طرح قبیلہ عضل اور قارہ نے اصحاب رجیع یعنی خبیب رضی اللہ عنہ کے ساتھ غدر کیا، اسی طرح انھوں نے بھی غداری کی۔ سیرۃ ابن ہشام صفحہ ۱۷۰ ج ۲ زرقانی صفحہ ۱۱۱ ج ۲

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی غداری اور بدعہدی سے صدمہ ہوا۔ کافروں نے ہر طرف سے مسلمانوں کا محاصرہ کرلیا۔ باہر کے دشمنوں کا ٹڈی دل سامنے پڑاؤ ڈالے ہوئے تھا۔ اندرونی دشمن یعنی قریظہ بھی ان کے ساتھ مل گئے، ہر شخص مسلمانوں کے خون کا پیاسا تھا۔ الغرض مسلمانوں کے لئے عجب پریشانی کا وقت تھا۔ جاڑوں کی راتیں تھیں اور کئی کئی دن کا فاقہ تھا۔

حق جل شانہ نے سورۂ احزاب میں اس معرکہ کا حال اس طرح بیان فرمایا ہے۔

إِذْ جَاءُوكُمْ مِنْ فَوْقِكُمْ وَمِنْ أَسْفَلَ مِنْكُمْ وَإِذْ زَاغَتِ الْأَبْصَارُ وَبَلَغَتِ الْقُلُوبُ الْحَنَاجِرَ وَتَظُنُّونَ بِاللَّهِ الظُّنُونَا هُنَالِكَ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُونَ وَزُلْزِلُوا زِلْزَالًا شَدِيدًا ۝ [۵۱]

یاد کرو اس وقت کو کہ جب دشمن تمھارے سر پر آپہنچے اوپر کی جانب سے بھی اور نیچے کی جانب سے بھی اور نگاہیں خیرہ ہوگئیں اور کلیجے منہ کو آنے لگے اور خدا کے ساتھ طرح طرح کے گمان کرنے لگے۔ اس جگہ اہل ایمان آزمائے گئے اور خوب ہلائے گئے۔

یہ وقت ابتلاء اور آزمائش کا تھا۔ ابتلاء کی کسوٹی پر نفاق اور اخلاص کو کسا جارہا تھا۔ اس کسوٹی نے کھرا اور کھوٹا الگ کردکھایا۔ چنانچہ منافقین نے حیلے اور بہانے شروع کئے اور عرض کیا یارسول اللہ ہمارے گھر پست دیوار ہونے کی وجہ سے غیر محفوظ ہیں۔ بچوں اور عورتوں کی حفاظت ضروری ہے ہم اس لئے اجازت چاہتے ہیں

يَقُولُونَ إِنَّ بُيُوتَنَا عَوْرَةٌ وَمَا هِيَ بِعَوْرَةٍ إِنْ يُرِيدُونَ إِلَّا فِرَارًا ۝ [۵۲]

منافقین یہ کہتے تھے کہ تحقیق ہمارے گھر خالی ہیں حالانکہ وہ خالی نہیں محض بھاگنا چاہتے ہیں اسلئے یہ حیلے بہانے کررہے ہیں۔

---

۵۱۔ الاحزاب، آیۃ ۱۰۔ ۵۲۔ ایضا۔ آیۃ ۱۳

اور مسلمان جن کے قلوب اخلاص اور ایقان سے لبریز تھے ان کی یہ حالت ہوئی جو حق جل شانہ نے بیان فرمائی۔

وَلَمَّا رَاَى الْمُؤْمِنُوْنَ الْاَحْزَابَ قَالُوْا هٰذَا مَا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَصَدَقَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَمَا زَادَهُمْ اِلَّآ اِيْمَانًا وَّتَسْلِيْمًا ؕ[1]

اور اہل ایمان نے جب کافروں کی فوجیں دیکھیں تو بے ساختہ یہ کہا۔ یہ وہی ہے کہ جو اللہ اور اس کے رسول نے ہم سے وعدہ کیا ہے اور اس کے رسول نے سچ کہا ہے اور اس سے ان کے یقین اور اطاعت میں اور زیادتی ہو گئی

غرض یہ کہ یہود اور منافقین سب ہی نے اس لڑائی میں بدعہدی کی اور مسلمان اندرونی اور بیرونی دشمنوں کے محاصرہ اور نرغہ میں آ گئے محاصرہ کی شدت اور سختی سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خیال ہوا کہ مسلمان بمقتضائے بشریت کہیں گھبرا نہ جائیں اس لئے یہ قصد فرمایا کہ عیینہ بن حصن اور حارث بن عوف سے (جو قبائل غطفان کے قائد اور سردار تھے) مدینہ کے نخلستان کے تہائی پھل دے کر ان سے صلح کر لی جائے تاکہ یہ لوگ ابوسفیان کی مدد سے کنارہ کش ہو جائیں اور مسلمانوں کو اس حصار سے نجات ملے چنانچہ آپ نے سعد بن معاذ اور سعد بن عبادہ سے اپنا یہ خیال ظاہر فرمایا، ان دونوں نے کہا یا رسول اللہ کیا اللہ نے آپ کو ایسا حکم دیا ہے اگر ایسا ہے تو ہم اس کی تعمیل کے لئے حاضر ہیں۔ یا آپ محض از راہ شفقت و رافت ہمارے خیال سے ایسا قصد فرما رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا اللہ کا کوئی حکم نہیں۔ محض تمہاری خاطر میں نے ایسا ارادہ کیا ہے۔ اس لئے کہ عرب نے متفق ہو کر ایک کمان سے تم پر تیر باری شروع کی ہے اس طریق سے میں ان کی شوکت اور اجتماعی قوت کو توڑنا چاہتا ہوں۔

سعد بن معاذ نے عرض کیا یا رسول اللہ جب ہم اور یہ سب کافر اور مشرک تھے بتوں کو پوجتے تھے، اللہ عزوجل کو جانتے بھی نہ تھے۔ اس وقت بھی ان کی یہ مجال نہ تھی کہ ہم سے ایک خرما بھی لے سکیں الا یہ کہ مہمانی کے طور پر یا خرید کر اور اب جبکہ ہم کو اللہ عزوجل نے ہدایت کی لازوال اور بے مثال نعمت سے سرفراز فرمایا اور اسلام سے ہم کو عزت بخشی تو اپنا مال ہم ان کو دیدیں یہ نا ممکن

[1] الاحزاب، آیۃ: ۲۲

ہے، مال تو انھیں اپنا مال دینے کی ہوس کوئی حاجت نہیں خدا کی قسم ہم ان کو سوائے تلوار کے کچھ نہ دیں گے ان سے جو ہو سکتا ہے وہ کر گزریں۔

اور اس بارے میں جو صلح کی تحریر لکھی گئی تھی سعد بن معاذ نے نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کے ہاتھ سے لے کر اس کی تمام عبارت مٹا دی ہے

دو ہفتے اسی طرح گزر گئے مگر دست بدست لڑائی اور مقابلہ کی نوبت نہیں آئی صرف طرفین سے تیر اندازی ہوتی رہی۔ بالآخر قریش کے چند سوار عمرو بن عبدود۔ عکرمہ بن ابی جہل۔ ہبیرۃ بن ابی وہب، ضرار بن خطاب، نوفل بن عبداللہ مسلمانوں کے مقابلے کے لئے نکلے ،جب خندق تک پہنچے تو یہ کہا خدا کی قسم یہ مکر و فریب پہلے عرب میں نہ تھا۔ ایک مقام سے خندق کا عرض کم تھا وہاں سے پھاند کر اس طرف پہنچے اور مسلمانوں کو مقابلے کے لئے آواز دی، عمرو بن عبدود جو جنگ بدر میں زخم کھا کر گر گیا تھا سر سے پاؤں تک غرق آہن تھا۔ ھل من مبارز کہہ کر مقابلے کے لئے آواز دی۔ شیر خدا حضرت علی اس کے مقابلہ کے لئے بڑھے ،اے عمرو میں تجھکو اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلاتا ہوں اور اسلام کی دعوت دیتا ہوں۔ عمرو نے کہا مجھے اس کی ضرورت نہیں۔ حضرت علی نے فرمایا اچھا میں تم کو لڑائی اور مقابلہ کی دعوت دیتا ہوں۔ عمرو نے کہا تم کمسن ہو اپنے سے بڑے کو میرے مقابلہ کے لئے بھیجو میں تمھارے قتل کو پسند نہیں کرتا۔ حضرت علی نے فرمایا میں تمھارے قتل کو پسند کرتا ہوں یہ سن کر عمرو کو طیش آگیا اور گھوڑے سے نیچے اتر آیا۔ اور آگے بڑھ کر حضرت علی پر وار کیا جس کو حضرت علی نے سپر سے روکا لیکن پیشانی پر زخم آیا۔ بعد ازاں حضرت علی نے اس پر وار کیا جس نے اس کا کام تمام کیا۔

حضرت علی نے اللہ اکبر کا نعرہ لگایا جس سے مسلمانوں نے سمجھ لیا کہ اللہ عزوجل نے فتح دی۔

نوفل بن عبداللہ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قتل کے ارادے سے آگے بڑھا۔ گھوڑے پر سوار تھا، خندق کو پھاندنا چاہتا تھا کہ خندق میں گر پڑا اور گردن ٹوٹ گئی اور مر گیا۔ مشرکین نے دس ہزار درہم آپ کی خدمت میں پیش کیے کہ اس کی لاش ہمارے حوالہ کر دی جائے آپ نے ارشاد فرمایا وہ بھی خبیث

---

لہ ابن ہشام، ج ۲، ص: ۱۴۱۔ ملہ۔ عمرو بن عبدود کی عمر اس وقت نوے سال سے متجاوز تھی۔ ۱۲ زرقانی

اور ناپاک تھا اور اس کی دیت بھی خبیث اور ناپاک ہے۔ اللہ کی لعنت ہو اس پر بھی اور اس کی دیت پر بھی ہمیں نہ دس ہزار کی ضرورت ہے اور نہ لاشہ کی اور بلا کسی معاوضہ کے لاش ان کے حوالے کر دی۔[1]

سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہ رگ پر ایک تیر آ کر لگا۔ حضرت سعدؓ نے اس وقت یہ دعا مانگی۔

اے اللہ اگر تو نے قریش کی لڑائی باقی رکھی ہے تو مجھ کو اس کے لیے باقی رکھ کیوں کہ مجھ کو اس سے زیادہ کوئی محبوب اور پیاری چیز نہیں کہ میں اس قوم سے جہاد کروں کہ جس نے تیرے رسول کو ایذائیں پہنچائی اور اس کو جھٹلایا اور اس کو حرم آمن سے نکالا اور اے اللہ اگر تو نے ہمارے اور ان کے مابین لڑائی کو ختم کر دیا ہے تو اس زخم کو میرے لئے شہادت کا ذریعہ بنا اور اس وقت تک مجھ کو موت نہ دے جب تک کہ بنی قریظہ کی ذلت اور رسوائی سے میری آنکھیں ٹھنڈی نہ ہو جائیں۔[2]

حملہ کا یہ دن نہایت ہی سخت تھا، تمام دن تیر اندازی اور سنگ باری میں گزرا اسی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی چار نمازیں قضا ہوئیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بچوں اور عورتوں کو ایک قلعہ میں محفوظ کر دیا تھا۔ یہود کی آبادی وہاں سے قریب تھی، حضرت صفیہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپی بھی اسی قلعہ میں تھیں حضرت حسّان اس قلعہ کی حفاظت پر مامور تھے حضرت صفیہ نے دیکھا کہ ایک یہودی قلعہ کے اردگرد چکر لگا رہا ہے اندیشہ ہوا کہ کہیں جاسوس نہ ہو اس لئے حضرت صفیہ نے حضرت حسّان سے کہا کہ اس کو قتل کر دو ایسا نہ ہو کہ دشمنوں سے ہماری مخبری کر دے، حضرت حسّان نے کہا تمھیں معلوم نہیں کہ میں اس کام کا ہی نہیں حضرت صفیہ اٹھیں اور خیمہ کی ایک لکڑی لے کر اس یہودی کے سر پر اس زور سے ماری کہ اس کا سر پھٹ گیا اور فرمایا کہ یہ مرد ہے اور میں عورت ہوں اس لئے میں تو ہاتھ نہ لگاؤں گی تم اس کے ہتھیار اتار لاؤ حضرت حسّان نے کہا مجھے اس کے ہتھیار اور سامان کی ضرورت نہیں۔ (ابن ہشام)

اثناء محاصرہ میں نعیم بن مسعود اشجعی غطفان کے ایک رئیس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت

---

[1] زرقانی - ج ۲، ص: ۱۱۴ - [2] ابن ہشام، ج ۲، ص: ۱۴۳ -

خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ میں آپ پر ایمان لایا۔ میری قوم کو میرے اسلام لانے کا علم نہیں اگر اجازت ہو تو میں کوئی تدبیر کروں جس سے یہ حصار ختم ہو آپ نے فرمایا ہاں تم ایک تجربہ کار آدمی ہو اگر کوئی ایسی تدبیر ممکن ہو تو کر گذرو۔

فان الحرب خدعة — اس لئے کہ لڑائی نام ہی اصل میں حیلہ اور تدبیر کا ہے

چنانچہ نعیم نے ایسی تدبیر کی کہ قریش اور بنو قریظہ میں پھوٹ پڑ گئی اور بنو قریظہ قریش کی امداد سے دست کش ہو گئے۔ (مفصل قصہ فتح الباری ص ۳۰۹ ج ۷ اور زرقانی ج ۲ ص ۱۱۶ و ج ۲ ص ۱۱۸ اور تاریخ طبری ج ۳ ص ۵۰ میں مذکور ہے)۔

عمرو بن عبدود اور نوفل کے قتل ہو جانے کے بعد قریش کے بقیہ سوار شکست کھا کر واپس ہوئے۔

مسند احمد میں ابو سعید خدری سے مروی ہے کہ ہم نے حصار کی شدت اور سختی کا ذکر کر کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دعا کی درخواست کی آپ نے فرمایا دعا مانگو۔

اللھم استر عوراتنا وآمن روعاتنا۔ — اے اللہ ہمارے عیبوں کو چھپا۔ اور ہمارے خوف کو دور کر۔

اور صحیح بخاری میں ہے کہ یہ دعا فرمائی۔ [۵]

اللھم منزل الکتاب ومجری السحاب وھازم الاحزاب اھزمھم وانصرنا علیھم (صحیح بخاری کتاب الجھاد باب لا تمنوا لقاء العدو)

اللہ تعالٰی نے آپ کی دعا قبول فرمائی اور قریش اور غطفان پر ایک سخت ہوا مسلط کی کہ جس سے ان کے تمام خیمے اکھڑ گئے، رسیاں اور طنابیں ٹوٹ گئیں، ہانڈیاں الٹ گئیں، گرد و غبار اڑ اڑ کر آنکھوں میں بھرنے لگا جس سے کفار کا تمام لشکر سراسیمہ ہو گیا۔ اسی بارہ میں اللہ تعالٰی نے یہ آیت نازل فرمائی۔

---

۵۔ مسند احمد اور ابن سعد کی روایت میں ہے کہ آپ نے مسجد احزاب میں ہاتھ اٹھا کر اور کھڑے ہو کر دعا مانگی اور ابو نعیم کی روایت میں ہے کہ زوال کے بعد۔ ۱۲ زرقانی ص ۱۱۲ ج ۲

| | |
|---|---|
| يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اذْكُرُوا نِعْمَةَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ إِذْ جَاءَتْكُمْ جُنُودٌ فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيحًا وَجُنُودًا لَّمْ تَرَوْهَا وَكَانَ اللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرًا۔ | اے ایمان والو یاد کرو اللہ کے اس انعام کو جو تم پر اس وقت ہوا کہ جب کافروں کے بہت سے لشکر تمہارے سروں پر آ پہنچے پس اس وقت ہم نے تمہارے دشمنوں پر ایک آندھی بھیجی اور تمہاری مدد کیلئے آسمان سے ایسے لشکر اتارے جو تم کو دکھائی نہیں دیتے تھے یعنی فرشتے |
| (الاحزاب، آیۃ : ۹) | اور اللہ تمہارے اعمال کو خوب دیکھنے والا ہے۔ |

جُنُودًا لَّمْ تَرَوْهَا سے فرشتے مراد ہیں جنہوں نے کافروں کے دلوں کو مرعوب اور خوفزدہ بنایا اور مسلمانوں کے دلوں کو قوی مضبوط کیا۔ اس طرح کفار کا دس ہزار لشکر وہاں سے سراسیمہ ہو کر بھاگا۔ کما قال تعالےٰ۔

| | |
|---|---|
| وَرَدَّ اللَّهُ الَّذِينَ كَفَرُوا بِغَيْظِهِمْ لَمْ يَنَالُوا خَيْرًا وَكَفَى اللَّهُ الْمُؤْمِنِينَ الْقِتَالَ وَكَانَ اللَّهُ قَوِيًّا عَزِيزًا۔ | اور اللہ تعالےٰ نے کافروں کو مع ان کے غیظ و غضب کے واپس کر دیا اور ذرہ برابر کسی بھلائی کو حاصل نہ کر سکے اور اللہ نے اہلِ ایمان کی طرف سے |
| (زرقانی صفحہ ۱۲۲ ج ۲) لہ | لڑائی میں کفایت کی اور اللہ تعالیٰ بڑا توانا اور غلبہ والا ہے |

حذیفۃ بن الیمان رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھکو حکم دیا کہ جا کر قریش کی خبر لاؤں، میں نے عرض کیا میں کہیں پکڑا نہ جاؤں، آپ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| انک لن تؤسر | البتہ تحقیق تو ہرگز گرفتار نہ ہوگا۔ |

اور بعد ازاں میرے لئے یہ دعا فرمائی:

| | |
|---|---|
| اللھم احفظہ من بین یدیہ ومن خلفہ وعن یمینہ وعن شمالہ ومن فوقہ ومن تحتہ۔ | اے اللہ اس کو آگے سے اور پیچھے سے دائیں سے بائیں سے اوپر سے اور نیچے سے حفاظت فرما۔ |

لہ۔ الاحزاب، آیۃ: ۲۵

آپ کی دعا سے میرا تمام خوف دور ہوگیا اور نہایت شاداں اور فرحاں روانہ ہوا۔ جب جانے لگا تو یہ فرمایا کہ اے حذیفہ کوئی نئی بات نہ کرنا۔ میں ان کے لشکر میں پہنچا تو ہوا اس قدر تیز تھی کہ کوئی چیز نہیں ٹھہرتی تھی اور تاریکی ایسی چھائی ہوئی تھی کہ کوئی چیز دکھلائی نہیں دیتی تھی۔ اتنے میں حذیفہؓ نے ابوسفیان کو یہ کہتے سنا اے گروہ قریش یہ ٹھہرنے کا مقام نہیں ہمارے جانور ہلاک ہوگئے، بنو قریظہ نے ہمارا ساتھ چھوڑ دیا۔ اور اس ہوا نے ہم کو سراسیمہ اور پریشان بنا دیا چلنا پھرنا اور بیٹھنا مشکل ہوگیا بہتر یہ ہے کہ فوراً لوٹ چلو۔ اور یہ کہہ کر ابوسفیان اونٹ پر سوار ہوگیا۔

حذیفہؓ فرماتے ہیں۔ اس وقت میرے دل میں خیال آیا کہ اس کو تیر سے مار ڈالوں لیکن آپ کا ارشاد یاد آگیا کہ اے حذیفہ کوئی نئی بات نہ کرنا۔ اس لئے میں واپس آگیا۔ زرقانی ص۱۱۳ ج ۲۔

جب قریش واپس ہوئے تو آپ نے یہ ارشاد فرمایا:

| | |
|---|---|
| الآن نغزوھم ولا یغزوننا نحن نسیر الیھم ۔ (بخاری شریف) | اب ہم ان پر حملہ آور ہوں گے اور یہ کافر ہم پر حملہ آور نہ ہوسکیں گے ہم ہی ان پر حملہ کرنے کے لیے چلیں گے یعنی کفر اب اتنا کمزور ہوگیا کہ اب اس میں اتنی قوت |

نہیں رہی کہ وہ اسلام کے مقابلہ میں کوئی اقدام کرسکے اور اسلام فقط اپنا دفاع کرے بلکہ اس کے برعکس اب اسلام اتنا قوی ہوگیا ہے کہ وہ کفر کے مقابلہ میں ابتداءً اقدام کریگا اور جارحانہ حملہ آور ہوگا۔

(تنبیہ) جو لوگ اسلام میں اقدامی جہاد کے منکر ہیں وہ بخاری کے روایت کے ان الفاظ کو خوب بغور پڑھ لیں۔

اور جب صبح ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ کی طرف مراجعت فرمائی اور زبان مبارک پر یہ کلمات تھے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ آئِبُوْنَ تَائِبُوْنَ عَابِدُوْنَ سَاجِدُوْنَ لِرَبِّنَا حَامِدُوْنَ صَدَقَ

۵ ۔ یہ لفظ صحیح بخاری کی روایت میں نہیں بلکہ ابن اسحٰق کی روایت سے لیا گیا ہے۔ باقی روایت صحیح بخاری کی ہے۔ ۱۲۔

اللّٰہُ وَعْدَہٗ وَنَصَرَ عَبْدَہٗ وَھَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَہٗ۔ (بخاری شریف ص۵۹)

ابن سعد اور بلاذری کہتے ہیں کہ محاصرہ پندرہ دن رہا۔ واقدی کہتے ہیں یہی قول سب سے زیادہ راجح ہے۔ سعد بن مسیب فرماتے ہیں۔ چوبیس دن رہا۔ اس غزوہ میں مشرکین میں کے تین آدمی قتل ہوئے نوفل بن عبداللہ۔ عمرو بن عبدود۔ منبہ بن عبید اور چھ آدمی مسلمانوں میں کے شہید ہوئے۔

(۱)۔ سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۲)۔ انس بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳)۔ عبداللہ بن سہل رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۴) طفیل بن نعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۵)۔ ثعلبۃ بن عنمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۶)۔ کعب بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اور دو نام حافظ دمیاطی نے اضافہ کیئے

(۷)۔ قیس بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۸)۔ عبداللہ بن ابی خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

# غزوہ بنی قریظہ

## ذی قعدہ ۵ھ یوم چہارشنبہ [۱]

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ غزوۂ خندق سے صبح کی نماز کے بعد واپس ہوئے آپ نے اور تمام مسلمانوں نے ہتھیار کھول دیئے۔ جب ظہر کا وقت قریب آیا تو جبرئیل امین ایک خچر پر سوار عمامہ باندھے ہوئے تشریف لائے [۲] اور نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم سے مخاطب ہو کر کہا۔ کیا آپ نے ہتھیار اُتار دیئے آپ نے فرمایا۔ ہاں۔ جبرئیل امین نے کہا فرشتوں نے تو ابھی ہتھیار نہیں کھولے اور نہ وہ ہنوز واپس ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بنی قریظہ کی طرف جانے کا حکم دیا ہے اور میں خود بنی قریظہ کی طرف جا رہا ہوں اور ان کو جا کر متزلزل کرتا ہوں۔ [۳]

---

[۱]۔ زرقانی ص۱۲۶ ج ۲۔ [۲]۔ ابن سعد کی روایت میں ہے کہ جبرئیل امین موضع جنائز (یعنی وہ جگہ جو آپ نے نماز جنازہ کے لئے مسجد سے علیحدہ بنوائی تھی) کے قریب آکر کھڑے ہو گئے۔ طبقات ص۵۳۔ ج ۲۔ معلوم ہوا کہ نماز جنازہ کی نماز مسجد میں نہ پڑھنی چاہیئے ورنہ جنازہ کے لئے مسجد سے علیحدہ جگہ بنانے کی کیا حاجت تھی۔

[۳]۔ البدایۃ والنہایۃ، ج: ۴، ص: ۱۱۶ - ابن ہشام ج ۲، ص: ۲۴۵

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ بنی قریظہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مابین پہلے سے معاہدہ تھا جب قریش دس ہزار کا لشکر لے کر مدینہ پر حملہ کرنے کے لئے آئے تو بنی قریظہ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عہد توڑ کر قریش کے ساتھ مل گئے۔ اللہ عزوجل نے جب احزاب کو شکست دی تو بنی قریظہ قلعوں میں گھس گئے جبرئیل امین فرشتوں کی ایک کثیر جماعت کے ساتھ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ فوراً بنی قریظہ کی طرف روانہ ہو جائیں آپ نے فرمایا میرے اصحاب ابھی تھکے ہوئے ہیں جبرئیل امین نے کہا آپ اس کا خیال نہ کریں روانہ ہو جائیں میں ابھی جا کر ان کو متزلزل کئے دیتا ہوں۔ یہ کہہ کر جبرئیل امین فرشتوں کی جماعت کے ساتھ بنی قریظہ کی طرف روانہ ہو گئے کوچہ بنی غنم تمام گرد و غبار سے بھر گیا۔

حضرت انس فرماتے ہیں کہ وہ غبار کہ جو حضرت جبرئیل کی سواری سے کوچہ بنی غنم میں اٹھا تھا وہ اب تک میری نظروں میں ہے گویا کہ اس وقت میں اس غبار کو اٹھتے ہوئے دیکھ رہا ہوں۔ بخاری شریف

جبرئیل امین تو روانہ ہوئے اور نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم نے حکم دیا کہ کوئی شخص سوائے بنی قریظہ کے کہیں نمازِ عصر نہ پڑھے۔ راستہ میں جب نماز عصر کا وقت آیا تو اختلاف ہوا بعض نے کہا کہ ہم تو بنی قریظہ ہی پہنچ کر نماز پڑھیں گے۔ بعض نے کہا ہم نماز پڑھ لیتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ مقصد نہ تھا۔ کہ نماز قضا کر دی جائے بلکہ مقصود تعجیل تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جب اس کا ذکر کیا گیا تو آپ نے کسی پر اظہار ناراضی نہیں فرمایا (بخاری شریف) اس لئے کہ نیت ہر ایک کی بخیر تھی۔

## فائدہ:

حافظ ابن قیمؒ فرماتے ہیں۔ جس نے حدیث کے ظاہر الفاظ پر عمل کیا اس کو بھی اجر ملا اور جس نے اجتہاد اور استنباط کیا۔ اس کو بھی اجر ملا لیکن جن لوگوں نے ظاہر الفاظ پر نظر کر کے بنی قریظہ پہنچنے سے پہلے نماز عصر ادا نہ کی حتیٰ کہ وقت عصر نکل گیا تو ان لوگوں کو فقط ایک فضیلت حاصل ہوئی یعنی حکم نبوی کی تعمیل کا اجر ملا اور جن لوگوں نے اجتہاد اور استنباط سے کام لیا۔

اور سمجھا کہ منشاء نبوی یہ نہیں کہ نماز عصر قضا کردی جائے بلکہ مقصود جلدی پہنچنا ہے اس لئے نماز عصر راستہ ہی میں پڑھ لی۔ ان لوگوں کو اس اجتہاد اور استنباط کی بدولت دو فضیلتیں حاصل ہوئیں ایک فضیلت حکم نبوی کی تعمیل کی۔ اور دوسری فضیلت صلوٰۃ وسطی (نماز عصر) کی محافظت کی (جو در حقیقت بے شمار فضائل کو متضمن اور شامل ہے جس کی محافظت کا حکم قرآن کریم میں آیا ہے حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَالصَّلَاةِ الْوُسْطٰى اور حدیث میں ہے کہ جس کی عصر کی نماز فوت ہوگئی اس کے اعمال حبط ہوگئے وغیرہ وغیرہ۔ ظاہر الفاظ پر عمل کرنے والوں پر اگرچہ اظہار ناراضی نہیں فرمایا اس لئے کہ نیت بخیر تھی لیکن جن لوگوں نے اجتہاد اور استنباط سے کام لیا ان کے مرتبہ کو نہیں پہنچ سکے۔

(فتح الباری ص۳۱۶ ج ۷)

بعد ازاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ کو رأیت اسلام دے کر روانہ فرمایا جب حضرت علی وہاں پہنچے تو یہود نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کھلم کھلا گالیاں دیں (جو ایک مستقل اور ناقابل عفو جرم ہے)

اور اس کے بعد آنحضرت خود بہ نفس نفیس روانہ ہوئے اور پہنچ کر بنی قریظہ کا محاصرہ کیا پچیس روز تک ان کو محاصرہ میں رکھا اس اثناء میں ان کے سردار کعب بن اسد نے ان کو جمع کرکے یہ کہا کہ میں تین باتیں تم پر پیش کرتا ہوں ان میں سے جس ایک کو چاہو اختیار کرلو تاکہ تم کو اس مصیبت سے نجات ملے۔

اوّل یہ کہ ہم اس شخص (یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) پر ایمان لے آئیں اور اس کے متبع اور پیرو بن جائیں۔

| | |
|---|---|
| فواللہ لقد تبین لکم انہ لنبی مرسل وانہ للذی تجدونہ فی کتابکم فتأمنون علی دمائکم واموالکم وابناءکم ونساءکم | کیونکہ خدا کی قسم تم پر یہ بات بالکل واضح اور روشن ہوچکی ہے کہ وہ بلاشبہ اللہ عزوجل کے نبی اور رسول ہیں اور تحقیق یہ وہی نبی ہیں جنکو تم توراۃ میں لکھا پاتے ہو۔ اگر ایمان لے آؤگے تو تمہاری جان اور مال بچے اور عورتیں |

سب محفوظ ہو جائیں گے۔

بنی قریظہ نے کہا کہ ہم کو یہ منظور نہیں۔ ہم اپنا دین نہیں چھوڑیں گے۔ کعب نے کہا اچھا اگر یہ منظور نہیں تو دوسری بات یہ ہے کہ بچوں اور عورتوں کو قتل کر کے بے فکر ہو جاؤ اور شمشیر بکف ہو کر پوری ہمت اور تن دہی کے ساتھ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا مقابلہ کرو اگر ناکام رہے تو بچوں اور عورتوں کا کوئی غم نہ ہوگا اور اگر کامیاب ہو گئے تو عورتیں بہت ہیں ان سے بچے بھی پیدا ہو جائیں گے۔ بنو قریظہ نے بلا وجہ عورتوں اور بچوں کو قتل کر کے زندگی کا تلطف کیا ہے۔ کعب نے کہا اچھا اگر یہ منظور نہیں تو تیسری بات یہ ہے کہ آج ہفتہ کی شب ہے عجب نہیں کہ محمد اور ان کے اصحاب غافل اور بے خبر ہوں اور ہماری جانب سے بایں وجہ مطمئن ہوں کہ یہ دن یہود کے نزدیک محترم ہے اس میں وہ حملہ نہیں کر سکتے۔ مسلمانوں کی اس بے خبری اور غفلت سے یہ نفع اٹھاؤ کہ یکایک ان پر شب خون مارو، بنو قریظہ نے کہا اے کعب تجھکو معلوم ہے کہ ہمارے اسلاف اسی دن کی بے حرمتی کی وجہ سے بندر اور سور بنائے گئے پھر تو ہمکو اسی کا حکم دیتا ہے، الغرض بنو قریظہ نے کعب کی ایک بات کو نہ مانا

ابو لبابہ بن عبد المنذر رضی اللہ عنہ سے بنی قریظہ کے حلیفانہ تعلقات تھے اس لئے ان کو یہ امید ہوئی کہ شاید وہ اس آڑے وقت میں ہماری کوئی مدد کر سکیں اس بنا پر بنو قریظہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے درخواست کی کہ ابو لبابہ رضی اللہ عنہ کو ہمارے پاس بھیج دیں تاکہ ہم ان سے مشورہ کریں آپ نے ابو لبابہ رضی اللہ عنہ کو اجازت دی۔ ابو لبابہ کو دیکھ کر سب جمع ہو گئے، بچے اور عورتیں ان کو دیکھکر رونے لگے یہ دیکھکر ابو لبابہ کا دل بھر آیا۔ بنو قریظہ نے جب اُن سے یہ دریافت کیا کہ کیا ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کو منظور کر لیں اور آپ کے فیصلہ پر راضی ہو جائیں۔ ابو لبابہ رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں بہتر ہے لیکن حلق کی طرف اشارہ کر کے بتایا کہ ذبح کئے جاؤ گے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارادہ تمہارے قتل کا ہے۔ ابو لبابہ اپنی جگہ سے ابھی ہٹے نہ تھے فوراً تنبہ ہوا کہ میں نے اللہ عزوجل اور اس کے رسول کے ساتھ خیانت کی اور سیدھے وہاں سے مسجد نبوی میں پہنچے اور اپنے کو ایک ستون سے باندھ دیا اور قسم کھائی کہ جب تک اللہ عزوجل میری توبہ قبول نہ فرمائے گا اس وقت تک اس جگہ سے نہ نکلوں گا

اور اللہ تعالیٰ سے یہ عہد کیا کہ بنی قریظہ میں کبھی قدم نہ رکھوں گا اور جس شہر میں اللہ اور اس کے رسول کی خیانت کی ہے اس کو کبھی نہ دیکھوں گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب خبر ہوئی تو یہ ارشاد فرمایا اگر وہ سیدھا میرے پاس آجاتا تو میں اس کے لئے استغفار کرتا لیکن جب وہ ایسا کر گزرا ہے تو میں اس کو اپنے ہاتھ سے نہ کھولوں گا جب تک اللہ عزوجل اس کی توبہ نازل نہ فرمائے۔[۵۱]

بالآخر مجبور ہو کر بنو قریظہ اس پر آمادہ ہوئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو حکم دیں وہ ہمیں منظور ہے۔

جس طرح خزرج اور بنو نضیر میں حلیفانہ تعلقات تھے۔ اسی طرح اوس اور بنو قریظہ میں حلیفانہ تعلقات تھے اس لئے اوس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے درخواست کی کہ خزرج کے التماس پر حضور نے بنی نضیر کے ساتھ جو معاملہ فرمایا اسی طرح کا معاملہ ہماری استدعا پر بنو قریظہ کے ساتھ فرمائیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا کیا تم اس پر راضی نہیں کہ تمہارا فیصلہ تم ہی میں کا ایک شخص کر دے۔ انھوں نے کہا یا رسول اللہ سعد بن معاذ جو فیصلہ کر دیں وہ ہمیں منظور ہے۔

سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ جب خندق میں زخمی ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے لئے مسجد نبوی میں ایک خیمہ لگوا دیا تھا کہ قریب سے ان کی عیادت کر سکیں ان کے بلانے کے لئے آدمی بھیجا۔ حمار پر سوار ہو کر تشریف لائے جب آپ کے قریب پہنچے تو یہ فرمایا:

قُومُوا اِلٰی سَیِّدِکُم[۵۲] اپنے سردار کی تعظیم کے لئے اٹھو

جب اتار کر بٹھا دیے گئے تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ ان لوگوں نے اپنا فیصلہ تیرے سپرد کیا ہے سعدؓ نے کہا میں ان کی بابت یہ فیصلہ کرتا ہوں کہ ان میں کے لڑنے والے یعنی مرد قتل کئے جائیں اور عورتیں اور بچے اسیر کر کے لونڈی اور غلام بنا لئے جائیں اور اُن کا تمام مال و اسباب مسلمانوں میں تقسیم کیا جائے آپ نے ارشاد فرمایا بے شک تو نے اللہ کے حکم کے مطابق فیصلہ کیا۔

بعد ازاں حضرت سعدؓ نے یہ دعا مانگی۔

---

۵۱۔ ابن ہشام، ج ۲، ص ۱۴۷ ۔ البدایۃ والنہایۃ ج: ۴، ۱۱۹

۵۲۔ اور یا یہ معنی لئے جائیں کہ اپنے سردار کے اتارنے کے لئے اٹھو کیونکہ وہ بیمار تھے۔ ۱۲

اے اللہ تجھکو خوب معلوم ہے کہ مجھ کو اس سے زیادہ کوئی محبوب چیز نہیں کہ اس قوم سے جہاد کروں جس قوم نے تیرے رسول کو جھٹلایا اور حرم سے اس کو نکالا۔ اے اللہ میں گمان کرتا ہوں کہ تو نے ہمارے اور ان کے مابین لڑائی کو ختم کر دیا ہے پس اگر قریش سے ابھی لڑنا باقی ہے تو مجھکو زندہ رکھ تاکہ تیری راہ میں اُن سے جہاد کروں اور اگر تو نے لڑائی کو ختم کر دیا ہے تو اس زخم کو جاری کر دے اور اسی کو میری شہادت کا ذریعہ بنادے۔ دُعا کا ختم کرنا تھا کہ زخم جاری ہو گیا اور اسی میں وفات پائی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔

حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ سعد بن معاذ کی موت سے عرش ہل گیا۔ رواہ البخاری اور ایک روایت میں ہے کہ آسمان کے تمام دروازے ان کے لئے کھول دیئے گئے اور آسمانوں کے فرشتے ان کی رُوح کے چڑھنے سے مسرور ہوئے (رواہ الحاکم (فتح الباری، مناقب سعد بن معاذؓ)

اور ستّر ہزار فرشتے ان کے جنازہ میں شریک ہوئے جو اس سے قبل کبھی آسمان سے نازل نہ ہوئے تھے (ذکرہ ابن عائذ) ورواہ البزار واسنادہ جید[۵]

چنانچہ انصار میں سے کسی نے اس بارے میں یہ شعر کہا ہے!

وما اھتز عرش اللہ من موت ھالک سمعنا بہ الا لسعد ابی عمرو

(استیعاب لابن عبد البر ص۳۲ ج ۲ ترجمہ سعد بن معاذؓ)

ہم نے سوائے سعد بن معاذ کے اور کسی مرنے والے کے لئے کبھی نہیں سنا کہ عرش خداوندی اس کے مرنے سے ہلا ہو۔ اور ان کی قبر سے مشک کی خوشبو آتی تھی واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم روض الانف ص۱۹۳ ج۲

تمام بنی قریظہ گرفتار کر کے مدینہ لائے گئے اور ایک انصاری عورت کے مکان میں ان کو محبوس رکھا گیا اور بازار میں ان کے لئے خندقیں کھدوائی گئیں بعد ازاں دو دو چار چار کو اس مکان سے نکلوایا جاتا اور ان خندقوں میں ان کی گردنیں ماری جاتیں۔ حیی بن اخطب اور سردار بنی قریظہ کعب

[۵]۔ البدایۃ والنہایۃ: ج ۴، ص: ۱۲۸

بن اسد کی بھی گردن ماری گئی۔ حیی بن اخطب (جس کے کہنے سے کعب ابن اسد سردار بنی قریظہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بدعہدی کی اور معاہدہ توڑا) جب آپ کے سامنے لایا گیا تو آپ کی طرف دیکھ کر کہا کہ واللہ میں اپنے نفس کو آپ کی دشمنی کے بارے میں ملامت نہیں کرتا لیکن حق یہ ہے کہ خدا جس کی مدد نہ کرے اس کا کوئی مددگار نہیں پھر لوگوں کی طرف دیکھا اے لوگو کچھ مضائقہ نہیں اللہ نے بنی اسرائیل کے لئے جو سزا مقدر کی تھی اور جو مصیبت ان کے لئے لکھ دی تھی وہ پوری ہوئی یہ دیکھ کر حیی بیٹھ گیا اور اس کی گردن ماری گئی عورتوں میں سوائے ایک عورت کے کوئی عورت قتل نہیں کی گئی جس کا یہ جرم تھا کہ اس نے کوٹھے سے چکی کا پاٹ گرایا تھا جس سے خلاد بن سوید شہید ہوئے۔

۱۲۔ ابن ہشام اس عورت کا نام بنانہ تھا حکم قرظی کی بیوی تھی۔ عیون الاثر ص ۷۵، ج ۲

ترمذی۔ نسائی۔ ابن حبان میں حضرت جابر سے باسناد صحیح مروی ہے کہ ان کی تعداد چار سو تھی اور سبایا بنی قریظہ یعنی قیدیوں کو فروخت کرنے کے لئے نجد اور شام کی طرف بھیجا گیا اور ان کی قیمت سے گھوڑے اور ہتھیار خریدے گئے اور جو مال و اسباب بنی قریظہ سے غنیمت میں ملا تھا وہ مسلمانوں پر تقسیم کیا گیا۔[۱]

بنی قریظہ کے واقعہ میں اللہ تعالیٰ نے یہ آیتیں نازل فرمائی۔

وَاَنْزَلَ الَّذِیْنَ ظَاهَرُوْهُمْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مِنْ صَیَاصِیْهِمْ وَقَذَفَ فِیْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ فَرِیْقًا تَقْتُلُوْنَ وَتَاْسِرُوْنَ فَرِیْقًا ۝ وَاَوْرَثَكُمْ اَرْضَهُمْ وَدِیَارَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ وَاَرْضًا لَّمْ تَطَئُوْهَا وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرًا[۲]

اور جن اہل کتاب نے ان کی مدد کی تھی اللہ تعالیٰ نے ان کو ان کے قلعوں سے نیچے اتار دیا اور ان کے دلوں میں تمہارا رعب ڈال دیا ایک گروہ کو تم قتل کرتے تھے اور ایک گروہ کو قید کرتے تھے اور اللہ نے تم کو وارث بنایا ان کی زمین کا اور ان کے گھروں کا اور ان کے مالوں کا اور اس زمین کا جس پر تم نے ابھی تک قدم بھی نہیں رکھا اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔

[۱] زرقانی، ج ۲، ص: ۱۳۰　[۲] الاحزاب، آیۃ: ۲۶

**تنبیہ :** بنی قریظہ کے متعلق حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فیصلہ عین تورات کے مطابق تھا جس پر ان کا ایمان تھا۔ چنانچہ تورات سفر استثنار باب بستم آیت دھم میں ہے۔

جب تو کسی شہر کے پاس لڑنے کے لئے آپہنچے تو پہلے اس سے صلح کا پیغام کر۔ اگر وہ صلح منظور کرے اور تیرے لئے دروازہ کھول دے تو ساری خلق جو اس شہر میں پائی جائے تیری خراج گزار ہوگی اور تیری خدمت کرے گی اور اگر وہ تجھ سے صلح نہ کرے بلکہ تجھ سے جنگ کرے تو تو اس کا محاصرہ کر اور جب خداوند قدوس تیرا خدا اسے تیرے قبضے میں کردے تو وہاں کے ہر مرد کو تلوار سے قتل کر مگر عورتوں[۱] اور لڑکوں اور مواشی کو اور جو کچھ اس شہر میں ہو اس کا سارا لوٹ اپنے لئے لے اور تو اپنے دشمنوں کی لوٹ کو جو خداوند تیرے خدا نے تجھے دی ہے کھائیو[۲]

اور ابو لبابہ رضی اللہ عنہ مسجد کے ستون سے بندھے ہوئے تھے صرف نماز اور قضاء حاجت کے لئے کھول دیئے جاتے تھے۔ نہ کھاتے تھے نہ پیتے تھے اور یہ کہتے تھے کہ میں اسی طرح رہوں گا یہاں تک مر جاؤں یا اللہ عزوجل میری توبہ قبول فرمائیں چھ روز کے بعد سحر کے وقت ان کی توبہ نازل ہوئی۔ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ام سلمہ کے گھر میں تھے۔ حضرت ام سلمہ نے آپ سے اجازت لے کر ان کو بشارت سنائی اور مبارک باد دی۔ مسلمان دوڑے کہ ان کو کھولیں۔ ابو لبابہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں قسم کھا چکا ہوں کہ جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود اپنے دست مبارک سے نہ کھولیں گے اس وقت نہ کھلوں گا چنانچہ آپ جب صبح کی نماز کے لئے تشریف لائے تو خود دست مبارک سے ان کو کھولا۔

**نکتہ :** ابو لبابہ رضی اللہ عنہ پر ندامت کی کیفیت طاری ہوئی کہ اپنے آپ کو مسجد کے ستون سے باندھ ڈالا اور قسم کھائی کہ جب تک میری توبہ قبول نہ ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود اپنے دستِ مبارک سے آکر نہ کھولیں اس وقت تک اس ستون سے بندھا رہوں گا اگرچہ میری موت آجائے یہ ایک خاص کیفیت اور خاص حالت تھی جو کبھی کبھی خداوند ذوالجلال کے محبین و مخلصین پر طاری ہوتی ہے

---

[۱] یعنی ان سب کو اپنا غلام اور اپنی کنیز بناؤ ۱۲۔ [۲] کما قال تعالیٰ فَكُلُوا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَيِّبًا ۱۲۔

اسی کو اصطلاح میں حال کہتے ہیں جس کو اللہ اور اس کے رسول نے پسند فرمایا حق جل شانہ نے ابولبابہ کے بارے میں یہ آیت نازل فرمائی۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَخُوْنُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ وَتَخُوْنُوْا اَمٰنٰتِكُمْ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ الی اخیر الآیات [۱] اور ان کی توبہ کے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی وَاٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ خَلَطُوْا عَمَلًا صَالِحًا وَّاٰخَرَ سَیِّئًا عَسَى اللّٰهُ اَنْ یَّتُوْبَ عَلَیْهِمْ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ابولبابہ چھ دن تک مسجد کے ستون سے بندھے رہے جب آیت نازل ہوئی تو خود نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم مسجد میں تشریف لے گئے اور ابولبابہ کو بشارت سنائی اور خود دست مبارک سے ان کو کھولا۔

معلوم ہوا کہ جوش محبت میں اس قسم کے احوال اور کیفیات کا طاری ہونا عند اللہ اور عند الرسول مستحسن اور پسندیدہ ہے اس کا انکار کسی طرح مناسب نہیں ایسی کیفیات اور حالات کا طاری ہونا عقلاً عشق اور محبت کے لوازم میں سے ہے جو لوگ حضرات صوفیہ کرام کے حال اور وجد کے منکر ہیں گمان ایسا ہوتا ہے کہ ان کا دل جوش محبت سے خالی ہے، جب آدمی کو جوش آتا ہے تو اپنا ہوش نہیں رہتا ہانڈی کے نیچے جب آگ زیادہ ہوگی تو ابال کا آنا لازمی امر ہے بہر حال وجد اور حال کا انکار ناممکن اور محال ہوتا ہے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی برأت کے بارے میں جب آیات قرآنی کا نزول ہوا تو صدیق اکبر نے عائشہ صدیقہ سے کہا کہ اے بیٹی اٹھ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا شکریہ ادا کر۔ عائشہ صدیقہ نے کہا

انا لا اشکر الا ربی — میں تو سوائے خدا کے کسی کا شکر نہ کروں گی

یہ بھی شکر اور وجد کی ایک کیفیت تھی کہ خداوند ذوالجلال کے اس بے مثال انعام کو دیکھ کر ایسا سرور طاری ہوا کہ اس نے اس درجہ مخمور بنا دیا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے شکریہ سے بھی انکار کر دیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر انکار نہیں فرمایا معلوم ہوا کہ صاحب حال معذور ہے ورنہ درحقیقت یہ سب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجیت کی برکت تھی نزول برارت کی وجہ سے عائشہ صدیقہ پر

---

[۱] سورۃ انفال، آیتہ ۲۷ ۱۵۲

ایک سُکر کی کیفیت طاری ہوگئی اس حالت میں یہ کلمات زبان سے نکل گئے۔ (ہٰذا توضیح ما افادہ الشیخ عبدالحق المحدث الدهلوی فی مدارج النبوۃ)

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت زینب سے نکاح

اسی سال یعنی ۵ھ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب بنت جحش سے نکاح فرمایا۔

قال قتادة والواقدی وبعض اهل المدينة تزوجها عليه السلام سنة خمس زاد بعضهم فی ذی القعدة قال الحافظ البيهقی تزوجها بعد بنی قريظة وقال خليفة بن خياط وابو عبيدة ومعمر بن المثنی وابن منده تزوجها سنة ثلاث والاول اشهر وهو الذی سلكه ابن جرير وغير واحد من اهل التاريخ البداية والنهاية ج۴ ص۱۴۵

قتادہ اور واقدی اور بعض علماء مدینہ کا قول یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب سے ۵ھ میں نکاح کیا اور بعض نے اس پر یہ اضافہ کیا کہ ماہ ذی قعدہ میں کیا اور امام بیہقی فرماتے ہیں کہ حضرت زینب سے نکاح، بعد غزوۂ بنی قریظہ کے کیا اور خلیفہ بن خیاط اور ابو عبیدہ اور معمر اور ابن مندہ یہ کہتے ہیں کہ ۳ھ میں نکاح کیا اور پہلا قول یعنی ۵ھ میں نکاح کا ہونا یہی زیادہ مشہور ہے اور اسی کو ابن جریر اور بہت سے مورخین نے اختیار کیا ہے۔

حضرت زینب کے نکاح کا مفصل قصہ انشاء اللہ تعالیٰ ازواج مطہرات کے بیان میں آئے گا۔

## نزول حجاب

اور حضرت زینب ہی کے ولیمہ میں آیت حجاب نازل ہوئی یعنی یہ آیت کریمہ وَإِذَا سَأَلْتُمُوهُنَّ مَتَاعًا فَاسْأَلُوهُنَّ مِن وَرَاءِ حِجَابٍ۔ یہ سورہ احزاب کی آیت ہے اس

آیت کو آیت حجاب کہتے ہیں کہ عورت ایسے شخص کے سامنے نہ آئے کہ جس سے اس کا نکاح جائز ہو اور سورۂ نور میں جو آیتیں نازل ہوئیں یعنی قُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ یَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَیَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ وَلَا یُبْدِیْنَ زِیْنَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا الی قوله لِیُعْلَمَ مَا یُخْفِیْنَ مِنْ زِیْنَتِهِنَّ۔ یہ آیتیں دربارۂ ستر عورت نازل ہوئیں یہ آیاتِ ستر کہلاتی یعنی بدن کے کتنے حصہ کو ہر وقت مستور اور پوشیدہ رکھنا ضروری ہے اور بدن کے کتنے حصہ کا کھلا رکھنا جائز ہے مثلاً گھر میں چہرہ اور ہتھیلیوں کا ڈھکنا واجب نہیں ان اعضاء کو اگر ہر وقت گھر میں بھی مستور رکھنا واجب اور فرض ہو تو دشواری ہو جائے اس کا یہ مطلب نہیں کہ جس کے سامنے چاہے کھول لیا کرو۔ اگر چہرہ کھولنے کی سب کے سامنے اجازت ہو تو پھر حجاب اور پردہ کے حکم نازل کرنے سے کیا فائدہ ہوا۔ اس کی تفصیل بھی ان شاء اللہ حضرت زینب ہی کے قصہ میں آئے گی۔

## ۶ھ

# سریہ محمد بن مسلمہ انصاری رضی اللہ عنہ بسوئے قرطاء[1]

## ۱۰ محرم الحرام ۶ھ

۱۰ محرم الحرام ۶ھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تیس سواروں کو محمد بن مسلمہ انصاری رضی اللہ عنہ کی سرکردگی میں قرطاء کی جانب روانہ فرمایا۔ جا کر ان پر چھاپہ مارا۔ دس آدمی قتل ہوئے باقی بھاگ گئے۔ ڈیڑھ سو اونٹ اور تین ہزار بکریاں غنیمت میں ہاتھ آئیں۔ سب کو لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے انیس ۱۹ دن کے بعد ۲۹ محرم کو یہ لوگ مدینہ پہنچے خمس نکال کر مال غنیمت آپ نے غانمین پر تقسیم فرمایا تقسیم غنائم میں ایک اونٹ کو دس بکریوں کے معادل قرار دیا۔[2]

صحیح بخاری میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ یہ لوگ سردار بنی حنیفہ ثمامۃ بن اثال

---

[1] قرطاء۔ قبیلہ بنی بکر کی ایک شاخ ہے۔ مدینہ منورہ سے سات دن کے راستہ پر ہے مقام رضریہ میں بستے تھے۔ ۱۲ زرقانی صفحہ ۱۴۵ ج ۲

[2] طبقات ابن سعد۔ ج ۲ ص: ۵۶

کو گرفتار کر کے آپ کی خدمت میں لائے آپ نے اُن کو مسجد کے ایک ستون سے باندھنے کا حکم دیا۔ (تاکہ مسلمانوں کی نماز اور بارگاہ خداوندی میں عجز و نیاز کا نظارہ کریں جن کے دیکھنے سے خدا یاد آتا تھا اور ان کے عمل کو دیکھکر آخرت کی رغبت پیدا ہوتی تھی۔ اُن کے انوار و برکات اندر ہی اندر دلوں کی ظلمتوں اور تاریکیوں کو صاف کرتے تھے)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم جب ان کے پاس سے گزرے تو فرمایا اے ثمامہ میری نسبت تمھارا کیا گمان ہے ثمامہ نے کہا میرا گمان آپ کے ساتھ اچھا ہے۔

| | |
|---|---|
| ان تقتل تقتل ذا دم وان تنعم تنعم علی شاکر وان کنت تريد المال فسل منه ما شئت ۔ | اگر آپ قتل کریں تو ایک خونی کو قتل کریں گے جو قتل کا مستحق ہے اور اگر انعام و احسان فرمائیں تو ایک شکر گزار پر انعام و احسان ہوگا اور اگر مال مطلوب ہے تو جتنا چاہیں حاضر کردوں۔ |

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم سُن کر خاموش گزر گئے دوسرے روز پھر ادھر سے گزرے اور ثمامہ سے دریافت فرمایا اے ثمامہ میری نسبت تمھارا کیا گمان ہے۔ ثمامہ نے آپ کا تلطف محسوس کرکے پہلا اور تیسرا جملہ حذف کر دیا اور صرف اس قدر کہا۔

| | |
|---|---|
| ان تنعم تنعم علی شاکر | اگر احسان فرمائیں تو ایک شکر گزار پر احسان ہوگا۔ |

آپ سُن کر پھر خاموش گزر گئے۔ تیسرے روز پھر اس طرف سے گزرے اور وہی سوال فرمایا ثمامہ نے کہا میرا گمان وہی ہے جو میں کل عرض کر چکا ہوں۔

آج ثمامہ نے ان تنعم تنعم علی شاکر کو بھی حذف کر دیا اور اپنا معاملہ آپ کے خُلُقِ جمیل اور عفو و کرم پر چھوڑ دیا، آپ نے صحابہ سے مخاطب ہو کر فرمایا ثمامہ کو کھول دو۔ ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ خود ثمامہ سے آپ نے یہ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| قد عفوت عنك يا ثمامة واعتقتك | اے ثمامہ میں نے تجھکو معاف کیا اور آزاد کیا۔ |

ثمامہ رہا ہوتے ہی مسجد کے قریب کے ایک نخلستان تھا وہاں جاکر غسل کیا اور پھر مسجد میں آئے

اور کہا۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

اور آپ سے مخاطب ہو کر کہا اے محمد اس سے پیشتر آپ کے چہرہ سے زیادہ کوئی چہرہ مجھکو دنیا میں مبغوض نہ تھا اور آج آپ کے چہرہ سے زیادہ روئے زمین پر کوئی چہرہ مجھکو محبوب اور پیارا نہیں اور اس سے پہلے آپ کے دین سے زیادہ کوئی دین مجھکو مبغوض نہ تھا اور آج سب سے زیادہ آپ ہی کا دین مجھ کو محبوب ہے اور آپ کے شہر سے زیادہ کوئی شہر مبغوض نہ تھا اور آج آپ کے شہر سے زیادہ مجھ کو کوئی شہر محبوب نہیں۔ میں عمرہ کے ارادہ سے جارہا تھا کہ آپ کے سوار مجھکو گرفتار کر لائے اب جو ارشاد ہو۔ آپ نے ان کو عمرہ کرنے کا حکم دیا اور بشارت دی۔ (یعنی تم صحیح اور سلامت رہوگے کوئی تم کو ضرر نہیں پہنچا سکے گا)

ثمامہؓ جب مکہ آئے تو کسی کافر نے کہا کہ ثمامہ تو بے دین ہوگیا۔ ثمامہ نے کہا۔ ہرگز نہیں میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مسلمان ہوگیا ہوں یعنی میں بے دین نہیں ہوگیا اس لئے کہ کفر اور شرک کوئی دین نہیں بلکہ لغو اور بیہودہ خیال ہے۔ بلکہ میں تو اللہ کا مطیع اور فرمانبردار بندہ ہوگیا ہوں اور اپنے آپ کو اسی کے حوالہ اور سپرد کردیا ہے۔ خدا کی قسم میں کبھی تمہارے مذہب کی طرف رجوع نہ کروں گا اور خوب سمجھ لو کہ یمامہ سے جو غلہ تمہارے پاس آتا ہے اب ایک دانہ بھی تمہارے پاس نہ آئے گا۔ یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اجازت دیں ثمامہ نے یمامہ پہنچ کر غلہ کا آنا بند کردیا تو قریش نے مجبور ہو کر آپ کی خدمت میں عریضہ لکھا کہ آپ تو صلہ رحمی کا حکم دیتے ہیں۔ ہم آپ کے رشتہ دار ہیں آپ ثمامہ کو لکھ بھیجیں کہ غلہ بھیجنا بدستور جاری کردیں۔ آپ نے ثمامہ کو خط لکھوا کر روانہ فرمایا کہ غلہ نہ روکیں (بخاری شریف

(فتح الباری ص ۶۸ ج ۸ باب وفد بنی حنیفہ)

**مسئلہ:** جو شخص اسلام میں داخل ہو اس کے لئے غسل مستحب ہے۔ کذا فی فتح القدیر

ثمامہ بن اُثال رضی اللہ تعالیٰ عنہ فضلاء صحابہ میں سے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد جب اہل یمامہ مرتد ہوئے اور مسیلمہ کذاب کے ساتھ ہوگئے تو حضرت ثمامہ رضی اللہ عنہ نے یہ آیتیں لوگوں کے سامنے تلاوت فرمائیں۔

| | |
|---|---|
| بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٭ حٰمٓ | یہ کتاب اتاری گئی ہے اُس اللہ کی جانب سے جو غالب ہے |
| تَنْزِیْلُ الْکِتَابِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ | اور دانا ہے اور گناہوں کا بخشنے والا اور توبہ کا |
| الْعَلِیْمِ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ | قبول کرنے والا اور مجرموں کو سخت سزا دینے |
| شَدِیْدِ الْعِقَابِ ذِی الطَّوْلِ لَآ اِلٰہَ | والا اور دوستوں کو بڑا انعام دینے والا ہے اس کے |
| اِلَّا ھُوَ اِلَیْہِ الْمَصِیْرُ ٭ لہ | سوا کوئی معبود نہیں اسی کی طرف لوٹ کر سب کو جانا ہے۔ |

اور بعد ازاں لوگوں سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا بھلا انصاف تو کرو کہ اس کلامِ معجز نظام کو مسیلمہ کذاب کے ہذیان سے کیا نسبت۔

حضرت ثمامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حقانیت اور اخلاص میں ڈوبے ہوئے یہ کلمات اثر کر گئے تین ہزار آدمی مسیلمہ کذاب کا ساتھ چھوڑ کر آغوشِ اسلام میں آگئے۔ (زرقانی ج ۳ ص ۱۴۴)

ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ جب اہل یمامہ مرتد ہوئے تو حضرت ثمامہؓ نے لوگوں کو مسیلمہ کذاب کے اتباع سے روکا اور یہ فرمایا:

| | |
|---|---|
| ایاکم وامرا مظلما لا نور فیہ | اے لوگو تم اپنے کو اس تاریک امر سے بچاؤ اس میں |
| وانہ لشقاء کتبہ اللہ عزوجل علی | کہیں نور کا نام و نشان نہیں البتہ تحقیق یہ شقاوت |
| من اخذ بہ منکم وبلاء علی من | اور بدبختی ہے جس کو اللہ عزوجل نے ان لوگوں کے |
| لم یاخذ منکم یا بنی حنیفۃ | حق میں لکھ دیا ہے جنھوں نے اس کو قبول کیا اور |

ابتداء اور امتحان ہے ان لوگوں کے حق میں جنھوں نے اسے اختیار نہیں کیا اے بنی حنیفہ اس نصیحت کو خوب سمجھ لو۔

لیکن حضرت ثمامہ نے جب یہ دیکھا کہ نصیحت کارگر نہیں ہوتی اور لوگ کثرت سے اُس کے متبع ہو گئے۔ تو جو مسلمان ان کے ساتھ تھے اُن سے فرمایا خدا کی قسم میں اس شہر میں ہرگز نہ رہوں گا۔ میں دیکھ رہا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کو فتنہ میں مبتلا کیا ہے جو میرے ساتھ چلنا چاہے وہ چلے۔ ثمامہؓ مسلمانوں

---

لہ۔ سورۂ مومن، آیۃ: ۳۔

کے ایک گروہ کے ساتھ وہاں سے روانہ ہوئے اور جا کر علاء بن حضرمی کے ساتھ مل گئے اور اس بارے میں حضرت ثمامہ نے کچھ اشعار کہے ؎

دعانا الی ترك الديانة والهدیٰ  مسیلمة الكذاب اذجاء یسجع

مسیلمہ کذاب نے ہم کو دین اور ہدایت کے چھوڑنے کی طرف ہم کو بلایا جس وقت کہ وہ کاہنوں کی سے سجع کہتا تھا

فیاعجبا من معشر قد تتابعوا  له فی سبیل الغی والغی اشنع

تعجب ہے ان لوگوں سے جنھوں نے اس کے اتباع سے گمراہی کا راستہ اختیار کیا حالانکہ گمراہی بہت ہی بُری چیز ہے۔ کذا فی الاستیعاب لابن عبدالبر ترجمہ ثمامۃ رضؓ

# غزوہ بنی لحیان

## ربیع الاول ۶ھ

یکم ربیع الاول ۶ھ کو آپ بنفس نفیس عاصم بن ثابت اور خبیب بن عدی اور دیگر شہدار رجیع کا بدلہ لینے کے لئے دو سو سواروں کو ہمراہ لے کر روانہ ہوئے۔ بنو لحیان آپ کی خبر پاتے ہی بھاگ کر پہاڑوں میں جا چھپے ایک دو روز وہاں قیام فرمایا اور اطراف و جوانب میں چھوٹی چھوٹی مہیں روانہ کیں۔ جن میں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو بھی دس سوار دے کر روانہ فرمایا۔ بلا جدال و قتال آپ واپس ہوئے اور زبان مبارک پر یہ کلمات تھے۔ آیبون تائبون عابدون لربنا حامدون اعوذ باللہ من وعثاء السفر وكآبۃ المنقلب وسوء المنظر فی الاهل والمال۔ طبقات ابن سعد صفحہ ۵۶ ج ۲ زرقانی صفحہ ۱۴۲ ج ۲۔

# غزوہ ذی قرد

## ربیع الاول سنہ ۶ھ[1]

(حاشیہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ کیجئے)

ذی قرد ایک چشمہ کا نام ہے جو بلاد غطفان کے قریب ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

کی اونٹنیوں کی چراگاہ تھی۔ عیینہ بن حصن فزاری نے چالیس سواروں کی ہمراہی میں اس چراگاہ پر چھاپہ مارا اور آپ کی اونٹنیاں پکڑ کرلے گیا۔ ابوذر رضی اللہ عنہ کے صاحب زادے کہ جو اونٹنیوں کی حفاظت پر متعین تھے ان کو قتل کر ڈالا اور ابوذر رضی اللہ عنہ کی بیوی کو پکڑ کرلے گئے۔

سلمۃ بن اکوع اطلاع ملتے ہی ان کے تعاقب میں روانہ ہوئے اور ایک ٹیلہ پر کھڑے ہوکر یاصباحاہ کے تین نعرے لگائے جس سے تمام مدینہ گونج اٹھا سلمۃ بن اکوع بڑے تیرانداز تھے، دوڑ کر ان کو پانی کے ایک چشمہ پر جاپکڑا۔ ان پر تیر برساتے جاتے تھے اور یہ شعر پڑھتے جاتے تھے۔

انا ابن الاکوع والیوم یوم الرضع

میں اکوع کا بیٹا ہوں، اور آج کے دن معلوم ہوجائے گا کہ کس نے شریف عورت کا دُودھ پیا ہے اور کون کمینہ ہے۔

یہاں تک تمام اونٹنیاں اُن سے چھڑالیں اور تیس یمنی چادریں اُن سے الگ چھینیں۔

ان کے جانے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پانسو یا سات سو آدمی لے کر روانہ ہوئے اور تیزی سے مسافت طے کرکے وہاں پہنچے اور آپ اپنے روانہ ہونے سے پہلے بھی چند سوار روانہ فرماچکے تھے، ان لوگوں نے پہلے پہنچ کراُن کا مقابلہ کیا۔ دو آدمی مشرکین میں کے مارے گئے ایک مسعدۃ بن حکمہ جس کو ابو قتادہؓ نے قتل کیا اور دوسرا ابان بن عمر کو جس کو عکاشہ بن محصنؓ نے قتل کیا اور مسلمانوں میں سے محرز بن نضلہ رضی اللہ عنہ جن کا لقب اخرم[1] ہے۔ عبدالرحمٰن بن عیینہ کے ہاتھ سے شہید ہوئے۔

---

لہ یہ حاشیہ پچھلے صفحہ کا ہے اس غزوہ کی تاریخ میں اختلاف ہے، ابن سعد کہتے ہیں کہ یہ غزوہ ربیع الاول ۶ھ میں ہوا، امام بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ۷ھ میں غزوہ خیبر سے تین روز پہلے ہوا مگر تمام علماء اس پر متفق ہیں کہ یہ غزوہ ۶ھ حدیبیہ سے پہلے ہے تفصیل کیلئے فتح الباری ص۳۶۰ ج۷ کی مراجعت کریں۔ (حاشیہ صفحہ ہذا) لہ سلمہ بن اکوع کہتے ہیں کہ سب سے آگے اخرم تھے اور ان کے پیچھے ابو قتادہؓ تھے میں نے اخرم کے گھوڑے کی باگ پکڑلی اور کہا کہ تنہا نہ جاؤ۔ کہیں تم کو ہلاک نہ کر ڈالیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب کا انتظار کرو۔ اخرم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا، اے سلمہ اگر تو اللہ اور یوم آخرت پر ایمان رکھتا ہے اور جنت اور جہنم کو حق سمجھتا ہے تو میرے اور شہادت کے مابین حائل نہ ہو۔ سلمہ نے گھوڑے کی لگام چھوڑدی، اخرم آگے بڑھے اور مقابلہ کیا۔ عبدالرحمٰن بن عیینہ کے ہاتھ سے شہید ہوئے۔ بعد ازاں ابو قتادہ نے آگے بڑھ کر عبدالرحمٰن کے ایک نیزہ مارا جس نے اس کا کام تمام کیا۔ (اصابہ ص۳۶۰ ج۳۔ ترجمہ محرز بن نضلہ رضؓ و طبقات ابن سعد ص۹۰ ج۲۔

سلمۃ بن اکوع رضی اللہ عنہ نے آپ کی خدمت میں آکر عرض کیا یا رسول اللہ میں ان کو فلاں جگہ پیاسا چھوڑ آیا ہوں، اگر سو آدمی مجھ کو مل جائیں تو سب کو گرفتار کر لاؤں آپ نے فرمایا:

یا ابن الاکوع ملکت فاسجح ۔ اے ابن اکوع جب تو قابو پائے تو نرمی کر[۱]

مشرکین شکست کھا کر بھاگ گئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک شبانہ روز وہیں مقیم رہے اور صلوٰۃ الخوف پڑھی اور پانچ دن کے بعد مدینہ واپس ہوئے۔ زرقانی ص ۱۵۴ ج ۲

## سریۂ عکاشہ بن محصن رضی اللہ عنہ بسوئے غمر[۲]

اسی ماہ ربیع الاول میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عکاشہ بن محصن کو چالیس آدمیوں کے ہمراہ غمر کی جانب روانہ کیا لیکن وہ لوگ خبر پاتے ہی بھاگ گئے جب وہاں کوئی نہ ملا تو شجاع بن وہب کو ادھر ادھر تلاش میں روانہ کیا تو ان سے ان کو ان کے مویشیوں کا کچھ پتہ نہ چلا انھیں میں کا ایک شخص ان کے ہاتھ لگ گیا، اس کو پکڑ لائے اور اس سے پتہ دریافت کیا، وہاں پہنچ کر چھاپہ مارا دو سو اونٹ غنیمت میں ملے۔ (طبقات ابن سعد ص ۶۱ ج ۲)

## سریۂ محمد بن مسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بسوئے ذی القصہ[۳]

ربیع الآخر ۶ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے محمد بن مسلمہ کو دس آدمیوں کے ساتھ ذی القصہ کی طرف بنی ثعلبہ اور بنی عوال کے مقابلہ میں روانہ فرمایا۔ رات کو پہنچے اور پہنچ کر سو گئے۔ غنیم پہاڑوں میں چھپ گیا۔ جب یہ سو گئے تو سو آدمیوں نے آکر شب خون مارا اور سب کو شہید کر ڈالا۔ محمد بن مسلمہ زخمی ہوئے ان کو مردہ سمجھ کر چھوڑ کر چلے گئے، ایک مسلمان ادھر سے گزرا اور محمد بن مسلمہ کی لاش کو اٹھا کر مدینہ لایا۔

---

[۱] فتح الباری، ج ۷، ص ۳۵۴۔ [۲] غمر ایک چشمہ کا نام ہے۔ ۱۲

[۳] ذی القصہ ایک موضع کا نام ہے جو مدینہ سے چوبیس میل کے فاصلہ پر ہے۔ ۱۲ زرقانی

# سریہ ابو عبیدہ بن الجراح سوئ ذی القصہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا انتقام لینے کے لئے ابو عبیدہ کو چالیس آدمیوں کے ہمراہ ذی القصہ کی طرف روانہ فرمایا پہنچ کر ان پر حملہ کیا، شکست کھا کر بھاگ گئے ابو عبیدہ ان کے مویشی پکڑ لائے اور مدینہ واپس ہوئے اس کو سریہ ذی القصہ ثانی کہتے ہیں۔

# سریہ جموم

ربیع الآخر ۶ھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زید بن حارثہ کو جموم کی جانب جو مدینہ سے چار میل کے فاصلہ پر ہے، بنی سلیم کے مقابلہ میں روانہ فرمایا، وہاں پہنچ کر ایک عورت مل گئی جس نے ان کا پتہ دیا۔ کچھ قیدی اور کچھ اونٹ اور کچھ بکریاں وہاں سے لے کر دو دن کے بعد واپس ہوئے[1]

# سریہ عیص

## جمادی الاولی ۶ھ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ اطلاع ملی کہ قریش کا ایک کارواں تجارت شام سے واپس آ رہا ہے اس اطلاع کے ملنے پر آپ نے زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو ایک سو ستر سواروں کے ہمراہ مقام عیص کی طرف روانہ فرمایا۔

یہ مقام مدینہ سے چار دن کے راستہ پر ہے، ساحل کے قریب واقع ہے۔ یہاں سے قریش کے تجارتی قافلے گزرتے ہیں۔

مسلمانوں نے پہنچ کر سب قافلہ والوں کو گرفتار کر لیا اور ان کے تمام مال ومتاع پر قبضہ کر لیا سب کو لے کر مدینہ حاضر ہوئے، قیدیوں میں آپ کے داماد ابو العاص بن ربیع بھی تھے، آپ کی صاحبزادی

---

[1] طبقات ابن سعد، ج ۲، ص ؛ ۶۲ - ۶۳ زرقانی ج ۲، ص ؛ ۱۵۵

حضرت زینب نے ان کو پناہ دی اور آپ نے بھی ان کو پناہ دی اور ان کا مال و اسباب واپس کیا[1]
حضرت ابو العاص کی واپسی اور ان کے اسلام کا مفصل قصہ غزوۂ بدر کے بیان میں گزر چکا ہے۔

## سریۂ طَرَف
(جمادی الآخریٰ)

طَرَف ایک چشمہ کا نام ہے، مدینہ سے چھتیس میل کے فاصلہ پر ہے، زید بن حارثہ کو پندرہ آدمیوں کے ساتھ بنی ثعلبہ کی سرکوبی کے لیے اس چشمہ کی طرف روانہ فرمایا۔ غنیم بھاگ گیا اور زید بن حارثہ کچھ اونٹ اور بکریاں لے کر مدینہ واپس ہوئے[1]

## سریۂ حسمیٰ
(جمادی الآخریٰ ۶ھ)

دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ، حضور کا والا نامہ لے کر قیصرِ روم کے پاس گئے تھے وہاں سے واپس آ رہے تھے قیصر کے دیے ہوئے ہدایات اور تحائف آپ کے ہمراہ تھے جب حسمیٰ کے قریب پہنچے تو ہُنَید جُذامی نے قبیلۂ جذام کے چند آدمیوں کو لے کر ڈاکہ مارا صرف ایک پرانی اور بوسیدہ چادر چھوڑ دی باقی کپڑے اور سامان سب چھین لیا۔ رفاعۃ بن زید جُذامی (جو مشرف باسلام ہو چکے تھے) جب ان کو اس کی اطلاع ہوئی تو وہ چند مسلمانوں کو اپنے ہمراہ لے کر پہنچے اور ہُنَید سے وہ تمام سامان چھین کر حضرت دحیہ کو واپس دلایا، دحیہ مدینہ پہنچے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اطلاع کی۔ آپ نے پانسو صحابہ کو زید بن حارثہ کی سرکردگی میں حسمیٰ کی طرف روانہ کیا، یہ لوگ رات کو چلتے اور دن کو چھپ جاتے، صبح کو پہنچتے ہی ایک دم ان پر چھاپہ مارا، ہنید اور اس کے بیٹے کو قتل کیا۔ سو عورتیں اور بچے گرفتار ہوئے۔ ایک ہزار اونٹ اور پانچ

---

[1] - طبقات ابن سعد ج ۲، ص ۶۳، ۶۲ [2] - حسمیٰ - وادی القریٰ کے قریب موضع ہے جہاں قبیلۂ جذام آباد تھا۔ ابن سعد اور ابن سید الناس کہتے ہیں کہ یہ سریہ جمادی الاخریٰ ۶ھ میں روانہ کیا گیا اور حافظ ابن قیم کہتے ہیں کہ سیاق صلح حدیبیہ کے بعد کا ہے اس لئے کہ حدیبیہ سے واپسی ہی کے بعد دحیہ کلبی کو قیصر روم کے پاس والا نامہ دے کر روانہ فرمایا ہے۔ زرقانی ص ۱۵۸ ج ۲۔

ہزار بکریاں ہاتھ لگیں، چونکہ اُنہی کے ساتھ رفاعہ بن زید کے لوگ بھی رہتے تھے جو مسلمان تھے غلطی سے ان کے بچے اور عورتیں گرفتار ہو گئے، رفاعہ بن زید آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ نے حضرت علی کو ان کے ہمراہ روانہ کیا کہ زید کو حکم دیں کہ تمام قیدی چھوڑ دیئے جائیں اور سب مال واپس کر دیا جائے، حتیٰ کہ نمدہ اور کجاوہ واپس دے دیا جائے۔[1]

## سریہ وادی القریٰ[2] (رجب ۶ھ)

ماہ رجب میں زید بن حارثہ کو بنی فزارہ کی سرکوبی کے لئے وادی القریٰ کی جانب روانہ فرمایا، چند مسلمان شہید ہوئے اور زید بن حارثہ زخمی ہوئے۔

## سریہ دومۃ الجندل (شعبان ۶ھ)

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما۔ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے۔ ابوبکرؓ اور عمرؓ اور عثمانؓ اور علیؓ اور عبدالرحمٰن بن عوفؓ اور عبداللہ بن مسعودؓ اور معاذ بن جبلؓ اور حذیفہ بن الیمانؓ اور ابوسعید خدریؓ اور دس آدمی سب آپ کی بارگاہ میں حاضر تھے کہ ایک نوجوان انصاری حاضرِ خدمت ہوا۔ اور سلام کر کے بیٹھ گیا اور عرض کیا۔

یا رسول اللہ ای المؤمنین افضل — کہ یا رسول اللہ سب سے بہتر کونسا مسلمان ہے۔

آپ نے فرمایا۔

احسنهم اخلاقا — جس کے اخلاق سب سے بہتر ہوں

بعد ازاں اُس نے سوال یہ کیا۔

فای المؤمنین اکیس — کون مسلمان سب سے زیادہ ہوشیار اور سمجھدار ہے۔

---

[1] ابن سعد، ج: ۲، ص: ۶۳ ۔ زرقانی ج ۲: ص: ۱۵۸

[2] وادی القریٰ ایک موضع مدینہ منورہ سے قریب، شام کے راستہ میں پڑتا ہے۔ ۱۲ زرقانی

آپ نے فرمایا:

اکثرھم للموت ذکرا واکثرھم استعدادا لہ قبل ینزل بہ اولٰئک ھم الاکیاس۔ | جو سب سے زیادہ موت کو یاد کرنے اور کہنے والا اور موت آنے سے پہلے سب سے زیادہ موت کی تیاری کرنے والا ایسے ہی لوگ سمجھدار اور ہوشیار ہیں۔

انصاری نوجوان تو ساکت ہو گیا اور آپ مجلس کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا پانچ خصلتیں نہایت خطرناک ہیں اللہ تعالیٰ تم کو ان سے پناہ دے اور ان کے دیکھنے سے محفوظ رکھے۔

(۱)۔ جس قوم میں بے حیائی کھلم کھلا پھیل جائے تو اس قوم میں طاعون اور وہ بیماریاں پھیلتی ہیں کہ جو پہلے کبھی ظاہر نہ ہوئی تھیں۔

(۲)۔ جو قوم ناپ اور تول میں کمی کرتی ہے وہ قحط سالی اور مشقتوں میں مبتلا ہوتی ہے اور ظالم بادشاہ ان پر مسلط کر دیا جاتا ہے۔

(۳)۔ جو قوم اپنے مال کی زکوٰۃ نہیں نکالتی ان سے بارش روک لی جاتی ہے، اگر جانور نہ ہوتے تو بالکل بارش سے محروم کر دئیے جاتے۔

(۴)۔ اور جو قوم اللہ عزوجل اور اس کے رسول کا عہد توڑتی ہے تو اللہ تعالیٰ اجنبی دشمنوں کو ان پر مسلط کر دیتا ہے اور وہ غیر قوم کے لوگ ان کے ہاتھ میں جو کچھ ہوتا ہے وہ سب لے لیتے ہیں۔

(۵)۔ اور جب پیشوا اور حکام کتاب اللہ کے خلاف فیصلہ کرنے لگیں اور متکبر اور سرکش ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ آپس میں پھوٹ ڈال دیتے ہیں۔

بعد ازاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبدالرحمٰن بن عوف کو حکم دیا کہ میں آج یا کل تم کو ایک مہم پر بھیجنے والا ہوں تیار ہو جاؤ، اگلے روز جب نماز سے فارغ ہوئے تو عبدالرحمٰن بن عوف کو بلایا اور اپنے سامنے بٹھلایا اور دست مبارک سے ایک سیاہ عمامہ ان کے سر پر باندھا اور چار انگشت کا شملہ پیچھے چھوڑا اور فرمایا اے ابن عوف اسی طرح عمامہ باندھا کرو، اس طرح بہت بھلا معلوم ہوتا ہے۔

بعد ازاں حضرت بلال کو حکم دیا کہ ایک جھنڈا لا کر عبدالرحمٰن بن عوف کو دیں اور پھر آپ نے اللہ عزوجل

کی حمد و ثنا کی اور اپنے اوپر درود پڑھا اور عبدالرحمٰن بن عوف سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ یہ جھنڈا لے کر اللہ کی راہ میں جہاد کے لئے جاؤ۔ جن لوگوں نے اللہ کے ساتھ کفر کیا ان سے قتال کرو۔ خیانت اور غدر نہ کرنا کسی کے ناک اور کان نہ کاٹنا کسی بچہ کو نہ قتل کرنا۔ یہ اللہ کا عہد ہے اور اس کے نبی کی سنت ہے۔

سات سو آدمیوں کے ساتھ دومۃ الجندل کی طرف جانے کا حکم دیا اور یہ ارشاد فرمایا کہ اگر وہ تمہاری دعوت کو قبول کریں اور اسلام لے آئیں تو وہاں کے رئیس کی بیٹی سے نکاح کرنے میں تأمل نہ کرنا۔

عبدالرحمٰن بن عوف روانہ ہوئے اور وہاں پہنچ کر لوگوں کو اسلام کی دعوت دی۔ تین روز تک برابر ان کو اسلام کی دعوت دیتے رہے تیسرے روز دومۃ الجندل کے رئیس اصبغ بن عمر نے اسلام قبول کیا۔ جو کہ مذہباً عیسائی تھا۔ اور اس کے ساتھ اور بہت سے لوگوں نے اسلام قبول کیا اور آپ کی پیشین گوئی کے مطابق۔ عبدالرحمٰن بن عوف کا نکاح وہاں کے رئیس اصبغ کی بیٹی تماضر سے ہوا عبدالرحمٰن اس کو اپنے ساتھ مدینہ لے آئے ابوسلمۃ بن عبدالرحمٰن جو کبار تابعین اور جلیل القدر حفاظ میں سے ہیں، وہ ان کے بطن سے پیدا ہوئے [۱]

## سریہ فدک (شعبان ۶ھ)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر ملی کہ بنی سعد بن بکر نے یہود خیبر کی امداد کے لئے فدک کے قریب لشکر جمع کیا ہے تو آپ نے حضرت علیؓ کو سو آدمیوں کے ہمراہ فدک کی طرف روانہ فرمایا۔ راستہ میں ان کو ایک شخص ملا۔ ڈرانے اور دھمکانے سے معلوم ہوا کہ بنی سعد کا جاسوس ہے، امن دے کر اس سے پتہ دریافت کیا۔ اس نے ان کا ٹھیک پتہ بتلایا اسی کے مطابق پہنچ کر ان پر حملہ کیا۔ بنو سعد تو بھاگ گئے اور مسلمان پانسو اونٹ اور دو ہزار بکریاں لے کر واپس ہوئے [۲]

---

[۱] زرقانی، ج ۲، ص: ۶۳ — طبقات ابن سعد ج: ۲: ص: ۱۵

## سریہ اُمِّ قِرفہ (رمضان المبارک ۶ھ)

ام قرفہ ایک عورت کی کنیت ہے جس کا نام فاطمہ بنت ربیعہ تھا، یہ عورت قبیلۂ بنی فزارہ کی سردار تھی زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ مال تجارت لے کر شام کو جاتے ہوئے یہاں سے گزرے، بنی فزارہ کے لوگوں نے ان کو مار کر زخمی کیا۔ اور تمام سامان چھین لیا۔ زید مدینہ واپس آ گئے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی سرکوبی کے لئے ایک لشکر زید کی سرکردگی میں روانہ کیا جو کامیابی کے ساتھ واپس آیا۔ [1]

## سریۂ عبداللہ بن عتیک برائے قتل ابی رافع بن حقیق یہودی

ابو رافع یہودی کے قتل کا مفصل واقعہ ۳ھ کے واقعات میں ذکر ہو چکا ہے۔ ہمارا مقصد اس وقت صرف یہ بتلانا ہے کہ بعض علماء کے نزدیک ابو رافع کے قتل کا واقعہ ۳ھ میں پیش آیا اور بعض کے نزدیک ۴ھ میں پیش آیا اور بعض کے نزدیک ۶ھ میں۔ تفصیل کیلئے زرقانی کی مراجعت کریں۔ [2]

## سریۂ عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ (شوال ۶ھ)

ابو رافع کے قتل ہو جانے کے بعد یہود نے اُسَیر بن رِزام کو اپنا امیر اور سردار بنا لیا، اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ کے لئے تیاریاں شروع کیں اور قبیلۂ غطفان اور دیگر قبائل کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جنگ کرنے کے لئے آمادہ کیا۔ آپ کو جب اس کا علم ہوا تو عبداللہ بن رواحہ کو تین آدمیوں کے ساتھ تحقیق حال کے لئے روانہ فرمایا۔ عبداللہ بن رواحہ نے آ کر خبر دی کہ واقعہ صحیح ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تیس آدمیوں کو عبداللہ بن رواحہ کے ساتھ روانہ فرمایا کہ ان کو بلا کر لائیں تاکہ ان سے زبانی گفتگو کریں۔

---

[1] زرقانی، ج ۲، ص: ۱۶۴ [2] ایضاً ۱۶۵

اسیر بن رزام نے بھی تیس آدمی ہمراہ لیے اور روانہ ہوا ایک ایک اونٹ پر دو دو آدمی تھے ایک یہودی اور ایک مسلمان راستہ میں آکر ان لوگوں کی نیت بدلی۔ اُسیر بن اور عبداللہ بن اُنیس رضا ایک اونٹ پر تھے، اُسیر نے دو مرتبہ ان پر تلوار چلانی چاہی۔ مگر عبداللہ بن انیس متنبہ ہوگئے دو مرتبہ درگزر فرمایا۔ اُسیر نے جب تیسری بار یہ حرکت کی تو طرفین سے جنگ چھڑ گئی۔ تمام یہودی قتل کر دیئے گئے۔ ان میں کا صرف ایک آدمی بچا جو بھاگ گیا تھا مسلمانوں میں سے بحمد اللہ کوئی قتل نہیں ہوا۔ صرف عبداللہ بن انیس رضی اللہ عنہ کے زخم آیا۔ جب یہ لوگ مدینہ واپس آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

قد نجاکم اللہ من القوم الظالمین — اللہ تعالیٰ نے تم کو ظالموں سے نجات دی۔

اور عبداللہ بن انیس کے زخم پر لعاب مبارک لگا دیا۔ فوراً اچھا ہو گیا اور چہرہ پر ہاتھ پھیرا اور دعا فرمائی۔

## سریۂ کرز بن جابر فہری رضی اللہ عنہ سوئے عُرنیین (شوال ۶ھ)

قبیلۂ عُکل اور عُرَینہ کے چند لوگ مدینہ میں آئے اور اسلام ظاہر کیا۔ چند روز کے بعد آپ سے یہ عرض کیا کہ ہم اہل مویشی ہیں اب تک دودھ پر ہمارا گزارا رہا ہے غلّہ کے ہم عادی نہیں مدینہ کی آب ہوا ہم کو موافق نہیں اس لئے اگر ہم کو شہر سے باہر صدقات کے اونٹوں میں رہنے اور ان کے دودھ پینے کی اجازت دے دیں تو بہتر ہے۔

آپ نے ان کی درخواست منظور فرمائی اور شہر سے باہر چراگاہ میں صدقات کے اونٹ رہتے تھے۔ وہاں رہنے اور ان کا دودھ پینے کی اجازت دے دی چند روز میں یہ لوگ تندرست اور بڑے قوی اور توانا ہو گئے، اس وقت یہ شرارت سوجھی کہ اسلام سے مرتد ہوئے اور آپ کے چرواہے کو قتل اور اس کے ہاتھ اور پیر ناک اور کان کاٹے۔ اور آنکھوں میں کانٹے چبھوئے اور سارے اونٹوں کو بھگا کر لے گئے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شوال ۶ھ میں کرز بن جابر فہری کو تقریباً بیس آدمیوں کے ہمراہ ان کے تعاقب میں روانہ فرمایا۔ سب گرفتار کئے گئے۔ آپ نے ان سے قصاص اور بدلہ لینے کا حکم دیا، اور جس طرح سے ان لوگوں نے چرواہے کو قتل کیا تھا اسی طرح سے وہ قتل کئے گئے لیکن آئندہ کے لئے یہ حکم ہو گیا کہ کوئی مجرم اگرچہ کتنا ہی سخت جرم کیوں نہ کرے ہرگز ایسی سزا نہ دی جائے ابتداءً تو پہلے ہی سے کسی سخت سے سخت دشمن کا مثلہ کرنا ہمیشہ کے لئے حرام ہو گیا لہٰذا اگر کوئی کافر کسی مسلمان کو قتل کر کے مثلہ کرے تو اُس کے قصاص میں کافر کو صرف قتل کیا جائے گا مثلہ نہ کیا جائے گا۔[۲]

## بعثِ عمرو بن امیہ ضمری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ابو سفیان بن حرب نے ایک روز قریش کے بھرے مجمع میں یہ کہا کہ کوئی شخص ایسا نہیں کہ جو جا کر محمد کو قتل کر آئے ان کے ہاں کوئی پہرہ نہیں محمد بازاروں میں چلتے پھرتے ہیں ایک اعرابی نے کہا کہ میں اس کام میں بڑا ماہر ہوں، اگر تم میری امداد کرو تو میں اس کام کو کر آؤں ابو سفیان نے اس کو ایک اونٹنی دی اور خرچ دیا۔ اور امداد کا وعدہ کیا وہ اعرابی اپنا خنجر لے کر مدینہ روانہ ہوا حضور اس وقت مسجد بنی عبدالاشہل میں تشریف فرما تھے اس اعرابی کو سامنے سے آتے دیکھ کر فرمایا یہ کسی فاسد نیت سے آرہا ہے۔ اُسید بن حضیر اٹھے اور اس اعرابی کو پکڑا۔ جو خنجر کپڑوں میں چھپائے ہوئے تھا وہ ہاتھ سے چھوٹ گیا، آپ نے فرمایا کہ سچ بتلا کس نیت سے آیا ہے، اس نے کہا اگر مجھ کو امن عطا ہو تو عرض کروں آپ نے فرمایا تجھ کو امن دیا۔ اعرابی نے تمام واقعہ بیان کر دیا۔ آپ نے اس کو چھوڑ دیا اور معاف کیا۔ وہ اعرابی یہ معاملہ دیکھ کر مسلمان ہو گیا اور یہ کہا۔

| | |
|---|---|
| یا محمد واللہ ما کنت ما افرق | اے محمد میں کسی سے ڈرنے والا نہ تھا مگر آپ کو |
| الرجال فما ھو الا ان رأیتک | دیکھتے ہی یہ حالت ہوئی کہ عقل جاتی رہی اور |

---

[۱] - یہ واقدی اور ابن سعد و ابن حبان کا قول ہے امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک یہ واقعہ حدیبیہ کے بعد اور فتح خیبر سے پہلے ہوا۔ تفصیل کے لئے زرقانی ج ۲ کی مراجعت کریں۔ [۲] زرقانی ج ۲ ، ص ۱۶۱

فذهب عقلي ومنفعت نفسي ثم اطلعت على ما هممت به مما لم يعلم احد فعرفت انك ممنوع وانك على حق وان حزب ابي سفيان حزب الشيطان فجعل رسول الله صلى الله عليه وسلم يتبسم

دل کمزور پڑ گیا، پھر مزید براں یہ کہ آپ میرے ارادہ پر مطلع ہو گئے جس کا کسی کو علم نہیں، پس میں نے پہچان لیا کہ آپ مامون اور محفوظ ہیں اور یقیناً آپ حق پر ہیں اور ابو سفیان کا گروہ شیطان کا گروہ ہے۔ آپ یہ سنکر مسکرانے لگے۔

اس کے بعد وہ اعرابی چند روز آپ کی خدمت میں رہا اور پھر آپ سے اجازت لے کر رخصت ہوا پھر اس کا کوئی حال معلوم نہیں ہوا کہ کہاں گیا۔

بعد ازاں آپ نے عمرو بن امیہ ضمری اور سلمۃ بن اسلم انصاری کو مکہ روانہ فرمایا کہ اگر موقعہ پڑے تو ابو سفیان کو قتل کر دیں۔ جب یہ دونوں مکہ میں داخل ہوئے تو یہ ارادہ کیا کہ مسجد حرام میں حاضر ہو کر بیت اللہ کا پہلے طواف کرلیں حرم میں داخل ہونا تھا کہ ابو سفیان نے ان کو دیکھ لیا اور چلا کر کہا کہ دیکھو یہ عمرو بن امیہ ہے ضرور کسی شر کے لئے آیا ہے۔ زمانہ جاہلیت میں عمرو بن امیہ شیطان کے نام سے مشہور تھا۔ اہلِ مکہ نے اس خیال سے کہ عمرو بن امیہ ہم کو کوئی نقصان نہ پہنچائے اس ڈر سے اس کے لئے کچھ روپیہ پیسہ جمع کر دیا۔ عمرو نے اپنے ساتھی سے کہا کہ ابو سفیان کا قتل تو اب ممکن نہیں بہتر یہ ہے کہ ہم اپنی جان بچا کر نکل جائیں۔ چل کر راستہ میں عبداللہ بن مالک تیمی کو قتل کیا۔ آگے چل کر دیکھتے کیا ہیں کہ بنی الدیل کا ایک کانا شخص لیٹا ہوا یہ شعر گا رہا ہے۔

وَلَسْتُ بِمُسْلِمٍ مَادُمْتُ حَیًّا     وَلَسْتُ اَدِیْنُ دِیْنَ الْمُسْلِمِیْنَا

جب تک میری زندگی ہے میں کبھی مسلمان نہ ہوگا اور نہ مسلمانوں کے دین کو کبھی اختیار کروں گا۔

عمرو[1] نے اس شعر پڑھنے والے پر ایک وار کیا جس سے اس کا کام تمام ہوا۔ آگے چلے تو قریش

[1] ایک روایت میں ہے کہ عمرو نے پوچھا کہ تو کون ہے اس نے کہا میں قبیلۂ بنی بکر کا ہوں عمرو نے کہا مرحبا اس کے بعد وہ شخص لیٹ گیا اور پھر یہی شعر گانا شروع کیا۔ عمرو نے پہلے تو ایک تیر اس کی دوسری آنکھ میں مارا کہ جو صحیح و سالم تھی بعد میں تلوار سے کام تمام کیا۔ زرقانی۔

کے دو جاسوس ملے جن کو قریش نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات کے تجسس کے لئے بھیجا تھا ان میں سے ایک قتل کیا اور دوسرے کو گرفتار کرکے بارگاہ نبوی میں لاکر پیش کیا اور تمام واقعہ آپ کو سنایا۔ آپ سن کر ہنس پڑے اور مجھے دعائے خیر دی۔ زرقانی ص۱۷۱ ج ۲

## عُمْرَۃُ الحُدَیْبِیَۃ

یکم ذی القعدۃ الحرام سنہ ۶ھ

حدیبیہ ایک کنویں کا نام ہے جس کے متصل ایک گاؤں آباد ہے جو اسی نام سے مشہور ہے یہ گاؤں مکہ معظمہ سے ۹ میل کے فاصلہ پر ہے، محب طبری فرماتے ہیں کہ اس کا اکثر حصہ حرم میں ہے اور باقی حصہ حل میں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک خواب دیکھا کہ آپ اور آپ کے کچھ اصحاب مکہ مکرمہ میں امن کے ساتھ داخل ہوئے اور عمرہ کر کے بعض اصحاب نے سر منڈایا اور بعض نے کترایا (رواہ البیہقی فی الدلائل)

یہ خواب سنتے ہی دلوں میں جو بیت اللہ کی محبت اور شوق کی چنگاری دبی ہوئی تھی وہ بھڑک اٹھی۔ اور زیارت بیت اللہ کے شوق نے سب کو بے چین اور بے تاب بنادیا۔

یوم دوشنبہ یکم ذی القعدۃ الحرام سنہ ۶ھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بقصد عمرہ مدینہ منورہ سے مکہ معظمہ کا قصد فرمایا۔ تقریباً[1] پندرہ سو[2] مہاجرین اور انصار آپ کے ہمراہ تھے ذوالحلیفہ پہنچ کر ہدی کے قلادہ ڈالا اور اشعار کیا اور عمرہ کا احرام باندھا اور بسر بن سفیان کو جاسوس بنا کر قریش کی خبر معلوم کرنے کے لئے آگے روانہ فرمایا۔ چونکہ ارادہ جنگ کا نہ تھا اس لئے کسی قسم کا سامان حرب اور سلاح جنگ ساتھ نہیں لیا۔ صرف اتنے ہتھیار ساتھ رکھے جتنا کہ مسافر کو ضروری اور لازمی

---

۱۔ فتح الباری ص۳۳۹ ج۷ زرقانی ص۱۶۹ ج۲ ۲۔ اس بارے میں روایتیں مختلف ہیں۔ مشہور چودہ سو کا ہے جیسا کہ صحیحین میں براء بن عازب سے مروی ہے اور صحیحین ہی میں جابر بن عبداللہ سے پندرہ سو کا قول مروی ہے۔ تفصیل کیلئے زرقانی ص۱۸۱ ج ۲ کی مراجعت کی جائے۔

ہے اور وہ بھی نیام میں (فتح الباری کتاب الشروط وطبقات ابن سعد ص۶۹ ج ۲)۔

جب آپ غدیر اشطاط پر پہنچے تو آپ کے جاسوس نے آکر آپ کو یہ اطلاع دی کہ قریش نے آپ کی خبر پاتے ہی لشکر جمع کیا ہے اور آپ کے مقابلہ کے لئے تُل گئے ہیں اور یہ عہد کیا ہے کہ آپ کو مکہ میں داخل نہ ہونے دیں گے۔

نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ خالد بن الولید بطور مقدمۃ الجیش کے دو سو سواروں کو لے کر مقام غمیم میں پہنچ گئے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ خبر پاتے ہی وہ راستہ چھوڑ دیا اور دوسرے راستہ سے نکل کر مقام حدیبیہ میں پہنچ گئے۔ اس مقام سے جب آپ نے اپنے ناقہ کو مکہ کی طرف موڑنا چاہا تو وہ ناقہ بیٹھ گیا۔ لوگوں نے ناقہ کو اٹھانے کی غرض سے حَلْ حَلْ کہا ہر چند ناقہ کو اٹھانا چاہا مگر ناقہ اپنی جگہ سے نہ اٹھا۔ لوگوں نے کہا خَلَأَتِ الْقَصْوَآءُ خَلَأَتِ الْقَصْوَاءُ اونٹنی بیٹھ گئی۔ آپ نے فرمایا یہ اس کی عادت نہیں لیکن اللہ عزوجل نے اس کو روکا ہے۔ اور بعد ازاں یہ فرمایا قسم ہے اس ذاتِ پاک کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے، قریش مجھ سے جس ایسے امر کی درخواست کریں گے کہ جس میں شعائر اللہ کی تعظیم ہوتی ہو میں ضرور اس کو منظور کروں گا یہ کہہ کر اونٹنی کو کر جا دیا۔ فوراً اٹھ کھڑی ہوئی وہاں سے ہٹ کر آپ نے حدیبیہ پر آکر قیام فرمایا۔ گرمی کا موسم تھا پیاس کی شدت اور پانی کی قلت تھی، گڑھے میں جو تھوڑا بہت پانی تھا وہ کھینچ لیا گیا۔ صحابہ نے آپ سے عرض کیا یا رسول اللہ پانی نہیں رہا۔ آپ نے اپنے ترکش سے تیر نکال کر دیا کہ اس گڑھے میں گاڑ دیا جائے، اسی وقت پانی اس قدر جوش مارنے لگا، تمام لشکر سیراب ہو گیا۔[۳]

حدیبیہ میں قیام کرنے کے بعد آپ نے خراش بن امیہ خزاعی رضی اللہ عنہ کو ایک اونٹ پر سوار کر کے اہل مکہ کے پاس بھیجا کہ ان کو خبر کر دیں کہ ہم فقط بیت اللہ کی زیارت کے لئے آئے، جنگ کے لئے نہیں آئے

---

۲۔ یہ حدیث صحیح بخاری کے متعدد ابواب میں مذکور ہے مگر ٹکڑے ٹکڑے۔ مفصل حدیث کتاب الشروط فی الجہاد والمصالحۃ مع اہل الحرب الخ میں مذکور ہے ۱۲۔

۳۔ فتح الباری ج ۵، ص: ۲۴۲ - ۲۴۵

اہلِ مکہ نے اُن کے اونٹ کو ذبح کر ڈالا اور ارادہ کیا کہ ان کو بھی قتل کر ڈالیں مگر آپس ہی کے بعض لوگوں نے درمیان میں پڑ کر بچا دیا۔ حضرت خراش اپنی جان بچا کر واپس آئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے تمام واقعہ بیان کیا۔ تب آپ نے حضرت عمرؓ کو پیام دے کر اہلِ مکہ کے پاس بھیجنے کا ارادہ فرمایا۔ حضرت عمرؓ نے معذرت کی اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ کو معلوم ہے کہ اہلِ مکہ مجھ سے کس قدر برہم ہیں۔ اور کس درجہ میرے دشمن ہیں، مکہ میں میرے قبیلہ کا کوئی شخص نہیں جو مجھے بچا سکے اگر آپ حضرت عثمان کو بھیجیں جن کی مکہ میں قرابتیں ہیں تو زیادہ بہتر ہوگا۔ آپ نے اس رائے کو پسند فرمایا اور حضرت عثمان کو بلا کر یہ حکم دیا کہ ابوسفیان اور رؤسا مکہ کو ہمارا پیام پہنچا دو اور جو مسلمان کہ میں اپنے اسلام کا اعلان و اظہار نہیں کر سکتے اُن کو یہ بشارت سنا دو، کہ گھبرائیں نہیں عنقریب اللہ تعالیٰ فتح نصیب فرمائے گا اور اپنے دین کو ظاہر اور غالب کرے گا۔ عثمان بن عفان اپنے ایک عزیز ابان بن سعید کی پناہ میں مکہ میں داخل ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا پیام پہنچایا اور ضعفاء مسلمین کو بشارت سنائی۔

سب نے بالاتفاق یہ جواب دیا کہ اس سال تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں داخل نہیں ہو سکتے تم اگر چاہو تو تنہا طواف کر سکتے ہو، حضرت عثمان نے فرمایا کہ میں بغیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کبھی طواف نہ کروں گا۔ قریش یہ سن کر خاموش ہو گئے اور حضرت عثمان کو روک لیا۔

حضرت عثمان وہاں روک لیے گئے اور ادھر یہ خبر مشہور ہو گئی کہ عثمان غنیؓ قتل کر دیے گئے۔

## بَیْعَةُ الرِّضْوَان

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب یہ خبر پہنچی تو آپ کو بہت صدمہ ہوا اور یہ فرمایا کہ جب تک میں اُن سے بدلہ نہ لے لوں گا یہاں سے حرکت نہ کروں گا اور وہیں کیکر کے درخت کے نیچے جس کے سایہ میں فروکش تھے بیعت لینی شروع کر دی کہ جب تک جان میں جان ہے کافروں سے جہاد و قتال کریں گے۔ مر جائیں گے مگر بھاگیں گے نہیں۔

سب سے پہلے ابوسنان اسدی نے بیعت کی۔ معجم طبرانی میں عبداللہ بن عمر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو جب بیعت کے لئے بلایا تو سب سے پہلے ابوسنان رضی اللہ عنہ آپ کی خدمت میں پہنچے اور عرض کیا یا رسول اللہ بیعت کے لئے ہاتھ بڑھائیے آپ نے فرمایا کس چیز پر بیعت کرتا ہے ابوسنان نے کہا اس چیز پر جو میرے دل میں ہے۔ آپ نے فرمایا تیرے دل میں کیا ہے۔ ابوسنان نے کہا یا رسول اللہ میرے دل میں یہ ہے کہ اس وقت تک تلوار چلاتا رہوں جب تک اللہ عزوجل آپ کو غلبہ نصیب فرمائے یا اس راہ میں مارا جاؤں، آپ نے اُن کو بیعت فرمایا اور اسی پر سب نے بیعت کی۔

صحیح مسلم میں ہے کہ سلمۃ بن اکوع رضی اللہ عنہ نے تین مرتبہ بیعت کی ابتداء میں اور درمیان میں اور اخیر میں اور جب بیعت سے فارغ ہوئے تو بائیں ہاتھ کو دائیں ہاتھ پر رکھ کر یہ فرمایا کہ یہ بیعت عثمان کی جانب سے ہے (رواہ البخاری)

داہنا ہاتھ آپ کی طرف تھا اور بایاں ہاتھ حضرت عثمان کی جانب سے تھا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اس واقعہ کو ذکر کر کے فرمایا کرتے تھے کہ میری جانب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بایاں ہاتھ میرے دائیں ہاتھ سے کہیں بہتر تھا۔[۱]

اس بیعت کو بیعت الرضوان کہتے ہیں جس کا اللہ تعالیٰ نے سورۂ فتح میں ذکر فرمایا ہے۔

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا ۙ وَّمَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّاْخُذُوْنَهَا ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ۝[۲]

تحقیق اللہ راضی ہوا ایمان والوں سے جس وقت کہ وہ آپ کے ہاتھ پر درخت کے نیچے بیعت کر رہے تھے ان کے دلوں میں اللہ اور اس کے رسول کی محبت اور اخلاص جو کچھ بھرا ہوا ہے وہ اللہ کو خوب معلوم ہے پس اللہ تعالیٰ نے ان پر اپنی خاص سکینت اور طمانیت کو اتار دیا اور انعام میں ان کو قریبی فتح

---

[۱] زرقانی، ج ۲، ص ۲۰۷-۲۰۸ ؛ [۲] سورۃ الفتح، آیۃ ۱۹

عطا فرمائی اور اس کے علاوہ اور بھی بہت سی غنیمتوں کو لیں گے اور اللہ تعالیٰ غالب اور حکمت والا ہے۔

لیکن بعد میں معلوم ہوا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قتل کی خبر غلط تھی قریش کو جب اس بیعت کا علم ہوا تو مرعوب اور خوف زدہ ہو گئے اور صلح کے لیے نامہ و پیام کا سلسلہ شروع کیا۔ (فتح الباری ج۵ ص۲۴۵)

قبیلۂ خزاعہ اگرچہ ہنوز مشرف باسلام نہ ہوا تھا لیکن ہمیشہ سے آپ کا حلیف اور خیر خواہ اور راز دار تھا مشرکین مکہ آپ کے خلاف جو سازشیں کرتے اس سے آپ کو مطلع کیا کرتا تھا۔ اس قبیلہ کے سردار بُدَیل بن ورقاء قبیلۂ خزاعہ کے چند آدمیوں کو اپنی ہمراہ لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ قریش نے نواحِ حدیبیہ میں پانی کے بڑے بڑے چشموں پر آپ کے مقابلہ کے لیے لشکرِ عظیم جمع کیا ہے کہ آپ کو کسی طرح مکہ میں داخل نہ ہونے دیں اور دودھ والی اونٹنیاں ان کے ساتھ ہیں (یعنی طویل قیام کا ارادہ ہے۔ کھاتے پیتے رہیں اور مقابلہ کے لیے ڈٹے رہیں)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہم کسی سے لڑنے کے لیے نہیں آئے ہم فقط عمرہ کرنے کے لیے آئے ہیں۔ لڑائی نے قریش کو نہایت کمزور کر دیا ہے اگر وہ چاہیں تو میں ان کے لیے ایک مدت صلح کی مقرر کر دوں اس مدت میں ایک دوسرے سے کوئی تعرض نہ کرے اور مجھ کو اور عرب کو چھوڑ دیں۔ اگر اللہ کے فضل سے میں غالب ہوا تو وہ چاہیں تو اس دین میں داخل ہو جائیں اور فی الحال چند روز کے لیے تم کو آرام ملے اور اگر بالفرض عرب غالب آئے تو تمہاری تمنا پوری ہو گی لیکن میں تم سے یہ کہے دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ضرور بالضرور اپنے اس دین کو غالب کر کے رہے گا اور اس دین کے ظہور اور غلبہ فتح اور نصرت کا جو وعدہ اس تبارک و تعالیٰ نے فرمایا ہے وہ ضرور پورا ہو کر رہے گا اور اگر وہ اس بات کو نہ مانیں تو قسم ہے اس ذاتِ پاک کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے میں ضرور ان سے جہاد و قتال کروں گا، یہاں تک کہ میری گردن الگ ہو جائے۔ بُدَیل آپ کے پاس اٹھ کر قریش کے پاس گئے اور یہ کہا کہ میں اس شخص کے پاس سے ایک بات سن کر آیا ہوں اگر چاہو تو تم پر پیش کروں جو احمق اور نادان تھے انھوں نے یہ کہا ہمیں ضرورت نہیں ہم ان کی کوئی بات سننا نہیں۔

چاہتے مگر جوان میں ذی رائے اور سمجھدار تھے انھوں نے کہا ہاں بیان کرو۔
بدیل نے کہا تم لوگ جلد باز ہو۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) لڑائی کے لئے نہیں آئے بلکہ عمرہ کرنے کیلئے آئے ہیں تم سے صلح کرنا چاہتے ہیں۔ قریش نے کہا بے شک وہ لڑائی کے ارادہ سے نہیں آئے لیکن مکہ میں داخل نہیں ہو سکتے۔ عروۃ بن مسعود نے اٹھ کر کہا۔ اے قوم کیا میں تمہارے لئے بمنزلہ باپ کے اور تم میرے لئے بمنزلہ اولاد کے نہیں۔ لوگوں نے کہا بے شک کیوں نہیں عروہ نے کہا کیا تم میرے ساتھ کسی قسم کی بدگمانی رکھتے ہو۔ لوگوں نے کہا ہرگز نہیں، عروہ نے کہا اس شخص نے (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے) تمہاری بھلائی اور بہتری کی بات کہی ہے۔ میرے نزدیک اس کو ضرور قبول کر لینا چاہئے اور مجھ کو اجازت دو کہ میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے مل کر اس بارے میں گفتگو کروں لوگوں نے کہا بہتر ہے۔

عروہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کی خدمت میں حاضر ہوئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہی فرمایا کہ جو بدیل سے فرما چکے تھے۔ عروہ نے کہا اے محمد تم نے سنا بھی ہے کہ کسی نے اپنی قوم کو خود ہلاک اور برباد کیا ہو۔ علاوہ ازیں اگر دوسری صورت پیش آئی (یعنی قریش کو غلبہ ہوا) تو میں دیکھتا ہوں کہ یہ لوگ یعنی مختلف قوموں کے لوگ آپ کے ساتھ ہیں وہ اس وقت آپ کو چھوڑ کر بھاگ جائیں گے ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے، انھوں نے عروہ کو گالی دے کر یہ فرمایا کیا ہم آپ کو چھوڑ کر بھاگ جائیں گے۔ عروہ نے کہا یہ کون شخص ہے لوگوں نے کہا ابو بکر ہیں۔ عروہ نے کہا خدا کی قسم اگر مجھ پر احسان نہ ہوتا جس کا اب تک میں بدلہ نہیں دے سکا تو ضرور جواب دیتا۔ یہ کہہ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے گفتگو شروع کر دی اور جب کوئی بات کہتے تو رسول اللہ علیہ وسلم کی داڑھی کو ہاتھ لگاتے۔ مغیرۃ بن شعبہ (یعنی عروہ کے بھتیجے) مسلح تلوار لئے ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پشت پر کھڑے ہوئے تھے۔ بارگاہِ نبوی میں اپنے چچا کی یہ جرأت گوارا نہ ہوئی اور فوراً عروہ سے کہا۔ اپنا ہاتھ رسول اللہ صلی اللہ وسلم کی داڑھی سے ہٹاؤ، ایک مشرک کے لئے کسی طرح زیبا نہیں کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ کو مس کر سکے۔ مغیرہ چونکہ خود وغیرہ پہنے

ہوئے تھے اس لیے عروہ نے ان کو پہچانا نہیں اور غصہ ہو کر آپ سے دریافت کیا یہ کون ہے آپ نے فرمایا یہ تمہارا بھتیجا مغیرہ بن شعبہ ہے۔ اب عروہ نے مغیرہ کو پہچانا اور کہا۔ او غدار۔ کیا میں نے تیری غداری اور فتنہ پردازی کو رفع نہیں کیا۔

مغیرہ نے مسلمان ہونے سے پہلے چند رفقار کے ساتھ سفر کر کے مقوقس شاہ مصر کے پاس گئے بادشاہ نے بہ نسبت مغیرہ کے دوسرے رفقار کو زیادہ انعامات دیے جس سے مغیرہ کو بہت رنج ہوا اور راستہ میں ایک مقام پر ٹھہرے اور شراب پی کر خوب غفلت کی نیند سوئے مغیرہ نے موقع پاکر ان سب کو قتل کر ڈالا اور ان کا مال لے کر بھاگ آئے اور آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف با سلام ہوئے آپ نے فرمایا۔ اسلام تو قبول کرتا ہوں مگر مال سے مجھ کو کوئی تعلق نہیں۔ کیونکہ وہ دھوکہ اور دغا سے لیا گیا ہے۔ عروہ نے ان آدمیوں کی دیت دے کر قصہ کو رفع دفع کیا۔

بعد ازاں عروہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صحابہ کی حسن عقیدت اور صدق اخلاص کا ایسا عجیب وغریب منظر دیکھا کہ جو اس سے پیشتر کبھی نہیں دیکھا تھا۔ وہ یہ کہ جب آپ کوئی حکم دیتے ہیں تو ہر شخص یہ چاہتا ہے کہ سب سے پہلے میں اس حکم کو بجا لاؤں جب کبھی آپ کے دہن مبارک سے تھوک یا بلغم نکلتا ہے تو وہ زمین پر گرنے نہیں پاتا ہاتھوں ہاتھ اس کو لے لیتے ہیں اور اپنے چہروں سے مل لیتے ہیں۔ جب آپ وضو فرماتے ہیں تو آپ کے غُسالہ وضُو پر بھی لوگوں کا یہی حال ہوتا ہے۔ قریب ہے کہ آپس میں لڑ پڑیں۔ آپ کے جسم سے کوئی بال گرنے نہیں پاتا تھا کہ فوراً اس کو لے لیتے ہیں۔ جب آپ کلام فرماتے ہیں تو ایک سناٹا ہو جاتا ہے۔ گویا کہ ہر شخص سراپا گوش بنا ہوا ہے کسی کی مجال نہیں کہ نظر اٹھا کر دیکھ سکے۔

گویا کہ بزبان حال یہ عروہ کی اس بدگمانی کا جواب تھا جو اس نے ابتدار میں آپ کے جان نثاروں کے متعلق ظاہر کی تھی کہ اگر قریش کو غلبہ ہوا تو یہ لوگ آپ کو چھوڑ کر بھاگ جائیں گے ، یہ اخلاص وعقیدت محبت وعظمت کا حیرت انگیز منظر عروہ کی حضرات صحابہ کے ساتھ بدگمانی کا شافی اور کافی جواب تھا کہ جن کی شیفتگی اور وارفتگی اور محبت وعقیدت کا یہ حال ہو بھلا وہ آپ کو چھوڑ کر

کہیں بھاگ سکتے ہیں۔

عروہ جب آپ کے پاس سے واپس ہوئے تو قریش سے جاکر کہا اے قوم واللہ میں نے قیصر و کسریٰ اور نجاشی اور بڑے بڑے بادشاہوں کے دربار دیکھے ہیں مگر خدا کی قسم عقیدت و محبت تعظیم و اجلال کا یہ عجیب و غریب منظر کہیں نہیں دیکھا۔

(یہ منظر نہ آپ سے پہلے دیکھا گیا اور نہ آپ کے بعد ممکن ہے آپ خاتم الانبیاء تھے عقیدت و محبت کا یہ حیرت انگیز منظر آپ پر ختم ہو گیا)

ایک روایت میں ہے کہ عروہ نے یہ کہا کہ اے قوم میں نے بہت سے بادشاہوں کو دیکھا مگر محمد جیسا کسی کو نہیں دیکھا وہ بادشاہ نہیں معلوم ہوتے۔ رواہ ابن ابی شیبۃ مرسلا[1]

عروہ نے صاف طور سے تو نہیں کہا کہ آپ نبی ہیں مگر اشارۃً یہ تبلادیا کہ یہ شان بادشاہوں کی نہیں ہوتی بلکہ خدا تعالیٰ کے پیغمبروں کی ہوتی ہے

عروہ کی یہ گفتگو سن کر حبشیوں کے سردار حُلیس بن علقمہ کنانی نے کہا مجھ کو اجازت دو کہ میں آپ سے مل کر آؤں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حُلیس کو دور سے آتے دیکھ کر یہ فرمایا کہ قربانی کے جانوروں کو کھڑا کردو یہ شخص ان لوگوں میں سے ہے جو قربانی کے جانوروں کی تعظیم کرتے ہیں حلیس قربانی کے اونٹوں کو کھڑا دیکھ کر راستہ ہی سے واپس ہو گیا اور جاکر قریش سے یہ کہا قسم ہے رب کعبہ کی یہ لوگ تو فقط عمرہ کرنے آئے ہیں ان لوگوں کو بیت اللہ سے ہرگز نہیں روکا جا سکتا۔

قریش نے کہا بیٹھ جا تو تو جنگلی آدمی ہے سمجھتا بوجھتا نہیں۔ حُلیس کو غصہ آگیا اور کہا اے گروہ قریش خدا کی قسم ہم نے تم سے اس کا عہد و پیمان نہیں کیا تھا کہ جو شخص محض بیت اللہ کی زیارت کے لئے آئے اس کو بیت اللہ سے روکا جائے قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضہ میں حُلیس کی جان ہے۔ اگر تم محمد کو بیت اللہ کی زیارت سے روکو گے تو میں تمام حبشیوں کو لے کر تم سے یکلخت علیحدہ ہو جاؤں گا۔ قریش نے کہا اچھا آپ خفا نہ ہوں بیٹھئے ذرا ہم غور کرلیں بعد ازاں مجمع میں سے مکرز بن

[1] زرقانی ج ۲ ص ۱۹۲

حفص اٹھا اور کہا کہ میں آپ کے پاس ہو کر آتا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکرز کو آتے دیکھ کر فرمایا۔ یہ آدمی بُرا ہے حدیبیہ کے زمانہ قیام میں ایک مرتبہ مکرز نے پچاس آدمیوں کو لے کر شب خون مارنے کا ارادہ کیا صحابہ نے ان کو گرفتار کر لیا۔ اور مکرز فرار ہو گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اشارہ اس واقعہ کی طرف تھا۔

مکرز آپ سے گفتگو کر ہی رہا تھا کہ اتنے میں قریش کی طرف سے سہیل بن عمرو صلح کرنے کے لئے پہنچ گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سہیل کو آتے دیکھ کر صحابہ سے فرمایا:

قَدْ سَهُلَ لَكُمْ مِنْ اَمْرِكُمْ البتہ تمہارا معاملہ کچھ سہل ہو گیا۔[۱]

اور یہ فرمایا کہ قریش اب صلح کی طرف مائل ہو گئے ہیں اس شخص کو صلح کے لئے بھیجا ہے سہیل آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دیر تک صلح اور شرائط صلح پر گفتگو ہوتی رہی جب شرائط صلح طے ہو گئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تحریر معاہدہ کا حکم دیا اور سب سے پہلے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لکھنے کا حکم دیا۔

عرب کا قدیم دستور یہ تھا سرنامہ پر بِاسْمِكَ اللّٰهُمَّ لکھا کرتے تھے، اس بنا پر سہیل نے کہا میں بسم اللہ الرحمن الرحیم کو نہیں جانتا۔ قدیم دستور کے مطابق باسمک اللھم لکھو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا یہی لکھو اور پھر فرمایا کہ یہ لکھو۔

هٰذَا مَا قَاضٰى عَلَيْهِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ یہ وہ عہد نامہ ہے جس پر محمد اللہ کے رسول نے صلح کی ہے۔

سہیل نے کہا اگر ہم آپ کو اللہ کا رسول سمجھتے تو پھر نہ آپ کو بیت اللہ سے روکتے اور نہ آپ سے لڑتے۔

---

[۱] یعنی پورا سہل تو نہیں ہوا لیکن کچھ نہ کچھ سہل ہو گیا یہ من تبعیضیہ کا ترجمہ ہے جو قد سهل لكم من امركم میں لفظ من ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نیک فال کو پسند فرماتے تھے اس لئے سہیل کی آمد سے نیک فالی لی اور سہیل کی آمد کو سہولت کے حق میں فال نیک سمجھا مگر لفظ سہیل چونکہ سہل کی تصغیر ہے جو تقلیل پر دلالت کرتا ہے اس لئے فال حسن میں مِنْ تبعیضیہ کا اضافہ فرمایا تاکہ اصل ماخذ اور یہ فال حسن، دونوں دلالت تقلیل میں مشترک ہو جائیں ۱۲ زرقانی ص ۱۹۴ ج ۲

بجائے محمد رسول اللہ کے محمد بن عبد اللہ لکھئے۔ آپ نے فرمایا خدا کی قسم میں اللہ کا رسول ہوں اگرچہ تم میری تکذیب کرو اور حضرت علیؓ سے فرمایا یہ الفاظ مٹا کر، اُن کی خواہش کے مطابق خالی میرا نام لکھ دو۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے عرض کیا یا رسول اللہ میں تو ہرگز آپ کا نام نہ مٹاؤں گا۔ آپ نے فرمایا اچھا وہ جگہ دکھلاؤ جہاں تم نے لفظ رسول اللہ لکھا ہے۔ حضرت علی نے انگلی رکھ کر وہ جگہ بتلائی آپ نے خود اپنے ہاتھ سے اُس لفظ کو مٹایا اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو محمد بن عبد اللہ لکھنے[1] کا حکم دیا۔ شرائط صلح حسب ذیل تھے۔

## شرائطِ صلح

(۱)۔ دس سال تک آپس میں لڑائی موقوف رہے گی

(۲)۔ قریش میں کا جو شخص بغیر اپنے ولی اور آقا کی اجازت کے مدینہ جائے گا وہ واپس کیا جائے گا۔ اگرچہ وہ مسلمان ہو کر جائے۔

(۳)۔ اور جو شخص مسلمانوں میں سے مدینہ سے مکہ آجائے تو اس کو واپس نہ دیا جائے گا۔

(۴)۔ اس درمیان میں کوئی ایک دوسرے پر تلوار نہ اٹھائے گا اور نہ کوئی کسی سے خیانت کرے گا۔

(۵)۔ محمد امسال بغیر عمرہ کئے مدینہ واپس ہو جائیں مکہ میں داخل نہ ہوں سال آئندہ صرف تین دن مکہ میں رہ کر عمرہ کر کے واپس ہو جائیں سوائے تلواروں کے اور کوئی ہتھیار ساتھ نہ ہوں اور تلواریں بھی نیام یا غلاف میں ہوں۔

(۶)۔ قبائل متحدہ کو اختیار ہے کہ جس کے معاہدہ اور صلح میں شریک ہونا چاہیں شریک ہو جائیں۔

---

[1] بعض روایات میں نکتب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لفظ آیا ہے وہ اسناد مجازی پر محمول ہے یعنی امر بالکتابت یعنی کتابت کا حکم دیا جیسا کہ کتب الی قیصر وکسریٰ میں اسناد مجازی ہے اس لئے کہ نصوص قرآنیہ اور احادیث متواترہ سے نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کا امی ہونا ثابت ہے اور اس واقعہ میں حضرت علی کے ہاتھ صلح نامہ کا لکھوانا احادیث مشہورہ سے ثابت ہے، وقد قال قائلھم فی ذالک شعراً ؎

برئت ممن شری دنیا باخرۃ ۔ وقال ان رسول اللہ قد کتبا ۱۲ زرقانی ص ۱۹۶ ج ۲

چنانچہ بنو خزاعہ آپ کے عہد میں اور بنو بکر قریش کے عہد میں شریک ہو گئے بنو خزاعہ آپ کے حلیف اور ہم عہد ہو گئے اور بنو بکر قریش کے حلیف اور ہم عہد ہو گئے

صلح نامہ ابھی لکھا ہی جا رہا تھا کہ سہیل کے بیٹے ابو جندل رضی اللہ عنہ پابزنجیر قید سے نکل کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے جو پہلے سے مشرف با سلام ہو چکے تھے اور کفار مکہ طرح طرح کی ان ایذائیں پہنچا رہے تھے۔ سہیل نے کہا یہ پہلا شخص ہے کہ جو عہد نامہ کے مطابق واپس ہونا چاہیے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ابھی تو صلح نامہ پورا لکھا نہیں گیا یعنی لکھے جانے اور دستخط ہو جانے کے بعد سے اس پر عمل شروع ہونا چاہیے۔ آپ نے بار بار سہیل سے کہا کہ ابو جندل کو ہمارے حوالہ کر دیا جائے مگر سہیل نے نہیں مانا۔ بالآخر آپ نے ابو جندل کو سہیل کے حوالہ کر دیا۔

مشرکین مکہ نے ابو جندل کو طرح طرح سے ستایا تھا اس لئے ابو جندل نے نہایت حسرت بھرے الفاظ میں مسلمانوں سے مخاطب ہو کر کہا افسوس اے گروہ اسلام میں کافروں کے حوالہ کیا جا رہا ہوں

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ سن کر ابو جندل کو تسلی دی اور یہ فرمایا:

| | |
|---|---|
| یا ابا جندل اصبر واحتسب فانا لا نغدر وان اللہ جاعل لک فرجا ومخرجا۔ | اے ابو جندل صبر کرو اور اللہ سے امید رکھو ہم خلاف عہد کرنا پسند نہیں کرتے اور یقین رکھو اللہ تعالیٰ عنقریب تمہاری نجات کی کوئی صورت نکالے گا۔ |

مگر عام مسلمانوں کو ان کی واپسی شاق گذری حضرت عمرؓ سے ضبط نہ ہو سکا اور عرض کیا یا رسول اللہ کیا آپ اللہ کے برحق نبی نہیں؟ آپ نے فرمایا کیوں نہیں۔ حضرت عمرؓ نے کہا کیا ہم حق پر اور وہ باطل پر نہیں؟ آپ نے فرمایا بے شک، حضرت عمرؓ نے کہا پھر یہ ذلت کیوں گوارا کریں۔ آپ نے فرمایا میں اللہ کا رسول اور برحق نبی ہوں اس کے حکم کے خلاف نہیں کر سکتا اور وہ میرا معین اور مددگار ہے

حضرت عمرؓ نے کہا یا رسول اللہ کیا آپ نے یہ نہیں فرمایا تھا کہ ہم بیت اللہ کا طواف کریں گے؟ آپ نے فرمایا یہ میں نے کب کہا تھا کہ اسی سال طواف کریں گے۔

بعد ازاں حضرت عمرؓ، صدیق اکبر کے پاس گئے اور جا کر ان سے بھی یہی گفتگو کی۔ ابو بکر صدیق

رضی اللہ عنہ نے لفظ بلفظ وہی جواب دیا جو آپ کی زبان مبارک سے نکلا تھا۔

حضرت عمر فرماتے ہیں بعد میں میں اپنی اس گستاخی پر بہت نادم ہوا اور اس کے کفارہ میں بہت سی نمازیں پڑھیں اور روزے رکھے اور صدقہ اور خیرات کی اور بہت سے غلام آزاد کیے۔

گفتگوئے عاشقاں در کار رب     جوشش عشقست نے ترک ادب

صحیح مسلم میں حضرت انس سے مروی ہے کہ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ اس شرط پر کیسے صلح کی جائے کہ ہم میں سے جو ان کی طرف چلا جائے تو اس کو واپس نہ کیا جائے۔ آپ نے ارشاد فرمایا ہاں جو شخص ہم میں کا ان سے جا ملے ہمیں اس کی ضرورت نہیں اللہ تعالیٰ نے اس کو اپنی رحمت سے دور پھینک دیا اور ان میں کا جو شخص مسلمان ہو کر ہماری طرف آئے گا تو اگرچہ ازروئے معاہدہ وہ واپس کر دیا جائے لیکن گھبرانے کی بات نہیں۔ اللہ تعالیٰ قریب ہی میں اس کے لیے نجات کی کوئی صورت ضرور پیدا فرمائے گا۔ (علاوہ ازیں بحمد اللہ ایسی صورت پیش بھی نہیں آئی کہ کوئی مسلمان مدینہ سے بھاگ کر مکہ گیا ہو)

الغرض ان شرائط کے ساتھ صلح نامہ مکمل ہو گیا اور فریقین کے دستخط ہو گئے[۱]۔

تکمیل صلح کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو قربانی کرنے اور سر منڈانے کا حکم دیا صحابہ کرام ان شرائط صلح سے اس قدر مغموم اور شکستہ خاطر تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین بار حکم دیا مگر ایک شخص بھی نہ اٹھا۔

جب آپ نے یہ دیکھا تو ام سلمہؓ کے پاس تشریف لے گئے اور بطور شکایت یہ واقعہ بیان فرمایا ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا یا رسول اللہ۔ یہ صلح مسلمانوں پر بہت شاق گزری جس کی وجہ سے افسردہ دل اور شکستہ خاطر ہیں اس وجہ سے تعمیل ارشاد نہیں کر سکے آپ کسی سے کچھ نہ

---

[۱] مسلمانوں میں سے ابوبکر بن ابی قحافہ عمر بن الخطاب عثمان بن عفان، علی بن ابی طالب کاتب عہد نامہ عبد الرحمن بن عوف۔ سعد بن ابی وقاص۔ ابو عبیدہ بن الجراح محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہم کے دستخط ہوئے اور مشرکین کی طرف سے متعدد آدمیوں کے دستخط ہوئے منجملہ ان کے حویطب بن عبد العزیٰ اور مکرز بن حفص کے دستخط ہوئے اور صلحنامہ کا ایک نسخہ آپ کے پاس رہا اور ایک نسخہ سہیل بن عمرو کے پاس رہا۔ طبقات ابن سعد ص۷۱ ج ۲

فرمائیں۔ باہر تشریف لے جایئے اور قربانی کرکے سر منڈایئے خود بخود آپ کی اتباع کریں گے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ آپ کے قربانی کرتے ہی سب نے قربانی شروع کردی۔

حق تعالیٰ شانہ ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو جزائے خیر دے جن کی صائب رائے نے یہ عقدہ حل کیا اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے خاطر عاطر سے اس تکدر کو دُور فرمایا جس طرح حضرت شعیب علیہ السّلام کی صاحبزادی کا مشورہ موسیٰ علیہ السّلام کے بارے میں صائب اور نہایت صحیح تھا اسی طرح ام المؤمنین ام سلمہؓ کا یہ مشورہ بھی نہایت صائب اور موجب خیر و برکت ہوا۔

یہ تمام واقعات ہم نے بخاری اور فتح الباری سے لئے ہیں جو بحمد اللہ تعالیٰ نہایت مستند اور معتبر ہیں تطویل کی وجہ سے حوالہ روایات کو ترک کردیا، چونکہ یہ تمام واقعات ایک ہی باب میں مذکور ہیں اس لئے صرف فتح الباری کے حوالہ کافی سمجھتے ہیں تفصیل اور حوالہ اگر درکار ہے تو فتح الباری کتاب الشروط از ص ۲۴۵ ج ۵ تا ص ۲۵۶ ج ۵ کی مراجعت کریں۔

یہ تمام واقعات مع شیٔ زائد زرقانی شرح مواہب میں بھی مذکور ہیں مگر ان کی ترتیب فتح الباری کی ترتیب سے مغایر ہے۔ ہم نے ان واقعات میں فتح الباری کی ترتیب کو ملحوظ رکھا ہے اس لئے فتح الباری کا حوالہ دیا۔

تقریباً دو ہفتہ قیام کرنے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حدیبیہ سے واپس ہوئے جب مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے مابین پہنچے تو سورۂ فتح نازل ہوئی۔ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا الی آخر السورۃ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو جمع کرکے انا فتحنا لک فتحا مبینا الی آخر السورۃ سنائی صحابہ اس صلح کو اپنی شکست سمجھے ہوئے تھے جس کو اللہ تعالیٰ نے فتح مبین فرمایا سن کر از راہ تعجب آپ سے دریافت کیا یا رسول کیا یہ فتح ہے۔ آپ نے فرمایا قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے، بے شک یہ عظیم الشان فتح ہے۔ (رواہ احمد و ابوداؤد والحاکم)

امام زہری فرماتے ہیں کہ فتح حدیبیہ ایسی عظیم الشان فتح تھی کہ اس سے قبل اس شان کی فتح

نصیب نہیں ہوتی۔ آپس کی لڑائی کی وجہ سے ایک دوسرے سے مل جل نہیں سکتے ہیں صلح کی وجہ سے لڑائی ختم ہوئی اور امن قائم ہوا۔ اور جو لوگ اسلام کو ظاہر نہیں کرسکتے تھے اور وہ علانیہ طور پر احکام اسلام بجالانے لگے۔ آپس کی منافرت اور کشیدگی دور ہوئی۔ بات چیت کا موقع ملا۔ مسائل اسلامیہ پر گفتگو اور مناظرہ کی نوبت آئی۔ قرآن کریم کو سنا جس کا اثر یہ ہوا کہ صلح حدیبیہ سے لے کر فتح مکہ تک اس قدر کثرت سے لوگ اسلام لائے کہ ابتداء بعثت سے لے کر اس وقت تک اتنے مسلمان نہ ہوئے تھے[۱]

اسلام تو مکارم اخلاق اور محاسن اعمال کا معدن اور سرچشمہ اور تمام خوبیوں اور بھلائیوں کا مجموعہ تھا ہی لیکن حضرات صحابہ کرام بھی فضائل و فواضل محاسن و شمائل کے زندہ تصویر تھے۔ اب تک عناد اور منافرت اور بغض اور عداوت کی آنکھیں ان کے ادراک سے مانع بنیں۔

چشم بد اندیش کہ برکندہ باد  عیب نماید ہنرش در نظر

اب صلح کی وجہ سے عناد اور منافرت کا پردہ آنکھوں کے سامنے سے ہٹا تو اسلام کی دلفریب تصویروں نے اپنی طرف کھینچنا شروع کیا۔

مردِ حقانی کی پیشانی کا نور  کب چھپا رہتا ہے پیش ذی شعور

صلح سے پیشتر کفار مکہ ولکن لا یشعرون کا مصداق تھے اس لئے اسلام اور مسلمان کا نور ان سے پوشیدہ اور چھپا ہوا تھا۔ صلح کی وجہ سے جب عداوت اور منافرت دلوں سے دور ہوئی تو اب ذی شعور نے اور حقانی لوگوں کی پیشانی کا نور ان کو نظر آیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ پہنچ گئے تو ابوبصیر رضی اللہ عنہ مشرکین کی قید و بند سے بھاگ کر مدینہ پہنچے قریش نے فوراً ہی دو آدمی انکے لینے کیلئے پیچھے روانہ کئے آپ نے از روئے معاہدہ ابوبصیرؓ کو ان دونوں آدمیوں کے حوالہ کردیا اور ابوبصیر سے فرمایا کہ میں خلاف عہد نہیں کرسکتا بہتر ہے کہ تم واپس چلے جاؤ۔ ابوبصیرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ مجھکو مشرکین کی طرف واپس کئے دیتے ہیں جو مجھکو دین سے پھیرنا چاہتے ہیں اور طرح طرح سے مجھکو ستاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا صبر کرو

---

۱۔ فتح الباری ج ۵، ص: ۲۵۶۔ زرقانی ج ۲ ص: ۲۱۰

اور اللہ تعالیٰ سے امید رکھو عنقریب اللہ تعالیٰ تمھاری نجات کی صورت پیدا فرمائے گا۔ یہ دونوں آدمی ابو بصیر کو لے کر روانہ ہوئے جب ذوالحلیفہ میں پہنچے تو دم لینے کے لئے وہاں ٹھہر گئے اور جو کھجوریں ساتھ تھیں وہ کھانے لگے۔ ابو بصیرؓ نے ان میں سے ایک سے کہا کہ تمھاری تلوار بہت عمدہ معلوم ہوتی ہے اس نے تلوار کو نیام سے نکال کر کہا ہاں خدا کی قسم یہ نہایت عمدہ تلوار ہے، بارہا میں اس کو آزما چکا ہوں ابو بصیرؓ نے کہا ذرا مجھکو بھی دکھلاؤ۔ اس شخص نے تلوار ابو بصیر کو دے دی۔ ابو بصیرؓ نے فوراً ہی اس پر ایک وار کیا جس سے وہ تو ٹھنڈا ہو گیا۔ دوسرا شخص یہ واقعہ دیکھتے ہی فوراً بھاگا اور سیدھا مدینہ پہنچا، اور آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ میرا ساتھی تو مارا گیا اور میں بھی اب مارا جانے والا ہوں۔

اس کے بعد ابو بصیرؓ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے عہد کو پورا کیا، آپ تو مجھکو ان کے حوالہ فرما چکے تھے۔ اب اللہ تعالیٰ نے مجھکو ان سے نجات دی یا رسول اللہ آپ کو معلوم ہے کہ اگر میں مکہ واپس چلا جاؤں تو یہ لوگ مجھکو دین اسلام سے پھر جانے پر مجبور کریں گے یہ جو کچھ میں نے کیا وہ فقط اس لئے کیا میرے اور ان کے درمیان کوئی معاہدہ نہیں، آپ نے فرمایا بڑا ہی لڑائی کا بھڑکانے والا ہے اگر کوئی اس کا ساتھی ہو۔ ابو بصیر سمجھ گئے کہ اگر میں یہاں رہا تو آپ مجھکو پھر کفار کے حوالہ کر دیں گے اس لئے مدینہ سے نکل کر ساحل بحر پر جا کر ٹھہر گئے جس راستے سے قریش کے کاروان تجارت شام کو آتے تھے۔ مکہ کے بیکس اور بے بس مسلمانوں کو جب اس کا علم ہوا۔ تو چھپ چھپ کر ابو بصیرؓ کے پاس پہنچنے لگے اور سہیل بن عمرو کے بیٹے ابو جندل بھی وہیں پہنچ گئے اس طرح ستر[1] آدمیوں کا ایک جتھا وہاں جمع ہو گیا قریش کا جو قافلہ وہاں سے گزرتا اس سے تعرض کرتے۔ اور جو مال غنیمت ان سے حاصل ہوتا اس سے گزر اوقات کرتے۔ قریش نے مجبور ہو کر آپ کی خدمت میں آدمی بھیجے کہ ہم آپ کو اللہ کا اور قرابتوں کا واسطہ

---

[1] علامہ سہیلی فرماتے ہیں کہ تین سو آدمی جمع ہو گئے ہیں جیسا کہ زہری اور موسیٰ بن عقبہ سے مروی ہے (زرقانی ص ۲۰۳ ج ۲)

لے کر آپ سے درخواست کرتے ہیں کہ آپ ابوبصیر اور ان کی جماعت کو مدینہ بلالیں۔ اور جو شخص ہم میں سے مسلمان ہو کر آپ کے پاس آئے گا ہم اس سے کوئی تعرض نہ کریں گے۔

آپ نے ایک والا نامہ ابوبصیرؓ کو لکھوا کر روانہ کیا۔ جس وقت آپ کا والا نامہ پہنچا اس وقت ابوبصیر اس دنیا سے رخصت ہو رہے تھے۔ آپ کا والا نامہ ابوبصیرؓ کو دے دیا گیا پڑھتے جاتے اور خوش ہوتے جاتے تھے یہاں تک کہ ابوبصیرؓ جان بحق تسلیم ہوئے اور والا نامہ اُن کے سینہ پر تھا۔ (کما رواہ السہیلی ص ۲۳۴ ج ۲) اور ایک روایت میں ہے کہ ہاتھ میں تھا (کما ذکرہ الحافظ فی الفتح)

ابوجندل بن سہیل نے ابوبصیر کی تجہیز و تکفین کی اور اسی جگہ اُن کو دفن کیا اور قریب میں ایک مسجد بنائی اور بعد ازاں ابوجندل اپنے تمام رفقاء کو لے کر مدینہ حاضر ہوئے۔

سہیل بن عمرو کو جب اُس شخص کے قتل کی خبر پہنچی جس کو ابوبصیر نے قتل کیا تھا۔ وہ شخص سہیل کے قبیلہ کا تھا۔ سہیل نے چاہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی دیت کا مطالبہ کرے۔ ابو سفیان نے کہا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے اس کی دیت کا مطالبہ نہیں ہو سکتا اس لئے کہ آپ نے اپنا عہد پورا کیا اور ابوبصیر کو تمہارے قاصد کے حوالہ کر دیا۔ اور ابوبصیر نے آپ کے حکم سے اس کو قتل نہیں کیا بلکہ از خود قتل کیا۔ اور اس دیت کا مطالبہ ابوبصیر کے خاندان اور قبیلہ سے بھی نہیں ہو سکتا کیونکہ ابوبصیر ان کے دین پر نہیں (فتح الباری کتاب الشروط)

معاہدہ کے بعد جو مسلمان مرد مکہ سے بھاگ کر مدینہ آیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو از روئے معاہدہ واپس کر دیا بعد چندے کچھ مسلمان عورتیں ہجرت کر کے مکہ سے مدینہ پہنچیں اہل مکہ نے از روئے معاہدہ ان کی واپسی کا مطالبہ کیا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے بذریعہ وحی کے اُن کی واپسی سے منع فرمایا اور یہ ظاہر کر دیا کہ واپسی کی شرط مردوں کے ساتھ مخصوص تھی عورتیں اس شرط میں داخل نہ تھیں۔ چنانچہ بعض روایتوں میں یہ لفظ ہیں۔ لا یاتیہ رجل الخ نہیں آئے گا آپ کے پاس کوئی مرد مگر آپ اس کو واپس فرمائیں گے اور ظاہر ہے کہ رَجُلٌ کا لفظ جس کے معنی مرد کے ہیں وہ عورتوں کو کیسے شامل ہو سکتا ہے۔ مشرکین مکہ عورتوں کو بھی اس میں شامل کرنا چاہتے تھے مگر اللہ تعالیٰ نے

انکار فرمایا اور خاص اس بارے میں یہ آیت نازل فرمائی۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا جَاءَكُمُ
الْمُؤْمِنَاتُ مُهَاجِرَاتٍ فَامْتَحِنُوهُنَّ
اللَّهُ أَعْلَمُ بِإِيمَانِهِنَّ فَإِنْ عَلِمْتُمُوهُنَّ
مُؤْمِنَاتٍ فَلَا تَرْجِعُوهُنَّ إِلَى الْكُفَّارِ
لَا هُنَّ حِلٌّ لَهُمْ وَلَا هُمْ يَحِلُّونَ
لَهُنَّ وَآتُوهُمْ مَا أَنْفَقُوا وَلَا جُنَاحَ
عَلَيْكُمْ أَنْ تَنْكِحُوهُنَّ إِذَا آتَيْتُمُوهُنَّ
أُجُورَهُنَّ وَلَا تُمْسِكُوا بِعِصَمِ
الْكَوَافِرِ وَاسْأَلُوا مَا أَنْفَقْتُمْ وَلْيَسْأَلُوا
مَا أَنْفَقُوا ذَٰلِكُمْ حُكْمُ اللَّهِ يَحْكُمُ
بَيْنَكُمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ وَإِنْ فَاتَكُمْ
شَيْءٌ مِنْ أَزْوَاجِكُمْ إِلَى الْكُفَّارِ فَعَاقَبْتُمْ فَآتُوا
الَّذِينَ ذَهَبَتْ أَزْوَاجُهُمْ مِثْلَ مَا أَنْفَقُوا
وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي أَنْتُمْ بِهِ مُؤْمِنُونَ[۵۴]

اے ایمان والو جب مسلمان عورتیں ہجرت کر کے
تمہارے پاس آئیں تو ان کا امتحان کر لو کہ کس لئے
ہجرت کر کے آئی ہیں (پس اگر امتحان کر کے تم کو یہ معلوم
ہو جائے کہ یہ واقعہ میں مومن ہیں تو پھر ان کو کافروں
کی طرف واپس مت کرو یہ عورتیں اُن کافروں
کی طرف واپس مت کرو یہ عورتیں اُن کافروں
کے لئے حلال نہیں اور نہ وہ کافر ان کے لئے
حلال ہیں۔ اور اُن کافروں نے جو خرچ کیا ہے
وہ ان کو ادا کر دو۔ اور تمہارے لئے کوئی حرج نہیں
ان مہاجر عورتوں کو مہر دے کر ان سے نکاح کر لو
اور اے مسلمانو تم کافر عورتوں کے تعلقات کو باقی
مت رکھو اور طلب کر لو کافروں سے جو تم نے خرچ
کیا ہے اور کافر مانگ لیں جو انھوں نے خرچ کیا ہے
یہ اللہ کا حکم ہے جو تمہارے درمیان فیصلہ کرتا ہے

اور اگر تمہاری عورتوں میں سے کوئی عورت کافروں کی طرف چلی جائے پھر تمہاری نوبت آئے تو جن کی بیبیاں ہاتھ سے نکل گئی ہیں تو جتنا مہر انھوں نے اپنی بیبیوں پر خرچ کیا تھا اس کی برابر ان کو دے دو اور ڈرو اس خدا سے جس پر تم ایمان رکھتے ہو۔

اس کے بعد کفار بھی خاموش ہو گئے اور عورتوں کی واپسی کا مطالبہ نہیں کیا

---

۵۴۔ سورۃ الممتحنہ، آیۃ : ۱۰، ۱۱

# فوائد و لطائف اور مسائل و احکام

(۱)۔ بادشاہ اسلام اور ذی رائے مسلمان اگر کافروں سے صلح کرنے میں اسلام اور مسلمانوں کا نفع و مصلحت سمجھیں تو صلح کر لینا جائز ہے۔ ایسی صلح بھی معنی جہاد ہے کیونکہ مقصود جہاد سے کفر اور کافروں کے شر کو دفع کرنا ہے جو معنیً اس صلح سے حاصل ہے۔ قال اللہ تعالیٰ

وَاِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ۔ اگر کافر صلح کی طرف مائل ہوں تو آپ بھی صلح کی طرف مائل ہو جائیں۔ مگر اعتماد اور بھروسہ اللہ عزوجل پر رکھیں۔ یعنی صلح پر بھروسہ نہ کریں۔ ؎

(۲)۔ اگر صلح کرنے میں اسلام اور مسلمانوں کا نفع نہ ہو تو ایسی صلح کرنا جائز نہیں اس لئے ایسی صلح مسلمانوں کی تذلیل اور فریضۂ جہاد و قتال کی تعطیل کا باعث ہے۔ قال اللہ تعالیٰ۔

فَلَا تَهِنُوْا وَتَدْعُوْا اِلَى السَّلْمِ وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ، وَاللّٰهُ مَعَكُمْ پس مت سستی کرو اور صلح کی طرف بلاؤ اور تم ہی غالب رہو گے اور اللہ تمہارے ساتھ ہے۔

یعنی جہاد پر قدرت رکھتے ہوئے کافروں سے صلح جائز نہیں اور صلح کے معنی ترک قتال کے ہیں نہ کہ اتحاد کے اسی وجہ سے فقہاء نے صلح کے لئے لفظ موادعت کا استعمال کیا ہے اور موادعت کے معنی لغت میں ایک دوسرے کو جنگ اور قتال سے چھوڑ دینے کے ہیں۔

(۳)۔ عند الضرورت کافروں سے بلا معاوضہ اور مال دے کر اور مال لے کر تینوں طرح صلح جائز ہے، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت کے بعد یہود مدینہ سے بلا معاوضہ دیئے اور لئے معاہدہ فرمایا اور اس وقت یہ صلح فرمائی جو صلح حدیبیہ کے نام سے معروف ہے اور نصاریٰ نجران سے مال ٹھہرا کر صلح فرمائی اور غزوۂ احزاب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عیینہ بن حصن فزاری سے مدینہ کی نصف کھجوریں دے کر صلح کا ارادہ فرمایا مفصل قصہ غزوۂ احزاب کے بیان میں گزر چکا

---

؎ سبحان اللہ یہ اللہ کا کلام ہے کہ مسئلہ صلح کے ساتھ توکل علی اللہ کا مسئلہ بھی بیان کیا جا رہا ہے۔ ۱۲ منہ عفا عنہ

ہے معلوم ہوا کہ تینوں طرح صلح جائز ہے۔

(۴)۔ اہلِ اسلام اور اہلِ کفر میں جب کسی مدت معینہ کے لئے صلح طے پا جائے تو اس کا لکھ لینا مناسب ہے۔ اس لئے کہ جو عقد اور معاملہ ایک عرصہ تک ممتد ہو حق جل وعلا نے احتیاطاً اس کے لکھنے کا حکم دیا ہے۔

قال تعالیٰ۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا تَدَایَنْتُمْ بِدَیْنٍ اِلٰٓی اَجَلٍ مُّسَمًّی فَاكْتُبُوْهُ [1] — اے ایمان والو جب کسی ادھار کا معاملہ کرو مدت معینہ تک تو اس کو لکھ لیا کرو۔

ہاں جو معاملہ اور جو عقد فوری اور وقتی ہو زمانہ آئندہ پر محول نہ ہو اس کی کتابت ضروری نہیں۔

کما قال تعالیٰ۔ اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِیْرُوْنَهَا بَیْنَكُمْ فَلَیْسَ عَلَیْكُمْ جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا [2] — مگر جو معاملہ دست بدست ہو رہا ہو تو اگر اس کو نہ لکھو تو کوئی حرج نہیں۔

معلوم ہوا کہ جو معاملہ ایسا نہ ہو اس کے نہ لکھنے میں حرج ہے یعنی اس کا لکھ لینا ضروری اور لازمی ہے۔ (شرح السیر الکبیر ص ج ۴)

(۵)۔ عہدنامہ کی دو نقلیں ہونی چاہئیں تاکہ ہر فریق کے پاس ایک ایک نسخہ محفوظ رہے۔

(۶)۔ اور ہر ایک نقل پر فریقین کے سربرآوردہ لوگوں کے دستخط ہونے چاہئیں جیسا کہ حدیبیہ میں جو عہدنامہ مرتب ہوا اس پر فریقین کے دستخط ہوئے اور ایک نقل آپ کے پاس اور ایک نقل سہیل بن عمرو کے پاس رہی۔

(۷)۔ شرائط صلح میں سے کسی شرط کے خلاف کرنا بدعہدی اور عہدشکنی ہے۔ اسی بنا پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوجندل اور ابوبصیر کو یہ کہہ کر واپس کیا کہ ہم عہد کر چکے ہیں اس کے خلاف نہ کریں گے۔

(۸)۔ اگر کسی ایک علاقہ کا مسلمان فرمانروا کسی سے کوئی معاہدہ کرے تو دوسرے علاقہ کا فرمانروا اور دوسرے علاقہ کے مسلمان اس کے پابند نہ ہوں گے۔ جو مسلمان مکہ سے مدینہ بھاگ کر آیا رسول اللہ

[1] البقرۃ آیت نمبر

صلی اللہ علیہ وسلم نے از روئے معاہدہ ان کو مشرکین مکہ کے حوالہ کر دیا۔ آپ پر فقط اسی حد تک پابندی تھی کہ دارالاسلام یعنی مدینہ منورہ میں ایسے شخص کو ٹھہرنے نہ دیں۔

ابوبصیر اور ابوجندل رضی اللہ عنہما نے جس جگہ جا کر پڑاؤ ڈالا وہ حدود مدینہ سے بالکل خارج تھا۔ ابوبصیرؓ کی جماعت نے جو کچھ کیا وہ حدود مدینہ سے باہر کیا نیز آپ کے حکم اور اجازت سے نہیں کیا۔ (فتح الباری و زاد المعاد)

(۹)۔ ابوبصیرؓ نے جس عامری شخص کو قتل کیا وہ محض اپنے دین اور ایمان اور جان بچانے کے خاطر کیا اس لئے کہ ابوبصیر جانتے تھے کہ مکہ جانے کے بعد پھر طرح طرح سے ستایا جاؤں گا۔ اور کفر اور شرک پر مجبور کیا جاؤں گا۔ اس بنا پر انھوں نے اس عامری کو قتل کر کے اپنی جان اور اپنے ایمان کو بچایا (روض الانف ص ۲۳۴ ج ۲)

(۱۰)۔ جو عورت مسلمان ہو کر دارالحرب سے ہجرت کر کے دارالاسلام میں چلی آئے تو اس کا نکاح شوہر سے فسخ ہو جاتا ہے اور اسی طرح اگر کوئی مرد مسلمان ہو کر دارالحرب سے دارالاسلام میں چلا آئے تو اس کا نکاح اس کافرہ بیوی سے فسخ ہو جاتا ہے

(۱۱)۔ لَا تُمْسِكُوا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ کافر عورتوں کی عصمت کو روک کر نہ رکھو۔ یعنی ان کو چھوڑ دو اور ازدواجی تعلق ان سے منقطع کر دو اور مسلمان کو روا نہیں کہ ایک مشرکہ عورت کو اپنے نکاح میں رکھے۔ چنانچہ حضرت عمرؓ نے اس آیت کے نازل ہونے کے بعد اپنی دو مشرکہ بیبیوں کو جو مکہ میں تھیں انکو طلاق دے دی ایک کا نام قریبہ تھا جس نے بعد میں معاویہ بن ابی سفیان سے نکاح کیا اور دوسری کا نام ام کلثوم تھا جس نے بعد ابوجہم سے نکاح کیا[1]

اس سے حضرات صحابہ کے ایمان و اخلاص کا پتہ چلتا ہے کہ اللہ کے حکم کے سامنے کسی تعلق اور محبت کی ذرہ برابر پروانہ تھی اور کہاں سے ہوتی ان کے دلوں میں تو ایک اللہ عزوجل کی محبت اتنی سما چکی تھی، کہ اب دوسرے کے لئے گنجائش ہی نہ رہی تھی۔

مَا جَعَلَ اللّٰهُ لِرَجُلٍ مِّنْ قَلْبَيْنِ فِيْ جَوْفِهٖ　اللہ تعالیٰ نے کسی کے دو دل نہیں بنائے۔

---

[1] ۔ فتح الباری ج ۵، ص ۳۶۱ ؎ الاحزاب آیت نمبر ۴

(۱۴)۔ ابن اسحٰق کی روایت میں ہے لا یسقط من شعرہ شئی الا اخذوہ۔ یعنی جسد اطہر سے جو جو بال گرتا تھا حضرات صحابہ اُس کو کمال محبت اور غایت عظمت کے ساتھ ہاتھوں ہاتھ لے کر تبرکاً اپنے پاس محفوظ رکھتے تھے جس سے معلوم ہوا کہ تبرک بآثار الصالحین جائز اور درست ہے (فتح الباری ص ۲۵۷ ج ۵)

وقال تعالٰی وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ إِنَّ آيَةَ مُلْكِهِ أَنْ يَأْتِيَكُمُ التَّابُوتُ فِيهِ سَكِينَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ آلُ مُوسَىٰ وَآلُ هَارُونَ تَحْمِلُهُ الْمَلَائِكَةُ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۝ [۱]

بنی اسرائیل نے جب اپنے نبی سے طالوت کی بادشاہت کی دلیل پوچھی تو یہ علامت بیان فرمائی کہ اس کے ساتھ ایک صندوق ہوگا جس میں حضرت موسیٰ و ہارون علیہم السلام کے تبرکات ہوں گے یعنی حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون کے عصا اور کپڑے اور جوتے اور توریت کی کچھ تختیاں ہوں گی اور تبرکات کے صندوق کے حامل فرشتے ہوں گے جس کو دیکھ کر اہل ایمان کو اس کی بادشاہت کا یقین آ جائے گا اور ظاہر ہے کہ جو شخص قابل تعظیم اور قابل محبت ہوگا تو اس کے آثار کی تعظیم درحقیقت اسی شخص کی تعظیم ہے اور صحابہ کرام کا حضور پُر نور کی زرہ اور تلوار پیالہ اور انگشتری کو بطور تبرک استعمال کرنا صحیح بخاری میں مذکور ہے جس پر امام بخاری نے کتاب الخمس میں ایک باب رکھا ہے باب ما ذکر من درع النبی صلی اللہ علیہ وسلم و عصاہ وسیفہ وقدحہ وخاتمہ ومن شعرہ ونعلہ الخ ص ۴۳۸ ج ۱ اور مسئلہ تبرک بآثار الصالحین کی اگر تحقیق درکار ہے تو جذب القلوب اور شفا قاضی عیاض اور سید سمہودی کی کتاب کو دیکھیں۔

(۱۵)۔ واقعہ حدیبیہ میں صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دو طرح فضل و کمال ظاہر ہوا۔ اول تو اس طرح سے کہ اس صلح سے تمام صحابہ حتیٰ کہ فاروق اعظم بھی مغموم اور رنجیدہ تھے مگر صدیق اکبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح مطمئن تھے۔ دوم یہ کہ جب عمر بن الخطاب نے اپنا اضطراب حضرت ابوبکرؓ سے جا کر بیان کیا تو ابوبکرؓ نے حرف بحرف لفظ بلفظ وہی جواب دیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلا تھا [۲]

---

[۱] البقرہ۔ آیہ: ۲۴۸ [۲] زاد المعاد ج ۲ ص: ۱۲۸

(۱۴)۔ امام شافعی رحمہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ حدیبیہ کا کچھ حصہ حل میں ہے اور کچھ حرم میں ہے۔ امام احمد بن حنبل کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قیام تو حل میں تھا مگر نمازیں حدودِ حرم میں آکر ادا فرماتے تھے۔

لہٰذا جس شخص کو ایسی صورت پیش آئے کہ وہ حرم کے قریب ہو تو نمازیں حدودِ حرم ہی میں پڑھنی چاہئیں۔ عبداللہ بن عمرؓ کا یہی عمل تھا۔

نیز اس واقعہ سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ایک لاکھ نمازوں کا ثواب مسجد حرام کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ حدودِ حرم میں جہاں کہیں بھی نماز ادا کرے گا ایک لاکھ نمازوں کا ثواب ملے گا۔[1]

(۱۵)۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب صحابہ کو نحر اور حلق کا حکم دیا اور صحابہ نے اس میں ذرا توقف کیا تو آپ نے اُم المؤمنین اُم سلمہؓ کے مشورہ پر عمل فرمایا جس سے معلوم ہوا کہ عورتوں سے مشورہ کرنا جائز ہے بشرطیکہ ان کا فہم اور فراست اور تقویٰ اور دیانت قابلِ اطمینان ہو۔

(۱۶)۔ سہیل بن عمرو کے اصرار سے آپ نے بجائے بسم اللہ کے باسمک اللّٰھم لکھنا منظور فرمایا اگرچہ بسم اللہ کا لکھنا اولیٰ اور افضل تھا مگر چونکہ باسمک اللّٰھم بھی حق اور درست تھا، اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اولیٰ اور افضل پر اصرار نہ فرمایا۔

# ۱۷۔ بیعت کی فضیلت

بیعت کی حقیقت۔ بیعت عقبہ کے بیان میں گزر چکی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ بیعت بیع سے مشتق ہے جس کے معنی فروخت کرنے کے ہیں۔ اصطلاح شریعت میں اپنے نفس کو بمعاوضہ جنت اللہ عزوجل کے ہاتھ فروخت کر دینے کا نام بیعت ہے۔ نفس مبیع ہے اور جنت اس کا ثمن ہے انسان۔ بائع ہے اور اللہ عزوجل مشتری ہے تمام عقلاء کے نزدیک یہ مسلّم ہے کہ بیع ہو جانے کے بعد مبیع ملکِ بائع سے نکل کر۔ ملکِ مشتری میں داخل ہو جاتی ہے۔ مشتری ہی تمام تصرفات کا مالک ہو جاتا ہے۔ اسی طرح مؤمن بیعت کر لینے کے بعد اپنے نفس کا مالک نہیں رہتا۔

---

[1] زاد المعاد ج ۲ ص ۱۲۸

اس لئے مومن کو چاہیئے کہ اب نفس میں اپنی رائے سے کوئی تصرف نہ کرے۔

مگر یہ معاملہ حق جل و علا سے براہِ راست نہیں ہوتا۔ حضرات انبیاء اللہ علیہم الف الف صلوات اللہ اور ان کے وارثین کے توسط سے ہوتا ہے۔

حضرات صحابہ نے جب نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کے دست مبارک پر بیعت کی تو اصل بیعت اللہ عزوجل سے تھی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم درمیان میں وکیل اور کفیل تھے۔ کما قال تعالیٰ۔

اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَکَ اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰهَ یَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَیْدِیْهِمْ ؕ[۱] | تحقیق جو لوگ آپ سے بیعت کرتے ہیں جز ایں نیست کہ وہ حقیقت میں اللہ تعالیٰ سے بیعت کرتے ہیں اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھوں پر ہے۔

صحیح بخاری میں سہل بن سعدؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

من یضمن لی ما بین لحییه و رجلیه اضمن له الجنة | کون ہے جو اپنے جبڑوں اور پیروں کے درمیان کا ذمہ دار بنے یعنی زبان اور شرمگاہ کی حفاظت کا ذمہ لے تو میں اس کے لئے جنت کا کفیل اور ضامن ہوں۔

اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کو ثمن یعنی جنت کا ضامن قرار دیا ہے کہ اگر اہل ایمان اس کی ضمانت اور ذمہ داری کریں کہ زبان اور شرمگاہ میں کوئی تصرف اللہ عزوجل کی مرضی کے خلاف نہ کریں گے جو ہمارا مشتری ہے تو میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی مبیع (نفس) کا ثمن اور قیمت یعنی جنت دلانے کا کفیل اور ضامن ہوتا ہوں۔

اس حدیث میں یضمن اور اضمن کا لفظ اسی بیع کی طرف مشیر ہے اس لئے کہ ضمانت اور کفالت بیع ہی میں ہوتی ہے۔ مبیع میں اگر کوئی عیب نکلے تو مشتری کو خیار عیب کی وجہ سے اس کے رد کرنے کا حق حاصل ہوتا ہے لیکن مشتری اگر مبیع کے عیب کو دیکھ کر یہ کہدے کہ رضیت میں راضی ہو گیا تو خیار عیب ساقط ہو جاتا ہے اور بیع بالکل مکمل ہو جاتی ہے مشتری کی جانب سے رد اور فسخ کا احتمال باقی نہیں رہتا۔

---

[۱] سورۃ الفتح، آیۃ: ۱۰

حضرات صحابہ نے جب درخت کے نیچے آپ کے دستِ مبارک پر بیعت کی تو اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی۔

لَقَدْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ۔[1] البتہ تحقیق اللہ تعالےٰ راضی ہوا ان مومنین سے جنھوں نے درخت کے نیچے آپکے ہاتھ پر بیعت کی۔

اپنا خیارِ عیب ساقط فرمایا۔ اور یہ ظاہر کر دیا کہ ان حضرات نے اللہ عزّوجل سے معاملہ بیع کیا ہے وہ کبھی فسخ نہ ہوگا۔ اللہ تعالےٰ نے تو اپنی رضا ظاہر فرما کر اپنا خیار ساقط فرمایا ہی ہے لیکن حضرت صحابہ بھی رضینا باللہ کہہ کر اپنا خیار ساقط کر چکے ہیں۔ کما قال تعالےٰ

رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ اللہ تعالےٰ ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ سے راضی ہوئے

اگرچہ خدا تعالےٰ کی طرف سے کسی عیب کا امکان نہیں لیکن صحابہ نے رضینا کہہ کر فسخ اور اقالہ کے امکان کو بھی ختم کر دیا غرض یہ کہ طرفین اپنی اپنی رضا اور خوشنودی ظاہر کرکے اپنا اپنا خیار ساقط کر چکے ہیں بیع بالکل مکمل ہو چکی۔ حضرات صحابہ اپنے نفوس اللہ عزّوجل کے حوالہ اور سپرد کر چکے۔ بمقتضائے وعدۂ الٰہی ان کے نفوس کا ثمن (یعنی جنت) اللہ کے ذمہ واجب ہو چکا ہے حضرات صحابہ کے سوا سب کا معاملہ خطرہ میں ہے۔ معلوم نہیں کس کس کی مبیع کو خیار عیب کے بناء پر رد کیا جائے گا اور بہت سے لوگ تو دنیا ہی میں اللہ عزّوجل سے اپنی بیع کا اقالہ کر چکے ہیں۔ جیسا کہ ایک اعرابی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم سے آکر کہا تھا۔

اَقِلْنِی بَیْعَتِی میری بیعت واپس کر دیجیے۔

اصطلاحِ فقہاء میں اقالہ۔ متعاقدین کے حق میں فسخ اور ثالث کے حق میں بیع جدید ہوتا ہے اسی طرح جب کوئی بدنصیب حق جل وعلاء سے اپنی بیعت کا اقالہ کرتا ہے تو اس کے اور حق تعالیٰ کے مابین تو فسخ بیع ہوتا ہے اور ثالث یعنی شیطان کے حق میں بیع جدید ہوتی ہے

امام اعظم ابوحنیفہ النعمان رضی اللہ عنہ کا مسلک ہے۔

---

[1] ۔ سورۃ الفتح، آیۃ: ۱۸

لَا رِبٰوا بَیْنَ الْمَوْلٰی وَعَبْدِہٖ غلام اور آقا کے مابین سود نہیں۔

اس لئے کہ خود غلام کے پاس جو کچھ ہے وہ سب مولیٰ ہی کی ملک ہے ہم چونکہ غلام سے بڑھکر غلام ہیں آخر اُس خداوند ذوالجلال کے بندہ ہی ہیں اور بندے بھی ایسے بندے کہ کسی طرح اس کی عبدیت سے آزاد نہیں ہوسکتے اور نہ بحمد اللہ ہم اس کی عبدیت سے آزاد ہونا چاہتے ہیں اس لئے خداوند ذوالجلال ہم سے ایک حسنہ نیکی پر کم ازکم دہ گونہ سود دیتا ہے یَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِي الصَّدَقَاتِ۔

# الحاصل

جن حضرات نے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے ہاتھ پر بیعت کی اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہوا اور ان کے دلوں کو سکینت اور طمانیت کی بیش بہا دولت سے معمور کیا اور فتح قریب اور مغانم کثیرہ کا ان سے وعدہ فرمایا۔ کما قال تعالیٰ۔

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ إِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَأَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَأَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا وَّمَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّأْخُذُوْنَهَا وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ؁[1]

تحقیق اللہ راضی ہوا مومنین سے جس وقت کہ وہ آپ سے بیعت کر رہے تھے، درخت کے نیچے پس جانا اللہ نے جو کچھ ان کے دلوں میں ہے پس اتاری اللہ نے ان پر اپنی تسکین اور انعام میں دی قریبی فتح اور بہت سی غنیمتیں جو آیندہ حاصل کریں گے اور اللہ غالب اور حکمت والا ہے۔

اور سورہ توبہ میں بیعت کو فوز عظیم فرمایا۔ کما قال تعالیٰ

فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِيْ بَايَعْتُمْ بِهٖ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ؁[2]

پس خوشیاں کرو اس سودے پر جو تم نے اللہ تعالیٰ سے کیا ہے اور یہ بڑی ہی کامیابی کا معاملہ ہے۔

---

[1] ۔ الفتح، آیۃ: ۱۸ [2] ۔ توبہ، آیۃ: ۱۱۱

اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسلام پر اور کبھی ہجرت پر اور کبھی جہاد پر اور کبھی ترک منکرات پر مثلاً اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں گے۔ زنا اور چوری نہ کریں گے۔ اولاد قتل نہ کریں گے۔ کسی پر بہتان نہ باندھیں گے اللہ کی نافرمانی نہ کریں گے اور کبھی اس بات پر کہ اللہ کی عبادت کریں گے۔ پانچوں نمازیں ٹھیک ٹھیک ادا کریں گے، زکوٰۃ دیں گے۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کریں گے۔ ہر مسلمان کی خیر خواہی کریں گے۔ اپنے امیر اور والی کی اطاعت کریں گے جب تک وہ اللہ کی نافرمانی کا حکم نہ دے کسی سے سوال نہ کریں گے۔ والدین کے ساتھ احسان کریں گے۔ وغیر ذالک ان امور پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت لینا احادیث صحیحہ سے ثابت اور مسلم ہے۔ تفصیل کے لئے فتح الباری صفحہ ۶ تا صفحہ ۱۴ اور کنز العمال صفحہ ۲۵ ج اول فصل خامس فی احکام البیعۃ کی مراجعت کریں۔

ان آیاتِ صریحہ اور احادیث صحیحہ کے بعد بیعت کے مسنون اور مستحسن اور موجب خیر و برکت میں ہونے میں کسی قسم کے شبہ کی گنجائش نہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس طرح کتاب اور حکمت کے معلم اور امت کے دلوں کے مزکی یعنی صیقل اور جلا کرنے والے تھے اسی طرح اللہ کی زمین پر اللہ کے خلیفہ بھی تھے جو بیعت آپ نے خلیفۃ اللہ ہونے کی حیثیت سے لی، وہ خلفاء کے لئے سنت ہوئی اور جو بیعت آپ نے معلم الکتاب والحکمۃ اور مزکی ہونے کی حیثیت سے لی۔ وہ علماء ربانیین اور اہل اللہ اور عارفین کے لئے سنت ہوئی۔

(۱۸) عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی طرف سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ پر رکھ کر بیعت کرنا اس امر کی دلیل ہے کہ غائبانہ بیعت بھی صحیح ہے۔

(۱۹) سلمۃ بن اکوع رضی اللہ عنہ کا تین بار بیعت کرنا اس امر کی دلیل ہے کہ بیعت کی تجدید اور اس کا تکرار مسنون اور مستحب ہے۔

(۲۰)۔ حدیبیہ میں جن لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی حق جل شانہ نے بلا کسی قید و شرط کے ان سے اپنی رضا اور خوشنودی کا اعلان فرمایا لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ۔ اور فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ سے ان کے دلی اخلاص کو بیان فرمایا اور فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ

عَلَیْہِمْ سے ان کے اطمینان اور ایقان قلب کو بیان فرمایا کہ ان کے قلوب بالکلیہ مطمئن ہیں۔ اضطراب کا کہیں نام و نشان نہیں اور ظاہر ہے کہ جس سے اللہ راضی ہوا اور جس کے دل پر سکینت و طمانیت کو نازل فرمایا ایسا شخص نہ فی الحال منافق اور نہ فی المآل مرتد ہو سکتا ہے احادیث میں اُن کے بہت فضائل آئے ہیں۔ چنانچہ مسند احمد میں جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جن لوگوں نے درخت کے نیچے مجھ سے بیعت کی ہے ان میں سے کوئی بھی دوزخ میں نہ جائے گا۔

اور آیۂ مذکورہ لَقَدْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ فَعَلِمَ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ سے اُن کا مؤمن مخلص اور اللہ کا مرضی اور پسندیدہ ہونا صاف ظاہر ہے۔ حضرات شیعہ۔ فَعَلِمَ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ کو ذرا غور سے پڑھیں کہ کس طرح حق تعالیٰ شانہ اُن کے دلوں کے اخلاص کو ذکر فرمایا ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ صحابہ کرام کا یہ عمل تقیہ کی بنا پر نہ تھا بلکہ اخلاص اور صدق نیت سے تھا فَعَلِمَ مَا فِیْ قُلُوْبِہِمْ کے بعد تقیہ کا احتمال باقی نہیں رہتا جب خدا تعالیٰ نے اُن کے دلی اخلاص کی شہادت دیدی تو اب نفاق اور تقیہ کا احتمال ختم ہوا۔ اور اَثَابَہُمْ فَتْحًا قَرِیْبًا وَّمَغَانِمَ کَثِیْرَۃً سے دور تک سلسلہ کلام چلا گیا ہے جس میں انہیں حضرات سے فتح خیبر اور مَغَانِمَ کَثِیْرَۃً اور فتوحات عظیمہ کا وعدہ فرمایا ہے اور یہ وعدہ بھی انہی مخلصین سے تھا معلوم ہوا کہ جن حضرات پر یہ مغانم تقسیم کئے گئے وہ اللہ کے مخلص اور پسندیدہ بندے تھے۔

## بادشاہانِ عالم کے نام دعوتِ اسلام کے خطوط

حق جل شانہ نے صلح حدیبیہ کو فتح مبین اور موجب سکینت و طمانیت فرمایا بے شک وہ فتح مبین اور موجب سکینت و طمانینت ہوئی اس لئے کہ فتح کے معنی لغت میں کسی بند چیز کے کھول دینے کے ہیں عرب کی مخالفت کی وجہ سے اب تک دعوت اسلام اور تبلیغ احکام کا دروازہ بند تھا اس صلح نے اس دروازہ کو کھول دیا۔ اب وقت آیا کہ اللہ عزوجل کا پیغام اُس کے تمام بندوں کو پہنچا دیا

جائے اور اسلام کے عظیم الشان دستر خوان پر دنیا کو دعوت اور صلائے عام دی جائے کہ اگر اس دستر خوان کے لذائذ وطیبات فواکہ اور ثمرات سے لطف اندوز ہوں۔

جن لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی دعوت کو قبول کیا اور اسلام کے دستر خوان پر آکر بیٹھ گئے۔ دیکھتے کیا ہیں کہ ایک ایک کر کے تمام مکارم اخلاق اور تمام محاسن آداب فضائل و فواضل۔ محامد و شمائل کا کوئی نوع ایسا نہیں کہ جو اس دستر خوان پر نہ ہو۔ ایسا پاک اور صاف لطیف اور شفاف دستر خوان ہے کہ کسی ظاہری اور باطنی فحشاء اور منکر کا ذرہ برابر بھی کہیں دھبہ اور نشان نہیں۔ دنیا سے ہاتھ دھوکر اور اللہ عزوجل کا نام پاک لے کر کھانا شروع کیا ابھی ایک ہی دو لون چکھے تھے کہ زبان نے فوراً ہی اسلام کا مزہ اور ایمان کی حلاوت اور شیرینی کو محسوس کر لیا۔ اور سمجھ گئے کہ روح کی غذا تو یہ ہے۔ اسی غذا سے روح زندہ رہ سکتی ہے۔ کفر اور شرک کی نجاست اور گندگی کھا کر روح کا زندہ رہنا ناممکن اور محال ہے۔

الغرض نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیبیہ سے واپس ہو کر ماہ ذی الحجۃ الحرام ۶ھ میں بادشاہوں کے نام دعوت اسلام کے خطوط بھیجنے کا قصد فرمایا، صحابہ کو جمع کر کے خطبہ دیا۔

ایہا الناس۔ اے لوگو میں تمام عالم کے لئے رحمت بنا کر بھیجا گیا ہوں۔ تمام دنیا کو یہ پیام پہنچاؤ اللہ تعالیٰ تم پر رحم فرمائے گا۔ عیسیٰ علیہ السلام کے حواریین کی طرح اختلاف نہ کرنا۔ کہ اگر قریب بھیجنے کو کہا تو راضی ہو گئے اور اگر کہیں دور جانے کا حکم دیا تو زمین پر بوجھل ہو کر بیٹھ گئے۔

حضرات صحابہ جو کہ اطاعت اور جان نثاری اخلاص اور وفا شعاری کے سخت سے سخت امتحان میں ہر موقع پر درجۂ اعلیٰ میں کامیابی کی سند اور رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ کا زرین تمغہ حاصل کر چکے تھے۔ بھلا وہ کب اس موقع سے چوکنے والے تھے دل وجان سے تعمیل ارشاد کے لئے تیار ہو گئے اور ایک مناسب مشورہ آپ کی خدمت میں پیش کیا۔ کہ یا رسول اللہ۔ ملوک اور سلاطین جس خط پر مہر نہ ہو اس کو قابل وثوق اور اعتماد نہیں سمجھتے حتیٰ کہ ایسے خط کو پڑھتے تک نہیں۔ آپ نے صحابہ کے مشورہ سے ایک مہر کندہ کرائی جس کا حلقہ چاندی کا تھا اور نگینہ بھی چاندی ہی کا تھا مگر صنعت حبشہ کی تھی محمد رسول اللہ اس مہر پر کندہ تھا۔ (مہر: اللہ رسول محمد) (مہر: رسول اللہ محمد) سب سے نیچے لفظ محمد تھا اور سب سے

اُوپر لفظ اللہ تھا۔ اور لفظ رسول درمیان میں تھا۔ تاریخ طبری ص۱۳۴ج۳، زرقانی ص۳۳۴ ج۳

اور سلاطین اور امراء کے نام خطوط روانہ فرمائے اُن کو حق کی دعوت دی اور اس سے آگاہ کر دیا کہ رعایا کی گمراہی کی تمام تر ذمہ داری تم پر عائد ہے۔

واقدی کہتے ہیں کہ یہ خطوط ۶ھ کے اخیر میں ماہ ذی الحجہ میں قصہ حدیبیہ کے بعد روانہ کئے گئے اور بعض اہلِ سیر کے نزدیک ۷ھ میں روانہ کئے گئے ممکن ہے کہ حضور پُرنور نے شاہانِ عالم کے نام خطوط بھیجنے کا ارادہ تو ۶ھ کے اخیر میں فرمایا ہو اور پھر ۷ھ میں خطوط روانہ کئے ہوں[1]۔

اور امام بیہقی فرماتے ہیں کہ غزوۂ موتہ کے بعد خطوط روانہ فرمائے مگر اس پر سب متفق ہیں۔ کہ حدیبیہ کے بعد اور فتح مکہ سے پہلے یہ خطوط روانہ کئے گئے۔

یعنی اس مدت کے مابین خطوط کا سلسلہ جاری رہا واللہ اعلم۔

## (۱) قیصر روم کے نام نامہ مبارک

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
من محمد عبد الله ورسوله الى
هرقل عظيم الروم۔ سلام على من
اتبع الهدى۔ امّا بعدُ فانى ادعوك
بدِعاية الاسلام اَسْلِمْ تَسْلَم
يوتك الله اجرك مرتين فان توَلَّيْتَ
فان عليك اثم الىرسىين
ريآ اهل الكتاب تعالوا الى كلمة
سواء بيننا وبينكم ان لا نعبد الا الله

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
یہ خط ہے۔ محمد اللہ کے بندہ اور اس کے رسول کی طرف سے ہرقل کی جانب جو روم کا بڑا شخص ہے سلام ہو اس پر جو ہدایت کا اتباع کرے۔ اما بعد میں تجھکو دعوت دیتا ہوں۔ اُس کلمہ کی جو اسلام کی طرف لانے والا ہے یعنی کلمہ طیبہ کی۔ اسلام لے آ سلامت رہے گا اور اللہ تعالٰے دوہرا اجر عطا کرے گا جیسا کہ اہل کتاب سے حق تعالٰی کا وعدہ ہے (اُولٰٓئِكَ يُؤْتَوْنَ اَجْرَهُمْ مَّرَّتَيْنِ) پس اگر تو اسلام سے روگردانی کرے تو تمام

[1] مدارج النبوۃ ج ۲، ص: ۲۹۴

ولا نشرک بہ شیئا ولا یتخذ بعضنا بعضا اربابا من دون اللہ فان تولوا فقولوا اشھدوا بانا مسلمون ۰

رعایا کے اسلام نہ لانے کا گناہ بھی ہو گا کہ تیرے اتباع میں اسلام کے قبول سے مانع ہے اور اے اہل کتاب آؤ ایک ایسی بات کی طرف جو ہمارے اور تمہارے درمیان مسلّم ہے وہ یہ کہ سوائے اللہ کے کسی چیز کی عبادت نہ کریں اور نہ اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک گردانیں اور اللہ کے سوا آپس میں ایک دوسرے کو اپنا رب اور معبود نہ بنائیں پس اگر وہ اسلام قبول نہ کریں تو آپ کہہ دیجئے کہ تم گواہ رہو کہ ہم مسلمان ہو چکے ہیں یعنی اللہ کے حکم کے تابع ہو چکے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ نے یہ والانامہ دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کو دے کر قیصر روم کی طرف روانہ فرمایا۔ قیصر روم اس وقت فارس پر فتحیابی کے شکریہ میں حمص سے پیدل چل کر بیت المقدس آیا ہوا تھا۔ دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ محرم ۷ھ میں بیت المقدس پہنچے اور امیر بصریٰ کے توسط سے قیصر روم کے دربار میں پہنچ کر آپ کا والانامہ پیش کیا۔ [1]

اور والانامہ پیش کرنے سے پہلے ایک مختصر سی تقریر فرمائی وھو ہذا۔

## قیصرِ رُوم کے دربار میں حضرت دحیہ رضی اللہ عنہ کی تقریر

اے قیصر روم۔ جس نے مجھ کو آپ کی طرف سفیر بنا کر بھیجا ہے وہ آپ سے کہیں بہتر ہے اور جس ذات بابرکات نے ان کو پیغمبر بنا کر بھیجا وہ سب ہی سے اعلیٰ اور ارفع ہے۔ لہٰذا جو کچھ عرض کروں اس تواضع کے ساتھ سنیئے اور اخلاص سے اس کا جواب دیجئے۔ اگر تواضع کے ساتھ نہ سنیں گے تو اس کما حقہ سمجھ نہیں سکیں گے اور اگر جواب میں اخلاص نہ ہو گا تو وہ جواب عادلانہ اور منصفانہ نہ ہو گا۔

قیصر روم۔ فرمایئے۔

دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ۔ آپ کو معلوم ہے کہ حضرت مسیح بن مریم صلی اللہ علیہ وسلم علیٰ نبینا وعلیہ وسلم نماز پڑھا کرتے تھے۔

---

[1] فتح الباری۔ ج ۱، ص: ۳۵۔

قیصر روم ۔ ہاں ۔ بے شک نماز پڑھا کرتے تھے ۔

دحیہ کلبیؓ ۔ میں آپ کو اس ذات پاک کی طرف بلاتا ہوں جس کے لئے حضرت مسیح نمازیں پڑھتے اور جس کے سامنے جبین نیاز جھکاتے تھے اور جس نے حضرت مسیح کو بطن مادر میں بنایا اور جس نے ان تمام آسمانوں اور زمینوں کو پیدا کیا ۔ اور بعد ازاں میں آپ کو اس نبی امی کی طرف بلاتا ہوں جس کی حضرت موسیٰ اور پھر حضرت عیسیٰ علیہما السلام نے بشارت دی ہے اور آپ کو اس کا کافی اور شافی علم اور پوری خبر ہے اگر آپ اس دعوت کو قبول کریں تو آپ کے لئے دنیا اور آخرت دونوں ہیں ۔ ورنہ آخرت تو آپ کے ہاتھ سے جاتی ہی رہے گی اور دنیا میں دوسرے لوگ آپ کے شریک ہوں گے اور یقین جانیئے کہ آپ کا ایک پروردگار ہے جو منکرین کو کچل ڈالتا ہے اور اپنی نعمتوں کو بدلتا رہتا ہے ۔

قیصر روم نے آپ کا والا نامہ دحیہ کے ہاتھ سے لے کر سر اور آنکھوں پر رکھا اور بوسہ دیا ۔ اور کھول کر اس کو پڑھا اور کہا سوچ کر کل اس کا جواب دوں گا ۔ روض الانف ص۳۵۵ ج۲

اور اپنے خدام کو یہ حکم دیا کہ جو لوگ آپ کی قوم کے میرے ملک میں آئے ہوئے ہوں ان کو حاضر کیا جائے تاکہ ان سے احوال معلوم کروں ۔ اتفاق سے ابوسفیان قریش کی ایک جماعت کے ساتھ اس وقت بغرض تجارت شام آئے ہوئے تھے بمقام غزہ میں مقیم تھے ۔ ابوسفیان اس وقت تک مسلمان نہ ہوئے تھے ۔ قیصر کے آدمی ان کو غزہ سے جاکر لائے اور دربار میں حاضر کیا ۔ بڑی شان و شوکت سے دربار منعقد کیا عظماء روم اور قسیسین اور رہبان سب حاضر تھے ۔

جماعت عرب سے اول مخاطب ہو کر یہ دریافت کیا کہ تم میں سے اس مدعی نبوت کا سب سے زیادہ قریبی رشتہ دار کون شخص ہے ۔ ابوسفیان نے کہا میں ۔ قیصر روم نے کہا تم میرے قریب ہو جاؤ اور باقی قریش کی جماعت کو ان کے پیچھے بیٹھنے کا حکم دیا ۔ اور یہ کہا کہ میں ان سے کچھ دریافت کروں گا ۔ اگر جھوٹ بولیں تو تم ان کی تکذیب کر دینا ۔ ابوسفیان کہتے ہیں اگر مجھ کو یہ اندیشہ نہ ہوتا کہ لوگ میری تکذیب کریں گے تو میں ضرور جھوٹ بولتا ۔ بعد ازاں حسب ذیل گفتگو کا سلسلہ شروع ہوا ۔

---

ص ۔ تاکہ حیاء اور منہ دیکھے کا لحاظ تکذیب سے مانع نہ ہو ۔ ۱۲ فتح الباری ۔

قیصر۔ تم میں ان کا نسب کیسا ہے۔

ابوسفیان۔ وہ بڑے[۵۱] عالی نسب ہیں ان کے نسب سے بڑھ کر کسی کا نسب نہیں۔

قیصر۔ کیا ان کے آباؤ اجداد میں کوئی بادشاہ بھی ہوا۔

ابوسفیان۔ نہیں۔

قیصر۔ کیا تم لوگوں نے ان کو دعوائے نبوت سے پہلے کبھی جھوٹ بولتے پایا ہے۔

ابوسفیان۔ نہیں۔

قیصر۔ ان کے پیرو کس قسم کے لوگ ہیں امراء اور دولت مند ہیں یا غرباء اور کمزور۔

ابوسفیان۔ اکثر غرباء اور ضعفاء۔

قیصر۔ ان کے متبعین روز بروز بڑھتے جاتے ہیں یا گھٹتے جاتے ہیں۔

ابوسفیان۔ دن بدن زیادہ ہوتے جاتے ہیں۔

قیصر۔ کیا کوئی شخص ان کے دین میں داخل ہونے کے بعد ان کے دین سے بیزار اور متنفر ہو کر مرتد یعنی ان کے دین سے پھر بھی جاتا ہے۔

ابوسفیان۔ نہیں[۵۲]۔

قیصر۔ کیا وہ خلاف عہد بھی کرتے ہیں۔

---

[۵۱] ۔ پہلا جملہ صحیح بخاری کی روایت کا ترجمہ ہے اور دوسرا جملہ مسند بزار کی روایت کا ترجمہ ہے۔ قال ہو فی حسب مالا یفضل علیہ احد فتح الباری ج۱ ص۲۶!

[۵۲] ۔ اسلام کو بُرا سمجھ کر کوئی شخص بھی آج تک اسلام سے نہیں پھرا۔ ہاں زن اور زر کی طمع میں کچھ حریص اور طامع اور ہوا پرست اسلام سے مرتد ہوئے جو قابل التفات نہیں اسلام بحمد اللہ اس سے منزہ ہے کہ زن و زر کے ذریعے کسی کو دعوت دے۔ حیدر آباد میں ایک عیسائی میرا ہمسایہ اور ہم محلہ تھا میرے پاس آتا جاتا تھا۔ پچپن سال کی عمر تھی۔ ایک مرتبہ میں نے اس کو قسم دے کر دریافت کیا کہ تم اللہ کو حاضر و ناظر جان کر سچ بتلاؤ کہ اتنی عمر میں تم نے کوئی ایک مسلمان بھی ایسا دیکھا ہے کہ دین اسلام کو بُرا سمجھ کر عیسائی بنا ہو۔ اس نے جواب دیا۔ خدا کی قسم ایک مسلمان بھی ایسا نہیں دیکھا جو بھی عیسائی ہوتا ہے وہ فقط روپیہ اور عورتوں کے لالچ میں عیسائی ہوتا ہے اور وہ بھی فقط نام کا، باقی عقائد میں اس کے کوئی تغیر اور تبدل نہیں ہوتا۔ فقط روپیہ اور میم کی خاطر وہ اپنے کو عیسائی کہتا ہے مگر مذہب اسلام کی رو سے ایسا شخص کافر و مرتد ہے۔ ۱۲

ابوسفیان۔ کبھی نہیں آج تک انھوں نے کبھی عہد شکنی نہیں کی لیکن آجکل ہمارے اور اُن کے مابین ایک مدت صلح ٹھہری ہے معلوم اس میں کیا کرتے ہیں ابوسفیان کہتے ہیں کہ سوائے ایک بات کے مجھے کسی اور بات لگانے کا کہیں موقع نہیں ملا۔ ابن اسحٰق کی روایت میں ہے۔

فواللہ ما التفت الیہا منی

ابوسفیان کہتے ہیں خدا کی قسم قیصر نے میری اس بات کی طرف جو میں نے اپنی طرف سے ملائی۔ ذرہ برابر بھی التفات نہیں کیا۔

قیصر۔ کبھی تم ان سے لڑے بھی ہو۔

ابوسفیان۔ ہاں۔

قیصر۔ لڑائی کیسی رہی۔

ابوسفیان۔ کبھی وہ غالب ہوئے اور کبھی ہم۔

قیصر۔ وہ تم کو کس چیز کا حکم دیتے ہیں۔

ابوسفیان۔ وہ یہ کہتے ہیں کہ ایک اللہ کی عبادت کرو۔ کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کرو اور کفر اور شرک کے تمام مراسم جو تمھارے آباء و اجداد کرتے تھے ان سب کو یکلخت چھوڑ دو۔ اور نماز اور زکوٰۃ اور سچائی اور پاک دامنی اور صلہ رحمی کا حکم دیتے ہیں۔

قیصر۔ ترجمان سے مخاطب ہو کر کہا ان سے کہہ دو کہ میں نے اول تم سے اُن کا نسب دریافت کیا تم نے کہا کہ وہ نہایت عالی نسب اور شریف خاندان سے ہیں بے شک انبیاء ایسے ہی خاندان سے بھیجے جاتے ہیں جو حسب نسب میں سب سے بالا ہو۔ پھر میں نے تم سے یہ دریافت

---

لہ۔ یہ ترجمہ ہے ہل قاتلتموہ کا قیصر نے ابتداءً قتال کو قریش کی طرف منسوب کیا اور یہ نہیں کہا ہل قاتلکم کیا آپ نے تم سے کبھی لڑائی کی ہے قیصر نے آپ کے ادب و احترام کو ملحوظ رکھ کر ابتداءً قتال کو قریش کی طرف منسوب کیا نیز اللہ کا پیغمبر قوم سے کبھی ابتداء بالقتال نہیں کرتا اول ان کو اللہ کی طرف بلاتا ہے جب وہ حق کو نہیں سنتے اور ہٹ دھرمی سے انبیاء کے مقابلہ پر آجاتے ہیں تب حضرات انبیاء ان سے جہاد و قتال کا سلسلہ شروع فرماتے ہیں۔
(فتح الباری ص۲۱ ج ۱)

کیا کہ اُن کے خاندان میں کوئی بادشاہ بھی گزرا ہے۔ تم نے کہا نہیں۔ اگر اُن کے خاندان میں کوئی بادشاہ گزرا ہوتا تو میں یہ سمجھتا کہ یہ اس طریقہ سے اپنے باپ دادا کا گیا ہوا ملک حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ میں نے تم سے دریافت کیا کہ تم نے اُن کو جھوٹا تو نہیں پایا۔ تم نے کہا نہیں جس سے میں یہ سمجھا کہ یہ کیسے ممکن ہے کہ ایک شخص بندوں پر تو جھوٹ نہ باندھے اور معاذ اللہ، اللہ پر جھوٹ باندھے۔ میں نے تم سے یہ دریافت کیا کہ کیسے لوگوں نے ان کا اتباع کیا۔ تم نے کہا کہ ضعفاء اور غرباء نے۔ بے شک حضرات انبیاء کے اتباع اور پیروی کرنے والے اکثر ضعفاء[1] اور غرباء ہی ہوتے ہیں میں نے تم سے دریافت کیا کہ اُن کے پیرو بڑھتے جاتے ہیں یا گھٹتے جاتے تم نے کہا۔ بڑھتے جاتے ہیں بیشک ایمان کا یہی حال ہے اس کے پیرو روز بروز بڑھتے ہی رہتے ہیں یہاں تک کہ وہ حدِ کمال کو پہنچ جائے۔ میں نے تم سے دریافت کیا کہ ان کے دین میں داخل ہونے کے بعد کوئی شخص ان کے دین سے ناراض اور بیزار ہو کر مرتد بھی ہو جاتا ہے۔ تم نے کہا نہیں۔ بے شک ایمان کا یہی حال ہے کہ جب اس کی شیرنی اور حلاوت اور اس کی فرحت و مسرت دلوں میں سما جائے تو پھر کسی طرح نہیں نکلتی، میں نے تم سے دریافت کیا کہ کیا وہ بدعہدی کرتے ہیں تم نے کہا نہیں۔ بے شک پیغمبروں کی یہی شان ہوتی ہے وہ کبھی بدعہدی نہیں کرتے، میں نے تم سے لڑائی کے متعلق دریافت کیا تم نے کہا کبھی وہ غالب اور کبھی ہم غالب بیشک انبیاء کے ساتھ ابتلاء اللہ تعالیٰ کا ایسا ہی معاملہ ہوتا ہے کبھی غالب ہوتے ہیں اور کبھی مغلوب تاکہ ان کے متبعین کے صدق اور اخلاص کا امتحان ہوتا رہے لیکن انجام کار غلبہ اور فتح انھیں کو ہوتا ہے۔ میں نے تم سے دریافت کیا وہ تم کو کن چیزوں کا حکم دیتے ہیں۔ تم نے کہا اللہ عزوجل کی عبادت کا حکم دیتے شرک اور بت پرستی سے منع کرتے ہیں۔ نماز اور زکوٰۃ اور سچائی اور پاک دامنی وغیرہ کا حکم کرتے ہیں اگر یہ تمام چیزیں جو تم نے بیان کی ہیں صحیح ہیں تو وہ بلاشبہ نبی ہے اور وہ عنقریب اس جگہ کا مالک ہوگا جہاں میرے یہ دونوں قدم ہیں۔ مجھکو معلوم تھا کہ یہ نبی ظاہر ہونے والے ہیں۔ لیکن یہ گمان نہ تھا کہ تم میں

---

[1] یعنی مغرور اور متکبر نہیں ہوتے مال و دولت کے نشہ سے محفوظ ہوتے ہیں ان کے قلوب تکبر اور غرور اور نخوت سے خالی ہوتے ہیں اس لئے حق بات کو سنتے ہیں اور قبول کرتے ہیں۔

سے ظاہر ہوں گے مجھے آن سے ملنے کی بڑی تمنا ہے، اگر میں آپ کی خدمت میں پہنچ جاؤں تو آپ کے قدم دھلایا کروں۔ بعدازاں آپ کا والانامہ تمام مجمع کو پڑھ کر سنایا گیا۔

خط کا سنانا تھا کہ ایک شور برپا ہو گیا اور ہر طرف سے آوازیں بلند ہونے لگیں۔ ابوسفیان کہتے ہیں اُس وقت ہم سب کو باہر نکال دیا گیا۔ باہر آنے کے بعد میں نے کہا کہ تعجب کی بات ہے کہ آپ سے روم کا بادشاہ بھی ڈرتا ہے، اسی روز سے مجھکو یقین کامل ہو گیا کہ آپ کا دین ضرور غالب ہو کر رہے گا یہاں تک اللہ تعالیٰ نے مجھکو اسلام کی توفیق دی (بخاری شریف فتح الباری)[1]

امام زہری فرماتے ہیں کہ عبدالملک بن مروان کے زمانہ میں ابن الناطور نصاری کے ایک بڑے[2] عالم نے مجھ سے بیان کیا کہ جو قیصر کے اس دربار میں شریک تھا۔ کہ قیصر نے اس دربار کے بعد رومتہ کے ایک بڑے عالم کو جس کا نام ضغاطر رومی تھا آپ کے بارے میں خط لکھا۔ یہ شخص آسمانی کتابوں سے بخوبی واقف تھا۔ خط لکھوانے کے بعد بیت المقدس سے حمص کی جانب روانہ ہوا بادشاہ حمص میں تھا کہ اس کا جواب آیا کہ یہ وہی نبی ہیں جن کا ہم کو انتظار ہے اور جن کی عیسیٰ علیہ السلام نے بشارت دی ہے۔ میں نے ان کی تصدیق کی اور میں ان کا اتباع کروں گا، ان کے نبی ہونے میں کوئی شک نہیں۔

تم ضرور آن کی تصدیق کرو اور ان کا اتباع قبول کرو بادشاہ نے ایک عظیم الشان دربار منعقد کیا اور تمام بطارقہ روم کو جمع کیا اور تمام دروازے بند کرا دیئے اور خود ایک جھروکے اور بالاخانہ میں بیٹھا اور وہاں سے تمام درباریوں کو مخاطب کر کے یہ کہا۔

| | |
|---|---|
| یا معشر الروم انی قد جمعتکم لخیر | اے گروہ روم تحقیق میں نے تم کو ایک عظیم الشان خیر |
| انہ قد اتانی کتاب ھذا الرجل یدعونی | کے لئے جمع کیا ہے وہ یہ کہ میرے پاس اس شخص کا ایک خط |

[1] - اس حدیث کو امام بخاریؒ نے متعدد ابواب میں ذکر فرمایا ہے حافظ عسقلانی نے دو باب میں اس حدیث پر مفصل کلام فرمایا ایک بدء الوحی ص۳۲ ج اول تا ص۴۶ ج اول اور دوسرے کتاب التفسیر سورۂ آل عمران ص۱۵۸ تا ص۱۶۵ ج۸

[2] - اس عالم کا نام ابن الناطور ہے جیسا کہ صحیح بخاری میں مذکور ہے دیکھو فتح الباری ص۳۵ ج ۱)

الی دینہ وانہ واللہ للنبی الذی کنا ننتظرہ ونجدہ فی کتبنا فھلموا فلنتبع ولنصدقہ فتسلم لنا دنیانا وآخرتنا

آیا ہے جس میں اس نے مجھکو اپنے دین کی دعوت دی ہے اور البتہ تحقیق خدا کی قسم یہ وہی نبی ہیں جن کے ہم منتظر ہیں اور جن کو اپنی کتابوں میں پاتے ہیں پس آؤ اور ہم دونوں سب مل کر اُن کا اتباع اور ان کی تصدیق کریں تاکہ ہماری دنیا اور آخرت دونوں سلامت رہیں۔

یہ سنتے ہی تمام بطارقہ روم چلا اُٹھے اور نکلنے کی غرض سے اُٹھ کر بھاگے دیکھا کہ دروازے بند ہیں بادشاہ نے حکم دیا کہ واپس بلاؤ۔ واپس بلا کر یہ کہا میں تم کو آزمانا چاہتا تھا تمہاری دینی شدت اور مضبوطی اور مذہبی پختگی دیکھکر مجھ کو مسرت ہوئی یہ سُن کر سب خوش ہو گئے اور بادشاہ کے سامنے سجدہ میں گر پڑے بعد ازاں قیصر نے دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کو تنہائی میں بلا کر یہ کہا۔ خدا کی قسم میں خوب جانتا ہوں کہ تمہارے دوست نبی مرسل ہیں مجھکو اندیشہ ہے کہ روم کے لوگ مجھکو قتل نہ کر ڈالیں اگر مجھکو یہ اندیشہ نہ ہوتا تو میں ضرور اُن کا اتباع کرتا۔ تم ضغاطر۔ روم کے اسقف اعظم کے پاس جاؤ وہ بہت بڑا عالم ہے مجھ سے زیادہ علم رکھتا ہے، نیز رومیوں میں اس کی عظمت و وقعت مجھ سے بہت زائد ہے۔ تم اُس کے پاس جاؤ اور اپنے پیغمبر کا حال بیان کرو۔ دحیہ کلبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ضغاطر کے پاس پہنچے اور آپ کا تمام حال بیان کیا۔ ضغاطر[۵۱] نے کہا خدا کی قسم وہ نبی مرسل ہیں ہم اُن کی شان اور صفت آسمانی کتابوں میں لکھی ہوئی پاتے ہیں یہ کہہ کر ایک حجرہ میں گیا اور سیاہ کپڑے جو پہلے سے پہنے ہوا تھا اُن کو اُتار کر سپید کپڑے بدلے اور عصا لے کر کنیسہ میں آیا اور سب کو مخاطب کر کے یہ کہا؛

یا معشر الروم انہ قد جاءنا کتاب من احمد یدعونا فیہ الی اللہ عزوجل

اے گروہ روم۔ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے ایک خط آیا ہے جس میں ہم کو اللہ عزوجل کی طرف بلایا۔

---

۵۱۔ حافظ عسقلانی کو فتح الباری میں اس بارے میں تامل ہے کہ ضغاطر اور رومیہ کا عالم دو شخص ہیں یا ایک شخص اور ضغاطر اسی رومیہ کے عالم کا نام ہے لیکن طبری کے اس سیاق سے جزم نے جیش کیا ہے اس سے مراد یہ معلوم ہوتا ہے کہ دو شخص ہیں واللہ تعالیٰ اعلم ۱۲۔

وانی اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ — میں تو گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور احمد مجتبیٰ اللہ کے بندے اور اُس کے رسول ہیں۔
و ان احمد عبدہٗ و رسولہٗ

یہ سنتے ہی تمام لوگ اُس پر ٹوٹ پڑے یہاں تک اسے مار کر چھوڑا۔ دحیہ رضی اللہ عنہ نے لوٹ کر یہ تمام حال قیصر سے بیان کیا۔ قیصر نے کہا مجھکو بھی یہی خوف ہے کہ لوگ میرے ساتھ بھی ایسا ہی معاملہ کریں گے (تاریخ طبری ص۸۳ج۳ و ص۸۴ البدایۃ والنہایۃ از ص۲۶۲ج۴ تا ص۲۶۵ج۴۔ الجواب الصحیح ص۹۲ج۱ و فتح الباری[۱] ص۳۰ ج ۱)

معجم طبرانی میں ہے کہ قیصر روم نے دحیہ رضی اللہ عنہ سے یہ کہا کہ میں خوب جانتا اور پہچانتا ہوں کہ آپ نبی ہیں جیسا کہ ضغاطر نے کہا لیکن میں اگر ایسا کروں تو میری سلطنت جاتی رہی اور روم کے لوگ مجھ کو قتل کر ڈالیں۔

لیکن قیصر نے آپ کے اس ارشاد پر نظر نہیں کی۔

أَسْلِمْ تَسْلَمْ — اسلام لا سلامت رہے گا

اگر اسلام لے آتا تو دنیا اور آخرت دونوں اس کی سلامت رہتیں۔

# تکمیل

قیصر روم نے نہایت عزت و احترام کے ساتھ آپ کے والا نامہ کو سونے کے قلمدان میں رکھا۔ امیر سیف الدین منصوری فرماتے ہیں کہ مجھکو ایک مرتبہ شاہ منصور نے کچھ ہدایات دے کر شاہ مغرب کے پاس بھیجا۔ شاہ مغرب نے ایک سفارش کی غرض سے مجھکو شاہ فرنج کے پاس روانہ کیا جو قیصر روم کی اولاد میں سے تھا۔ جب میں نے شاہ فرنج کے پاس سے واپسی کا ارادہ کیا تو ٹھہرنے کی بابت اصرار کیا اور یہ کہا اگر آپ ٹھہر جائیں تو ایک عظیم الشان اور نادر چیز دکھلاؤں گا میں ٹھہر گیا۔ ایک

---

۱ے۔ یہ تمام واقعہ تفصیل کے ساتھ تاریخ طبری اور الجواب الصحیح میں مذکور ہے مگر اس واقعہ کے کچھ اجزاء فتح الباری میں بھی مذکور ہے اس لئے حوالہ میں فتح الباری کا نام بھی شامل کر دیا گیا ۱۲۔

صندوق منگایا جس پر سونے کے پتر جڑے ہوئے تھے، اس میں سے ایک سونے کا قلمدان نکالا اور اس کو کھولا تو اس میں سے ایک خط نکلا جو حریر میں لپٹا ہوا تھا۔ اکثر حروف اس خط کے اڑ چکے تھے بادشاہ نے کہا۔ یہ آپ کے پیغمبر کا خط ہمارے دادا قیصر کے نام جو وراثۃً ہم تک پہنچا ہے اور ہمارے دادا نے یہ وصیت کی تھی جب تک یہ والا نامہ تمہارے پاس محفوظ رہے گا۔ اس وقت تک سلطنت باقی رہے گی۔ لہٰذا اپنی سلطنت کی وجہ سے ہم اس خط کی بے حد حفاظت اور تعظیم و تکریم کرتے اور نصاریٰ سے پوشیدہ رکھتے ہیں۔ [1]

# فوائد و لطائف

(۱)۔ خط کی ابتداء اللہ عزوجل کے نام سے ہونی چاہیئے، جیسا سلیمان علیہ السّلام نے ملکہ سبا کے نام جب والا نامہ تحریر فرمایا تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے اس کی ابتدا فرمائی۔

(۲)۔ خط بھیجنے والا اپنا نام پہلے لکھے اور مکتوب الیہ کا نام بعد میں جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا نام پہلے لکھوایا۔ اور بعد میں شاہ روم کا۔ حضرات صحابہ کا یہی معمول تھا کہ جب آپ کو خط لکھتے تو پہلے اپنا نام لکھتے (کذافی شرح البخاری للامام النووی ص۹۶)

لیکن ضروری اور واجب نہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی اور خالد بن الولید کو ایک جگہ بھیجا وہاں پہنچ کر دونوں حضرات نے آپ کی خدمت میں عریضہ لکھا حضرت علی نے تو آپ کا نام مبارک پہلے لکھا اور اپنا بعد میں اور حضرت خالد نے اپنا نام پہلے لکھا۔ جس سے معلوم ہوا کہ دونوں امر جائز ہیں۔

عبداللہ بن عمرؓ نے جب حضرت معاویہؓ اور عبدالملک بن مروان کو خط لکھا تو پہلے حضرت معاویہ اور عبدالملک کا نام لکھا اور علیٰ ہذا زید بن ثابتؓ نے جب حضرت معاویہ کو خط لکھا تو انھوں نے بھی حضرت معاویہ ہی کا نام پہلے لکھا۔ [2]

---

[1] زرقانی ج ۳، ص: ۳۴۲ [2] فتح الباری ج ۸، ص: ۱۶۸

(۳)۔ آپ نے اپنے نام کے ساتھ عبداللہ کا لفظ اضافہ فرمایا اس میں نصاریٰ کے عقیدۂ فاسدہ الوہیت مسیح کے ابطال کی طرف اشارہ تھا کہ عیسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام معاذاللہ۔ خدا نہ تھے بلکہ اللہ کے بندے اور اس کے محترم رسول تھے جن کو اللہ نے اپنی طرف اٹھایا نیز اشارہ اس طرف بھی تھا کہ جتنے پیغمبر بھی آئے سب کے سب اس کا اقرار کرتے تھے کہ ہم اللہ کے بندے ہیں۔ معاذ اللہ خدا نہیں۔

(۴)۔ الی ہرقل عظیم الروم۔ ہرقل کے بعد عظیم الروم کا لفظ بڑھانے میں اس طرف اشارہ ہے کہ جب کفار سے مکاتبت اور مراسلت کی جائے تو مناسب القاب سے ان کو خطاب کیا جائے۔

(شرح البخاری للنووی)

(۵)۔ سَلَامٌ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی۔ سلام ہو اللہ کا اس شخص پر جو ہدایت کا اتباع کرے یعنی نہیں تو نہیں یہ جملہ موسیٰ علیہ السلام کے قصہ میں مذکور ہے اشارہ اس طرف ہے کہ کافر کو مطلقاً اسلام علیک نہ لکھا جائے بلکہ سلام علی من اتبع الہدی لکھنا چاہیے کہ تم پر سلام اس شرط کے ساتھ مشروط ہے کہ ہدایت کا اتباع کرو اسی وجہ سے قرآن کریم اس کے بعد یہ جملہ آیا ہے وَاَنَّ الْعَذَابَ عَلٰی مَنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی اور حدیث نبوی میں سَلَامٌ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی کے بعد جو یہ جملہ آیا ہے۔ فَاِنْ تَوَلَّيْتَ الخ سو یہ جملہ وَاَنَّ الْعَذَابَ عَلٰی مَنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی کے قائم مقام ہے۔

(۶)۔ اسلم تسلم یؤتک اللہ اجرک مرتین۔ — اسلام لے آ سلامت رہے گا اور اللہ تعالیٰ تجھکو دو اجر عطا کرے گا۔

ایک اجر اپنے سابق نبی پر ایمان لانے کی وجہ سے اور ایک اجر نبی آخر الزماں پر ایمان لانے کی وجہ سے کما قال تعالیٰ اُولٰٓئِكَ يُؤْتَوْنَ اَجْرَهُمْ مَّرَّتَيْنِ۔

(۷)۔ فَاِنْ تَوَلَّيْتَ فَاِنَّ عَلَيْكَ اِثْمَ الْاَرِيْسِيِّيْنَ۔ اگر تو نے اسلام سے روگردانی کی تو تمام رعایا کا گناہ تیری گردن پہ ہوگا۔

اس لئے کہ جو شخص کسی کی گمراہی یا ہدایت سے باز رہنے کا سبب بنے اس کا گناہ بھی اس کے سر رہے گا۔ قال تعالیٰ وَلَيَحْمِلُنَّ اَثْقَالَهُمْ وَاَثْقَالًا مَّعَ اَثْقَالِهِمْ

(۸)۔ دحیہ کلبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خط دے کر تنہا روانہ فرمانا اس کی دلیل ہے کہ خط حجت اور معتبر ہے نیز خبر واحد حجت اور سند ہے اگر خبر واحد معتبر نہیں تو تنہا دحیہؓ کو بھیجنے سے کیا فائدہ (کذا قالہ الامام النوویؒ فی شرح البخاری)

(۹)۔ نیز اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مستور الحال کی روایت معتبر ہے جب تک کوئی قرینہ اس کے کذب اور خطا کا نہ ہو اس لئے کہ حضرت دحیہ ہرقل کے حق میں مستور الحال تھے۔

(۱۰)۔ ہرقل خوب جانتا تھا کہ آپ وہی نبی ہیں جن کی حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے بشارت دی ہے لیکن اسلام نہیں لایا جس سے معلوم ہوا کہ ایمان نام جاننے اور پہچاننے کا نہیں۔ بلکہ ماننے اور تسلیم کرنے کا نام ایمان ہے لہٰذا جو شخص آپ کو نبی جانتا ہو مگر مانتا نہ ہو تو وہ شخص ہرگز مسلمان نہیں۔ اسی وجہ سے علماء محققین کا قول یہ ہے کہ صحیح یہ ہے کہ ہرقل شاہ روم اسلام نہیں لایا مسند احمد بن حنبل میں ہے کہ ہرقل نے تبوک سے ایک خط آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو لکھا جس میں یہ لکھا کہ میں مسلمان ہوں آپ نے فرمایا کہ یہ شخص جھوٹا ہے ابھی تک اپنی نصرانیت پر قائم ہے۔

## (۲) خسرو پرویز کسریٰ شاہ ایران کے نام نامۂ مبارک

| | |
|---|---|
| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ من جانب محمد رسول اللہ بجانب |
| من محمد رسول اللّٰه الٰی کسریٰ عظیم | کسریٰ شاہ فارس۔ سلام ہے اس شخص پر جو ہدایت |
| فارس سلام علٰی من اتبع الهدٰی | کا اتباع کرے اور اللہ اور اس کے رسول پر ایمان |
| وآمن باللّٰه ورسوله وشهد | لائے اور گواہی دے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں |
| ان لا اله الا اللّٰه وحده لا شريك له | وہ ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور محمد صلی اللہ |

له وان محمدا عبده ورسوله | علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔
ادعوك بدعاية الله عزوجل | میں تجھکو اللہ عزوجل کے حکم کے مطابق اس دین کی
فانی انا رسول الله الی الناس له | دعوت دیتا ہوں کہ میں اللہ کا رسول ہوں تمام
كلهم لانذر من كان حيا ويحق | لوگوں کی طرف تاکہ ڈراؤں اس شخص کو جس کا
القول على الكافرين اسلم تسلم | دل زندہ ہے اور پوری ہو حجت اللہ کی کافروں
فان توليت فعليك اثم المجوس. | پر اسلام لا سلامت رہے گا اور اگر تو نے روگردانی
کی تو تمام مجوس کا گناہ تجھ پر ہوگا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن حذافہ سہمی رضی اللہ عنہ کو یہ والا نامہ دے کر روانہ فرمایا۔ کسریٰ آپ کے والا نامہ کو دیکھتے ہی آگ بگولا ہو گیا اور خط کو چاک کر ڈالا اور یہ کہا کہ یہ شخص مجھ کو یہ خط لکھتا ہے (کہ مجھ پر ایمان لے آؤ) حالانکہ یہ شخص میرا غلام ہے۔ عبداللہ بن حذافہ رضی اللہ عنہ نے آکر آپ سے واقعہ بیان کیا آپ نے فرمایا کسریٰ کا ملک ٹکڑے ٹکڑے اور پارہ پارہ ہو گیا، اور کسریٰ نے باذان گورنر یمن کو لکھا کہ فوراً دو قوی آدمی حجاز روانہ کرو کہ وہ اس شخص کو کہ جس نے ہم کو یہ خط لکھا ہے گرفتار کر کے میرے سامنے لائیں۔

باذان نے فوراً دو آدمیوں کو آپ کے نام ایک خط دے کر روانہ کیا۔ جب یہ دونوں آدمی باذان کا خط لے کر بارگاہ نبوت میں پہنچے تو آپ کی خداداد عظمت و ہیبت سے تھر تھر کانپنے لگے اسی حالت میں باذان کا خط آپ کی خدمت میں پیش کیا خط سنکر آپ مسکرائے اور دونوں کو اسلام کی دعوت دی اور یہ فرمایا کہ کل آنا۔ اگلے روز یہ دونوں شخص حاضر خدمت ہوئے آپ نے فرمایا۔ آج شب میں فلاں وقت اللہ تعالیٰ نے کسریٰ پر اس کے بیٹے شیرویہ کو مسلط کر دیا۔ اور شیرویہ نے

---

له۔ کما قال تعالیٰ قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي رَسُولُ اللَّهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا۔۱۲

ك٥۔ اس والا نامہ میں يُؤْتِكَ اللهُ أَجْرَكَ مَرَّتَيْنِ نہیں تحریر فرمایا اس لئے کہ کسریٰ آتش پرست تھا کسی آسمانی کتاب اور پیغمبر برحق کا نام لیوا نہ تھا۔ اس لئے وہ دو اجر کا مستحق نہ تھا۔ زرقانی ص۳۴۳ ج ۳

کسریٰ کو قتل کر ڈالا۔ یہ شب سہ شنبہ کی شب تھی دس راتیں ماہ جمادی الاولیٰ ۷ھ کی گزر چکی تھیں آپ نے فرمایا تم واپس چلے جاؤ۔ اور باذان سے جا کر یہ سب حال بیان کر دو اور فرمایا کہ باذان سے یہ بھی کہہ دینا کہ میرا دین اور میری سلطنت وہاں تک پہنچے گی جہاں تک کسریٰ کی پہنچ ہے باذان نے سن کر یہ کہا کہ یہ بات بادشاہوں کی سی نہیں اگر یہ خبر صحیح ہے تو خدا کی قسم وہ بلاشبہ نبی ہیں چنانچہ اس خبر کی تصدیق ہو گئی باذان مع اپنے خاندان اور رفقاء اور احباب کے مشرف باسلام ہو گیا۔ اور اپنے اسلام سے حضور پر نور کو مطلع کیا[۱]

## (۴) نجاشی شاہ حبشہ کے نام نامۂ مبارک

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ من محمد رسول اللہ الی النجاشی ملک الحبشۃ سلام علیک اما بعد فانی احمد الیک اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الملک القدوس السلام المؤمن المھیمن واشھد ان عیسی بن مریم روح اللہ وکلمتہ القاھا الی مریم البتول الطیبۃ الحصینۃ فحملت بعیسی فخلقہ اللہ من روحہ ونفخہ کما خلق آدم بیدہ وانی ادعوک الی اللہ وحدہ لا شریک لہ والموالاۃ علی طاعتہ وان تتبعنی وتؤمن بالذی جاءنی فانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ محمد اللہ کے رسول کی جانب سے نجاشی شاہ حبشہ کی طرف سلام ہو تجھ پر۔ اما بعد میں حمد و ثنا کرتا ہوں اس خدا کی جس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ وہی حقیقی بادشاہ ہے تمام عیبوں سے پاک ہے امن دینے والا اور سب کا نگہبان گواہی دیتا ہوں کہ عیسیٰ مریم کے بیٹے اللہ کی خاص روح اور اس کا کلمہ ہیں جس کو اللہ تعالیٰ نے مریم پاک کی طرف القا کیا پس حاملہ ہوئیں عیسیٰ علیہ السلام سے اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنی خاص روح اور نفخ سے پیدا کیا جیسے آدم علیہ السلام کو اپنے بے چون و چگون ہاتھ سے بلا ماں باپ کے پیدا کیا میں تجھ کو اللہ کی طرف بلاتا ہوں جو ایک ہے کوئی اس کا کوئی شریک نہیں اور

---

۱۔ البدایۃ والنہایۃ۔ ج ۴، ص: ۲۶۸ ـ ۲۶۲ ـ زرقانی ج ۳، ص: ۳۴۲

رسول اللہ وانی ادعوك وجنودك الی اللہ تعالیٰ فقد بلغت ونصحت فاقبلوا النصیحتی والسلام علی من اتبع الهدیٰ۔

اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کی محبت کی طرف اور اپنے اتباع کی طرف اور اس بات کی طرف کہ جو اللہ کی طرف سے میرے پاس آیا ہے (یعنی قرآن) اس پر ایمان لا تحقیق میں اللہ کا رسول ہوں میں تجھ کو اور تیرے تمام لشکروں کو اللہ کی طرف بلاتا ہوں میں اللہ کا پیام پہنچا چکا اور نصیحت کی۔ پس میری نصیحت کو قبول کرو اور سلامتی ہو اس پر جو ہدایت کا اتباع کرے۔

عمرو بن امیہ ضمری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ خط دے کر روانہ فرمایا۔ عمرو بن امیہ نے آپ کا خط پہنچایا اور بادشاہ سے مخاطب ہو کر یہ کہا۔ اے اصحمہ[1] مجھے آپ سے کچھ کہنا ہے۔ امید ہے کہ آپ غور سے سنیں گے ہمیں آپ پر اعتماد اور اطمینان اور آپ سے حسن ظن ہے ہم نے جب کبھی آپ سے کسی خیر اور بھلائی کی امید کی ہمیں وہ بھلائی آپ سے حاصل ہوئی۔ آپ کے سایہ امن میں ہم کو کبھی خوف و ہراس نہیں پیش آیا۔ انجیل جس کا حجت ہونا آپ کی زبانی معلوم ہوا ہے وہ ہمارے اور آپ کے مابین شاہد عادل ہے جس کی شہادت رد نہیں کی جا سکتی۔ اور ایسا قاضی اور حاکم ہے کہ جو اپنے فیصلہ میں عدل اور انصاف سے تجاوز نہیں کرتا۔ اگر آپ نے اس دعوت کو قبول نہ کیا۔ تو آپ اس نبی امی کے حق میں ایسے ہی ثابت ہوں گے جیسا کہ یہود عیسیٰ علیہ السلام کے حق میں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے قاصد اور سفیر اوروں کے پاس بھی روانہ فرمائے ہیں لیکن بہ نسبت دوسروں کے تم سے زیادہ امید ہے۔

## نجاشی کا جواب

نجاشی نے کہا میں گواہی دیتا ہوں اور قسم کھاتا ہوں کہ آپ وہی نبی امی ہیں جن کا اہل کتاب انتظار کرتے تھے۔ اور جس طرح موسیٰ علیہ السلام نے راکب الحمار سے عیسیٰ السلام کی بشارت دی ہے

---

[1] یہ اس نجاشی کا نام تھا ۱۲۔

اسی طرح راکب الجمل سے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارت دی ہے اور مجھے آپ کی نبوت و رسالت کا اس درجہ یقین ہے کہ عینی مشاہدہ کے بعد بھی میرے یقین اور اذعان میں اضافہ نہ ہوگا (جیسا کہ بعض صالحین کا مقولہ ہے۔ لو کشف الغطاء ما ازددت یقیناً۔ اگر پردہ بھی اٹھا دیا جائے تو میرے یقین میں زیادتی نہ ہوگی)

اور آپ کے والا نامہ کو آنکھوں سے لگایا اور تخت سے اتر کر زمین پر بیٹھ گیا۔ اور اسلام قبول کیا اور حق کی شہادت دی اور آپ کے والا نامہ کا جواب لکھوایا۔

## نجاشی کی طرف سے آپ کے والا نامہ کا جواب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الى محمد رسول الله من النجاشی الاصحم بن ابجر سلام علیک یا نبی الله ورحمة الله وبرکاتہٗ۔ الحمد لله الذی لا اله الا هو الذی هدانی للاسلام اما بعد فقد بلغنی کتابک یا رسول الله فما ذکرت من امر عیسیٰ فورب السماء والارض ان عیسیٰ ما یزید علی ما ذکرت ثُفْرُوقًا انه کما قلت وقد عرفنا ما بعثت به الینا وقد قربنا ابن عمک واصحابه فاشهد انک رسول الله صادقا مصدقا وقد بایعتک وبایعت ابن عمک و اسلمت علیٰ یدیه لله رب العالمین وقد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ محمد رسول اللہ کی جانب نجاشی اصحم بن ابجر کی جانب سے۔ سلام ہو آپ پر اے اللہ کے پیغمبر اور رحمتیں اور برکتیں ہوں اللہ کی آپ پر میں تعریف کرتا ہوں اُس ایک خدا کی جس نے مجھکو اسلام کی ہدایت اور توفیق مرحمت فرمائی — یا رسول اللہ۔ آپ کا والا نامہ پہنچا۔ عیسیٰ علیہ السلام کی بابت جو کچھ آپ نے ذکر کیا قسم ہے آسمان اور زمین کے پروردگار کے عیسیٰ علیہ السلام اس سے ذرہ برابر زیادہ نہیں بلاشبہ انکی شان وہی ہے جو آپ نے ذکر کی جو دین دے کر آپ ہماری طرف بھیجے گئے ہم اُس کو پہچان لیا اور آپکے ابن عم اور اُن کے رفقاء کی مہمانی کی پس میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ اللہ کے سچے اور تصدیق کئے ہوئے رسول ہیں میں نے

بعثت اليك بابني ارها ابن الاصحم بن الابجز فاني لا املك الا نفسي وان شئت ان آتيك فعلت يا رسول فاني اشهد ان ما تقول حق والسلام عليك يا رسول الله .

آپ سے اور آپ کے ابن عم سے بیعت کی اور ان کے ہاتھ پر اللہ رب العالمین کے لئے اسلام لایا۔ آپ کی خدمت میں اپنے بیٹے ارہا ابن اصحم کو بھیجتا ہوں۔ میں صرف اپنی ذات کا مالک ہوں اگر اشارہ ہو تو میں خود خدمت میں حاضر ہوں یا رسول اللہ میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ جو کچھ فرماتے ہیں، وہ بالکل حق ہے سلام ہو آپ پر اے اللہ کے رسول۔

نجاشی نے اپنے بیٹے کو حبشہ کے ساٹھ آدمیوں کے ساتھ ایک کشتی میں سوار کرکے آپ کی خدمت میں روانہ کیا لیکن وہ کشتی راستہ میں غرق ہو گئی۔[1]

یہ وہی نجاشی ہے کہ جس کی طرف مسلمانوں نے ۵ نبوی میں ہجرت کی اس کا نام اصحمہ ہے حضرت جعفرؓ کے ہاتھ پر اسلام لایا اور رجب ۹ھ میں اس نے وفات پائی جس روز اس کا انتقال ہوا اسی روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں اس کی وفات کی خبر دی اور عید گاہ میں صحابہ کے ہمراہ جا کر نجاشی کی غائبانہ نماز جنازہ پڑھی۔

اس کی وفات کے بعد جو دوسرا نجاشی اس کا جانشین ہوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعوت اسلام کا ایک خط اس کے نام بھی روانہ فرمایا۔ جس کو امام بیہقی نے ابن اسحٰق سے روایت کیا ہے وہ خط یہ ہے۔

من النبي محمد صلى الله عليه وسلم الى النجاشي الاصحم عظيم الحبشة سلام على من اتبع الهدى وآمن بالله ورسوله وشهد ان لا اله الا

از جانب محمد صلی اللہ علیہ وسلم بطرف نجاشی عظیم حبشہ۔ سلام ہو اس پر جو ہدایت کا اتباع کرے اور اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے اور شہادت دے کہ اللہ ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں نہ اسکے

---

[1] زاد المعاد ج ۳، ص: ۶۰، ہدایۃ الحیاری لابن قیم ص ۴۴، زرقانی، ج: ۳، ص: ۳۴۴ تا ۳۴۵

الله وحده لا شريك له لم يتخذ صاحبة ولا ولدا وان محمدا عبده ورسوله وادعوك بدعاية الله فانی انا رسوله فاسلم تسلم یا اهل الكتاب تعالوا الی كلمة سواء بيننا وبينكم ان لا نعبد الا الله ولا نشرك به شيئا ولا يتخذ بعضنا بعضا اربابا من دون الله فان تولوا فقولوا اشهدوا بانا مسلمون فان ابيت فعليك اثم النصاری من قومك۔

بیوی ہے اور نہ اولاد۔ اور گواہی دے کہ محمد اللہ کے بندے اور اُس کے رسُول ہیں میں تجھکو اللہ کی دعوت دیتا ہوں تحقیق میں اللہ کا رسول ہوں اسلام لا سلامت رہے گا۔ اے اہل کتاب آؤ ایک صاف اور سیدھی بات کی طرف جو ہمارے اور تمھارے درمیان میں مسلم ہے وہ یہ کہ سوائے خدا کے کسی کی بندگی نہ کریں اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں۔ اور آپس میں ایک دوسرے کو رب نہ بنائیں۔ پس اگر روگردانی کریں تو کہہ دو کہ گواہ رہو کہ ہم تو مسلمان اور اللہ کے فرمانبردار ہیں۔ اے نجاشی اگر تو نے اسلام کے قبول کرنے سے انکار کیا تو تیری قوم کے تمام نصاریٰ کا گناہ تجھ پر ہوگا۔

اس نجاشی کا اسلام ثابت نہیں ہوا اور نہ اس کا نام معلوم ہوا حافظ ابنِ کثیر فرماتے ہیں کہ یہ نجاشی۔ اُس نجاشی کے علاوہ ہے کہ جو حضرت جعفر کے ہاتھ پر مسلمان ہو آہ کلامہ بعض لوگوں کو التباس ہو گیا اور دونوں کو ایک ہی سمجھ لیا۔ صحیح مسلم کی روایت سے صراحۃً معلوم ہوتا ہے کہ نجاشی دو ہیں اس دوسرے خط میں جو نجاشی کے ساتھ اصحم کا لفظ مذکور ہے وہ راوی کا وہم ہے اصحم پہلے نجاشی کا نام ہے راوی نے دونوں کو ایک سمجھ کر اس خط میں بھی اصحم کا لفظ غلطی سے بڑھا دیا۔ (والتفصیل فی الزرقانی ص ۳۴۶ ج ۳)

## (۴) مُقوقِس شاہ مصر واسکندریہ کے نام نامۂ مبارک

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ من محمد عبد الله ورسوله الی المقوقس عظيم القبط سلام علی من

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ محمد اللہ کے بندے اور اسکے رسول کی جانب سے مقوقس عظیم قبط کے نام۔ سلام ہو اس پر جو ہدایت کا اتباع کرے میں تجھکو اسلام

| | |
|---|---|
| اتبع الهدی اما بعد فانی ادعوك | کی دعوت دیتا ہوں اسلام لا سلامت رہیگا اور |
| بدعایه الاسلام اسلم تسلم | اللہ تعالیٰ تجھکو دوہرا اجر عطا فرمائے گا۔ اور اگر تو نے |
| یوتك الله اجرك مرتین فان | اس دعوت سے اعراض کیا تو تمام قبط کے حق نہ |
| تولیت فعلیك اثم القبط یا اهل | قبول کرنے کا گناہ تجھ پر ہوگا۔ اے اہل کتاب آؤ ایسی |
| الکتاب تعالوا الی کلمة سواء بیننا و | سیدھی بات کی طرف جو ہمارے اور تمھارے مابین |
| بینکم ان لا نعبد الا الله ولا نشرك | مسلم ہے وہ یہ کہ سوائے خدا تعالیٰ کے کسی کی عبادت |
| به شیئا ولا یتخذ بعضنا بعضاً اربابا | نہ کریں اور کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کریں اور |
| من دون الله فان تولوا فقولوا | اور ہم میں کا بعض بعض کو سوائے خدا کے رب نہ |
| اشهدوا بانا مسلمون ہ | بنائے بس اگر اس سے اعراض کریں تو کہدو کہ گواہ |

رہو کہ ہم مسلمان اور اللہ کے فرمانبردار ہیں۔

مہر لگا کر۔ حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کو دیا کہ شاہ مصر کے پاس روانہ ہوں حاطبؓ آپ کا والا نامہ لیکر روانہ ہوئے اول مصر پہنچے معلوم ہوا کہ بادشاہ اسکندریہ میں ہے۔ اسکندریہ پہنچے، دیکھا کہ بادشاہ ایک حجرہ کے میں بیٹھا ہوا ہے جو لب دریا واقع ہے نیچے سے وہ نامہ مبارک اشارہ سے تبلایا بادشاہ نے اندر بلانے کا حکم دیا۔ حاطبؓ اندر پہنچے اور آپ کا والا نامہ پیش کیا۔ توقیر اور عظمت کے ساتھ آپ کے والا نامہ کو لیا اور پڑھا۔ (زرقانی صفحہ ۳۴۴ ج ۳)

حضرت حاطب راوی ہیں کہ بعد ازاں شاہ اسکندریہ نے بطور مہمان مجھکو ایک مکان میں ٹھہرا دیا۔ ایک روز تمام بطارقہ یعنی زعماء اور قائدین کو جمع کر کے مجھکو بلایا۔ اور یہ کہا کہ میں تم سے کچھ گفتگو کرنا چاہتا ہوں سمجھ کر جواب دینا۔ حاطبؓ نے کہا بہتر ہے مقوقس نے کہا جن کا تم خط لے کر آئے ہو کیا وہ نبی نہیں ہیں۔ حاطبؓ نے کہا کیوں نہیں وہ تو اللہ کے رسول ہیں مقوقس نے کہا اگر وہ واقعی اللہ کے رسول ہیں تو جس وقت ان کی قوم نے ان کو مکہ سے نکالا تو اس وقت ان کے حق میں بددعا

کیوں نہ کی کہ وہ ہلاک ہو جاتے۔

حاطب رضی اللہ عنہ نے کہا کہ کیا تم اس کی گواہی نہیں دیتے کہ حضرت عیسٰی بن مریم صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول نہ تھے مقوقس نے کہا۔ بے شک وہ اللہ کے رسول تھے حاطب نے کہا کہ جب وہ اللہ کے رسول تھے تو جس وقت ان کے دشمنوں نے ان کو سولی دینے کا ارادہ کیا تو حضرت مسیح نے اس وقت ان کے حق میں کیوں بد دعا نہ کی کہ اللہ عزوجل ان کو ہلاک کر دیتا یہاں تک اللہ تعالٰی نے حضرت عیسٰی کو اپنی طرف اٹھالیا۔ مقوقس نے کہا بے شک تو حکیم ہے اور حکیم کے پاس سے آیا ہے۔ [1]

## حضرت حاطب رضی اللہ عنہ کی دربار مقوقس میں تقریر

مقوقس۔ حضرت حاطب کے اس حکیمانہ جواب کو سن خاموش ہو گیا۔ بعدازاں حضرت حاطب نے بادشاہ کو مخاطب کر کے ایک تقریر فرمائی۔

آپ کو معلوم ہے کہ ایک شخص اس شہر مصر میں پہلے گزرا ہے کہ جو یہ دعوٰی کرتا تھا کہ میں ہی رب اعلیٰ ہوں۔ اللہ تعالٰی نے اس کو پکڑا اور سزا دی اور ہلاک اور برباد کیا تم کو چاہیے کہ اس سے عبرت حاصل کرو۔ ایسا نہ ہو کہ دوسرے تم سے عبرت پکڑیں۔ ایک دین ہے جو تمہارے دین سے کہیں بہتر ہے وہ دین اسلام ہے جس کے متعلق خداوند ذوالجلال نے وعدہ فرمایا ہے کہ اس کو تمام دینوں پر غلبہ عطا فرمائے گا۔ تمام ادیان اس کے سامنے مضمحل ہو جائیں گے۔ اس پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مبعوث ہو کر لوگوں کو اس دین کی دعوت دی اس بارے میں قریش سب سے زیادہ سخت اور یہود سب سے زیادہ دشمن اور نصارٰی سب سے زیادہ قریب ثابت ہوئے۔ خدا کی قسم حضرت موسٰی علیہ السلام کا عیسٰی علیہ السلام کی بشارت دینا بعینہٖ ایسا ہی ہے جیسا کہ عیسٰی علیہ السلام نے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

[1] الخصائص الکبرٰی ج ۲، ص ۱۴۔ زرقانی ج ۳، ص ۳۴۸

کی بشارت دی دونوں میں کوئی تفاوت نہیں اور ہمارا تم کو قرآن کی طرف بلانا بالکل ایسا ہی ہے جیسا کہ تم اہل توراۃ کو انجیل کی طرف بلاتے ہو۔ جو قوم کسی نبی کو پائے وہ قوم اس نبی کی امت ہے ان کے ذمہ لازم ہے کہ اس نبی کی اطاعت کریں اور اے بادشاہ تو بھی انھیں لوگوں میں سے جنھوں نے اس نبی کا زمانہ پایا ہے۔ ہم تم کو دین مسیحی سے روکتے نہیں بلکہ حکم دیتے ہیں کہ حضرت مسیح علیہ السلام کا اتباع کرو۔[1]

## بادشاہ کا جواب

مقوقس نے کہا میں نے اس نبی کے بارے میں غور اور فکر کیا تو یہ پایا کہ وہ پسندیدہ چیزوں کا حکم دیتے ہیں اور ناپسند چیزوں سے منع کرتے ہیں قابل نفرت چیزوں کا حکم نہیں دیتے اور قابل رغبت چیزوں سے منع نہیں کرتے۔ جادوگر اور گمراہ نہیں۔ کاہن اور جھوٹے نہیں۔ نبوت کی علامتیں ان میں پاتا ہوں مثلاً ان کا غیب کی خبریں دینا اور اس بارے میں پھر غور کروں گا۔ اور آپ کے والا نامہ کو ہاتھی دانت کے ڈبہ میں بند کر کے اپنے خازن کو حکم دیا کہ اس کو حفاظت سے رکھیں اور ایک کاتب کو بلا کہ عربی زبان میں آپ کے والا نامہ کے جواب لکھنے کا حکم دیا وہ جواب یہ تھا۔

## مقوقس شاہ مصر کی طرف سے والا نامہ کا جواب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط محمد بن عبد الله من المقوقس عظيم القبط سلام عليك ۔ اما بعد فقد قرأت كتابك وفهمت ما ذكرت فيه وما تدعو

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یہ خط محمد بن عبداللہ کے نام مقوقس سردار قبط کی جانب سے سلام ہو آپ پر، امابعد۔ میں نے آپ کا خط پڑھا اور سمجھا اور اس کے مضمون کو اور اس چیز کو جس کی طرف آپ نے دعوت

---

[1] کیونکہ حضرت مسیح علیہ السلام نے خود آپ کی بشارت دی ہے مُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَّأْتِيْ مِنْۢ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ اور آپ کے اتباع اور اطاعت کا حکم دیا ہے۔ آپ کا اتباع عین حضرت مسیح علیہ السلام کے حکم کا اتباع ہے ۱۲

الیہ وقد علمت ان نبیا قد بقی و کنت اظن ان یخرج من الشام وقد اکرمت رسولک وبعثت الیک بجاریتین لھما من القبط مکان عظیم و کسوۃ و اھدیت الیک بغلۃ لترکبھا والسلام

دی ہے سمجھا۔ میں یقین جانتا ہوں کہ ایک نبی باقی رہ گیا ہے۔ میرا گمان یہ تھا کہ شاید اس کا خروج شام سے ہو میں نے آپ کے قاصد کا اکرام اور احترام کیا دو باندیاں اور کچھ کپڑے اور خچر ہدیۃً آپ کی خدمت میں بھیجتا ہوں۔ والسلام

ایک جاریہ کا نام ماریہ قبطیہ تھا یہ آپ کے حرم میں داخل ہوئیں۔ آپ کے صاحبزادے حضرت ابراہیم انھیں کے بطن سے پیدا ہوئے، دوسری کا نام سیرین تھا جو حسان بن ثابت کو عطا ہوئیں اور خچر کا نام دُلدُل تھا۔

مقوقس نے آپ کے قاصد کا اکرام و احترام کیا اور آپ کے والا نامہ کی نہایت توقیر و تعظیم کی اور اقرار کیا کہ بے شک آپ وہی نبی ہیں جن کی انبیاء سابقین نے بشارت دی ہے۔ لیکن ایمان نہیں لایا، نصرانیت پر قائم رہا۔ حاطب بن ابی بلتعہ جب آپ کی خدمت میں پہنچے اور تمام واقعہ بیان کیا تو یہ ارشاد فرمایا۔ کہ ملک اور سلطنت کی وجہ سے اسلام نہیں قبول کیا اور اس کا ملک اور سلطنت باقی نہیں رہ سکتی چنانچہ مصر حضرت عمرؓ کے عہد خلافت میں مسلمانوں نے فتح کیا۔ (الجواب الصحیح للحافظ ابن تیمیہ ص ۹۹ ج ۱ اول تا ص ۱۰۰ ج ۱ اور زرقانی ص ۳۴۲ ج ۳ روض الانف ص ۳۵۵ ج ۲ و ہدایۃ الحیاریٰ ص ۴۲)

مقوقس۔ اس سے پیشتر آپ کے حالات مغیرۃ بن شعبہ سے معلوم کر چکا تھا۔ مغیرہ مشرف باسلام ہونے سے پہلے بنی مالک کے چند آدمیوں کے ساتھ مقوقس کے پاس گئے تھے، اس وقت مقوقس نے ان لوگوں سے آپ کے حالات دریافت کئے۔ مغیرہ نے کہا وہ بالکل ایک نیا دین لے کر آئے ہیں جو ہمارے آبائی اور جدی دین کے بھی خلاف ہے اور بادشاہ کے دین کے بھی خلاف ہے۔

مقوقس۔ ان کی قوم نے ان کے ساتھ کیا معاملہ کیا۔

مغیرہ۔ اکثر نوجوانوں نے ان کا اتباع کیا اور بوڑھوں نے مخالفت کی اور مخالفین سے

لڑائی کی نوبت آئی کبھی فتح ہوئی اور کبھی شکست

مقوقس ۔ وہ کس چیز کی طرف تم کو بلاتے ہیں۔

مغیرہ ۔ ایک اللہ عزوجل کی عبادت کریں کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کریں، جن بتوں کی ہمارے آباؤ اجداد پرستش کرتے تھے ان کو چھوڑ دیں اور نماز اور زکوٰۃ کا حکم دیتے ہیں۔

مقوقس ۔ کیا نماز کے لیے کوئی وقت اور زکوٰۃ کے لئے کوئی مقدار معین ہے۔

مغیرہ ۔ دن رات میں پانچ نمازیں ادا کرتے ہیں۔

بیس مثقال سونے میں نصف مثقال یعنی مال کا چالیسواں حصہ زکوٰۃ دیتے ہیں۔

مقوقس ۔ زکوٰۃ لے کر کیا کرتے ہیں۔

مغیرہ ۔ فقراء اور مساکین پر تقسیم کر دیتے ہیں۔ علاوہ ازیں صلہ رحمی اور ایفاء عہد کا حکم کرتے ہیں زنا اور سود اور شراب کو حرام بتاتے ہیں غیر اللہ کے نام پر جو جانور ذبح کیا جاتا ہے اس کو نہیں کھاتے۔

مقوقس ۔ بیشک وہ نبی مرسل ہیں تمام عالم کے لئے مبعوث ہوئے ہیں عیسیٰ علیہ السّلام بھی انہیں باتوں کا حکم دیتے تھے اور اس سے پہلے تمام انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسّلام بھی انھیں باتوں کی تلقین فرماتے تھے اور انجام کار آپ ہی کو غلبہ ہوگا، یہاں تک کہ کوئی آپ کا مزاحم نہ رہے گا اور منتہائے بر و بحر تک آپ کا دین پہنچے گا۔

مغیرہ ۔ ساری دنیا بھی اگر آپ پر ایمان لے آئے تو ہم آپ پر ایمان نہ لائیں گے۔

مقوقس ۔ تم لوگ نادان اور بے عقل ہو۔ اچھا یہ تو بتاؤ کہ ان کا نسب کیسا ہے۔

مغیرہ ۔ سب سے بہتر۔

مقوقس ۔ حضرات انبیاء اللہ ہمیشہ سب سے اعلیٰ اور اشرف خاندان سے ہوئے ہیں۔

اچھا ان کی سچائی اور راستی کے متعلق کچھ بیان کرو۔

مغیرہ ۔ ان کی سچائی اور راستی ہی کی وجہ سے سارا عرب ان کو امین پکارتا ہے۔

مقوقس ۔ تم اس بارے میں غور اور فکر کرو کہ یہ کیسے ممکن ہے کہ ایک شخص بندوں سے سچ بولے اور

خدا پر جھوٹ بولے۔ نیز یہ تبلاؤ کہ ان کے پیرو اور اتباع کس قسم کے لوگ ہیں۔

مغیرہ۔ نوجوان۔

مقوقس۔ آپ سے پیشتر جس قدر انبیاء گزرے ان کے اتباع کرنے والے اکثر نوجوان[1] ہی ہوتے ہیں۔ بعد ازاں یہ دریافت کیا کہ یثرب کے یہودیوں نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا وہ لوگ اہلِ تورات ہیں۔

مغیرہ۔ مخالفت کی آپ نے ان میں سے کسی کو قتل کیا اور کسی کو قید اور کسی کو جلا وطن۔

مقوقس۔ یہود حاسد قوم ہے یہود نے آپ پر حسد کیا ورنہ وہ ہماری طرح آپ کو خوب پہچانتے ہیں۔

مغیرہ۔ یہ سن کر ہم محل سے باہر آگئے اور اپنے دلوں میں یہ کہا۔ کہ شاہان عجم بھی آپ کی تصدیق کرتے ہیں حالانکہ وہ آپ سے بہت دور ہیں اور ہم تو آپ کے رشتہ دار اور پڑوسی ہیں ہم اب تک آپ کے دین میں داخل نہیں ہوئے حالانکہ آپ نے ہم کو ہمارے گھروں پر آکر بلایا۔ یہ بات میرے دل میں اثر کر گئی اور میں اسکندریہ ہی میں ٹھہر گیا کوئی گرجا ایسا نہ چھوڑا کہ میں اس میں نہ گیا ہوں اور وہاں

---

[1] کیونکہ اخلاق اور عادات بوڑھوں میں پختہ اور راسخ ہو جاتے ہیں ان کو اپنی عادات اور مراسم کا چھوڑنا بہت شاق ہوتا ہے۔

ان الغصون اذا اقومتها اعتدلت ولن تلین اذا لاینتہ خشب

شاخیں جب تک نرم ہوں ان کو سیدھا کیا جاسکتا ہے لیکن لکڑی ہو جانے کے بعد ان کا سیدھا کرنا ناممکن ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مکہ کے اکثر نوجوان ابتداء بعثت میں مشرف باسلام ہوئے اور بڑے سارا در سرداران قریش فتح مکہ میں اسلام لائے۔ حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ تشریف فرما تھے اور نوجوانوں کی ایک جماعت نصیحت سننے کے لئے آپ کے ارد گرد بیٹھی ہوئی تھی ایک شخص ادھر سے گزرا۔ نوجوانوں کے مجمع کو دیکھ کر اس نے حضرت حذیفہ سے سوال کیا کہ آپ کے گرد نوجوانوں کا مجمع کیسا ہے۔ آپ نے فرمایا۔ ھل الخیر الا فی الشباب جوانوں کا سوا کس میں خیر ہے کہ وہ نصیحت کو سنیں اور بعد ازاں یہ فرمایا کیا تو نے اللہ تعالیٰ کے ان ارشادات کو سنا۔ قالوا سمعنا فتی یذکرھم یقال لہ ابراھیم۔ انھم فتیۃ امنوا بربھم۔ قال لفتاہ اتنا غداءنا۔ اور اللہ تعالیٰ نے کسی نبی کو نہیں بنا کر بھیجا مگر جب کہ اس کو شباب اور جوانی کمل ہوگئی یعنی چالیس سال کو پہنچ گیا۔ کما قال تعالیٰ۔ اذا بلغ اشدہ وبلغ اربعین سنۃ، کذا فی تنبیہ المغترین للامام الشعرانی رحمہ اللہ تعالیٰ صفحہ ۳

کے پادریوں سے آپ کی صفت اور شان دریافت نہ کی ہو یہاں تک میں اُن کے اُسقف اعظم (بڑے پادری) سے ملا جو بڑا عابد و زاہد تھا لوگ مریضوں کو اُس کے پاس دُعا کرانے کے لیے لاتے تھے، میں نے اس سے دریافت کیا۔ کیا ابھی کسی نبی کا مبعوث ہونا باقی ہے اس نے یہ جواب دیا۔

نعم هو اٰخر الانبياء ليس بينه وبين عيسى بن مريم احد وهو نبي مرسل وقد امرنا عيسى باتباعه وهو النبي الامي العربي اسمه احمد ليس بالطويل ولا بيض ولا بالآدم يعض شعره ويلبس ما غلظ من الثياب ديجتزئ بما لقي من الطعام سيفه على عاتقه ولا يبالي بمن لاق يباشر القتال بنفسه ومعه اصحابه يفدونه بانفسهم هم له اشد حبا من اولادهم يخرج من ارض حرم ديأتي الى حرم يهاجر الى ارض سباخ ونخل يدين بدين ابراهيم عليه السلام۔

ہاں وہ آخری نبی ہیں۔ اُن کے اور عیسیٰ علیہ السلام کے درمیان کوئی نبی نہیں وہ نبی مرسل ہیں عیسیٰ علیہ السلام نے ہم کو ان کے اتباع کا حکم دیا وہ نبی امی عربی ہیں نام اُن کا احمد ہے نہ دراز قد ہیں نہ پست قامت بلکہ میانہ قد ہیں آنکھوں میں اُنکی سُرخی ہے نہ بالکل سفید ہیں نہ بالکل گندمی۔ بال ان کے زیادہ ہوں گے موٹے کپڑے پہنیں گے جتنا کھانا میسر آجائے گا اسی پر اکتفا اور قناعت کریں گے۔ تلوار اُن کے کاندھے پر ہوگی کسی مقابلہ کی پرواہ نہ کریں گے، خود جہاد و قتال کرینگے ان کے اصحاب ان کے ساتھ ہوں گے جو دل و جان سے ان پر فدا ہوں گے اپنی اولاد سے زیادہ ان سے محبّت رکھتے ہوں گے وہ نبی حرم (مکہ) میں ظاہر ہوگا اور حرم کی طرف ہجرت کرے گا وہ زمین شورہ اور نخلستانی ہوگی۔ ابراہیم علیہ السّلام کے دین کا پیرو ہوگا۔

مغیرہ کہتے ہیں میں نے کہا آپ کی کچھ اور صفات بیان کرو اُس نے کہا کہ آپ ازار بند ہوں گے اپنے اطراف اور اعضاء کو دھوئیں گے یعنی وضو کریں گے۔ آپ سے پہلے جس قدر نبی گزرے

وہ صرف اپنی قوم کی طرف مبعوث ہوئے اور آپ تمام عالم کی طرف مبعوث ہوں گے تمام روئے زمین آپ کے لئے مسجد اور طہور ہوگی، جہاں نماز کا وقت آجائے گا وہاں پانی نہ ملنے کی صورت میں تیمم کرکے نماز ادا کریں گے۔ بنی اسرائیل کی طرح کنیسہ اور گرجا کے پابند نہ ہوں گے کہ کلیسا کے سوا کہیں دوسری جگہ نماز ہی درست نہ ہو۔

مغیرہ کہتے ہیں کہ تمام باتیں میں نے خوب غور سے سُنی اور یاد رکھا اور واپس ہوکر آپ کی خدمت میں حاضر ہوکر اسلام کا حلقہ بگوش بنا۔[۱]

# (۵) مُنذِر بن ساویٰ شاہ بحرین کے نام نامۂ مبارک

علاء بن حضرمی رضی اللہ عنہ کو۔ منذر ساویٰ کی طرف دعوت اسلام کا خط[۲] دے کر روانہ فرمایا۔ علاء بن حضرمی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب میں آپ کا والا نامہ لے کر منذر کے پاس پہنچا تو میں نے اس سے یہ کہا۔

اے منذر۔ دنیا میں تو بڑا عاقل اور ہوشیار ہے۔ آخرت کے بارے میں نادان اور ذلیل نہ بن یہ مجوسیت (آتش پرستی) بدترین مذہب ہے۔ نہ اس میں عرب کا سا شرف اور کرم ہے اور نہ اہل کتاب کا سا علم۔ اس مذہب والے ان عورتوں سے نکاح کرتے ہیں جن کے ذکر ہی سے حیا اور شرم آتی ہے۔ اور ان چیزوں کو کھاتے ہیں جن کے کھانے سے سلیم طبیعتیں نفرت کرتی ہیں۔ دنیا میں اس آگ کی پرستش کرتے ہیں جو قیامت کے دن ان کو کھائے گی اے منذر تو بے عقل اور نادان نہیں۔ تو خوب سوچ لے اور غور کرے۔ جو ذات کبھی جھوٹ نہیں بولتی اس کی تصدیق کرنے اور اس کو صادق اور راستباز سمجھنے میں تجھکو کیا تامل ہے اور جو ذات کبھی خیانت نہیں کرتی اس کے امین سمجھنے میں اور جو ذات کہ اس کی بات میں کبھی خلاف نہیں ہوتا اس پر وثوق اور اعتماد کرنے میں

---

[۱] الجواب الصحیح لابن تیمیہ۔ ص: ۱۰۱۔ ۱۰۳، ج ۱۔ خصائص کبریٰ، ج ۲، ص ۱۲،
[۲] روایات سے یہ تو ثابت ہے کہ آپ نے منذر بن ساویٰ کے نام دعوتِ اسلام کا خط تحریر فرمایا لیکن باوجود تتبع اور تلاش کے اس والا نامہ کے الفاظ نہیں معلوم ہوسکے۔ زرقانی ص ۳۵۱ ج ۳

تجھ کو کیا تردد ہے، اگر آپ کی ذات بابرکات ایسی ہی ہے اور یقیناً ایسی ہے تو مجھ سے کہ وہ بلا شبہ اللہ کے نبی اور اس کے رسول ہیں صلی اللہ علیہ وسلم اور ایسے رسول ہیں کہ جس چیز کے کرنے کا آپ نے حکم دیا۔ اس کے متعلق کوئی ذی عقل یہ ہرگز نہیں کہہ سکتا کہ کاش آپ اس چیز سے منع فرماتے اور جس چیز کے کرنے سے آپ نے منع فرمایا اس کے متعلق کوئی ذی عقل اور ذی ہوش یہ نہیں کہہ سکتا کہ کاش آپ اس چیز کے کرنے کے کا حکم دیتے، یا جس چیز کو جس حد تک آپ نے معاف فرمایا اس سے زائد معاف فرماتے یا جس چیز کی آپ نے جو سزا تجویز فرمائی اس میں کوئی تخفیف یا کمی فرماتے۔ اس لئے کہ آپ کا ہر امر اور ہر نہی اور آپ کا ہر ارشاد اہلِ عقل اور اہلِ نظر کی انتہائی تمنا اور آرزو کے مطابق ہے۔

## (۵) منذر بن ساوی کا جواب

منذر نے کہا میں جس دین پر ہوں میں نے اس میں غور کیا تو اس کو فقط دنیا کے لئے پایا۔ آخرت کے لئے نہیں اور تمہارے دین میں نظر اور فکر کی تو اس کو دنیا اور آخرت دونوں کے لئے پایا۔ پس مجھکو اس دین کے قبول کرنے سے کیا شئ مانع ہے کہ جس کے قبول کرنے سے زندگی کی تمنائیں اور موت کی راحت حاصل ہوتی ہو اب تک میں اس شخص پر تعجب کرتا تھا جو اس دین (اسلام) کو قبول کرے اور اب اس پر تعجب کرتا ہوں کہ جو اس دین برحق کو رد کرے۔

## منذر بن ساوی کی طرف سے رسول اللہ صلی علیہ وسلم کے والانامہ کا جواب

منذر مشرف باسلام ہوا اور آپ کے والانامہ کا یہ جواب لکھوایا۔

اما بعد یا رسول اللہ فانی قرأت کتابک علے اھل البحرین فمنھم من احب

اے رسول اللہ میں نے آپ کا والانامہ اہلِ بحرین کو سنا دیا بعضوں نے اسلام کو پسند کیا اور اس میں

---

ﻪ۔ الجواب الصحیح - ج ۱، ص: ۱۱۳

الاسلام واعجبه ودخل فيه ومنهم
من كرهه وبارضى يهود ومجوس
فاحدث الى فى ذلك امرك.

آپ نے یہ جواب لکھوا کر بھیجا۔

بسم الله الرحمن الرحيم من محمد
رسول الله الى المنذر بن ساوى سلام
عليك فانى احمد اليك الله الذى لا
اله الا هو واشهد ان محمدا رسول
الله اما بعد فانى اذكرك الله عز وجل
فانه من ينصح فانما ينصح لنفسه
وانه من يطع رسلى ويتبع امرهم
فقد اطاعنى ومن نصح لهم فقد نصح
لى وان رسلى قد اثنوا عليك خيرا. وانى
قد شفعتك فى قومك فاترك للمسلمين
ما اسلموا عليه وعفوت عن اهل
الذنوب فاقبل منهم وانك مهما
تصلح فلن نعزلك عن عملك ومن
اقام على يهوديته او مجوسية
فعليه الجزية ۱؎

داخل ہوئے اور بعضوں نے ناپسند کیا اور میرے ملک میں یہودی اور مجوسی رہتے ہیں اس بارے میں آپ اپنا حکم صادر فرمائیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم، یہ خط ہے محمد رسول اللہ کی جانب سے منذر بن ساوی کی طرف۔ سلام ہو تم پر میں تیری طرف اس خدائے پاک کی حمد پہنچاتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد۔ اللہ کے رسول ہیں۔ بعد ازاں میں تجھکو اللہ عزّ وجل یاد دلاتا ہوں اس لئے کہ جو شخص اللہ کے ساتھ خیر خواہی اور وفاداری کرے وہ حقیقت میں اپنی ذات کی خیر خواہی کرتا ہے اور جس نے میرے قاصدوں کی اطاعت کی اور انکے حکم کا اتباع کیا پس تحقیق اس نے میری اطاعت کی اور جس نے ان کی خیر خواہی کی، میرے قاصدوں نے اگر تمہاری تعریف و توصیف کی میں نے تمہاری قوم کے بارے میں تمہاری سفارش قبول کی پس وہ املاک مسلمانوں کے قبضہ میں چھوڑ دو جب پر وہ اسلام لائے ہیں اور خطاکاروں کو میں نے معاف کیا اس سے اسلام یا توبہ قبول کرو اور جب تک تم ٹھیک اور درست رہو گے تو ہم تم کو معزول نہ کریں گے اور جو شخص اپنی یہودیت یا مجوسیت پر قائم رہے تو اس پر جزیہ ہے۔

---

۱؎۔ زاد المعاد ج ۳، ص: ۶۱، ۶۲ - زرقانی ج ۳، ص: ۳۵۱

# (۶) شاہ عمان کے نام نامۂ مبارک

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ من محمد بن عبد اللّٰہ ورسولہ الی جَیْفَرْ وعَبْدٍ ابنی الجُلَنْدِی سلام علی من اتبع الھدیٰ اما بعد فانی ادعوکما بدعایۃ الاسلام اَسْلِمَا تَسْلَمَا فانی رسول اللّٰہ الی الناس کافۃ لانذر من کان حیا ویحق القول علی الکافرین وانکما ان اقررتما بالاسلام ولیتکما وان ابیتما ان تقرا بالاسلام فان ملککما زائل عنکما وخیلی تحل بساحتکما وتظھر نبوتی علی ملککما۔ [1]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یہ خط ہے محمد بن عبداللہ رسول اللہ کی طرف سے جَیفر اور عَبد پسران جلندی کی طرف۔ سلام ہے اس پر جو ہدایت کا اتباع کرے۔ امابعد میں تم دونوں کو اسلام کی دعوت دیتا ہوں اسلام لے آؤ سلامت رہو گے۔ اس لیے کہ میں اللہ کا رسول ہوں تمام لوگوں کی طرف تاکہ ڈراؤں اللہ کے عذاب سے اس کو کہ جو زندہ ہو[1] اور ثابت ہو اللہ کی حجت کافروں پر۔ تم اگر اسلام کا اقرار کرو تو تم کو تمہارے ملک پر بدستور باقی رکھیں گے ورنہ سمجھ لو کہ تمہاری سلطنت عنقریب زائل ہونیوالی ہے اور میرے سوار تمہارے گھر کے صحن تک پہنچیں گے اور میری نبوت و رسالت تمہارے ملک کے تمام ادیان پر غالب آکر رہے گی۔

ذی قعدۃ الحرام ۸ھ میں عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آپ نے والانامہ دے کر پسران جُلَندی۔ عَبْد اور جَیْفر کی طرف روانہ فرمایا۔ عمرو بن العاص فرماتے ہیں کہ میں آپ کا والانامہ[2] لے کر۔ عمان پہنچا اول عبد سے ملاقات ہوئی۔ نہایت حلیم اور بردبار اور نیک خو تھے میں نے کہا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو یہ خط دے کر آپ اور آپ کے بھائی کی طرف بھیجا ہے۔ عبد نے کہا کہ اصلی رئیس اور بادشاہ میرے بڑے

---

[1] یعنی دل میں اس کے حیات اور زندگی کے کچھ آثار باقی ہوں ورنہ جس کا دل بالکل مردہ ہو چکا ہے اس کے حق میں ڈرانا اور نہ ڈرانا سب برابر ہے ۱۲۔ [2] زاد المعاد ج ۳، ص: ۶۱، ۶۲۔ زرقانی ج ۳: ص ۳۵۲

بھائی جَیفَر ہیں، میں آپ کو اُن سے ملا دوں گا، یہ خط اُن کے سامنے پیش کر دینا۔ بعد ازاں مجھ سے کہا کہ تم ہم کو کس چیز کی طرف دعوت دینے آئے ہو۔

عمرو بن العاصؓ:۔ ایک اللہ کی عبادت کرو۔ بُت پرستی کو چھوڑ دو اور اس بات کی گواہی دو کہ محمد اللہ کے بندے اور اُس کے رسُول ہیں۔

عَبد:۔ اے عمرو بن العاص۔ تم اپنی قوم کے سردار کے بیٹے ہو تبلاؤ کہ تمھارے باپ نے کیا کیا ہم انھیں کی اقتدا کریں گے۔

عمرو بن العاصؓ:۔ میرے باپ مر گئے اور آپ پر ایمان نہیں لائے اور میری تمنا تھی کہ کاش وہ اسلام لاتے اور آپ کی تصدیق کرتے۔ ایک عرصہ تک میں انھیں کی رائے پر رہا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے مجھکو اسلام کی ہدایت اور توفیق سے سرفراز فرمایا۔

عَبد:۔ تم کب مسلمان ہوئے۔

عمرو بن العاصؓ:۔ چند ہی روز ہوئے۔

عَبد:۔ کہاں مسلمان ہوئے۔

عمرو بن العاص:۔ نجاشی شاہ حبشہ کے ہاتھ پر اور نجاشی بھی مسلمان ہو چکا ہے۔

عَبد:۔ نجاشی کے اسلام لے آنے کے بعد اس کی قوم نے اس کے ساتھ کیا معاملہ کیا۔

عمرو بن العاص:۔ حسب سابق اس کو بادشاہت پر برقرار رکھا اور اس کے متبع اور پیرو بنے

عَبد:۔ اساقفہ (پادریوں) اور رہبان نے کیا کیا۔

عمرو بن العاصؓ:۔ سب نے اُس کا اتباع کیا۔

عَبد:۔ اے عمرو غور کر دیکیا کہہ رہے ہو خوب سمجھ لو کہ جھوٹ سے بڑھ کر کوئی بُری خصلت نہیں اور انسان کے لئے جھوٹ سے زیادہ رسوا کرنے والی کوئی چیز نہیں۔

---

لہ۔ لطیفہ۔ عجیب بات ہے کہ ایک صحابی۔ تابعی کے ہاتھ پر اسلام لایا۔ اس لئے کہ عمرو بن العاص صحابی تھے۔ اور نجاشی تابعی تھا ۱۲۔ زرقانی ص ۳۵۲ ج ۳

عمرو بن العاص :۔ حاشا و کلا میں نے جھوٹ نہیں کہا اور نہ ہمارے دین میں جھوٹ بولنا حلال ہے۔

عبد :۔ معلوم نہیں کہ ہرقل قیصر روم کو نجاشی کے اسلام لانے کی خبر ہوئی یا نہیں۔

عمرو بن العاص :۔ ہرقل کو نجاشی کے مسلمان ہونے کا علم ہے۔

عبد :۔ تم کو کیسے معلوم ہوا۔

عمرو بن العاص :۔ نجاشی، قیصر روم کو خراج ادا کرتا تھا مسلمان ہونے کے بعد خراج دینے سے انکار کر دیا۔ اور یہ کہا کہ خدا کی قسم اگر قیصر روم مجھ سے ایک درہم بھی مانگے تو وہ بھی نہ دوں گا قیصر روم کو جب نجاشی کی یہ بات پہنچی تو قیصر روم خاموش ہو گیا۔ قیصر کے خاموشی کو دیکھ کر قیصر روم کے بھائی نیاق نے نہایت غصہ سے یہ کہا۔ کہ کیا آپ اپنے اس غلام یعنی نجاشی کو ایسے ہی چھوڑ دیں گے کہ خراج بھی ادا نہ کرے اور آپ کا مذہب چھوڑ کر نیا دین اختیار کرے۔ قیصر نے کہا نجاشی کو اختیار ہے کہ وہ جس دین کو چاہے اختیار کرے اس نے اس دین کو پسند کیا خدا کی قسم اگر مجھکو اپنی سلطنت کا اندیشہ نہ ہوتا تو میں بھی یہی دین اختیار کرتا۔

عبد :۔ بہت تعجب ہو کر۔ اے عمرو کیا کہہ رہے ہو۔

عمرو بن العاص :۔ خدا کی قسم میں نے بالکل سچ کہا ہے

عبد :۔ اچھا یہ بتاؤ کہ تمھارے پیغمبر کس چیز کا حکم دیتے ہیں اور کس چیز سے منع کرتے ہیں۔

عمرو بن العاص :۔ اللہ عزوجل کی اطاعت کا حکم دیتے ہیں اور اس کی معصیت اور نافرمانی سے منع فرماتے ہیں بھلائی اور صلہ رحمی کا حکم دیتے ہیں ظلم اور تعدی۔ زنا اور شراب خواری بت پرستی اور صلیب پرستی سے منع فرماتے ہیں۔

عبد :۔ کیا ہی اچھی دعوت اور کیا ہی عمدہ تلقین ہے۔ کاش میرا بھائی بھی میرے ساتھ اتفاق کرے اور دونوں مل کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوں آپ پر ایمان لائیں اور آپ کی تصدیق کریں لیکن ممکن ہے کہ میرا بھائی اپنی سلطنت کی وجہ سے اس بارے میں تامل کرے۔

عمرو بن العاص :۔ اگر اسلام لے آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی بادشاہت کو بدستور

برقرار رکھیں گے اور یہ حکم دیں گے کہ اپنی قوم کے امراء اور اغنیاء سے صدقات وصول کریں۔ اور اپنی قوم کے فقراء اور مساکین پر اُن کو تقسیم کریں۔

عَبد۔ یہ تو نہایت عمدہ بات ہے۔ یہ بتاؤ کہ صدقات کتنے اور کس طرح لیے جاتے ہیں۔

عمرو بن العاصؓ ۔ میں نے تفصیل بتایا کہ سونے اور چاندی میں اتنی زکوٰۃ لی جاتی ہے اور اونٹ اور بکریاں میں اتنی بعد ازاں عَبد نے مجھ کو اپنے بھائی جَیفر کے سامنے پیش کیا میں نے آپ کا والا نامہ سر بمہر اس کو دیا مہر کھول کر اس کو پڑھا اور مجھ کو بیٹھنے کا حکم دیا اور قریش کا کچھ حال دریافت کیا ایک دو روز کے تامل کے بعد جَیفر بھی اسلام پر آمادہ ہو گیا اور دونوں بھائیوں نے مل کر ایک روز اپنے اسلام کا اعلان کیا۔ بہت سے لوگ اُن کے ساتھ مسلمان ہو گئے اور جو مسلمان نہیں ہوئے ان پر جزیہ قائم کر دیا گیا۔ (زاد المعاد ج ۲ ص ۶۲[۱] بدایۃ الحیاری للحافظ ابن القیم ص ۳۴)

حافظ عسقلانی فرماتے ہیں کہ اصل بادشاہ ان کا باپ جُلَندی تھا شاید بوڑھے ہو جانے کی وجہ سے سلطنت بیٹوں کے سپرد کر دی ہو۔ ابن اسحٰق کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمرو بن العاصؓ کو جُلَندی کی طرف دعوت اسلام کی غرض سے روانہ فرمایا ممکن ہے کہ آپ نے عمرو بن العاص کو باپ اور بیٹوں سب کی طرف روانہ فرمایا ہو۔ (کذا فی الاصابہ ص ۲۶۲ ج اول و ص ۲۶۳ ج ا ترجمۃ جُلَندی و جَیفر قسم ثالث)

علامہ سہیلی لکھتے ہیں کہ عمرو بن العاصؓ نے جُلَندی سے مخاطب ہو کر یہ فرمایا۔

اے جُلندی تو اگرچہ ہم سے بہت دور ہے لیکن اللہ عزوجل سے دور نہیں جس ذات پاک نے تجھ کو بلا کسی شریک کے تنہا پیدا کیا تو تنہا اُسی کی عبادت کر اور جو ذات تیرے پیدا کرنے میں خدا کی شریک نہیں تو اس کو خدا کی عبادت میں شریک نہ کر اور یقین رکھ کہ جس خدا نے تجھ کو زندہ کیا ہے وہ تجھ کو موت دینے والا ہے اور جس نے تمہاری پیدائش کی ابتداء کی وہی پھر تم کو اپنی طرف لوٹائے گا۔

پس اس نبی اُمی کے بارے میں خوب غور و فکر کر لو کہ جو دنیا اور آخرت کی بھلائی اور بہبودی لیکر

---

[۱] یہ قصہ مختصراً طبقات ابن سعد ص ۱۸ ج ۱ میں بھی مذکور ہے ۱۲ ۔ نسائی، ج ۶، ۱۳، ص ۳۵۳

آیا ہے۔ اگر وہ تم سے کسی قسم کا کوئی اجر اور معاوضہ چاہتے ہوں تو وہ روک لو اور اگر ان کے کسی قول اور فعل میں ہوائے نفسانی کا شائبہ محسوس کرو تو اس کو چھوڑ دو پھر آپ کے لائے ہوئے دین میں غور کرو۔ کہ آپ کا دین لوگوں کے خود ساختہ قوانین کے مشابہ ہے یا نہیں۔ اگر آپ کی شریعت اور آپ کا دین لوگوں کے بنائے ہوئے دین کے مشابہ ہے تو بتلاؤ کس کے مشابہ ہے اور اگر آپ کا دین لوگوں کے بنائے ہوئے دین کے مشابہ نہیں تو سمجھ لو کہ وہ اللہ جل جلالہ کا دین ہے پس اس کو قبول کرو اور جو حکم دیتا ہے اس کی تعمیل کرو اور جس سے ڈراتا ہے اس سے ڈرو۔

جلندی نے کہا میں نے اس نبی امی کے بارے میں غور کیا۔ بے شک وہ کسی خیر اور بھلائی کا حکم نہیں دیتے مگر سب سے پہلے اس پر عمل کرنے والے وہ خود ہوتے ہیں اور کسی برائی سے منع نہیں کرتے مگر سب سے پہلے خود اس کے ترک کرنے والے ہوتے ہیں۔ جب وہ اپنے دشمنوں پر غالب آتے ہیں تو اتراتے نہیں اور جب مغلوب ہوتے ہیں۔ تو گھبراتے نہیں عہد کو پورا کرتے ہیں۔ وعدہ کی وفا کرتے ہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ بلاشبہ نبی ہیں۔ [۱] ۱۲

اور یہ اشعار کہے:

اتانی عمرو بالتی لیس بعدہا ۔۔۔ من الحق شئی والنصیح نصیح

فیا عمرو قد اسلمت للہ جہرۃ ۔۔۔ ینادی بہا فی الوادیین فصیح

## (۷) رئیس یمامہ ہوذۃ بن علی کے نامۂ مبارک

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ من محمد رسول اللہ الی ھوذۃ بن علی سلام علی من اتبع الھدیٰ و اعلم ان دینی سیظھر الی منتھی ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یہ خط ہے محمد رسول اللہ کی طرف سے ہوذۃ بن علی کے نام۔ سلام ہے اس پر جو ہدایت کا اتباع کرے معلوم کر لو کہ میرا دین وہاں تک پہنچے گا جہاں اونٹ اور گھوڑے پہنچ سکتے ہیں اسلام

---

[۱] ۔ روض الانف ج: ۲، ص: ۳۵۶

| | |
|---|---|
| والخف والحافر فاسلم تسلم واجعل | ے آؤ سلامت رہوگے اور تمہارے مقبوضات |
| لك ماتحت یدیك. | پر تم کو بدستور برقرار رکھیں گے۔ |

سَلیط بن عمرو رضی اللہ عنہ کو یہ خط دے کر روانہ فرمایا۔ ہوذہ نے آپ کا والانامہ پڑھا اور حضرت سلیط کو نہایت عزت واحترام کے ساتھ اتارا۔ سلیط رضی اللہ عنہ نے ہوذہ سے مخاطب ہوکر کہا

اے ہوذہ تجھ کو پرانی اور بوسیدہ ہڈیوں نے سردار بنادیا ہے اور حقیقت میں سردار وہ ہے کہ جو ایمان سے متمتع ہوا اور تقوی کا توشہ لیا۔ میں تجھکو ایک بہترین شئی کا حکم کرتا ہوں اور ایک بدترین شئی سے تجھکو منع کرتا ہوں۔ اللہ تعالی کی عبادت کا حکم کرتا ہوں اور شیطان کی عبادت سے منع کرتا ہوں اگر تو اس کو قبول کرے تو تیری تمام اُمیدیں برآئیں گی اور خوف سے مامون ہوگا۔ اور اگر انکار کرتا ہے تو قیامت کا ہولناک منظر ہمارے اور تیرے درمیان سے اس پردہ کو اٹھادے گا۔

ہوذہ نے کہا مجھے مہلت دیجیے کہ میں سوچ لوں اور بعد ازاں آپ کے والانامہ کا یہ جواب لکھوایا۔

| | |
|---|---|
| ما احسن ماتدعو الیه واجمله | جس چیز کی طرف آپ بلاتے ہیں وہ کیا ہی خوب |
| والعرب تهاب مكانى فاجعل لى بعض | اور بہتر ہے عرب میرے دبدبہ اور مرتبہ سے ڈرتے |
| الامر اتبعك | ہیں آپ مجھے کچھ اختیار دیجیے میں آپ کا اتباع کروں گا۔ |

اور چلتے وقت حضرت سلیط کو ہدیہ اور تحفہ دیا اور کچھ ہجر کے بُنے ہوئے کپڑے دیئے مدینہ پہنچ کر آپ سے سارا واقعہ بیان کیا، آپ نے خط پڑھ کر فرمایا خدا کی قسم اگر ایک بالشت زمین بھی مانگے گا تو نہ دوں گا وہ بھی ہلاک ہوا اور اس کا ملک بھی ہلاک ہوا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب فتح مکہ سے واپس ہوئے تو جبرئیل امین نے آکر آپ کو ہوذہ کے مرنے کی خبر دی آپ نے صحابہ کو یہ خبر سنا کر فرمایا کہ یمامہ میں عنقریب ایک کذاب ظاہر ہوگا جو نبوت کا دعوی کرے گا اور میرے بعد قتل ہوگا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ (۵۵۔ زاد المعاد ج ۳، ص: ۶۳)

# (۸) امیرِ دمشق حارث غسّانی کے نام نامۂ مبارک

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ، من محمد رسول اللّٰہ الی الحارث بن ابی شمر سلام علی من اتبع الھدیٰ وامن باللّٰہ وصدق فانی ادعوک الی ان تؤمن باللّٰہ وحدہٗ لا شریک لہ، یبقی لک ملکک۔[1]

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم۔ محمد۔ اللہ کے رسول کی طرف سے حارث بن ابی شمر کے نام۔ سلام ہو اس پر جو ہدایت کا اتباع کرے اور اللہ پر ایمان اور اللہ کے احکام کی تصدیق کرے پس میں تجھکو دعوت دیتا ہوں اس بات کی کہ تو ایمان لائے اُس ایک خدا پر جس کا کوئی شریک نہیں اگر تو ایمان لے آیا تو تیری سلطنت باقی رہے گی۔

شجاع بن وہب اسدیؓ یہ والا نامہ لے کر دمشق پہنچے حارث غسانی اس وقت قیصر روم کیلئے سامان ضیافت مہیا کرنے میں مشغول تھا قیصر اس زمانہ میں فارس پر فتحیابی کے شکریہ میں حمص سے پاپیادہ چل کر بیت المقدس آیا ہوا تھا انتظار میں کئی روز گزر گئے مگر حارث سے ملاقات نہیں ہوئی میں نے حارث کے دربان سے ذکر کیا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ کا قاصد ہوں بادشاہ سے ملنا چاہتا ہوں، دربان نے کہا کہ بادشاہ ایک دو روز میں برآمد ہوں گے اس وقت ملاقات ہو سکے گی۔ دربان روم کا رہنے والا تھا نام اُس کا مُری تھا، اُس نے مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات دریافت کرنے شروع کئے۔ میں آپ کے حالات بیان کرتا جاتا تھا اور وہ روتا جاتا تھا آپ کے حالات سُن کر یہ کہا میں نے انجیل پڑھی ہے میں آپ کے نام اوصاف پاتا ہوں میں آپ پر ایمان لاتا ہوں اور آپ کی تصدیق کرتا ہوں اور مجھکو اندیشہ ہے کہ حارث مجھکو قتل کر ڈالے گا اور میرا نہایت اکرام اور احترام کیا اور نہایت اچھی مہمانی کی ایک روز حارث برآمد ہوا تاج پہن کر بیٹھا اور ان کو اندر آنے کی اجازت دی گئی حضرت شجاع بن وہبؓ نے آپ کا والا نامہ پیش کیا۔ حارث اس کو پڑھ کر برہم ہوا اور آپ کے والا نامہ کو پھینک دیا اور غصہ ہو کر کہا کہ وہ کون شخص ہے جو میرا ملک مجھ سے چھیننے کا میں بی خود اس کی طرف جانے والا ہوں اور گھوڑوں کی نعل بندی کا حکم دیا اور ایک خط اس مضمون کا قیصر روم کے

نام روانہ کیا۔ قیصر روم کا جواب یہ آیا۔ کہ اپنا ارادہ ملتوی کر دو۔ قیصر روم کا جواب آنے کے بعد حضرت شجاع کو بلایا اور دریافت کیا کہ واپسی کا کب ارادہ ہے آپ نے فرمایا کہ کل ارادہ ہے، حارث نے آپ کو سو مثقال سونا ہدیۃً پیش کرنے کا حکم دیا اور دربان نے بھی کچھ نذرانہ پیش کیا اور کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میرا اسلام پہنچا دینا۔ میں واپس آیا اور تمام واقعہ بیان کیا۔ آپ نے فرمایا اُس کا ملک ہلاک ہوا۔ بعد ازاں میں نے مری کا سلام پہنچایا اور جو کچھ اُس نے کہا تھا وہ بیان کیا، آپ نے فرمایا سچ کہا۔[۱]

---

# فوائد

(۱)۔ شاہان عالم کے نام جو دعوت اسلام کے خطوط ارسال فرمائے یہ اس امر کی صریح دلیل ہیں کہ حضور پُر نور کی نبوت و رسالت فقط عرب کے اُمیین کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ آپ کی رسالت عرب اور عجم جن اور انس یہود اور نصاریٰ اور مشرکین اور مجوس سب کے لئے ہے۔

قیصر روم نے جو کہ مذہباً عیسائی تھا آپ کی نبوت و رسالت کا اقرار کیا مگر اسلام نہیں لایا۔ علیٰ ہذا عزیز مصر یعنی مقوقس نے بھی جو کہ مذہباً نصرانی تھا آپ کی نبوت و رسالت کا اعتراف کیا مگر اسلام نہیں لایا نجاشی شاہ حبشہ جو عیسائی تھا وہ اسلام لایا نصاریٰ کے بعض فرقوں کا یہ گمان ہے کہ حضور پُر نور نبی اور رسول تو تھے مگر فقط عرب کے لئے تھے، یہود اور نصاریٰ کے لئے نبی بنا کر نہیں بھیجے گئے تھے۔ ان کا یہ گمان بالکل غلط ہے۔

اگر حضور پُر نور کی نبوت و رسالت فقط عرب کے امیین کے لئے مخصوص ہوتی تو یہود اور نصاریٰ اور مجوس کو دعوت اسلام کیوں دیتے اور یہود اور نصاریٰ پر جزیہ کیوں لگاتے، امام زہری سے منقول ہے کہ سب سے پہلے آپ نے نصاریٰ نجران پر جزیہ مقرر کیا اور جب معاذ بن جبل کو یمن کا حاکم مقرر کر کے بھیجا تو حکم دیا کہ یمن میں جو یہودی رہتے ہیں ان کے ہر بالغ سے سالانہ ایک دینار جزیہ وصول کیا کریں۔[۲]

---

[۱]۔ زاد المعاد ج ۳، ص: ۶۳ [۲]۔ طبقات ابن سعد ج ۱، ص: ۱۰، زرقانی ج ۳، ص ۳۵۶

(۲)۔ اب تک اکثر غزوات اہلِ عرب سے رہے اس کے بعد ۷ھ میں یہود خیبر سے آپ نے جہاد و قتال فرمایا اور پھر ۸ھ میں مقام موتہ کی طرف۔ نصاریٰ کے مقابلہ کے لئے ایک سریہ روانہ فرمایا جس میں حضرت زید اور حضرت جعفر اور حضرت عبداللہ بن رواحہ کو امیر مقرر فرمایا۔ جس کی تفصیل عنقریب آ جائے گی اور پھر ۹ھ میں آپ بنفسِ نفیس قیصر روم کے مقابلہ کیلئے مقام تبوک کی طرف روانہ ہوئے جو غزوہ تبوک کے نام سے مشہور ہے یہ غزوہ، نصاریٰ شام سے تھا معلوم ہوا کہ آپ کی بعثت فقط مشرکین عرب کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ یہود اور نصاریٰ اور تمام عالم آپ کی دعوت اور شریعت کا مکلّف ہے ورنہ جو آپ کی شریعت کا مکلف نہ ہو اس سے جہاد کے کیا معنی۔

(۳)۔ نیز قرآن و حدیث سے متواتر یہ ثابت ہے کہ آپ علی الاعلان یہ فرماتے تھے قُلْ یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَیْکُمْ جَمِیْعًا۔ ﴿یٰٓاَھْلَ الْکِتٰبِ تَعَالَوْا اِلٰی کَلِمَۃٍ سَوَآءٍ بَیْنَنَا﴾ اہلِ کتاب کو علی الاعلان اسلام کی دعوت دیتے تھے۔

پس اگر نصاریٰ کے اس فرقہ کے نزدیک اگرچہ آپ عرب ہی کی طرف نبی بنا کر بھیجے گئے تھے مگر بہرحال نبی تھے اور نبی اگرچہ کسی خاص قوم کی طرف مبعوث ہو مگر عقلاً و نقلاً یہ ضروری ہے کہ نبی اپنے اقوال اور دعاوی میں قطعاً صادق ہو گا یہ ناممکن ہے کہ نبی ہو اور کسی بات میں کاذب ہو پس اگر نصاریٰ کے اس فرقہ کے نزدیک آپ نبی عرب تھے تو آپ یقیناً اس دعوے میں اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَیْکُمْ جَمِیْعًا میں ضرور صادق ہوں گے جب آپ کو نبی مان لیا تو دعوائے عموم بعثت میں بھی آپ کو یقیناً صادق ماننا پڑے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# غزوۂ خیبر محرم الحرام ۷ھ

وَعَدَكُمُ اللّٰهُ مَغَانِمَ كَثِيْرَةً تَاْخُذُوْنَهَا فَعَجَّلَ لَكُمْ هٰذِهٖ

(سورۂ فتح) وعدہ کیا ہے اللہ تعالیٰ نے تم سے بہت سی غنیمتوں کا جن کو تم لوگے پس یہ خیبر کی نعمت اللہ تعالیٰ نے تم کو جلدی دے دی۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب حدیبیہ سے واپس ہوئے تو واپسی میں سورۂ فتح نازل ہوئی جس میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں سے عموماً اور اصحاب بیعۃ الرضوان سے خصوصاً یہ وعدہ فرمایا کہ تم کو بہت سی فتوحات ہوں گی اور بہت سی غنیمتیں ملیں گی اور بالفعل اس بیعت الرضوان کے انعام میں فتح خیبر دی اور فتح مکہ جو اس وقت ہاتھ نہ لگی سمجھ لو کہ وہ بھی مل ہی چکی ہے اور آئندہ چل کر تم کو اور بھی فتوحات نصیب ہوں گی جن کا علم ہم کو ہے چنانچہ آیت مذکورہ میں فَعَجَّلَ لَكُمْ هٰذِهٖ سے خیبر ہی کی فتح مراد ہے اور علیٰ ہذا گذشتہ آیت وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا میں بھی فتح قریب سے فتح خیبر ہی مراد ہے۔

چنانچہ آپ حدیبیہ سے واپس ہو کر مدینہ منورہ پہنچے اور ذی الحجہ اور اوائل محرم میں مدینہ ہی میں مقیم رہے اس اثناء میں حضور پرنور کو یہ حکم ہوا کہ خیبر پر چڑھائی کریں جہاں غدار یہود آباد تھے اور جو بد عہدی کر کے جنگ احزاب میں کفار مکہ کو مدینہ پر چڑھا کر لائے تھے اور حق تعالیٰ نے حضور پرنور کو یہ خبر دیدی کہ فتح خیبر کی بشارت سن کر منافقین بھی آپ سے استدعا کریں گے کہ ہم بھی آپ کے ساتھ سفر میں چلنے ہیں اللہ کا حکم یہ ہے کہ یہ لوگ آپ کے ساتھ اس سفر میں ہرگز نہ جائیں اور اس بارے میں یہ آیت نازل ہوئی۔

سَيَقُولُ الْمُخَلَّفُونَ إِذَا انْطَلَقْتُمْ إِلَىٰ مَغَانِمَ لِتَأْخُذُوهَا ذَرُونَا نَتَّبِعْكُمْ ۖ يُرِيدُونَ أَنْ يُبَدِّلُوا كَلَامَ اللَّهِ ۚ قُلْ لَنْ تَتَّبِعُونَا كَذَٰلِكُمْ قَالَ اللَّهُ مِنْ قَبْلُ ۖ فَسَيَقُولُونَ بَلْ تَحْسُدُونَنَا ۚ بَلْ كَانُوا لَا يَفْقَهُونَ إِلَّا قَلِيلًا ؀ ۱

جو لوگ سفر حدیبیہ میں پیچھے رہ گئے تھے وہ عنقریب جب تم خیبر کی غنیمتیں لینے چلو گے تو یہ طامع لوگ تم سے یہ کہیں گے کہ ہم کو بھی اجازت دو کہ تمہارے ساتھ خیبر چلیں حق تعالیٰ ان کے متعلق ارشاد فرماتے ہیں کہ یہ لوگ یہ چاہتے ہیں کہ اللہ کے حکم اور اس کے وعدہ کو بدل ڈالیں آپ کہہ دیجئے کہ تم ہرگز ہمارے ساتھ نہیں جا سکتے اللہ تعالیٰ نے پہلے ہی سے یہ حکم دے دیا ہے پھر یہ اہل طمع یہ اعتراض کریں گے کہ تم ہم پر حسد کرتے ہو اور یہ چاہتے ہو کہ غنیمت میں ہم تمہارے شریک نہ ہوں حالانکہ یہ بالکل غلط ہے صحابۂ کرام کے قلوب حسد اور حرص سے پاک منزہ ہیں بلکہ یہی لوگ بات کو بہت ہی کم سمجھتے ہیں جن حضرات کی نظر میں پوری دنیا مچھر کے پَر کے برابر بھی وقعت نہیں رکھتی ہو ان کے متعلق حسد کا تصور ہی کمال ابلہی و نادانی ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں کچھ قیام کے بعد اخیر ماہ محرم الحرام ۷ھ میں چودہ سو پیادوں اور دو سو سواروں کی جمعیت کے ساتھ خیبر کی طرف خروج فرمایا ازواج مطہرات میں سے اُم المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا آپ کی ساتھ تھیں (فتح الباری ص۳۵۶ ج۷ و زرقانی ص۲۱۷ ج۲)

صحیح بخاری میں سلمۃ بن اکوعؓ سے مروی ہے کہ جب ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رات کے وقت خیبر کی طرف روانہ ہوئے تو عامر بن اکوع مشہور شاعر یہ رجز پڑھتے ہوئے آگے آگے تھے۔

اللّٰهُمَّ لَوْلَا أَنْتَ مَا اهْتَدَيْنَا وَلَا تَصَدَّقْنَا وَلَا صَلَّيْنَا

اے اللہ اگر تو ہدایت نہ فرماتا تو ہم کبھی ہدایت نہ پاتے اور نہ کوئی صدقہ اور خیرات کر سکتے اور نہ ایک نماز پڑھ سکتے۔

---

۱۔ الفتح، آیۃ: ۱۵

فَاغْفِرْ فِدَاءً لَكَ مَا اقْتَفَيْنَا[1] وَأَلْقِيَنْ سَكِينَةً عَلَيْنَا

اے خدا ہم تجھ پر فدا اور قربان ہیں جو احکام ہم نہیں بجالائے ان کو معاف فرما اور خاص سکینت اور طمانیت ہم پر نازل فرما تاکہ قلب کو سکون اور چین حاصل ہو اور ہر قسم کی پریشانی اور بے چینی دل سے دور ہو۔

وَثَبِّتِ الْأَقْدَامَ إِنْ لَاقَيْنَا إِنَّا إِذَا صِيحَ بِنَا أَتَيْنَا

اور دشمنوں سے مقابلہ کے وقت ہم کو ثابت قدم رکھ، ہم کو جب جہاد و قتال کے لئے پکارا جاتا ہے تو دوڑ کر پہنچتے ہیں

وَبِالصِّيَاحِ عَوَّلُوا عَلَيْنَا

اور پکار کر ہم سے استغاثہ کیا ہے۔ (فتح الباری صفحہ ج ۷)

مسند احمد میں بعض کلمات رجزیہ اور زیادہ ہیں وہ یہ ہیں۔

إِنَّ الَّذِينَ قَدْ بَغَوْا عَلَيْنَا إِذَا أَرَادُوا فِتْنَةً أَبَيْنَا

تحقیق جن لوگوں نے ہم پر ظلم اور تعدی کی جب وہ ہم کو کفر اور شرک کے کسی فتنہ میں مبتلا کرنے کا ارادہ کرتے ہیں تو ہم اسے قبول نہیں کرتے۔

وَنَحْنُ عَنْ فَضْلِكَ مَا اسْتَغْنَيْنَا

اے پروردگار ہم تیرے فضل و کرم سے مستغنی اور بے نیاز نہیں

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا کہ یہ حدی پڑھنے والا کون ہے لوگوں نے کہا۔ عامر بن اکوع ہے آپ نے فرمایا۔ یرحمہ اللہ، اللہ تعالیٰ اس پر رحم فرمائے اور مسند احمد کی روایت میں ہے کہ یہ فرمایا غفر لک ربک پروردگار تیری مغفرت فرمائے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب کبھی کسی کو خاص کر کے دعائے مغفرت فرماتے تو وہ شخص ضرور شہید ہوتا۔ اس بنا پر حضرت عمرؓ نے عرض کیا یا نبی اللہ۔ اس کے لئے تو جنت واجب ہوگئی۔ کاش آپ عامر کی شجاعت سے اور چند روز

---

[1] ۔ اور ایک روایت میں مَا اقْتَفَيْنَا کے بجائے مَا أَبْقَيْنَا ہے یعنی جو گناہ ہمارے ذمہ باقی ہیں جن سے ہم نے توبہ نہیں کی ان کو معاف فرما۔ اس لئے کہ سچی توبہ کرنے سے گناہ نامہ اعمال سے مٹا دئے جاتے ہیں توبہ کے بعد گناہ باقی نہیں رہتا۔ جیسا کہ حدیث میں آیا ہے اور ایک روایت میں مَا لَقِيْنَا یعنی اے اللہ جو گناہ ہم نے کئے ہیں وہ معاف فرما ۱۲

ہم کو متمتع اور منتفع ہونے دیتے۔ (فتح الباری ص۳۶۵ ج ۷)

راستہ میں جب ایک بلند مقام پر پہنچے تو صحابہ نے نعرۂ تکبیر بلند کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرمایا اپنے اوپر رحم کرو۔ تم کسی بہرے اور غائب کو نہیں پکار رہے ہو تم تو اُس ذات پاک کو پکار رہے ہو جو سننے والی اور قریب ہے اور ہر وقت تمہارے ساتھ ہے۔ ابوموسیٰ اشعری فرماتے ہیں کہ میں آپ کی سواری کے قریب تھا آپ نے مجھکو لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔ پڑھتے ہوئے سن کر عبد اللہ بن قیس کہہ کر آواز دی۔ میں نے عرض کیا لبیک یا رسول اللہ۔ یا رسول اللہ حاضر ہوں۔ آپ نے فرمایا کیا میں تجھکو جنت کا خزانہ نہ بتلاؤں۔ میں نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں کیوں نہیں۔ ضرور تبلایئے، آپ نے فرمایا۔ لاحول[۲] ولا قوۃ الا باللہ۔ یعنی یہ کلمہ جنت کا خزانہ ہے۔ (بخاری شریف)

چونکہ آپ کو یہ معلوم تھا کہ غطفان نے یہود خیبر کی امداد کے لئے لشکر جمع کیا ہے اس لئے آپ مدینہ سے چل کر مقام رجیع میں جو خیبر اور غطفان کے مابین ہے پڑاؤ ڈالا تاکہ یہود و غطفان سے مرعوب ہو کر یہود خیبر کی مدد کو نہ پہنچ سکیں۔ چنانچہ یہود و غطفان کو جب یہ معلوم ہوا کہ خود ہماری ہی جان خطرہ میں ہے تو واپس ہو گئے۔ (ابن ہشام ص۱۸۵ ج ۲۔[۳])

جب خیبر کے قریب پہنچے تو صحابہ کو حکم دیا کہ ٹھہر جاؤ اور یہ دعا مانگی۔

اللھم رب السمٰوٰت وما اظللن ورب الارضین وما اقللن ورب الشیاطین وما اضللن ورب الریاح وما اذرین فانا نسألک خیر ھذہ القریۃ وخیر اھلھا وخیر ما فیھا ونعوذ بک من شرھا وشر اھلھا وشر ما فیھا اقدموا بسم اللہ۔

---

[۱]۔ یہ ابوموسیٰ اشعری کا نام تھا اور ابوموسیٰ کنیت تھی۔ ۱۲ [۲]۔ اس کلمہ کے معنی یہ ہیں کہ بندہ اللہ کی معصیت سے بدون اللہ کی اعانت اور امداد کے نہیں بچ سکتا اور بندہ کو کسی طاعت اور عمل صالح کی قوت اور قدرت نہیں مگر اللہ کی تائید اور تقویت سے اور ظاہر ہے کہ اپنی حول اور قوت کو ہیچ سمجھ کر اللہ کی حول و قوت اور اس کی تائید اور اس کی اعانت اور اس کی توفیق اور ہدایت پر نظر کرنا ہے یہی اعلیٰ درجہ کی تفویض اور تسلیم ہے جو جنت کا خزانہ ہے اور جو چیز خزانہ میں ہوتی ہے وہ مستور اور پوشیدہ ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے لاحول ولا قوۃ الا باللہ کے اجر و ثواب کی مقدار کسی حدیث میں مذکور نہیں چونکہ خزانہ کی چیز تھی اس لئے اس کا اجر بھی پوشیدہ رکھا گیا [۳]۔ ابن ہشام، ج ۲، ص ۱۸۵ و صحیح ۱۸۶ ایضاً

آپ کی یہ عادت شریفہ تھی کہ جب کسی بستی میں داخل ہوتے تو یہ دعا پڑھتے ۱۲ (ابن ہشام ص ۱۸۵)

صحیح بخاری میں حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیبر میں رات کو پہنچے آپ کی عادت شریفہ یہ تھی کہ رات میں کسی پر حملہ نہیں فرماتے تھے صبح کا انتظار فرماتے۔ اگر اذان سنتے تو حملہ نہ فرماتے ورنہ حملہ فرماتے۔ اسی سنت کے مطابق خیبر میں بھی صبح کی اذان کا انتظار فرمایا، جب صبح کی اذان نہ سُنی تو حملہ کی تیاری کی۔ صبح ہوتے ہی یہود کدال اور پھاوڑے لے کر اپنے کاروبار کے لئے نکلے۔ آپ کے لشکر کو بڑھتے دیکھ کر یہ کہا محمد والخمیس یعنی محمد اپنی کل فوج اور لشکر کے ساتھ آ گئے۔

لشکر کو خمیس اس لئے کہتے ہیں کہ اس کے پانچ حصے ہوتے ہیں

مقدمہ۔ میمنہ۔ میسرہ۔ قلب۔ ساقہ

آپ نے ان کو دیکھ کر دعا کے لئے دونوں ہاتھ اٹھائے اور یہ فرمایا۔

اللہ اکبر خربت خیبر انا اذا انزلنا الساحۃ قوم فساء صباح المنذرین بخاری و فتح الباری ج ۷ ص ۳۵۹

خیبر میں یہودیوں کے متعدد قلعے تھے، یہود آپ کو دیکھتے ہی مع اہل و عیال کے قلعوں میں محفوظ ہو گئے آپ نے اُن کے قلعوں پر حملے شروع کئے یکے بعد دیگرے فتح کرتے جاتے تھے۔

## (۱) قلعہ ناعم

سب سے پہلے قلعہ ناعم فتح فرمایا۔ محمود بن مسلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس قلعہ کے دامن میں تھے کہ یہودیوں نے اُوپر سے اُن پر ایک چکی کا پاٹ گرایا جس سے وہ شہید ہوئے

## (۲) قلعہ قموص

قلعہ ناعم کے بعد قلعہ قموص فتح ہوا یہ قلعہ خیبر کے قلعوں میں نہایت مستحکم تھا۔ جب اس قلعہ کا محاصرہ ہوا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم درد شقیقہ کی وجہ سے میدان میں تشریف نہ لا سکے اس لئے نشان دے کر ابوبکر صدیقؓ کو بھیجا، باوجود پوری جدوجہد کے قلعہ فتح نہ ہو سکا واپس آ گئے۔ دوسرے روز فاروق اعظم کو

---

لہ۔ صحیح بخاری کی کتاب الصلاۃ میں تین مرتبہ اللہ اکبر اور تین مرتبہ ان کلمات کا کہنا مذکور ہے ۱۲۔ زرقانی ص ۲۲۳ ج ۲

لہ۔ ابن ہشام ج : ۲، ص : ۱۸۵۔ عیون الاثر ج : ۲، ص : ۱۳۲، فتح الباری ج : ۷، ص : ۳۵۸

نشان دے کر روانہ فرمایا۔ حضرت عمرؓ نے پوری جد و جہد سے قتال کیا لیکن بغیر فتح کے ہوئے واپس آئے (رواہ احمد[۱] والنسائی وابن حبان والحاکم عن بریدۃ بن الخصیبؓ)

اس روز آپ نے یہ ارشاد فرمایا کہ کل نشان اس شخص کو دوں گا جو اللہ اور اس کے رسول کو محبوب رکھتا ہو اور اللہ اور اس کا رسول اس کو محبوب رکھتا ہو اور اس کے ہاتھ پر اس کو فتح فرمائے۔ ہر شخص منتظر تھا کہ دیکھیے یہ سعادت کس کے حصہ میں آتی ہے تمام شب اسی تمنا اور اشتیاق میں گزری جب صبح ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ کو بلایا۔ حضرت علی کی آنکھیں اس وقت آشوب کی ہوئی تھیں بلا کر آنکھوں کو لعاب دہن لگایا اور دعا پڑھی۔ فوراً اسی وقت آنکھیں اچھی ہو گئیں گویا کبھی کوئی شکایت پیش ہی نہیں آئی تھی اور نشان مرحمت فرمایا اور یہ نصیحت فرمائی کہ جہاد و قتال سے پہلے ان کو اسلام کی دعوت دینا اور اللہ تعالیٰ کے حقوق سے ان کو خبردار کرنا۔ خدا کی قسم۔ اگر ایک شخص کو اللہ تعالیٰ تیرے ذریعہ سے ہدایت نصیب فرمائے تو وہ تیرے لئے سرخ اونٹوں سے کہیں بہتر ہے حضرت علی نشان لے کر روانہ ہوئے اور قلعہ ان کے ہاتھ پر فتح ہوا۔ (رواہ البخاری)[۲]

یہود کا مشہور و معروف بہادر و پہلوان مرحب یہ رجز پڑھتا ہوا مقابلہ کے لئے نکلا۔

قد علمت خیبر انی مرحب　　شاک السلاح بطل مجرب

اہلِ خیبر کو خوب معلوم ہے کہ میں مرحب ہوں　　سلاح پوش اور بہادر اور تجربہ کار ہوں

عامر بن اکوع رضی اللہ عنہ اس کے مقابلہ کے لئے یہ رجز پڑھتے ہوئے نکلے۔

قَدْ علمت خیبر انی عامر　　شاکی السلاح بطل مُغَامِر

عامرؓ نے اس کے پیر پر تلوار مارنے کا ارادہ کیا کہ تلوار پلٹ کر خود ان ہی کے گھٹنہ پر آ گئی جس سے انھوں نے وفات پائی۔ سلمۃ بن اکوع فرماتے ہیں کہ واپسی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو غمگین دیکھ کر سبب دریافت فرمایا میں نے عرض کیا کہ لوگوں کا گمان یہ ہے کہ عامر کے اعمال حبط ہو گئے

---

[۱] قال الہیثمی رواہ احمد ورجالہ رجال الصحیح مجمع الزوائد ص ۱۵۰ ج ۹ وقال الحافظ وفی الباب عن اکثر من عشرۃ من الصحابۃ سردہم الحاکم فی الاکلیل وابو نعیم فی الدلائل فتح الباری ص ۳۶۵ ج ۷، ولا یہ بتضعیف ہذہ الروایۃ کما فعل ابن کثیر۔

[۲] فتح الباری ج ۷، ص ۳۶۵

اس لیے کہ وہ خود اپنی تلوار سے مرے آپ نے فرمایا جس نے غلط کہا۔ وہ بڑا مجاہد ہے اور انگلیوں سے اشارہ کر کے فرمایا کہ اس کے لیے دو اجر ہیں۔ ابنِ اسحاق کی روایت میں ہے کہ یہ فرمایا کہ وہ شہید ہے اور اس کی نماز جنازہ پڑھی۔[۱]

بعدازاں حضرت علیؓ اس کے جواب میں یہ رجز پڑھتے ہوئے آگے بڑھے

أَنَا الَّذِي سَمَّتْنِي أُمِّي حَيْدَرَهْ　　كَلَيْثِ غَابَاتٍ كَرِيهِ الْمَنْظَرَهْ[۲]

میں وہی ہوں کہ میری ماں نے میرا نام حیدر (شیر) رکھا ہے۔ شیرِ بن کی طرح نہایت مہیب ہوں۔

یہ کہہ کر اس زور سے تلوار ماری کہ مرحب کے سر کے دو ٹکڑے ہو گئے اور قلعہ فتح ہوا۔ اھ رواہ مسلم (فتح الباری ج ۷ ص ۳۶۷)

بعدازاں مرحب کا بھائی یاسر مقابلہ کے لیے آیا۔ ادھر سے حضرت زبیر رضی اللہ عنہ بڑھے اور یاسر کا کام تمام کیا۔ زاد المعاد[۳]

یہ قلعہ بیس[۴] روز کے محاصرہ کے بعد حضرت علی کے ہاتھ پر فتح ہوا مالِ غنیمت کے علاوہ بہت سے قیدی ہاتھ آئے جن میں صفیہ۔ حیی بن اخطب سردار بنی نضیر کی بیٹی اور کنانہ بن الربیع کی بیوی بھی تھیں۔

(نکتہ) نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہر روز جب کسی قلعہ پر حملہ کا ارادہ فرماتے تو اعیان مہاجرین و انصار میں سے کسی کو منتخب فرماتے کہ رایت اسلام یعنی اسلام کا جھنڈا اس کے ہاتھ میں دیں اور اللہ تعالیٰ اس کے ہاتھ پر وہ قلعہ فتح کرا دیتے چونکہ قلعۂ قموص کی فتح کی فضیلت قضاء ازلی میں حضرت علی کے ہاتھ تھی اس لیے آنحضرت نے حضرت علی کو بلایا اور جھنڈا ان کو عطا کیا اور حضور پُرنور کا یہ فرمانا کہ جھنڈا ایسے ایسے شخص کو دوں گا جو خدا اور اس کے رسول کو دوست رکھے یہ از راہِ قدر دانی اور حوصلہ افزائی تھا معاذ اللہ اس کا مطلب یہ نہیں تھا کہ اس شخص کے سوا کوئی اللہ اور اس کے رسول کو دوست نہیں رکھتا۔

حضرت صفیہ اور ان کی دو چچا زاد بہنیں اس قلعۂ قموص سے قید ہوئیں جن کا قصہ آئے گا اور حضرت

---

[۱] طبقات ابن سعد، ج ۲، ص: ۸۰۔　[۲] کہا جاتا ہے کہ مرحب نے اس رات یہ خواب دیکھا کہ ایک شیر اس کو پھاڑ رہا ہے حضرت علیؓ کو بطور کشف اس کا علم ہو گیا۔ حضرت علی کا انا الذی سمتنی امی حیدرہ سے اس طرف اشارہ تھا کہ اے مرحب جس شیر کو تو نے خواب میں دیکھا ہے وہ شیر میں ہی ہوں چنانچہ حضرت علی نے جس وقت یہ رجز پڑھنا مرحب سنتے ہی کانپ گیا اور بہادری کا سارا نشہ کافور ہو گیا۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔ زرقانی ج ۲ ص ۲۲۳۔　[۳] ابن ہشام ج ۲، ص: ۱۸۷۔　[۴] فتح الباری ج ۷، ص ۳۶۷۔

صفیہ کے شوہر کا نام کنانۃ بن ربیع تھا جو اس غزوہ میں مارا گیا۔[51]

## (۳) قلعۂ صعب بن معاذ

قلعۂ قموص فتح ہو جانے کے بعد صعب بن معاذ کا قلعہ فتح ہوا جس میں غلہ اور چربی اور خورونوش کا بہت سامان تھا وہ سب مسلمانوں کے ہاتھ آیا۔

ایک روایت میں ہے کہ جب مسلمانوں کو خوردونوش کی کمی ہونے لگی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دُعا کی درخواست کی آپ نے دُعا کی دوسرے ہی روز قلعۂ صعب بن معاذ فتح ہو گیا اور خوردونوش کا بہت سامان ہاتھ آیا جس سے مسلمانوں کو مدد ملی۔[52]

اسی روز آپ نے یہ دیکھا کہ ہر طرف آگ جل رہی ہے، پوچھا یہ کیا ہے لوگوں نے کہا کہ گوشت پکا رہے ہیں، آپ نے پوچھا کس چیز کا گوشت ہے۔ کہا اہلی گدھوں کا گوشت ہے۔ آپ نے فرمایا وہ نجس ہے سب پھینک دو اور برتنوں کو توڑ دو کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ اگر گوشت پھینک دیں اور برتنوں کو دھو لیں اس کی اجازت ہے آپ نے فرمایا اچھا برتنوں کو دھو ڈالو۔

## (۴) حِصنِ قُلّہ

اس کے بعد یہود نے حِصنِ قُلّہ میں جا کر پناہ لی یہ قلعہ بھی نہایت مستحکم تھا پہاڑ کی چوٹی پر واقع تھا اسی وجہ سے اس کا نام حصن قُلّہ تھا۔ قلہ کے معنی پہاڑ کی چوٹی کے ہیں جو بعد میں قلعہ زبیر کے نام سے مشہور ہے اس لئے کہ یہ قلعہ تقسیم غنائم کے بعد حضرت زبیر کے حصہ میں آیا۔

تین روز تک آپ اس قلعہ کا محاصرہ کئے رہے حسن اتفاق سے ایک یہودی آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ اے ابو القاسم آپ اگر مہینہ بھر بھی ان کا محاصرہ کئے رہیں تب بھی ان لوگوں کو پرواہ نہیں ان کے پاس زمین کے نیچے پانی کے چشمے ہیں رات کو نکلتے ہیں اور پانی لے کر قلعہ میں محفوظ ہو جاتے ہیں آپ اگر ان کا پانی قطع کر دیں تو کامیاب ہو سکتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا پانی بند کر دیا مجبور

---

[51] - فتح الباری، ج ۷، ص: ۳۶۰
[52] - عیون الاثر ج ۲، ص: ۱۳۴

ہو کر قلعہ سے باہر نکلے اور سخت مقابلہ ہوا، دس یہودی مارے گئے اور کچھ مسلمان بھی شہید ہوئے اور قلعہ فتح ہو گیا۔

حافظ ابن کثیر فرماتے ہیں کہ یہ قلعہ قلہ۔ علاقہ نطاہ کا آخری قلعہ تھا اس کی فتح کے بعد حضور پُر نور علاقہ شق کے قلعوں کی طرف بڑھے اس علاقہ میں سب سے اوّل قلعہ اُبی کو فتح کیا جو شدید معرکہ کے بعد فتح ہوا۔ اور مسلمان اس میں داخل ہوئے، اس کے بعد دوسرے قلعوں کی طرف پیش قدمی کی۔[۱]

## (۵) وطیح اور سلالم

حصن قلعہ کے بعد نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بقیہ قلعات کی طرف بڑھے، جب تمام قلعوں پر قبضہ ہو گیا تو اخیر میں وطیح اور سلالم کی طرف بڑھے اور بعض روایت میں الکتیبہ کا بھی ذکر آیا ہے۔ اس سے پیشتر تمام قلعے فتح ہو چکے تھے صرف یہی دو قلعے باقی تھے۔ یہود کا تمام زور ان ہی پر تھا۔ یہود ہر طرف سے سمٹ کر انہی قلعوں میں آکر محفوظ ہو گئے تھے۔ چودہ دن کے محاصرہ کے بعد مجبور ہو کر صلح کی درخواست کی۔ آپ نے ان کی درخواست منظور کی یہودیوں نے ابن ابی الحقیق کو صلح کی گفتگو کرنے کے لئے بھیجا آپ نے اس شرط پر جان بخشی کہ خیبر کی سرزمین کو یکلخت خالی کر دیں یعنی سب جلا وطن ہو جائیں اور سونا اور چاندی اور ہتھیار اور سامان حرب سب یہاں چھوڑ جائیں اور کسی شئی کو چھپا کر نہ لے جائیں اگر اس کے خلاف ہوا تو اللہ اور اس کا رسول بری الذمہ ہیں[۲]

مگر یہود باوجود اس عہد و میثاق کے پھر اپنی شرارت سے باز نہ آئے اور حیی بن اخطب کا ایک چرمی تھیلہ جس میں سب کا زر و زیور محفوظ رہتا تھا، اس کو غائب کر دیا۔ آپ نے کنانہ بن الربیع کو بلا کر دریافت کیا کہ وہ تھیلہ کہاں گیا کنانہ نے کہا کہ لڑائیوں میں خرچ ہو گیا۔ آپ نے فرمایا زمانہ تو کچھ زیادہ گزرا نہیں اور مال بہت زیادہ تھا۔ یہ ابن سعد کی روایت ہے ابوداؤد کی روایت میں ہے کہ سَعیہ سے دریافت فرمایا۔ بیہقی[۳] اور ابن سعد کی دوسری روایت میں ہے کہ کنانہ اور اس کے بھائی وغیرہ سے بھی دریافت کیا۔

---

[۱] البدایۃ والنہایۃ، ج ۴، ص ۱۹۸۔ [۲] زاد المعاد، ج: ۲، ص: ۱۳۶

[۳] حافظ عسقلانی بیہقی کی اس روایت کے متعلق فرماتے ہیں رواہ البیہقی باسناد رجالہ ثقات من حدیث ابن عمرؓ۔ فتح الباری ص ۳۹۶ ج ۷، غزوۂ خیبر۔

سب نے یہی کہا کہ خرچ ہوگیا آپ نے فرمایا اگر وہ تھیلا برآمد ہوگیا تو تمہاری خیر نہیں یہ کہہ کر آپ نے ایک انصاری کو حکم دیا کہ جاؤ فلاں جگہ ایک درخت کی جڑ میں دبا ہوا ہے چنانچہ وہ صحابی گئے اور مال برآمد کیا جس کی قیمت دس ہزار دینار تھی اس جرم میں یہ لوگ قتل کئے گئے [1] جن میں ایک صفیہ کا شوہر بھی تھا جس کا نام کنانہ بن الربیع بن ابی الحقیق تھا۔ [2]

علاوہ ازیں کنانہ کا ایک جرم یہ بھی تھا کہ کنانہ نے محمد بن مسلمہ کے بھائی محمود بن مسلمہ کو اسی معرکہ میں قتل کیا تھا اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کنانہ کو محمد بن مسلمہ کے حوالہ کیا کہ اپنے بھائی محمود بن مسلمہ کے بدلہ میں اس کو قتل کریں (سیرۃ ابن ہشام)

(تنبیہ) قلعات خیبر کی فتح کی جو ترتیب اس ناچیز نے ذکر کی ہے کہ اول قلعہ ناعم فتح ہوا اور پھر قلعہ قموص اور پھر قلعہ صعب اور پھر اخیر میں قلعہ وطیح اور سلالم فتح ہوئے، یہ ترتیب سیرۃ ابن ہشام اور البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر ص۱۹۲ تا ص۱۹۴ ج ۴ میں مذکور ہے حدیث اور سیرت کی کتابوں میں ان کے علاوہ اور قلعوں کا بھی ذکر ہے اور ترتیب فتح بھی کچھ مختلف ہے۔ علامہ حلبیؒ سیرۃ حلبیہ میں لکھتے ہیں کہ علاقہ نطاۃ میں تین قلعے تھے حصن ناعم۔ وحصن قلّہ قلعات نطاۃ میں سب سے پہلے جو قلعہ فتح ہوا وہ قلعہ ناعم تھا جو یہودی قلعہ ناعم سے جان بچا کر بھاگ سکے انھوں نے نطاۃ کے دوسرے قلعہ حصن صعب بن معاذ میں جاکر پناہ لی۔ دوسرے روز غروب آفتاب سے قبل دو دن کے محاصرہ کے بعد یہ قلعہ فتح ہوا۔

بعد ازاں آپ نے حصن قُلَّہ کا محاصرہ فرمایا۔ اس قلعہ کو حصن قُلَّہ اس لئے کہتے ہیں کہ قُلّہ کے معنی پہاڑ کی چوٹی کے ہیں یہ قلعہ پہاڑ کی چوٹی پر واقع تھا اور چونکہ یہ قلعہ بعد میں حضرت زبیر کے حصہ میں آیا اس لئے اس کو قلعۃ الزبیر بھی کہتے ہیں۔ یہ تینوں قلعے علاقہ نطاۃ کے تھے۔

اس کے بعد مسلمان قلعات شق کی جانب بڑھے اس علاقہ میں دو قلعے تھے۔ ایک حصن اُبَیّ دوسرا حصن بریّ۔ اول حصن ابی اور بعد میں حصن بریّ فتح ہوا۔

---

[1] زرقانی۔ ج: ۲، ص: ۱۲۹ [2] البدایۃ والنہایۃ، ج ۴، ص: ۱۹۹

جب یہ علاقہ بھی فتح ہو گیا تو یہودیوں نے بھاگ کر قلعات کیتبہ میں پناہ لی کیتبہ میں تین قلعے تھے قموص ۔ وطیح ۔ سلالم ۔ سب سے بڑا قلعہ قموص تھا جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھ پر فتح ہوا ۔ جب یہ قلعہ بھی فتح ہو گیا تب مسلمانوں نے وطیح اور سلالم کا محاصرہ کیا ۔ چودہ دن کے محاصرہ کے بعد ان لوگوں نے آپ سے درخواست کی کہ ہم کو اور ہمارے اہل و عیال کو چھوڑ دیا جائے ہم خیبر کو چھوڑ کر نکل جائیں گے آپ نے اس کو منظور فرمایا۔[1]

# فتح فدک

جب اہل فدک کو اس کی اطلاع ہوئی کہ یہود خیبر نے ان شرائط پر صلح کی ہے تو ان لوگوں نے بھی اس حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیام بھیجا کہ ہماری جانوں کو امان دیا جائے ہم تمام مال و اسباب چھوڑ کر یہاں سے جلائے وطن ہو جائیں گے آپ نے اس کو منظور فرمایا اور مُحَیِّصَہ بن مسعود کے واسطہ سے گفتگو ہوئی چونکہ فدک بغیر کسی حملہ اور فوج کشی کے فتح ہوا اس پر نہ سوار لیجانے پڑے اور پیادہ اس لئے فدک خالص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قبضہ اور تصرف میں رہا اور خیبر کی طرح غانمین پر تقسیم نہیں ہوا سیرۃ ابن ہشام۔

**فائدہ** ، اس غزوہ میں چودہ یا پندرہ مسلمان شہید ہوئے اور ترانوے کافر مارے گئے ۔ فتح کے بعد جب مال غنیمت اور قیدی جمع کئے گئے تو ان میں صفیہ حیی بن اخطب کی بیٹی اور کنانہ ربیع کی بیوی بھی تھیں قریب ہی کی شادی ہوئی تھی۔

حیی بن اخطب ، حضرت ہارون علیہ السلام کی ذریت میں سے تھا ، لڑائی کے بعد جب قیدی جمع کئے گئے تو حضرت دحیہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ایک جاریہ مجھکو عطا فرمایئے ، آپ نے فرمایا تم کو اختیار ہے جس جاریہ کو چاہو لو حضرت دحیہ نے حضرت صفیہ کو پسند کیا ۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ ان کے سردار کی بیٹی ہے ۔ آپ ہی کے لئے مناسب ہے اس لئے آپ نے ان سے صفیہ کو واپس لیا

---

[1] سیرۃ حلبیہ ج : ۲ ، ص : ۱۴۲ ، عون المعبود ج ۳ ، ص : ۱۲۰ ۔

اوران کے معاوضہ میں حضرت صفیہ کی چچازاد بہن ان کو عنایت کی اور حضرت صفیہ کو آزاد کرکے ان سے نکاح فرمایا۔ لہ

حضرت صفیہ کے نکاح کا مفصل قصہ انشاء اللہ تعالیٰ ازواج مطہرات کے بیان میں آئے گا جس طرح غزوۂ بنی المصطلق میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جویریہ کے ساتھ اُن کی خاندانی عزت ووجاہت کے موافق معاملہ فرمایا اسی طرح اس موقع پر بھی حضرت صفیہ کے ساتھ ان کے خاندانی مرتبت اور حضرت ہارون علیہ السّلام کی ذریت میں سے ہونے کے شرف کو ملحوظ رکھ کر ان کو آزاد فرما کر اپنی زوجیت میں لے لیا۔

## زہر دینے کا واقعہ

فتح کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چند روز خیبر ہی میں قیام فرمایا۔ اسی اثناء میں ایک دن زینب بنت حارث زوجۂ سلام بن مشکم نے ایک بھنی ہوئی بکری بطور ہدیہ آپ کی خدمت میں پیش کی اور اس میں زہر ملا دیا۔ آپ نے چکھتے ہی ہاتھ روک لیا۔ بشر بن براء بن معرور جو آپ کے ساتھ کھانے میں شریک تھے انھوں نے کچھ کھا لیا تھا۔ آپ نے فرمایا ہاتھ روک لو اس بکری میں زہر ملا ہوا ہے۔

زینب کو بلا کر اس کا سبب دریافت کیا اس نے اقرار کیا کہ بے شک اس میں زہر ملایا گیا ہے۔ اس لئے کہ اگر آپ نبی برحق ہیں تو اللہ تعالیٰ آپ کو مطلع کردے گا اور اگر آپ نبی کاذب ہیں تو لوگ آپ سے نجات پا جائیں گے۔ چونکہ آپ اپنی ذات کے لئے انتقام نہیں لیتے تھے اس لئے آپ نے اس سے کوئی تعرض نہیں فرمایا۔ لیکن بعد میں جب بشر بن براء بن معرور اس زہر کے اثر سے انتقال فرما گئے تو زینب وارثانِ بشر کے حوالے کر دی گئی اور انھوں نے اس کو بشر کے قصاص میں قتل کیا۔

بیہقی کی ایک روایت میں ہے کہ زینب اقرار جرم کے بعد اسلام لے آئی اور یہ کہا کہ مجھکو اب

---

لہ۔ فتح الباری، ج ۷، ص: ۳۶۰

آپ کا صادق ہونا بالکل واضح ہوگیا۔ آپ کو اور تمام حاضرین مجلس کو گواہ بناتی ہوں کہ میں آپ کے دین پر ہوں اور اقرار کرتی ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں زہری اور سلیمان نے ابتداءً نہ قتل کرنے کی وجہ یہی بتلائی ہے کہ وہ اسلام لے آئی تھی[1]

## مخابرہ

جب خیبر فتح ہوگیا اور زمین اللہ اور اس کے رسول اور اہل اسلام کی ہوگئی تو آپ نے ارادہ فرمایا کہ یہود (حسب معاہدہ) یہاں سے جلائے وطن ہوجائیں لیکن یہود نے یہ درخواست کی کہ آپ اس زمین پر ہم کو رہنے دیجئے ہم زراعت کریں گے جو پیداوار ہوگی اس کا نصف حصہ آپ کو ادا کیا کریں گے آپ نے یہ درخواست منظور کی اور ساتھ ہی ساتھ یہ بھی صراحۃً فرمادیا۔

نقرکم علی ذلک ماشئنا جب تک چاہیں گے اس وقت تک تم کو برقرار رکھیں گے۔

بخاری شریف ص۳۱۵ ج۱ کتاب المزارعۃ باب اذا قال رب الارض اقرک ما اقرک اللہ الخ و فتح الباری ص۲۴ ج ۵ و فتح الباری ص۲۳۹ ج ۵ کتاب الشروط۔ باب اذا اشترط فی المزارعۃ اذا شئت اخرجتک اس طرح کا معاملہ سب سے پہلے خیبر میں ہوا اس لئے ایسے معاملہ کا نام مخابرہ ہوگیا۔

جب بٹائی کا وقت آتا تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پیداوار کا اندازہ کرنے کے لئے عبد اللہ بن رواحہ کو بھیجتے۔ باب الخرص سنن ابی داؤد ص۱۲۵ ج۲

عبد اللہ بن رواحہ پیداوار کو دو حصوں پر تقسیم کر کے کہتے کہ جس حصہ کو چاہو لے لو یہود اس عدل و انصاف کو دیکھکر یہ کہتے کہ ایسی ہی عدل اور انصاف سے آسمان اور زمین قائم ہیں ایک روایت میں ہے کہ عبد اللہ بن رواحہ یہ فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| یا معشر الیہود انتم ابغض الخلق | اے گروہ یہود تمام مخلوق میں تم میرے نزدیک سب |
| الیّ قتلتم انبیاء اللہ وکذبتم | زیادہ مبغوض تم ہو تم ہی نے اللہ کے پیغمبروں کو قتل کیا۔ |

---

[1]۔ فتح الباری، ج: ۷، ص: ۳۸۰

| | |
|---|---|
| علی اللہ ولیس یحملنی بغضی ایاکم ان احیف علیکم۔ ؎۱ | تم ہی نے اللہ پر جھوٹ باندھا لیکن تمہارا بغض مجھکو کبھی اس پر آمادہ نہیں کر سکتا کہ میں تم پر کسی قسم کا ظلم کروں۔ |

# ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی حاضری

ابوہریرہ اور ان کے ساتھ چند رفقاء فتح خیبر کے بعد خدمت نبوی میں حاضر ہوئے مگر آپ نے ان کو مال غنیمت میں سے حصہ نہیں دیا بخاری شریف (غزوۂ خیبر)

# غنائم خیبر کی تقسیم

خیبر کی غنیمت میں سونا اور چاندی نہ تھا، گائے بیل اور اونٹ اور کچھ سامان تھا اور سب سے بڑی چیز خیبر کے زمینات اور باغات تھے زمینات کے علاوہ جو سامان تھا وہ حضور نے نص قرآنی کے مطابق غانمین پر تقسیم کر دیا اور زمینات کو فقط اہل حدیبیہ پر تقسیم کیا ؎۲

عمرۂ حدیبیہ کے ارادہ سے جب حضور پُرنور مدینہ سے روانہ ہوئے تو اعراب کو دعوت دی کہ اس سفر میں ساتھ چلیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ اندیشہ تھا کہ مقتولین بدر اور اُحد اور احزاب کی وجہ سے اہل مکہ کے قلوب اہل اسلام کے کینہ اور عداوت سے لبریز ہیں مبادا مکہ مکرمہ پہنچ کر کوئی صورت قتال کی پیش آجائے اور اہل مکہ سرے ہی سے دخول مکہ سے مانع ہو جائیں اس لئے اس وقت تدبیر عقلی کا مقتضا یہ تھا کہ جماعت کثیر آپ کے ہمراہ چلے تاکہ قریش کے شر کا کوئی خطرہ نہ رہے بہت سے اعراب نے آپ کی اس دعوت کو قبول نہ کیا اور بہت سوں نے اشغال ضروریہ اور اپنی مصروفیات کا بہانہ کر دیا۔ مخلصین مسلمین جو سرتاپا بشاشت ایمان سے مملو اور لبریز تھے آپ کی معیت اور مرافقت کو دنیا اور آخرت کی سعادت سمجھ کر آپ کے ساتھ ہوئے حدیبیہ کے قریب احصار پیش آیا اور مغلوبانہ صلح کی صورت سامنے آئی جس پر ان حضرات نے صبر کیا۔ جب اس سفر میں ان مخلصین کا اخلاص مدلل اور صبر مبرہن ہو گیا تو بارگاہ

؎۱ شرح معانی الآثار للطحاوی ج ۱، ص ۳۱۶ ـ ؎۲ روض الانف ج ۲، ص ۲۴۶

خداوندی سے ان شکستہ دلوں کی شکستگی تدارک کرنے کے لئے فتح خیبر کی بشارت نازل ہوئی کہ عنقریب خیبر تم پر فتح ہوگا اور یہ حکم نازل فرمایا کہ خیبر کی غنائم حاضرین حدیبیہ کے لئے مخصوص ہوں گی کوئی دوسرا ان میں شریک نہیں کیا جائے گا[1] تفصیل اگر درکار ہو تو کتب تفسیر میں سورۂ فتح کی تفسیر ملاحظہ کریں۔

اب رہا یہ امر کہ خیبر کی زمینوں کو آپ نے کس طرح تقسیم فرمایا سو اس کی کیفیت سنن ابی داؤد میں مذکور ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خمس نکالنے کے بعد زمین خیبر کو چھتیس ۳۶ سہام پر تقسیم کیا جن میں سے اٹھارہ سہام کو علیحدہ کر لیا یعنی مسلمانوں کی ضروریات کے لئے مخصوص کر لیا۔ اور مجاہدین پر اس کو تقسیم نہیں کیا اور باقی اٹھارہ سہام کو مجاہدین پر تقسیم کر دیا اور ہر سہم میں سو سو کا حصہ مقرر کیا جس کو حسب ارشاد خداوندی اصحاب حدیبیہ پر تقسیم کیا۔

اراضی خیبر کا وہ نصف حصہ جس کو آپ نے تقسیم نہیں کیا اس میں الکیتبہ اور سالم وطیح اور السلام اور اس کی ملحقہ زمینیں تھیں۔

اور نصف حصہ آپ نے اہل حدیبیہ میں تقسیم کیا۔ اس میں الشق اور النطاۃ اور اس کی ملحقہ زمینیں تھیں۔ یہ روایت سنن ابی داؤد میں سہل بن ابی حثمہ صحابی سے موصولاً اور بشیر بن یسار تابعی سے مرسلاً مروی ہے[2]

امام طحاوی فرماتے ہیں کہ نبی کریم علیہ الصلاۃ والسلام خیبر کی تمام زمینوں کو تقسیم نہیں کیا۔ صرف شق اور نطاۃ اور ان کی ملحقہ زمینیں مجاہدین پر تقسیم کیں اور باقی تمام زمینیں مصالح مسلمین کیلئے محفوظ فرمادیں[3]

اب رہا یہ امر کہ یہ اٹھارہ سہام کس طرح تقسیم ہوئے سو اس میں روایتیں مختلف ہیں مشہور روایت میں ہے کہ کل چودہ سو آدمی جن میں دو سو گھوڑے تھے چودہ سو آدمیوں کے چودہ سہام ہوگئے

---

[1] ازالۃ الخفاء، للشاہ ولی اللہ۔ ج: ۱، ص: ۳۰ ۔ [2] ابو داؤد ج ۲، ص: ۴۲۵۔ نیز بذل المجہود ج ۴، ص: ۱۴۵ ۔ [3] شرح معانی الآثار۔ ج: ۲، ص: ۱۴۴

کیونکہ ایک سہم سو حصہ کا تھا اور امام مالک و امام شافعی و احمد اور دیگر علماء کے نزدیک سوار کے علاوہ ہر گھوڑے کے دو حصے ملتے ہیں اس لئے دو سو گھوڑوں کے چار سہام ہو گئے اس طرح چودہ سہام کے ساتھ چار سہام مل کر اٹھارہ سہام پورے ہو گئے۔

اور سنن ابی داؤد میں مجمع بن جاریہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ خیبر میں لشکر کی تعداد پندرہ سو تھی جن میں سے تین سو سوار تھے پس آپ نے ہر سوار کو دو دو حصے دیئے اور ہر پیادہ کو ایک ایک حصہ[1] یہ روایت امام اعظم ابو حنیفہ کے مسلک کے مطابق ہے۔ ان کے نزدیک سوار کے صرف دو حصے ہوتے ہیں ایک سوار کا اور ایک گھوڑے کا جیسا کہ حضرت علی اور ابو موسیٰ اشعری سے مروی ہے۔

پس اس حساب سے پندرہ سو میں سے تین سو سواروں کے چھ سہام ہو گئے اور ہر سہم سو آدمیوں کا اور باقی ماندہ بارہ سو آدمیوں کے بارہ سہام ہو گئے اور بارہ اور چھ مل کر اٹھارہ پورے ہو گئے۔

# فائدۃ للمدرسین

قال ابن الملک ہذا (ای حدیث مجمع بن جاریۃ) مستقیم علی قول من یقول لکل فرس سہمان لان الرجالۃ علی ہذہ الروایۃ تکون الفا ومائتین وہم اثنا عشرۃ سہما لکل مائۃ سہم وللفرسان ستۃ اسہم لکل مائۃ سہمان فالمجموع ثمانیۃ عشر سہما واما علی قول من قال للفارس ثلاثۃ اسہم فمشکل لان سہام الفرسان تسعۃ وسہام الرجالۃ اثنا عشر فالمجموع احد وعشرون سہما انتہی کلام العلامۃ القاری۔

الحاصل آنحضرت نے اراضی خیبر کا نصف حصہ اہل حدیبیہ پر تقسیم فرمایا اور ان کے علاوہ کسی اور کو اس میں شریک نہیں کیا لیکن احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ فتح خیبر کے بعد اصحاب سفینہ یعنی حضرت جعفر اور ابو موسیٰ اشعری اور ان کے رفقاء جن کی تعداد سو سے زیادہ تھی حبشہ سے واپس آئے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو بھی کچھ حصہ عطا فرمایا۔

یہ معلوم نہیں کہ ان حضرات کو اصل غنیمت میں سے حصہ دیا یا مال غنیمت کے خمس میں سے دیا یا

---

[1] بذل المجہود، ج ۴ ص ۱۴۶

اموال منقولہ میں سے قبل از تقسیم غنیمت بطور اعانت کچھ عطا فرمایا اور یہ پھر یہ کہ حضور پر نور نے محض اپنی رائے اور اختیار سے دیا یا غانمین اور مجاہدین کی اجازت سے دیا واللہ اعلم فتح الباری و شرح شیخ الاسلام دہلوی ۱؎

اور غزوہ خیبر میں کچھ غلام اور کچھ عورتیں بھی مجاہدین کی خدمت اور اعانت کے لیے شریک ہوئے تھے ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے حاصل شدہ سامان میں سے بطور اعانت کچھ عطا فرمایا۔ باقی زمینات میں سے مردوں کی طرح ان کو کوئی حصہ نہیں عطا کیا جیسا کہ ابوداؤد اور ترمذی اور نسائی کے روایات سے ظاہر ہوتا ہے ۲؎

# ردّ منائح الانصار

## یعنی

## مہاجرین کی طرف سے انصار کے باغات کی واپسی

ابتداء ہجرت میں جب مہاجرین مکہ سے ہجرت کرکے مدینہ منورہ آئے تو مہاجرین کی اعانت اور امداد کے لیے انصار نے ان کو کچھ زمینیں اور باغات دیئے کہ ان میں کام کریں اور خود بھی منتفع ہوں اور کچھ ہم کو نفع پہنچائیں۔

خیبر کی فتح کے بعد مہاجرین کرام اعانت اور امداد سے مستغنی ہوگئے تو مہاجرین نے انصار کی زمینیں اور درخت واپس کر دیئے حضرت انس کی والدہ ام سلیم نے بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چند درخت دیئے تھے، آنحضرت صلی اللہ ام سلیم کے عطا کردہ درخت اپنی دایہ ام ایمن یعنی اسامہ بن زید کی والدہ کو دے دیئے تھے۔

فتح خیبر کے بعد جب مہاجرین نے سب انصار کے درخت واپس کر دیئے تو ام سلیم نے بھی

---

۱؎۔ عمدۃ القاری ج: ۷، ص: ۱۷۲ ۔ قسطلانی، ج: ۵، ص: ۲۰۰، ۲۰۹

۲؎۔ البدایۃ والنہایۃ ج ۴، ص: ۲۰۲

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے درخت طلب کیے۔ یہ وہی درخت تھے جو آپ ام ایمن کو دے چکے تھے، آنحضرت نے ام ایمن سے فرمایا کہ ام سلیم کے یہ درخت واپس کردو ام ایمن نے واپس کرنے سے انکار کردیا اور انس کی گردن میں کپڑا ڈال کر کھینچنے لگیں اور کہا خدا کی قسم یہ درخت ہرگز واپس نہ کروں گی چونکہ ام ایمن حضور پُرنور کی حاضنہ (دایا) تھیں اور آپ کے والد کی لونڈی تھیں اس لیے حضور ام ایمن کو ناراض کرنا نہیں چاہتے تھے۔ حضور نے فرمایا اے ام ایمن تم یہ درخت واپس کردو اور ان کے بدلہ میں دوسرے درخت لے لو، آپ برابر یہی فرماتے رہے، یہاں تک کہ جب آپ نے اپنی خاص جائداد میں سے ایک ایک درخت کے بدلہ میں دس دس درخت دے جب راضی ہوئیں۔ حضور پُرنور نے ان کے حق حضانت و تربیت میں ان کے ساتھ یہ معاملہ فرمایا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و شرف و کرم [1]

# مسائل و احکام

اس غزوہ میں حلال و حرام کے جو احکام نازل ہوئے یا جو اہم مسائل اس غزوہ کے پیش واقعات سے فقہاء کرام نے مستنبط کئے وہ بالاجمال یہ ہیں۔

## (۱) شہر حرام میں قتال

یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ غزوۂ خیبر کے لئے حضور پُرنور نے ماہ محرم الحرام میں خروج فرمایا تو معلوم ہوا کہ شہر حرام میں قتل و قتال ممنوع نہیں اور جن آیات اور احادیث سے شہر حرام میں قتل و قتال کی ممانعت مفہوم ہوتی ہے وہ منسوخ ہے تفصیل اگر درکار ہو تو یَسْئَلُوْنَکَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيْهِ۔ اور سورۂ توبہ کی یہ آیت مِنْهَآ اَرْبَعَةٌ حُرُمٌ کی تفسیر ملاحظہ کریں۔

---

[1] فتح الباری ج ۵، ص: ۱۸۰، قسطلانی ج: ۶، ص: ۳۵۲

# (۲) تقسیم اراضی

یہ پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ حضورِ پُرنور نے خیبر کی کل زمین کو غانمین پر تقسیم نہیں فرمایا بلکہ صرف الشق اور النطاۃ اور اس کی ملحقہ زمینوں کو مجاہدین پر تقسیم کیا اور الکتیبہ اور الوطیح اور السلام اور اس کی ملحقہ زمینوں کو مسلمانوں کی مصلحتوں اور ضرورتوں کے لئے اس کو محفوظ رکھا جس سے معلوم ہوا کہ امیر سلطنت کو اراضی مفتوحہ میں اختیار ہے کہ جو مصلحت سمجھے وہ کرے، چاہے وہ مجاہدین پر تقسیم کرے اور چاہے وہاں کے باشندوں کے تصرف میں چھوڑ دے اور ان پر خراج مقرر کر دے اور امام ابوحنیفہ اور امام مالک اور صاحبین اور سفیان ثوری کا مسلک یہی ہے

امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کا مذہب یہ ہے کہ اموال منقولہ کی طرح زمینات کو بھی مجاہدین پر تقسیم کرنا ضروری ہے اور شوافع تقسیم خیبر کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ خیبر کا نصف حصہ قہراً فتح ہوا اور نصف حصہ صلحاً فتح ہوا پس جو نصف قہراً فتح ہوا اس کو حضورِ پُرنور نے مجاہدین پر تقسیم کر دیا اور جو نصف صلحاً فتح ہوا وہ تقسیم نہیں فرمایا مگر تمام روایات حدیث اور سیرت میں اس امر کی تصریح ہے کہ پورا خیبر نہایت سخت جنگ اور سخت مقابلہ اور شدید مقاتلہ کے بعد فتح ہوا، جب یہود مقابلہ سے مجبور ہو گئے تب قلعوں سے نیچے اترے اور ہر قسم کی ملک اور اختیار سے دست بردار ہوئے اور اس بات پر رضامند ہوئے کہ زمینات اور باغات پر ان کا کسی قسم کا حق نہ ہوگا، مزدوروں کی طرح اس میں کام کریں گے اور مسلمان جب تک چاہیں گے ان کو برقرار رکھیں گے اور جب چاہیں گے ان کو اس زمین سے نکال دیں گے، یہ لوگ محض اجیر تھے کسی زمین اور مکان کے مالک نہ تھے اور حضورِ پُرنور نے معاملہ کرتے وقت صراحۃً ان سے یہ شرط کر لی تھی کہ جب چاہیں گے زمین تم سے واپس لے لیں گے چنانچہ اسی شرط کی بنا پر فاروق اعظم نے اپنے زمانۂ خلافت میں تمام زمینیں ان سے واپس لے لیں اور ان کو ملک سے نکال باہر کیا، معلوم ہوا کہ تمام خیبر قہراً فتح ہوا ہے اور جن اکابر جیسے امام مالک وغیرہ کے کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ خیبر کا نصف حصہ قہراً اور نصف صلحاً فتح ہوا اس کے معنی اصطلاحی صلح کے نہیں بلکہ اس کی

مراد یہ ہے کہ ابتداء میں یہود نے مقابلہ اور مقاتلہ کیا لیکن بعد میں جب مقابلہ سے مجبور ہو گئے تو ہتھیار ڈال دیئے اور لڑائی ختم کرنے کی درخواست کی اس نہ لڑنے اور نہ مقابلہ کرنے کو بعض علماء نے صلح کے لفظ سے تعبیر کیا ہے یعنی آدھا خیبر لڑائی سے فتح ہوا اور آدھا خیبر بدون لڑائی کے فتح ہوا، اس مسئلہ کی تحقیق اور تفصیل اگر درکار ہو تو ازالۃ الخفاء للشاہ ولی اللہ اور احکام القرآن للجصاص اور شرح معانی الآثار للطحاوی باب ما یفعل الامام بالارض المفتوحۃ کی مراجعت کریں۔ نیز تیسیر القاری و شرح شیخ الاسلام کی بھی مراجعت کریں[۱]

## (۳) ممنوعاتِ خیبر

خیبر میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے چند چیزوں سے منع فرمایا۔ (۱) اہلی گدھوں کے گوشت سے منع فرمایا۔ (۲) مال غنیمت جب تک تقسیم نہ ہو جائے اس کے بیچنے سے منع فرمایا (۴) اور لہسن (یعنی کچے لہسن) کے استعمال سے منع فرمایا (۵) اور لحوم خیل کی اجازت دی (جس میں فقہاء کا اختلاف ہے) ان تمام امور کی تفصیل زرقانی از ص ۲۳۳/۲ تا ص ۲۳۹/۲ میں دیکھیں۔

## (۴) تحریم متعہ

صحیحین میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر میں متعہ سے منع فرمایا۔ علاوہ ازیں قرآن کریم کی متعدد آیات سے متعہ کی حرمت ثابت ہوتی ہے۔

(۱) قال تعالیٰ: وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ اِلَّا عَلٰۤى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ[۲]

یعنی فلاح اور بہتری اسی میں ہے کہ اہل ایمان اپنی شرمگاہوں کی پوری پوری حفاظت کریں سوائے بیوی اور شرعی باندی کے جماع حلال نہیں اور جو شخص ان دو طریقوں کے سوا کوئی اور طریقہ نکالے تو

---

[۱] تیسیر القاری، ج: ۳، ص: ۱۵۰۔ [۲] سورۃ المؤمنون، آیۃ: ۵، ۶

وہ حدودِ شریعت سے تجاوز کرنے والا ہے اور ظاہر ہے کہ متعہ کی عورت شیعوں کے نزدیک بھی نہ باندی ہے اور نہ بیوی ہے۔ اس لئے کہ متعہ کی عورت کے لئے نہ شہادت ہے نہ اعلان ہے نہ نان و نفقہ ہے نہ سکنی ہے اور نہ طلاق ہے اور نہ لعان ہے اور نہ ظہار ہے اور نہ ایلا ہے اور نہ عدت ہے نہ میراث ہے۔ (۲) نیز حق جل شانہ نے فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَآءِ مَثْنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ میں نکاح کی حد مقرر فرمادی ہے کہ چار سے زیادہ نکاح کی اجازت نہیں اور متعہ میں نہ حد متعین ہے اور نہ کوئی عدد خاص ہے۔ (۳) نیز اس رسم قبیح کے جاری ہونے کی صورت میں نکاح کی بھی ضرورت نہیں رہتی اس لئے کہ اکثر نکاح کرنے والے نفسانی خواہش کے پورا کرنے کے لئے نکاح کرتے ہیں اور یہ خواہش جب متعہ سے پوری ہو سکے گی تو پھر نکاح ہی کی کیا ضرورت رہے گی۔

## حرمتِ متعہ

ابتداء اسلام میں حلال اور حرام کے بہت سے احکام رفتہ رفتہ نازل ہوئے چنانچہ شراب اور سود کی حرمت کا حکم نبوت اور بعثت کے تقریباً پندرہ بیس سال کے بعد نازل ہوا۔

اسی طرح متعہ کے بارے میں حکم خداوندی کے نازل ہونے سے پہلے جاہلیت کے عادت اور رسم و رواج کے موافق لوگ متعہ کیا کرتے تھے اور اب تک اس بارے میں کوئی صریح اور واضح حکم نازل نہ ہوا تھا، سب سے پہلے خیبر کی لڑائی میں جو ہجرت کا ساتواں سال تھا حضور پُرنور نے متعہ اور لحوم حمر اہلیہ کی حرمت کا اعلان فرمایا جیسا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے باسانید صحیحہ مروی ہے۔ (بخاری و مسلم)

پھر اس کے بعد ہجرت کے آٹھویں سال کے اخیر میں جنگ اوطاس کا واقعہ پیش آیا صرف تین روز کے لئے متعہ کی اجازت ہوئی اور اباحت کے یہ معنی ہیں کہ جن لوگوں نے حسب سابق متعہ کر لیا تھا اور خیبر میں جو متعہ کی ممانعت کی گئی تھی اس کا ان کو علم نہ تھا اس لاعلمی میں جن لوگوں نے متعہ کر لیا ان پر مواخذہ نہیں کیا گیا لیکن اس کے بعد جب حضور پُرنور عمرہ کے لئے مکہ معظمہ

تشریف لائے تو خانہ کعبہ کے دونوں بازو ہاتھ سے پکڑ کر یہ فرمایا کہ متعہ قیامت تک کے لئے ہمیشہ کے واسطے حرام کیا گیا۔

فتح مکہ کے بعد چونکہ ہزاروں آدمی دائرۂ اسلام میں داخل ہوئے جن کو متعہ کی حرمت کا علم نہ تھا اس لئے ناواقفی کی بنا پر حسب رسم جاہلیت انہی نو مسلموں کے بعض لوگوں نے مقام اوطاس میں لاعلمی کی بنا پر متعہ کیا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اس کا علم ہوا تو آپ نے باب کعبہ پر کھڑے ہو کر متعہ کی دائمی حرمت کا اعلان فرمایا۔

پھر حضور پر نور نے غزوۂ تبوک میں کچھ عورتوں کو مسلمانوں کے خیمے کے قریب پھرتے دیکھا تو دریافت فرمایا کہ یہ کون عورتیں ہیں، عرض کیا گیا کہ ان عورتوں سے کچھ لوگوں نے متعہ کیا (معلوم ہوا کہ اس وقت[2] یا کسی گزشتہ زمانہ میں) تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ سن کر سخت ناراض ہوئے اور غصہ کی وجہ سے چہرۂ مبارک سرخ ہو گیا اور خطبہ کے لئے کھڑے ہوئے اور اللہ کی حمد و ثنا کی اور اس کے بعد متعہ سے منع فرمایا، صحابہ کہتے ہیں کہ اس کے بعد ہم نے کبھی متعہ نہیں کیا اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے یہ ارادہ کر لیا کہ کبھی متعہ نہیں کریں گے (کذا فی کتاب الاعتبار[2] للامام الحازمی ص۱۸۱)

پس آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا شدید ناراض ہونا حتیٰ کہ چہرۂ مبارک کے رنگ کا سرخ ہو جانا یہ اس امر کی صریح دلیل ہے کہ متعہ کی حرمت اور ممانعت آپ پہلے ہی فرما چکے تھے بلکہ دو مرتبہ اس کی حرمت سے آگاہ کر چکے تھے، پہلی بار خیبر میں اور دوسری بار غزوۂ اوطاس میں پس دو مرتبہ کی ممانعت کے بعد جب یہ فعل ظہور میں آیا (اگرچہ وہ لاعلمی اور ناواقفیت کی بنا پر تھا) تو حضور پر نور کو شدید ناگوار گزرا

---

[1] بین القوسین عبارت فتح الباری سے ماخوذ ہے۔ [2] اخرج الامام الحازمی باسنادہ عن جابر بن عبد اللہ الانصاری یقول خرجنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی غزوۃ تبوک حتی اذا کنا عند العقبۃ مما یلی الشام جئن نسوۃ فذکرنا تمتعنا وھن یجلن فی رحالنا او قال یطفن فی رحالنا فجاءنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فنظر الیھن فقال من ھؤلاء النسوۃ فقلنا یا رسول اللہ نسوۃ تمتعنا منھن فغضب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی احمرت وجنتاہ وتمعر لونہ واشتد غضبہ وقام فینا خطیبا فحمد اللہ واثنی علیہ ثم نھی عن المتعۃ فتوادعنا یومئذ الرجال والنساء ولم نعد ولا نعود لھا ابدا اھ

اور غصہ کے مارے چہرہ سرخ ہو گیا اور سر بارہ آپ نے اس کی حرمت کے لئے خطبہ دیا۔ اور تیسری بار اس کی حرمت کا تاکیدی اعلان فرمایا۔ اس کے بعد پھر حجۃ الوداع میں حرمت متعہ کا اعلان عام فرمایا تاکہ خواص اور عوام سب ہی کو اس کی حرمت کا علم ہو جائے۔

بعض راویوں کو تحریم متعہ کے اس بار بار اعلان سے یہ گمان ہو گیا کہ متعہ دو یا تین مرتبہ حلال کیا گیا اور دو یا تین مرتبہ حرام کیا گیا حالانکہ دوبارہ اور سہ بارہ اعلان کوئی جدید تحریم نہ تھی بلکہ تحریم قدیم اور نہی سابق کا اعادہ اور تاکید تھی۔

بعد ازاں حضرت عمر کے زمانۂ خلافت میں بعض ناواقفیت کی بنا پر جن کو تحریم متعہ کی خبر نہ پہنچی تھی اس فعل کا ارتکاب کر بیٹھے تو فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کو جب یہ خبر پہنچی تو سخت ناراض ہوئے اور منبر پر چڑھے اور خطبہ دیا اور متعہ کی حرمت کا اعلان فرمایا تاکہ اس کی حرمت میں کوئی شبہ باقی نہ رہے اور یہ فرمایا کہ میرے اس اعلان کے بعد اب اگر کوئی متعہ کرے گا تو میں اس پر زنا کی حد جاری کروں گا اس وقت سے متعہ بالکل موقوف ہو گیا اور اسی پر تمام صحابہ کا اجماع ہو گیا اور عبد اللہ بن عباس وغیرہ جو لاعلمی کی بنا پر متعہ کے اباحت کے قائل تھے جب ان کو متعہ کی حرمت اور ممانعت کا علم ہوا تو اپنے قول سے رجوع کیا جیسا کہ ابو بکر جصاص نے احکام القرآن ص ۱۴۲ ج ۲ میں نہایت تفصیل کے ساتھ نقل کیا ہے حضرات اہل علم۔ فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً کی تفسیر میں یہ تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی پیدائش ہجرت سے ایک یا دو سال پہلے ہوئی اور آٹھ یا نو برس کی عمر تک اپنے والدین کے ساتھ مکہ معظمہ میں رہے۔ فتح مکہ کے بعد ۸ھ میں جب حضرت عباس نے مع خاندان کے ہجرت فرمائی تو ابن عباس اپنے والد محترم کے ساتھ مدینہ منورہ حاضر ہوئے اور غزوۂ خیبر (جس میں حرمت متعہ کا اعلان ہوا تھا) وہ ابن عباس کے مدینہ منورہ آنے سے قبل ہو چکا تھا اور اس عرصہ میں کوئی متعہ کا واقعہ بھی پیش نہیں آیا۔ اس لئے حضرت عباس کو بذات خود متعہ کے متعلق کوئی خبر نہیں ہوئی صرف دوسرے صحابہ کی زبانی سنا اور اس بنا پر یہ فتویٰ دیا کہ جس طرح مجبوری کی حالت میں مردار اور خنزیر مباح ہو جاتا ہے اسی طرح مجبوری کی حالت میں متعہ بھی جائز ہے لیکن بعد میں جب حضرت علی کرم اللہ

وجہہ نے اور دیگر صحابہ نے متعہ کے متعلق قیامت تک کی حرمت اور ممانعت کی روایتیں ابن عباس کو سنائیں تو ابن عباس نے اس سے رجوع فرمالیا۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے حرمت متعہ کی روایتیں بیشمار آئی ہیں مگر حضرات شیعہ، متعہ کے اس درجہ شیدائی ہیں کہ حضرت علی کی بھی نہیں سنتے۔

قال الامام ابو جعفر الطحاوی کل ھؤلاء الذین رووا عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم اطلاقھا اخبروا انھا کانت فی سفر وان النھی لحقھا فی ذلک السفر بعد ذلک فمنع منھا ولیس احد منھم یخبر انھا کانت فی حضر وکذلک روی عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ
تفسیر قرطبی ص۱۳۱ ج ۵

امام طحاوی فرماتے ہیں کہ جتنے لوگوں نے بھی متعہ کی اباحت اور رخصت کو بیان کیا ہے سب نے بالاتفاق یہی بیان کیا ہے کہ یہ وقتی رخصت فقط حالت سفر میں پیش آئی ہے اور پھر یہ بھی بیان کیا کہ پھر اسی سفر میں اس اباحت کے بعد متصل فوراً ہی متعہ کی ممانعت کا اعلان ہوا اور ایک راوی بھی ایسا نہیں کہ جو یہ بیان کرتا ہو کہ متعہ کا واقعہ حضر میں پیش آیا ہو اور ایسا ہی عبداللہ بن مسعود رضی اللہ سے مروی ہے۔ (تفسیر قرطبی)

اور اسی طرح امام حازمیؒ فرماتے ہیں۔

وانما کان ذلک فی اسفارھم ولم یبلغنا ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اباحہ لھم وھم فی بیوتھم
(کتاب الاعتبار ص۱۷۸)

متعہ کی اباحت کا جو واقعہ بھی ہوا وہ جزئیت کہ سفر میں ہوا اور ہم کو کسی ایک راوی سے یہ خبر نہیں پہنچی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے گھر اور وطن میں رہنے کی حالت میں بھی ان کو متعہ کی اجازت دی ہو یعنی ایسا کبھی نہیں ہو کہ وطن میں رہ کر کسی نے متعہ کیا ہو۔

## ابتداء اسلام میں کس قسم کا متعہ مباح تھا

جاننا چاہئے کہ لفظ متعہ۔ متاع سے مشتق ہے جس کے معنی نفع قلیل کے ہیں کما قال تعالیٰ

اِنَّمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا مَتَاعٌ۔ اور مطلقہ کو جو کپڑوں کا جوڑا دیا جاتا ہے اس کو بھی متعہ اس لئے کہتے ہیں کہ بمقابلہ مہر نفع قلیل ہے۔ کما قال تعالیٰ فَمَتِّعُوْهُنَّ۔ قال تعالیٰ وَلِلْمُطَلَّقَاتِ مَتَاعٌ بِالْمَعْرُوْفِ۔ یہ متعہ کے اصل معنی ہوئے اور متعہ کا اطلاق دو معنی پر آتا ہے ایک یہ کہ متعہ سے نکاح موقت مراد ہو یعنی ایک مدت معینہ کے لئے گواہوں کے سامنے کسی عورت سے ازدواجی تعلق قائم کیا جائے اور مدت معینہ گزرنے کے بعد بلا طلاق مفارقت واقع ہو جائے لیکن مفارقت کے بعد استبراء رحم کے لئے ایک مرتبہ ایام ماہواری کا انتظار کرے تاکہ دوسرے نطفہ کے ساتھ اختلاط سے محفوظ رہے فقط یہ صورت ابتداء اسلام میں جائز تھی۔ بعد میں ہمیشہ کے لئے حرام ہو گئی۔ یعنی متعہ بمعنی نکاح موقت ابتداء اسلام میں جائز تھا اور بعد میں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے حرام ہو گیا اور متعہ کے دوسرے معنی یہ ہیں کہ کوئی شخص کسی عورت سے یہ کہے کہ میں تجھ سے ایک روز کے لئے منتفع ہوں گا اور اس ایک روزہ یا دو روزہ انتفاع کی تجھکو یہ اجرت دوں گا تو یہ صریح زنا ہے اور عین زنا ہے متعہ کی یہ صورت کبھی بھی اسلام میں جائز اور مباح نہیں ہوئی تاکہ اس کو منسوخ کہا جائے بلکہ متعہ کی صورت کسی دین میں بھی حلال نہیں ہوئی اس لئے کہ متعہ کی یہ صورت صریح زنا ہے اور زنا کسی دین میں کبھی بھی حلال نہیں ہوا۔ البتہ متعہ کی پہلی صورت یعنی نکاح موقت (یعنی مدت معینہ کے لئے گواہوں کی موجودگی میں ولی کی اجازت سے تعلق قائم کرنا اور مدت معینہ گزرنے کے بعد ایک حیض عدت گزارنا) یہ ایک برزخی مقام ہے یعنی یہ نکاح موقت نکاح مطلق اور زنا محض کے درمیان۔ ایک درمیانی درجہ ہے کہ جو نہ زنا محض ہے اور نہ نکاح مطلق ہے کہ جس میں طلاق اور عدت اور میراث ہو۔ نکاح متعہ کی یہ صورت حقیقی نکاح نہیں بلکہ نکاح حقیقی کے ساتھ صرف ظاہری مشابہت ہے کہ متعہ کی اس صورت میں۔ گواہ کی بھی اور ولی کی اجازت کی بھی ضرورت ہے اور مرد سے علٰحدہ ہونے کے بعد اگر دوسرے مرد سے متعہ کرنا چاہے تو جب تک ایک مرتبہ حیض نہ آجائے اس وقت تک دوسرے مرد سے متعہ نہیں کر سکتی اس لئے اس صورت کو محض زنا بھی نہیں جا سکتا ایسے نکاح موقت میں دکہ جس میں ابتداء گواہی اور اذن ولی ضروری ہو اور انتہاء استبراء رحم کے لئے حیض کا آنا ضروری ہو) اور نکاح صحیح و مؤبد میں صرف موقت اور مؤبد اور میراث کا فرق ہے

باقی شرائط میں دونوں متفق ہیں۔ امام قرطبیؒ فرماتے ہیں۔

روی اللیث بن سعد عن بکیر بن الاشج عن عمار مولی الشرید قال سألت ابن عباس عن المتعۃ اسفاح ھی ام نکاح قال لا سفاح ولا نکاح قلت فما ھی قال المتعۃ کما قال تعالیٰ قلت ھل علیھا عدۃ قال نعم حیضۃ قلت یتوارثان قال۔ لا

(تفسیر قرطبی ص۱۳۲ ج ۵)

امام لیث بن سعد۔ بکیر بن اشج سے راوی ہیں کہ عمار مولائے شرید کہتے ہیں کہ میں نے عبداللہ بن عباسؓ سے متعہ کے متعلق یہ سوال کیا کہ متعہ زناء ہے یا نکاح فرمایا متعہ نہ زنا ہے نہ نکاح ہے۔ میں نے پھر سوال کیا کہ آخر وہ ہے کیا۔ فرمایا کہ وہ متعہ ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اس پر لفظ متعہ کا اطلاق کیا ہے میں نے سوال کیا کہ متعہ والی عورت پر عدت ہے۔ فرمایا کہ ہاں متعہ کی مدت گذرنے کے بعد اس پر ایک حیض کا انتظار کرنا واجب ہے میں نے سوال کیا کہ وہ ایک دوسرے کے وارث ہونگے فرمایا نہیں

اس عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ نکاح متعہ بمعنی موقت ایک برزخی مقام ہے یعنی نکاح مطلق اور زناء محض کے درمیان ایک درمیانی درجہ ہے۔ ابتداء اسلام میں صرف یہ صورت بھی ایسی مجبوری کی حالت میں جائز تھی جیسا کہ مجبوری کی حالت میں مردار اور خنزیر حلال ہو جاتا ہے اس کے بعد امام قرطبیؒ فرماتے ہیں۔

قال ابو عمر لم یختلف العلماء من السلف والخلف ان المتعۃ نکاح الی اجل لا میراث فیہ والفرقۃ تقع عند انقضاء الاجل من غیر طلاق وقال ابن عطیۃ وکانت المتعۃ ان یتزوج الرجل بشاھدین واذن الولی الی اجل مسمی وعلی ان لا میراث بینھما ویعطیھا ما اتفقا علیہ فاذا انقضت المدۃ فلیس لہ علیھا سبیل ویستبری رحمھا لان الولد لاحق فیہ بلا شک فان لم تحمل حلت لغیرہ وفی کتاب النحاس فی ھذا خطاء وان الولد لا یلحق فی نکاح المتعۃ (قلت) ھذا ھو المفھوم من عبارۃ النحاس فانہ فقال انما المتعۃ ان یقول لھا اتزوجک یوما او ما اشبہ ذلک علی انہ لا عدۃ علیک ولا میراث

بیننا ولا طلاق ولا شاھد یشھد علی ذلک وھذا ھو الزنا بعینہ ولم یبح قط فی الاسلام ولذا قال عمر لا اوتی برجل تزوج متعۃ الا غیبتہ تحت الحجارۃ [1]

# خلاصۂ کلام

یہ کہ احادیث نبویہ میں جس نکاح متعہ کی اباحت اور پھر اس کی حرمت اور ممانعت کا ذکر ہے اس سے یہ عرفی متعہ ہرگز ہرگز مراد نہیں جس کے حضرات شیعہ قائل ہیں بلکہ اس سے وہ نکاح موقت مراد ہے کہ جو نکاح ایک مدت معینہ کے لئے گواہوں کے موجودگی میں ولی کی اجازت سے منعقد ہو اور پھر مدت معینہ گزر جانے کے بعد بلا طلاق کے مفارقت واقع ہو جائے اور پھر اس کے بعد وہ عورت بغیر ایک حیض آئے دوسرے مرد سے متعہ نہ کر سکے فقط یہ صورت ابتدا اسلام میں بایں معنی جائز اور مباح تھی کہ شریعت میں اس خاص صورت کی ممانعت اور حرمت کا ابھی تک کوئی حکم نازل نہیں ہوا تھا جیسا کہ شراب اور سود کے ابتداء اسلام میں مباح اور حلال ہونے کے یہ معنی ہیں کہ ابتداء اسلام میں حق تعالیٰ کی طرف سے شراب اور سود کی ممانعت کا حکم نازل نہیں ہوا تھا اور جن لوگوں نے ممانعت سے پہلے شراب پی یا سود لیا شریعت کی طرف سے ان پر کوئی حد جاری نہیں کی گئی اور نہ ان کو کوئی سزا دی گئی یہاں تک شراب اور سود کی حرمت کا حکم نازل ہو گیا۔

ابتدا اسلام میں شراب اور سود کے حلال ہونے کے یہ معنی نہیں کہ معاذ اللہ شریعت کی طرف سے اجازت تھی کہ جس کا جی چاہے شراب پئے اور جس کا جی چاہے سود لے اسی طرح متعہ بمعنی نکاح موقت کے ابتدا اسلام میں جائز اور مباح ہونے کے یہ معنی ہیں کہ ابتدا اسلام میں نکاح متعہ یعنی نکاح موقت کی ممانعت نہ تھی، معاذ اللہ یہ معنی نہیں کہ حضور پرنور نے قولاً نکاح متعہ کی اجازت دی تھی نکاح متعہ کی حرمت کا پہلا اعلان غزوۂ خیبر میں ہوا اور پھر غزوۂ اوطاس میں اور پھر

[1] تفسیر قرطبی، ج: ۵، ص: ۱۳۲

غزوۂ تبوک میں اور پھر حجۃ الوداع میں تاکہ عوام و خواص کو اس کی حرمت کا خوب علم ہو جائے اور حضور پرنور کا حرمت متعہ کے متعلق یہ بار بار اعلان اسی پہلے اعلانِ حرمت کی تاکید کے لیے تھا کہ جو آپ غزوۂ خیبر میں فرما چکے تھے، کوئی جدید حکم نہ تھا۔ باقی شیعوں والا متعہ کہ مرد عورت سے ایک دن یا ڈیڑھ دن ایک گھنٹے یا دو گھنٹے کے لیے معاوضہ طے کر کے استفادہ کرے تو یہ خالص زنا اور صریح بدکاری ہے یہ صورت کبھی بھی اسلام میں جائز اور مباح نہیں ہوگی چہ جائیکہ منسوخ ہو جیسے زنا نہ کبھی مباح ہوا اور نہ منسوخ ہوا۔

## بلکہ

ابتدا آفرینش عالم سے لے کر اب تک سوائے مذہب شیعہ کے کسی دین اور مذہب میں متعہ جائز نہیں ہوا، معاذ اللہ اگر شیعوں والا متعہ جائز ہو جائے تو پھر نسب میں بھی خلل واقع ہوگا اور اولاد بھی ضائع ہوگی اور وارث اور مورث کی تمیز نہ ہوگی اور نہ یہ معلوم ہوگا کہ کون بیٹا ہے اور کون بھائی، نیز میراث اور طلاق اور عدت کے جو احکام شریعت میں آتے ہیں وہ سب معطل ہو جائیں گے نیز شریعت نے نکاح میں جو چار عورتوں کی حد مقرر کی ہے وہ بھی معطل ہو جائے گی اس لئے کہ متعہ میں نہ چار کی قید ہے نہ عدت ہے اور نہ طلاق ہے اور نہ میراث ہے، ایک متعہ کے قائل ہونے سے قرآن و حدیث یہ تمام احکام یکلخت معطل ہوئے جاتے ہیں۔ بلکہ نکاح کی بھی ضرورت نہ رہے گی۔ مرد اپنی حاجت متعہ سے پوری کریں گے اور عورتیں اپنے نان نفقہ اور دُکھ اور درد کے مستقل کفیل اور ذمہ داری سے محروم ہو جائیں گی اور چلتے پھرتے اوباشوں پر ان کی نظر ہوگی اور پھر دورِ شباب گزرنے کے بعد کون ان کا کفیل اور ذمہ دار ہوگا۔ حضرات شیعہ غور کریں کہ کیا اس سے بڑھ کر بھی کوئی ذلت اور مصیبت کا منظر ہو سکتا ہے شیعوں کو چاہیے کہ دل و جان سے فاروق اعظم کے شکرگزار ہوں کہ جس نے اپنے دورِ خلافت میں اس بے حیائی کا نام نشان بھی مٹا دیا۔

تحریم متعہ کے اگر تفصیلی دلائل اور اس کے مفاسد معلوم کرنے ہوں تو حضرات اہل علم احکام القرآن للجصاص ص۱۴۶ ج ۲ تا ص۱۱۵ ج ۲ اور تحفہ اثنا عشریہ اور فتاوے عزیزیہ کی مراجعت کریں۔

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم۔

## حرمتِ متعہ کی ایک وجدانی دلیل

ہر شریف الطبع اور باعزت انسان اپنے اور اپنی بیٹی اور بہن کے نکاح کے اعلان کو فخر سمجھتا ہے اور غایت مسرت اور انبساط کے ساتھ ولیمۂ نکاح پر اقارب اور احباب کو مدعو کرتا ہے، بخلاف متعہ کے کہ اس کو چھپاتا ہے اور اپنی بیٹی اور بہن اور ماں کی طرف متعہ کی نسبت کرنے سے عار محسوس کرتا ہے، آج تک کسی ادنیٰ غیرت مند بلکہ کسی بے غیرت کے متعلق بھی یہ نہیں سنا گیا کہ اُس نے کسی مجلس میں بطور فخر یا بطور ذکر ہی یہ کہا ہو کہ میری بیٹی اور بہن اور میری ماں نے اتنے متعے کئے ہیں، نیز تمام عقلاء نکاح پر مرد اور عورت کو اور اس کے والدین کو مبارک باد دیتے ہیں مگر متعہ کے متعلق کہیں مبارک باد دیتے نہیں سُنا۔

## مہاجرین حبشہ کی حبش سے واپسی

جو مہاجرین مکہ سے حبشہ کی جانب ہجرت کر گئے جب ان کو یہ علم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ سے ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لے آئے تو اکثر ان میں سے حبشہ سے مدینہ چلے آئے۔ عبداللہ بن مسعودؓ اس وقت مدینہ پہنچے کہ جب آپ بدر کی تیاری فرما رہے تھے[1]

حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کی ساتھ جو چند آدمی رہ گئے تھے وہ اس روز پہنچے کہ جس روز خیبر فتح ہوا تھا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت جعفر کو گلے لگایا اور پیشانی کو بوسہ دیا۔ اور بعد ازاں یہ فرمایا کہ میں نہیں سمجھتا کہ مجھکو فتح خیبر کی مسرت زیادہ ہے یا جعفر کے آنے کی۔

(رواہ البیہقی عن جابرؓ)

ابو موسیٰ اشعریؓ (جو حضرت جعفر کے ساتھ آئے تھے) راوی ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اس وقت پہنچے کہ جب آپ خیبر فتح فرما چکے تھے۔ مال غنیمت میں سے ہم کو بھی حصہ عطا فرمایا ہمارے سوا جو فتح خیبر میں شریک نہ تھا کسی کو حصہ نہیں دیا۔

---

[1] فتح الباری، ج: ۷، ص: ۱۴۵

یہ بخاری کی روایت ہے۔ بیہقی کی روایت میں ہے کہ مسلمانوں سے کہہ کر ان لوگوں کو غنیمت میں شریک فرمایا۔[1]

## فتح وادی القریٰ، و تیمار

فتح خیبر کے بعد آپ نے وادی القریٰ کا رُخ فرمایا۔ چار دن کے محاصرہ کے بعد فتح فرمایا آپ کا غلام مِدْعَم آپ کا کجاوہ اُتار رہا تھا کہ ایک ناگہانی تیر آ کر لگا جس سے وہ شہید ہوا۔ لوگوں نے کہا اس کو شہادت مبارک ہو، آپ نے فرمایا نہیں۔ خدا کی قسم جس چادر کو اس نے مال غنیمت میں سے چرایا ہے وہ آگ بن کر اس پر مشتعل ہو گی۔ ایک شخص نے جب آپ کو یہ کہتے سُنا تو ایک جوتی کا تسمہ لے کر آیا آپ نے فرمایا جوتی کا ایک تسمہ بھی (خیانت کیا ہوا) جہنم سے ہے (رواہ البخاری)

اہلِ تیمار کو جب وادی القریٰ کے فتح کا حال معلوم ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جزیہ پر صلح کر لی۔[2]

## مراجعت اور واقعہ لیلۃ التعریس

وادی القریٰ اور تیمار کی فتح کے بعد آپ مدینہ منورہ واپس ہوئے۔ مدینہ کے قریب پہنچ کر وہ ایک وادی میں اخیر شب میں آرام لینے کی غرض سے نزول فرمایا۔ اتفاق سے کسی کی آنکھ نہیں کھلی یہاں تک آفتاب بلند ہو گیا۔ سب سے پہلے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بیدار ہوئے اور گھبرا کر اٹھے اور صحابہ کو جگایا۔ اور اس وادی سے کوچ کرنے کا حکم دیا کہ یہاں شیطان ہے اس وادی سے نکل کر آپ نے نزول فرمایا۔ اور بلال رضی اللہ عنہ کو اذان کا حکم دیا۔ وضو کر کے صبح کی دو رکعت سنتیں پڑھیں بعد ازاں بلال نے اقامت کہی اور جماعت کے ساتھ صبح کی نماز قضا کی گئی۔ (رواہ مسلم عن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ)

## فوائد

(۱)۔ نماز اور عبادت میں حضرات انبیاء اللہ (علیہم الف الف صلوات اللہ) کو غفلت کی وجہ سے کبھی سہو نہیں ہوتا بلکہ من جانب اللہ سہو میں مبتلا کئے جاتے ہیں تاکہ امت کو سہو کے مسائل معلوم

[1] زرقانی ج ۲، ص ۲۴۶ — [2] زرقانی، ج: ۲، ص: ۲۴۰، فتح الباری، ج: ۵، ص: ۱۱

ہوں لہٰذا اگر آپ کو یہ سہو نہ پیش آتا تو امت کو فوت شدہ نمازوں کی قضا کا مسئلہ کیسے معلوم ہوتا اور اگر ظہر یا عصر کی دو یا تین رکعت پر آپ بھول کر سلام نہ پھیر دیتے۔ (جیسا کہ حدیث ذوالیدین میں ہے) تو امت کو سجدۂ سہو کا مسئلہ کہاں سے معلوم ہوتا۔

سبحان اللہ خدا کی کیا حکمتیں اور کیا رحمتیں ہیں کہ جن حضرات کو نبوت و رسالت کا خلعت پہنا کر تشریع احکام کی مسند پر بٹھلایا۔ ان کے سہو اور نسیان کو بھی تشریع احکام کا ایک ذریعہ بنایا حضرت آدم صلی اللہ علیہ وسلم کو اگر سہو و نسیان نہ پیش آتا تو توبہ اور استغفار کی سنت کہاں سے معلوم ہوتی۔ رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ [۵] کہہ کر قیامت تک کے لئے خداوند ذوالجلال کی رضا اور خوشنودی اور ابلیس کی ذلت اور رسوائی کا طریقہ بتلا گئے۔ قربان جائے ایسے سہو و نسیان کے کہ جس سے ہمیشہ کے لئے رحمتوں کا دروازہ کھل گیا۔

حضرات عارفین کے کلام میں صدیق اکبر کا یہ مقولہ نقل کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| یالیتنی کنت سہو محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ | کاش میں سر تا پا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سہو ہوتا۔ |

غالباً صدیق اکبر نے یہ سمجھ کر کہ حضرات انبیاء کا سہو کس درجہ موجب خیر و برکت اور کس درجہ عند اللہ مقبول ہوتا ہے۔ یہ تمنا فرمائی۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

(۲) اسی حدیث سے یہ مسئلہ معلوم ہوا۔

کہ جس جگہ عبادت نے ذہول اور غفلت پیش آجائے تو مستحب یہ ہے کہ اس جگہ کو چھوڑ کر دوسری جگہ منتقل ہو جائے بظاہر یہ انتقال مکانی ہجرت کبریٰ کا ایک نمونہ معلوم ہوتا ہے جس کو اگر ہجرت صغریٰ کے نام سے موسوم کیا جائے تو شاید بیجا نہ ہو جس جگہ اللہ جل جلالہ کی طاعت دشوار ہو جائے اور اس کی معصیتوں کا بازار گرم ہو جائے اسی جگہ کو چھوڑ کر ایسے مقام پر جا کر سکونت اختیار کر لینا کہ جہاں اللہ عزوجل کی طاعت اور بندگی آسان ہو شرعاً واجب ہے اور اسی کو ہجرت کبریٰ کے نام سے موسوم

---

[۵] سورۃ الاعراف، آیۃ: ۲۳

کیا گیا ہے۔

اور جس جگہ پر اللہ تعالیٰ کی عبادت میں غفلت پیش آجائے اس جگہ کو چھوڑ کر دوسری قریبی جگہ میں جا کر عبادت کا بجا لانا مستحب ہے اسی کو ہم نے ہجرت صغریٰ کے نام سے موسوم کیا ہے ؎

دوا ذا نبا بک منزل فتحول) جب تجھکو کوئی منزل ناموافق آئے تو وہاں سے کوچ کر۔ باقی ہجرت کے احکام سوا ان کی تفصیل کتب فقہ سے معلوم کی جائے۔

## زفاف ام حبیبہ رضی اللہ عنہا

اسی سال ام حبیبہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہا حبشہ سے مدینہ آئیں جسے حضور پرنور نجاشی کے توسط سے نکاح فرمایا تھا۔ جن کے نکاح کا مفصل واقعہ انشاء اللہ ازواج مطہرات کے بیان میں آئے گا۔

## عمرۃ القضاء

### ذی قعدۃ الحرام ۷ھ

صلح حدیبیہ میں قریش سے یہ معاہدہ ہوا تھا کہ امسال بغیر عمرہ کئے ہوئے واپس چلے جائیں اور سال آئندہ عمرہ کے لئے آئیں اور عمرہ کر کے تین دن میں واپس ہو جائیں اس بنا پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ذلقعدہ کا چاند دیکھ کر صحابہ کو حکم دیا کہ اس عمرہ کی قضا کے لئے روانہ ہوں جس سے مشرکین نے حدیبیہ میں روکا تھا اور یہ بھی حکم دیا کہ جو لوگ حدیبیہ میں شریک تھے ان میں سے کوئی رہ نہ جائے، چنانچہ بجز ان لوگوں کے کہ جو اس عرصہ میں شہید ہو چکے تھے یا وفات پا چکے تھے کوئی شخص بغیر شریک ہوئے باقی نہ رہا۔ (طبقات[1] ابن سعد ص ۸۶ ج ۲ - زرقانی ص ۳۱۲ ج ۲)

---

ل ۔ قال ابن اسحق خرج النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی ذی القعدۃ مثل الشھر الذی صدہ فیہ المشرکون معتمرا عمرۃ القضاء مکان عمرتہ التی صدوہ عنہا۔ وقال الحاکم فی الاکلیل ربانی الخ صفحہ ۲

اس طرح دو ہزار آدمیوں کی جمعیت کے ساتھ آپ مکہ مکرمہ کی طرف روانہ ہوئے ہدی کے ستر اونٹ آپ کے ہمراہ تھے ذوالحلیفہ پہنچ کر مسجد میں آپ نے اور صحابہ نے احرام باندھا۔ لبیک کہتے ہوئے روانہ ہوئے احتیاطاً ہتھیار ساتھ رکھ لئے مگر چونکہ معاہدۂ حدیبیہ میں یہ شرط تھی کہ ہتھیار ساتھ نہ لائیں اس لئے ہتھیار بطن یاجج میں چھوڑ دیئے جو مکہ سے آٹھ میل کے فاصلہ پر ہے اور دو سو آدمیوں کا ایک دستہ ان کی حفاظت کے لئے چھوڑ دیا۔ اور آپ مع اصحاب کے تلبیہ کہتے ہوئے حرم کی طرف بڑھے۔ (طبقات ابن سعد ص ۸۷ ج ۲)

اور عبداللہ بن رواحہؓ آپ کی ناقہ قصواء کی مہار پکڑے ہوئے یہ رجز پڑھتے ہوئے آگے آگے تھے۔

خلوا بنی الکفار عن سبیلہ ۔۔۔ قد انزل الرحمٰن فی تنزیلہ

اے کافروں آپ کا راستہ چھوڑ دو ۔۔۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں یہ حکم نازل کیا ہے

بان خیر القتل فی سبیلہ ۔۔۔ نحن قتلناکم علی تاویلہ

کما قتلناکم علی تنزیلہ ۔۔۔ (رواہ عبدالرزاق عن انسؓ)

کہ بہترین قتل وہ ہے کہ خدا کی راہ میں ہو ہم نے تم سے جہاد و قتال کیا اس کا حکم نہ ماننے کی وجہ سے[1] جیسے قرآن منزل من اللہ کے نہ ماننے کی وجہ سے تم سے قتال کیا۔

---

(بقیہ پچھلے صفحہ کا حاشیہ) تواترت الاخبار انہ صلی اللہ علیہ وسلم لما اھل ذوالقعدۃ امر اصحابہ ان یعتمروا قضاء عمرتھم وان لا یتخلف احد منھم شھد الحدیبیۃ فخرجوا الا من استشھد وخرج معہ آخرون معتمرین فکانت عدتھم الفین سوی النساء والصبیان قال وتسمی ایضا عمرۃ الصلح۔ (فتح الباری ص ۳۸۷ ج ۷)۔ حاکم اکلیل میں فرماتے ہیں کہ احادیث متواترہ سے یہ ثابت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ذیقعدہ کا چاند دیکھ کر اس عمرہ کی قضاء کا حکم دیا جس کو حدیبیہ میں قریش کے روکنے کی وجہ سے نہیں کر سکے تھے۔ اور یہ تاکید فرمائی کہ جو لوگ حدیبیہ میں شریک تھے ان میں سے کوئی رہ نہ جائے چنانچہ سوائے ان لوگوں کے کہ جو اس اثناء میں شہید ہو گئے سب آپ کے ساتھ عمرہ کی قضاء کرنے کے لئے روانہ ہوئے۔ ان کے علاوہ کچھ اور لوگ بھی آپ کے ساتھ عمرہ کی نیت سے روانہ ہوئے جن کی مجموعی تعداد عورتوں اور بچوں کے سوا دو ہزار تھی اور اس عمرہ کو عمرۃ الصلح بھی کہتے ہیں ۱۲ بہر حال ان روایات سے یہ امر بخوبی واضح ہے کہ اگر کسی وجہ سے عمرہ اور حج نہ کر سکے تو سال آئندہ اس کی قضاء واجب ہے امام اعظم رضی اللہ عنہ کا یہی مسلک ہے تفصیل کے لئے کتب فقہیہ کی مراجعت کی جائے ۱۲ منہ

[1] علی تاویلہ اور علی تنزیلہ کا یہ مطلب علامہ زرقانی نے بیان کیا ہے یعنی علی انکار تاویلہ وعلی انکار تنزیلہ اور ممکن ہے کہ یہ معنی ہوں کہ ہم تم سے جہاد و قتال اس کے حکم کے مطابق کرتے ہیں ۱۲۔

اور بیہقی کی روایت میں اس کے بعد یہ زیادہ ہے۔

الیوم نضربکم علی تنزیله　ضربا یزیل الهام عن مقیله

آج اللہ کے حکم کے مطابق ایسا ماریں گے کہ تمہاری کھوپڑی سر سے الگ ہو جائے۔

ویذهل الخلیل عن خلیله　یارب انی مؤمن بقیله

اور دوست کو دوست سے بے خبر بنا دے، اے اللہ میں اس کے قول پر ایمان رکھتا ہوں۔

اور ابن اسحٰق کی روایت میں ہے۔

یارب انی مؤمن بقیله　انی رأیت الحق فی قبوله

میں اُس کے قبول کرنے ہی کو حق سمجھتا ہوں

حضرت عمرؓ نے کہا اے ابن رواحہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اور اللہ کے حرم میں شعر پڑھتا ہے آپ نے فرمایا اے عمر رہنے دو۔ یہ شعر کافروں کے حق میں تیر باری سے زیادہ سخت ہیں۔ (رواہ الترمذی والنسائی وقال الترمذی حسن غریب) یہ تمام تفصیل فتح الباری ص ۴۸۳ ج ۷ میں مذکور ہے۔

ابن سعد کی روایت میں ہے کہ آپ نے یہ فرمایا، اے عمر میں سن رہا ہوں۔ اور عبداللہ بن رواحہ کو یہ حکم دیا کہ اے ابن رواحہ یہ پڑھو۔

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ۔ نَصَرَ عَبْدَهٗ وَاَعَزَّ جُنْدَهٗ۔ وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ۔ عبداللہ بن رواحہ کے ساتھ اور صحابہ بھی ان کلمات کو پڑھتے جاتے تھے۔ اس شان سے مکہ میں داخل ہوئے بیت اللہ کا طواف کیا اور سعی بین الصفا والمروہ کر کے ہدی کو نحر فرمایا اور حلال ہو گئے بعد ازاں کچھ لوگوں کو حکم دیا کہ وہ بطن یاج چلے جائیں اور جو آدمی اسلحہ کی حفاظت کے لئے وہاں چھوڑ دیئے گئے تھے وہ آکر طواف اور سعی کر لیں اور یہ فرما کر کعبۃ اللہ کے اندر تشریف لے گئے۔ ظہر تک اندر ہی رہے۔ آپ کے حکم سے خانہ کعبہ کی چھت پر حضرت بلالؓ نے ظہر کی اذان دی۔[1]

---

[1] الطبقات الکبریٰ۔ ج ۲، ص ۸۸

قریش نے اگرچہ از روئے معاہدہ آپ کو عمرہ کرنے کی اجازت دے دی لیکن شدتِ غیظ اور غایتِ حسد کی وجہ سے آپ کو اور آپ کے صحابہ کو دیکھ نہ سکے اس لئے سردارانِ قریش اور ان کے کُبراء و اشراف مکہ مکرمہ چھوڑ کر پہاڑوں میں چلے گئے۔[1]

# حضرت میمونہ سے نکاح

اداءِ عمرہ کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین دن مکہ میں مقیم رہے اور حضرت میمونہ بنت الحارث سے نکاح فرمایا جب تین دن گذر گئے تو قریش نے چند آدمی آپ کی خدمت میں بھیجے کہ مدت گزر گئی ہے آپ چلے جائیں۔ آپ نے فرمایا اگر تم مہلت دو تو مکہ میں میمونہ بنت الحارث کی عروسی اور دعوتِ ولیمہ کر لوں۔ ان لوگوں نے نہایت ترش روئی سے یہ جواب دیا کہ ہمیں آپ کے ولیمہ اور دعوت کی ضرورت نہیں آپ چلے جایئے۔

[2] آپ نے فوراً صحابہ کو کوچ کرنے کا حکم دیا اور اپنے غلام ابو رافع کو حضرت میمونہؓ کے پاس چھوڑ گئے، وہ ان کو لے کر مقام سرف آپ کے پاس لائے۔ یہاں آپ نے عروسی فرمائی۔ اور یہاں سے چل کر ماہ ذی الحجہ داخلِ مدینہ ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ لَا تَخَافُوْنَ فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا۔[3]

عمرۃ القضاء سے فارغ ہو کر جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ سے روانہ ہونے لگے تو حضرت حمزہ کی چھوٹی صاحب زادی آپ کو چچا چچا[4] پکارتی ہوئیں آپ کے پاس آئیں حضرت علی نے

---

[1] زرقانی، ج: ۲، ص: ۲۵۵۔ [2] صحیح بخاری کے متعدد مواضع میں ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت میمونہ سے حالتِ احرام میں نکاح کیا۔ صحیح مسلم میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حلال ہونے کے بعد نکاح کیا۔ صحیح بخاری کی روایت سب سے صحیح ہے جیسا کہ حافظ عسقلانی نے فتح الباری میں تصریح کی ہے تفصیل کے لئے شروحِ حدیث کی مراجعت کی جائے۔۱۲ [3] سورۃ الفتح، آیۃ: ۲۷، ابن ہشام، ج: ۲، ص: ۲۰۲۔
[4] حضرت حمزہ آپ کے رضاعی بھائی تھے۔ اس رشتہ سے آپ چچا ہوئے۔

فوراً ان کو اٹھالیا اب حضرت علی اور حضرت جعفر اور حضرت زید بن حارثہ میں اختلاف ہوا۔ ہر ایک یہ چاہتا تھا کہ میری پرورش میں رہے۔ حضرت علی نے کہا کہ یہ میرے چچا کی بیٹی ہے اور میں نے اس کو اٹھا لیا ہے۔ حضرت جعفر نے کہا۔ میرے چچا کی لڑکی ہے اور اس کی خالہ میرے نکاح میں ہے۔ حضرت زید نے کہا کہ میرے اسلامی اور دینی بھائی کی لڑکی ہے۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فیصلہ فرمایا کہ لڑکی اپنی خالہ کے پاس رہے اور یہ ارشاد فرمایا کہ خالہ بمنزلہ ماں کے ہے (رواہ البخاری عن البراء بن عازب)

# سریۂ اخرم بن ابی العوجاء

## ذی الحجہ ۷ھ

ماہ ذی الحجہ میں اخرم رضی اللہ عنہ کو پچاس آدمیوں کے ہمراہ بنی سُلیم کو دعوتِ اسلام دینے کی غرض سے روانہ فرمایا بنی سلیم نے کہا ہمیں اسلام کی ضرورت نہیں اور تیر اندازی کر کے مسلمانوں کی اس قلیل جماعت کو شہید کر دیا صرف اخرم رضی اللہ عنہ کو مردہ سمجھ کر چھوڑ دیا۔ یہ زخموں کی وجہ سے نیم جان ہو گئے تھے، بعد میں زندہ ہو کر صفر کی پہلی تاریخ کو مدینہ پہنچے [1]

# سریۂ غالب بن عبد اللہ لیثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## صفر ۸ھ

صفر ۸ھ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے غالب بن عبد اللہ لیثی کو مقام کدید کی جانب بنی الملوح پر حملہ کرنے کے لئے ایک جماعت کے ساتھ روانہ فرمایا ان لوگوں نے وہاں پہنچ کر شب خون مارا اور ان کے اونٹ پکڑ کے مدینہ کی جانب روانہ ہوئے بنی الملوح کی ایک جماعت مسلمانوں کے تعاقب میں دوڑی اسی وقت من جانب اللہ اتنی زور کی بارش ہوئی کہ مسلمانوں اور کافروں کے

[1] الطبقات الکبریٰ لابن سعد، ج: ۲، ص: ۸۹۔

درمیان میں جو ایک وادی حائل تھی وہ پانی سے بھر گئی اور وہ لوگ مسلمانوں تک نہ پہنچ سکے اس طرح مسلمان صحیح و سالم مدینہ منورہ پہنچے۔ ؎

## بعض سرایا

غزوۂ خیبر اور غزوۂ موتہ کے درمیان حضور پر نور نے اور بھی چھوٹے چھوٹے سریے روانہ فرمائے جو بحمدہ تعالیٰ کامیاب واپس آئے۔ ؎

## اسلام خالد بن الولید و عثمان بن طلحہ و عمرو بن العاص

اسی عرصہ میں اسلام کے مشہور سپہ سالار خالد بن ولید اور عرب کے مشہور عاقل عمرو بن العاص مسلمان ہوئے ان کے زمانہ اسلام میں اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ صفر ۸ھ میں مشرف باسلام ہوئے اور بعض کہتے ہیں کہ خیبر کے بعد ۷ھ میں مسلمان ہوئے۔

یہ امر روایت صحیحہ اور صریحہ سے ثابت ہے کہ غزوۂ حدیبیہ کے وقت خالد بن ولید کفار کی فوج میں تھے اور آئندہ غزوۂ موتہ کے بیان میں بخاری کی روایت سے معلوم ہو جائے گا کہ خالد بن ولید غزوۂ موتہ میں شریک ہوئے اور اخیر میں یہی امیر ہوئے اور انہی کے ہاتھ پر اللہ تعالیٰ نے فتح دی معلوم ہوا کہ صلح حدیبیہ اور غزوۂ موتہ کے درمیانی مدت میں مسلمان ہوئے ہیں۔

خالد بن ولید کہتے ہیں کہ جب حق تعالیٰ جل شانہ نے میرے ساتھ خیر کا ارادہ فرمایا تو اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں اسلام کی محبت ڈال دی، یکایک میرے دل میں یہ خیال آیا کہ میں جس لڑائی میں بھی قریش مکہ کی طرف سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ میں جاتا ہوں اور پھر واپس آتا ہوں واپسی پر میرے دل کی کیفیت یہ ہوتی ہے کہ دل اندر سے یہ کہتا ہے کہ تیری یہ تمام کوشش اور یہ تمام جد و جہد لاحاصل اور بے سود ہے اور تحقیق محمد صلی اللہ علیہ وسلم ضرور غالب ہوں گے چنانچہ حدیبیہ کے موقع پر میں مشرکین۔

؎ زرقانی، ج: ۲، ص: ۲۶۶  ؎ ایضاً۔

مکّہ کے سواروں میں سے تھا تو میں نے آپ کو مقام عسفان میں دیکھا کہ اپنے اصحاب کو صلاۃ الخوف پڑھا رہے ہیں میں نے ارادہ کیا کہ نماز کی حالت میں حضور پر حملہ کروں مگر حضور میرے ارادہ سے مطلع ہوگئے اور میں حملہ نہ کرسکا تو اس وقت میں یہ سمجھ گیا کہ یہ شخص من جانب اللہ مامون اور محفوظ ہے غیب سے اس کی حفاظت ہو رہی ہے میں ناکام واپس ہوگیا۔

اور آں حضرت جب قریش سے صلح کرکے واپس ہوئے تو میرے دل میں یہ خیال آیا کہ قریش کی عزت اور شرکت ختم ہوئی اور شاہ حبشہ یعنی نجاشی آپ کا پیرو ہوچکا ہے اور آپ کے اصحاب حبشہ میں امن وامان کے ساتھ رہتے ہیں اب اس کے سوا کیا صورت ہے کہ میں ہرقل شاہ روم کے پاس چلا جاؤں اور وہاں جاکر یہودی یا نصرانی ہوجاؤں اور عجم کے تابع اور ماتحت رہ کر عیب کی زندگی گزاروں اور چند روز اپنے وطن ہی میں رہ کر دیکھوں کہ پردۂ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہے اسی خیال میں تھا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سال آئندہ عمرۃ القضاء کے لئے مکہ مکرمہ تشریف لائے تو اس وقت میں مکہ سے نکل گیا اور روپوش ہوگیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب عمرہ سے فارغ ہوگئے تو میرا بھائی ولید بن ولید جو حضورؐ کے ہمراہ تھا۔ اس نے مجھے تلاش کیا مگر میں نہ ملا بعد ازاں میرے بھائی نے میرے نام اس مضمون کا ایک خط لکھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اما بعد فانی لم ار اعجب من ذهاب رأيك عن الاسلام وعقلك عقلك ومثل الاسلام جهله احد وقد سألنی رسول الله صلی الله علیه وسلم عنك وقال این خالد فقلت یاتی الله به فقال مثله جهل الاسلام ولو كان جعل نكايته وجده مع المسلمين كان خيرا له ولقدمناه

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اما بعد۔ میں نے اس سے زیادہ کوئی تعجب خیز امر نہیں دیکھا کہ تیری رائے اسلام جیسے پاکیزہ مذہب کے قبول کرنے سے منحرف ہے حالانکہ تیری عقل۔ تیری عقل ہے جو معروف و مشہور ہے اور اسلام جیسے پاکیزہ مذہب سے کسی کا بے خبر رہنا نہایت تعجب خیز ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے تمہارا حال دریافت کیا اور فرمایا کہ خالد کہاں ہے میں نے عرض کیا یا رسول اللہ عنقریب اللہ تعالیٰ اس کو لے کر آئے گا۔ آپ نے فرمایا کہ تعجب ہے کہ اس جیسا عاقل اسلام جیسے

على غيره فاستدرك يا اخي ما قد فاتك من مواطن صالحة.

پاکیزہ مذہب سے بے خبر و نادان ہو جائے اور فرمایا کہ اگر خالد مسلمانوں کے ساتھ مل کر دینِ حق کی مدد کرتا اور اہلِ باطل کا مقابلہ کرتا تو یہ اس کے لئے بہتر ہوتا اور ہم اُس کو دوسروں پر مقدم رکھتے۔ پس اے بھائی تجھ سے جو عمدہ مقامات فوت ہو گئے ہیں تو ان کی تلافی اور تدارک کر، ابھی تدارک کا وقت ہے۔

گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں     سدا دور دوراں دکھاتا نہیں

خالد بن ولید کہتے ہیں کہ میرے بھائی کا یہ خط جب میرے پاس پہنچا تو اس خط نے میری رغبت اسلام میں اور زیادہ کر دی اور سفرِ ہجرت کا ایک خاص نشاط اور انبساط دل میں پیدا ہو گیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے بارے میں جو کچھ فرمایا تھا اس نے مجھ کو مسرور کیا اور اسی اثنا میں میں نے ایک خواب دیکھا کہ میں تنگ بلاد میں ہوں جن میں قحط ہے۔ میں اس قحط اور تنگ علاقہ سے نکل کر سرسبز اور کشادہ شہروں میں چلا گیا ہوں میں نے اپنے دل میں کہا کہ یہ خاص خواب ہے جو میری تنبیہ کے لئے مجھ کو دکھلایا گیا ہے۔ میں مکہ مکرمہ حاضر ہوا اور اسبابِ سفر مہیا کر کے مدینہ کی طرف چلا اور یہ چاہا کہ کوئی اور بھی میرے ساتھ ہو جائے میں نے صفوان بن امیہ سے ملاقات کی اور کہا کہ تم دیکھتے ہی نہیں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے عرب و عجم پر غلبہ پا لیا۔ اگر ہم محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے پاس جائیں اور ان کا اتباع کریں تو یہ ہمارے لئے بہتر ہوگا محمد کا شرف ہمارا شرف ہوگا۔ صفوان نے نہایت سختی سے انکار کیا اور یہ کہا کہ اگر روئے زمین پر میرے سوا کوئی بھی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے اتباع سے باقی نہ رہے تو میں جب بھی آپ کا اتباع نہ کروں گا میں نے اپنے دل میں کہا کہ اس شخص کا باپ اور بھائی بدر میں مارے گئے ہیں اس لئے اس سے کوئی توقع نہیں کی جا سکتی بعد ازاں میں عکرمہ بن ابی جہل سے ملا اور جو بات میں نے صفوان سے کہی تھی وہی عکرمہ سے کہی۔ عکرمہ نے بھی مجھے وہی جواب دیا جو صفوان نے دیا تھا خالد کہتے ہیں کہ میں اپنے گھر گیا اور اونٹنی کو تیار کیا اور یہ خیال کیا کہ لاؤ عثمان بن طلحہ سے ملاقات کروں وہ میرا اچھا دوست ہے لیکن مجھ کو اس کے باپ دادا کا قتل ہونا یاد آیا اور

متردد ہو گیا کہ عثمان سے ذکر کروں یا نہ کروں پھر یہ خیال آیا کہ ذکر کرنے میں میرا کیا نقصان ہے میں تو اب جا ہی رہا ہوں، چنانچہ میں نے عثمان بن طلحہ سے وہی امر ذکر کیا کہ جو صفوان سے ذکر کیا تھا۔ عثمان بن طلحہ نے میرے مشورہ کو قبول کیا اور کہا کہ میں بھی مدینہ چلتا ہوں مقام یاجج میں تم سے مل لوں گا، تم اگر پہلے پہنچ جاؤ تو میرا انتظام کرنا اور اگر میں پہلے پہنچ گیا تو میں تمہارا انتظار کروں گا۔

خالد بن ولید کہتے ہیں کہ میں بھی روانہ ہوا اور حسب وعدہ مقام یاجج میں عثمان بن طلحہ مجھے مل گئے علی الصباح ہم دونوں وہاں سے روانہ ہوئے ہم دونوں جب مقام ھدّہ میں پہنچے تو عمرو بن عاص سے ملاقات ہوئی کہ وہ بھی اسلام کے ارادہ سے مدینہ جارہے ہیں عمرو بن العاص نے ہم کو دیکھ کر مرحبا کہا ہم نے بھی مرحبا کہا اور پوچھا کہ کہاں جارہے ہو کہا کہ اسلام میں داخل ہونے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع کے ارادہ سے جارہا ہوں ہم نے کہا کہ ہم بھی اسی ارادہ سے نکلے ہیں۔

خالد بن ولید کہتے ہیں کہ اس طرح ہم تینوں ساتھ ہوئے اور مدینہ میں داخل ہوئے اور اپنے سواری کے اونٹ مقام حرّہ میں بٹھلائے کسی نے ہماری خبر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچائی آپ ہماری آمد کی خبر سن کر بہت مسرور ہوئے اور فرمایا کہ مکہ نے اپنے جگر گوشوں کو پھینک دیا ہے، خالد کہتے ہیں کہ میں نے عمدہ کپڑے پہنے اور آپ کی خدمت میں حاضری کے لئے چلا راستہ میں مجھے میرا بھائی ولید آملا اور کہا کہ جلدی چلو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تمہاری آمد کی خبر پہنچ گئی ہے، حضور پُر نور تمہاری آمد سے بہت مسرور ہوئے اور تمہارے منتظر ہیں۔ ہم تیزی کے ساتھ چلے اور حضور پُر نور کی خدمت میں حاضر ہوئے، آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مجھے دیکھ کر مسکرائے میں نے کہا السلام علیک یا رسول اللہ آپ نے نہایت خندہ پیشانی سے میرے سلام کا جواب دیا میں نے عرض کیا اشهد ان لا اله الا الله وان محمدا رسول الله آپ نے ارشاد فرمایا قریب ہو جاؤ اور یہ فرمایا:

| | |
|---|---|
| الحمد لله الذی هداك قد كنت ارى لك عقلا رجوت ان لا يسلمك الا الى خير | حمد ہے اُس ذات پاک کی جس نے تجھے اسلام کی توفیق دی میں دیکھتا تھا کہ تجھ میں عقل ہے اور امید کرتا تھا کہ وہ عقل تجھکو خیر اور بھلائی کی طرف تیری رہنمائی کرے گی۔ |

خالد کہتے ہیں میں عرض کیا کہ آپ دیکھتے تھے کہ مقامات جنگ میں آپ کے اور حق کے مقابلہ میں حاضر ہوتا تھا جس سے میں شرمندہ اور نادم ہوں اس لئے آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ آپ میرے لئے دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ میری ان تمام خطاؤں کو معاف کر دے آپ نے ارشاد فرمایا :

| | |
|---|---|
| الاسلام یجب ما کان قبلہ | اسلام ان تمام امور کا خاتمہ کر دیتا ہے جو اس سے پہلے ہو چکے ہیں۔ |

میں نے پھر یہی درخواست کی تو آپ نے میرے لئے یہ دعا فرمائی۔

| | |
|---|---|
| اللھم اغفر لخالد بن الولید | اے اللہ تو خالد بن ولید کی اُن تمام خطاؤں کو معاف |
| ما اوضع فیہ من صد عن سبیل اللہ | کر دے جو خالد نے خدا تعالیٰ کی راہ سے روکنے کیلئے کی ہیں۔ |

خالد کہتے ہیں کہ میرے بعد عثمان بن طلحہ اور عمرو بن العاص آگے بڑھے اور حضور پُر نور کے دست مبارک پر بیعت کی یہ تمام تفصیل البدایۃ والنہایۃ میں ہے اور اسی طرح خصائص کبریٰ للسیوطی میں مذکور ہے۔ [1]

عمرو بن العاص کہتے ہیں کہ حضور پُر نور کی خدمت میں حاضر ہونے کے بعد پہلے خالد بن ولید نے بیعت کی اور پھر عثمان بن طلحہ نے بیعت کی۔ پھر میں بیعت کے لئے آگے بڑھا مگر اس وقت میری حالت یہ تھی۔

| | |
|---|---|
| فواللہ ما ھو الا ان جلست بین | خدا کی قسم میں حضور کے سامنے بیٹھ تو گیا مگر شرم اور ندامت |
| یدیہ فما استطعت ان ارفع طرفی | کی وجہ سے آپ کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھ نہیں سکتا تھا عمرو |
| حیاء منہ قال فبایعتہ علی ان یغفرلی | کہتے ہیں کہ بالآخر میں نے آپ کے دست مبارک پر |
| ما تقدم من ذنبی ولم یحضرنی | بیعت کی اور عرض کیا کہ اس شرط پر بیعت کرتا ہوں کہ |
| ما تأخر فقال ان الاسلام یجب | میری تمام گذشتہ خطائیں اور تقصیر معاف کر دیئے جائیں |
| ما کان قبلہ والھجرۃ تجب ما | عمرو کہتے ہیں کہ اُس وقت یہ خیال نہ آیا کہ یہ بھی عرض کر دیتا |
| کان قبلھا۔ | کہ میرے آئندہ اور پچھلے قصور بھی معاف کر دیئے جائیں |

[1] ج ۴، ص: ۲۳۸-۲۴۰، الخصائص - ج ۱، ص: ۲۴۸

آپ نے ارشاد فرمایا کہ اسلام ان تمام گناہوں کو منہدم کر دیتا ہے کہ جو اسلام سے پہلے کفر کی حالت میں کیے گئے ہیں اور اسی طرح ہجرت بھی تمام گزشتہ گناہوں کو منہدم کر دیتی ہے۔

عمرو بن العاص کہتے ہیں کہ بخدا تے لایزال جس دن سے ہم مسلمان ہوئے اس دن سے جو مہم پیش آئی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہماری برابر کسی کو نہیں فرمایا۔ عمرو بن العاص کہتے ہیں کہ میں اور خالد اور عثمان شروع صفر ۸ھ میں آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف باسلام ہوئے۔ (البدایۃ والنہایۃ صفحہ ۲۳۸ ج ۴)

# غزوۂ موتہ

## جمادی الاولیٰ ۸ھ

موتہ ایک مقام کا نام ہے جو ملک شام میں علاقہ بلقاء میں واقع ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب سلاطین اور امراء کے نام دعوت اسلام کے خطوط روانہ فرمائے تو شرحبیل بن عمرو غسانی کے نام بھی ایک خط روانہ فرمایا۔ شرحبیل قیصر کی طرف سے شام کا امیر تھا حارث بن عمیر رضی اللہ عنہ جب آپ کا یہ خط لے کر مقام موتہ میں پہنچے تو شرحبیل نے ان کو قتل کرا دیا۔ اس وجہ سے آپ نے تین ہزار کا لشکر ماہ جمادی الاولیٰ ۸ھ میں موتہ کی طرف روانہ فرمایا [۱]

زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کو امیر لشکر مقرر فرمایا اور یہ ارشاد فرمایا کہ اگر زید قتل ہو جائیں تو جعفر بن ابی طالب امیر لشکر ہوں اور اگر جعفر بھی قتل ہو جائیں تو عبداللہ بن ابی رواحہ سردار لشکر ہوں اور اگر عبداللہ بھی قتل ہو جائیں تو مسلمان جس کو چاہیں اپنا امیر بنالیں۔ (رواہ البخاری واحمد والنسائی باسناد صحیح)

اسی وجہ سے اس غزوہ کو غزوۂ جیش الامراء کہتے ہیں جیسا کہ مسند احمد اور نسائی میں باسناد صحیح ابو قتادہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جیش الامراء روانہ فرمایا الی آخر الحدیث [۲]

اور ایک سفید جھنڈا زید بن حارثہ کو دیا اور یہ ارشاد فرمایا کہ اول اس مقام پر جانا جہاں

[۱] - فتح الباری، ج: ۷، ص: ۳۹۲، الطبقات الکبریٰ، ج: ۲، ص: ۹۲۔ [۲] - زرقانی، ج: ۲، ص: ۲۶۸

حارث بن عمیر شہید ہوئے اور ان لوگوں کو اسلام کی دعوت دینا اگر وہ اس دعوت کو قبول کریں تو تو بہا و نعمت ورنہ خداوند ذوالجلال سے اعانت اور امداد کی درخواست کر کے اُسے جہاد و قتال کرنا۔ اور ثنیۃ الوداع تک خود بنفس نفیس مشایعت کے لیے تشریف لے گئے ثنیۃ الوداع پر کچھ دیر ٹھہر کر لشکر کو یہ وصیت فرمائی کہ ہر حال میں تقویٰ اور پرہیزگاری کو ملحوظ رکھیں اپنے رفقاء کی خیر خواہی کریں۔ اللہ کی راہ میں اللہ کے نام پر اللہ سے کفر کرنے والوں سے جہاد و قتال کریں، غدر اور خیانت نہ کریں کسی بچہ اور عورت اور بوڑھے کو قتل نہ کریں لوگ جب امراء لشکر کو رخصت کرنے لگے تو عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ رو پڑے لوگوں نے کہا اے ابن رواحہ کس چیز نے تم کو رُلایا تو عبداللہ بن رواحہ نے یہ جواب دیا۔

| | |
|---|---|
| اما واللہ ما بی حب الدنیا ولا صبابۃ | آگاہ ہو جاؤ۔ خدا کی قسم مجھے نہ دنیا سے محبت ہے |
| بکم ولکنی سمعت رسول اللہ صلی اللہ | اور نہ تم سے شیفتگی لیکن میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ |
| علیہ وسلم یقرأ آیۃ من کتاب اللہ | وسلم کو کتاب اللہ کی یہ آیت پڑھتے سنا ہے نہیں ہے تم |
| عزوجل وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا كَانَ | میں سے کوئی شخص مگر ضرور دوزخ پر گزرنے والا ہے اور |
| عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا مَّقْضِيًّا۔ فلست ادری | خدا کے نزدیک یہ امر مقرر ہو چکا ہے پس نہیں معلوم کہ |
| کیف لی بالصدر بعد الورود۔ | جہنم پر درود کے بعد واپسی کیسے ہوگی، اس لئے روتا ہوں۔ |

لشکر جب روانہ ہونے لگا تو مسلمانوں نے پکار کر کہا خدا تعالیٰ تم کو صحیح سالم اور کامیاب واپس لائے تو عبداللہ بن رواحہ نے یہ شعر پڑھا۔

لٰكِنَّنِی اَسْاَلُ الرَّحْمٰنَ مَغْفِرَةً ۔۔۔ وَضَرْبَةً ذَاتَ فَرْغٍ تَقْذِفُ الزَّبَدَا

میں واپسی نہیں چاہتا بلکہ اللہ کی مغفرت اور اس کی راہ میں ایسے گہرے زخم کا خواہشمند ہوں کہ جو جھاگ پھینکتا ہو۔

اَوْ طَعْنَةً بِيَدَيْ حَرَّانَ مُجْهِزَةً ۔۔۔ بِحَرْبَةٍ تُنْفِذُ الْاَحْشَاءَ وَالْكَبِدَا

یا ایسا کاری زخم ہو کہ جو تیز ہوا ایسے نیزہ سے لگے کہ جو میری انتڑیوں اور جگر سے پار ہو جائے۔

حتی یقال اذا مروا علی جدثی ۔۔۔ یا ارشد اللہ من غاز وقد رشدا

یہاں تک کہ لوگ جب میری قبر پر گذریں تو یہ کہا جائے کہ واہ واہ کیا غازی تھا اور کیسا کامیاب ہوا۔
لشکر جب چلنے کے لئے بالکل تیار ہو گیا تو عبداللہ بن رواحہ آپ کے قریب آئے اور یہ شعر پڑھے

انت الرسول فمن یحرم نوافلہ والوجہ منہ فقد ازری بہ القدر

آپ بے شک اللہ کے رسول ہیں جو شخص آپ کے فیوض و برکات اور آپ کے چہرۂ انور کے دیدار سے محروم رہا۔ تو سمجھ لو کہ قضاء قدر نے اس کی تحقیر کی کہ اس کو اس دولتِ عظمیٰ سے محروم رکھا۔

فثبت اللہ ما آتاک من حسن تثبیت موسیٰ ونصرا کالذی نصروا

پس اللہ تعالیٰ موسیٰ علیہ السلام کی طرح آپ کے محاسن کو ثابت و قائم رکھے اور انبیاء سابقین کی طرح آپ کی مدد فرمائے۔

انی تفرست فیک الخیر نافلۃ فراسۃ خالفت فیک الذی نظروا

میں نے آپ میں خیر اور بھلائی کو بیش از بیش محسوس کر لیا ہے اور میرا یہ احساس مشرکین کی نظر اور احساس کے کے برخلاف ہے۔

آپ نے ارشاد فرمایا:

وانت فثبتک اللہ یا ابن رواحہ اور تجھ کو بھی اے ابن رواحہ اللہ تعالیٰ ثابت قدم رکھے

شرحبیل کو جب اس لشکر کی روانگی کا علم ہوا تو ایک لاکھ سے زیادہ لشکر مسلمانوں کے مقابلہ کے لئے جمع کیا۔ اور ایک لاکھ فوج لے کر ہرقل خود شرحبیل کی مدد کے لئے بلقاء میں پہنچا۔ معان پہنچ کر مسلمانوں کو اس کا علم ہوا کہ دو لاکھ سے زیادہ سپاہیوں کا لشکر جرار ہم تین ہزار مسلمانوں کے مقابلہ کے لئے مقام بلقاء میں جمع ہوا ہے۔ مسلمانوں کا لشکر دو شب معان میں ٹھہرا اور مشورہ ہوتا رہا کہ کیا کرنا چاہیے، رائے یہ ہوئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع دی جائے اور آپ کے حکم اور امداد کا انتظار کیا جائے۔ عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ نے کہا:

| | |
|---|---|
| یا قوم واللہ ان التی تکرھون للتی | اے قوم خدا کی قسم جس بات کو تم مکروہ سمجھ رہے ہو |
| خرجتم ایاھا تطلبون الشہادۃ | وہی شہادت ہے جس کی تلاش میں تم نکلے ہو ہم |
| وما نقاتل الناس بعدد ولا قوۃ | کافروں سے کسی قوت اور کثرت کی وجہ سے نہیں |

وبلا كثرة ما نقاتلهم الا بهذا الدين الذى اكرمنا الله به فانطلقوا فانما هى احد الحسنيين اما ظهور واما شهادة۔

لڑتے۔ ہمارا لڑنا تو محض اس دین اسلام کی وجہ سے ہے جس سے اللہ تعالیٰ نے ہم کو عزت بخشے۔ پس اٹھو اور چلو دو بھلائیوں میں سے ایک بھلائی ضرور حاصل ہوگی یا تو کفار پر غلبہ حاصل ہوگا یا شہادت کی نعمت نصیب ہوگی۔

لوگوں نے کہا خدا کی قسم ابن رواحہ نے بالکل سچ کہا۔ اور خدا کے پرستاروں اور جاں بازوں کی یہ تین ہزار جمعیت اعداء اللہ کے دو لاکھ لشکر جرار کے مقابلہ کے لئے موتہ کی طرف روانہ ہوئی موتہ کے میدان میں دونوں جماعتیں مقابلہ کے لئے سامنے آئیں ادھر سے زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پاپیادہ رایت اسلام لے کر آگے بڑھے اور لڑتے لڑتے شہید ہوئے۔ اُن کے بعد حضرت جعفر علم ہاتھ میں لے کر آگے بڑھے جب دشمنوں نے ہر طرف سے گھیر لیا اور گھوڑا زخمی ہوگیا تو گھوڑے سے اتر آئے اور گھوڑے کے کوچے کاٹ کر سینہ سپر ہو کر اعداء اللہ سے لڑنا شروع کیا۔

گھوڑے کے کوچے اس لئے کاٹ ڈالے کہ اعداء اللہ اس سے منتفع نہ ہوسکیں۔ دیکھانی البدایہ لڑتے جاتے تھے اور یہ پڑھتے جاتے تھے۔

یا حبذا الجنة واقترابها طيبة وبارد شرابها

جنت اور اُس کا قرب کیا ہی پاکیزہ اور پسندیدہ ہے اور پانی اُس کا نہایت ٹھنڈا ہے۔

والروم روم قد دنا عذابها كافرة بعيدة انسابها

اور رومیوں کا عذاب قریب آگیا ہے کافر ہیں اور اُن کے نسب ہم سے بہت دور ہیں یعنی ہم میں

على اذ لاقيتها ضرابها

اور ان میں کوئی قرابت نہیں مقابلہ کے وقت اُن کا مارنا مجھ پر فرض اور لازم ہے

لڑتے لڑتے جب دایاں ہاتھ کٹ گیا تو رایت اسلام کو بائیں ہاتھ سے سنبھالا جب بایاں ہاتھ بھی کٹ گیا تو جھنڈا گود میں لے لیا یہاں تک کہ شہید ہوگئے اللہ تعالیٰ نے اس کے

عوض میں ان کو دو بازو عطا فرمائے جن سے جنت میں فرشتوں کے ساتھ اڑتے پھرتے ہیں۔

صحیح بخاری میں عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ جب حضرت جعفرؓ کی لاش کو تلاش کیا گیا تو نوے[1] سے زیادہ تیر اور تلوار کے زخم تھے اور سب سامنے تھے۔ پشت کی جانب کوئی زخم نہ تھے۔

حضرت جعفرؓ کے بعد حضرت عبداللہ بن رواحہؓ نے علم ہاتھ میں لیا اور آگے بڑھے گھوڑے پر سوار تھے چند لمحوں کے لیے نفس کو کچھ تردد لاحق ہوا تو اپنے نفس کو مخاطب کر کے یہ فرمایا:

اَقْسَمْتُ یَا نَفْسُ لَتَنْزِلَنَّہْ      کَارِھَۃً اَوْ لَتُطَاوِعَنَّہْ

اے نفس تجھکو قسم ہے کہ تو ضرور گھوڑے سے اتر کر اعداء اللہ سے جہاد و قتال کر ناگواری سے اتر یا خوشی اور رغبت کے ساتھ      کذا فی فتح الباری ص ۳۹۳ ج ۷

اِنْ اَجْلَبَ النَّاسُ وَشَدُّوا الرَّنَّہْ      مَالِیْ اَرَاکِ تَکْرَھِیْنَ الْجَنَّہْ

اگر لوگ چیخ و پکار کر رہے ہیں تو کیا وجہ ہے تجھکو دیکھ رہا ہوں کہ تو جنت کو ناپسند کر رہا ہے یعنی جلدی قدم کیوں نہیں بڑھاتا۔ پیش قدمی میں سستی کرنا گویا کہ جنت کو ناپسند کرنا ہے یہ فقط نفس کی توبیخ اور الزام کیلئے قدم

قَدْ طَالَمَا قَدْ کُنْتِ مُطْمَئِنَّہْ      ھَلْ اَنْتِ اِلَّا نُطْفَۃٌ فِیْ شَنَّہْ

تو بسا اوقات مطمئن رہا ہے اس وقت تجھکو کیا ہوا تیری حقیقت کیا ہے تو تو رحم مادر میں ایک نطفہ ہی تھا۔ اس بے حقیقت نطفہ کے لئے خدا کی راہ میں پس و پیش کر رہا ہے۔

اور یہ کہا ؎

یَا نَفْسُ اِلَّا تُقْتَلِیْ تَمُوْتِیْ      ھٰذَا حِمَامُ الْمَوْتِ قَدْ صَلِیْتِ

اے نفس اگر تو قتل نہ ہوا تو مریگا تو ضرور اور یہ ہے تقضائے موت جسمیں تجھکو مبتلا ہونا ضروری ہے۔

وَمَا تَمَنَّیْتِ فَقَدْ اُعْطِیْتِ      اِنْ تَفْعَلِیْ فِعْلَھُمَا ھُدِیْتِ

جس چیز کی تو نے تمنا کی تھی وہ تجھکو مل گئی یعنی شہادت فی سبیل اللہ کا موقع۔ اگر تو نے زید اور جعفر جیسا کام کیا تو ہدایت پائے گا۔

یہ کہہ کر گھوڑے سے اتر پڑے ان کے ابن عم (چچازاد بھائی) نے آگے بڑھ کر ان کو ایک گوشت کی ہڈی دی کہ اس کو چوس لو تاکہ اس کی قوت سے کچھ لڑ سکو کئی دن تم پر فاقے کے گزر چکے ہیں۔ ابن رواحہ نے ہڈی لے لی اور اس کو ایک بار چوسا لیکن فوراً ہی پھینک دیا اور کہا اے نفس لوگ جہاد کر رہے ہیں اور تو دنیا میں مشغول ہے اور تلوار لے کر آگے بڑھے یہاں تک کہ شہید ہو گئے اور رایت اسلام ہاتھ سے گر گیا۔ ثابت بن اقرم رضی اللہ عنہ نے فوراً رایت اسلام ہاتھ میں لے لیا اور مسلمانوں سے مخاطب ہو کر کہا۔ اے گروہ مسلمین اپنے میں سے کسی شخص کے امیر بنانے پر متفق ہو جاؤ۔ لوگوں نے کہا آپ ہی ہمارے امیر ہیں، ہم آپ کے امیر ہونے پر راضی ہیں۔ ثابت رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ میں یہ کام نہیں کر سکتا۔ اور یہ کہہ کر جھنڈا خالد بن ولید کو پکڑا دیا اور کہا کہ آپ جنگ سے خوب واقف ہیں۔ خالد بن ولید نے امارت قبول کرنے میں کچھ تامل کیا، لیکن تمام مسلمانوں نے ان کے امیر ہونے پر اتفاق کر لیا خالد بن ولید رایت اسلام لے کر آگے بڑھے اور نہایت شجاعت اور مردانگی سے اعداء اللہ کا مقابلہ کیا۔

صحیح بخاری میں خود خالد بن ولید سے روایت ہے کہ غزوہ موتہ میں لڑتے لڑتے میرے ہاتھ سے نو تلواریں ٹوٹیں صرف ایک یمنی تلوار میرے ہاتھ میں باقی رہی۔

دوسرے روز خالد بن ولید نے لشکر کی ہیئت تبدیل کر دی مقدمۃ الجیش کو ساقہ اور میمنہ کو میسرہ کر دیا دشمن لشکر کی ہیئت بدلی ہوئی دیکھ کر مرعوب ہو گئے اور یہ سمجھے کہ نئی مدد آپہنچی۔

ابن سعد ابو عامر سے راوی ہیں کہ جب خالد بن ولید نے رومیوں پر حملہ کیا تو ان کو ایسی فاش شکست دی کہ میں نے ایسی شکست کبھی نہیں دیکھی۔ مسلمان جہاں چاہتے تھے وہیں اپنی تلوار رکھتے تھے

زہری اور عروۃ بن زبیر اور موسیٰ بن عقبہ اور عطاف بن خالد اور ابن عائذ سے بھی یہی منقول ہے اور صحیح بخاری میں ہے کہ حتی فتح اللہ علیہم۔ یہاں تک اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتح دی۔

حاکم کی روایت میں ہے کہ غنیمت میں کچھ سامان بھی ملا۔ رومیوں کی پسپائی کے بعد خالد بن ولید نے تعاقب مناسب نہ سمجھا اور اپنی قلیل جماعت کو لے کر مدینہ واپس آ گئے۔

اس غزوہ میں بارہ مسلمان شہید ہوئے جن کے نام حسب ذیل ہیں:

(۱)۔ زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۲)۔ جعفر بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳)۔ عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۴)۔ مسعود بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۵)۔ وہب بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۶)۔ عباد بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۷)۔ حارث بن نعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۸)۔ سراقہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
(۹)۔ ابو کلیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ } پسران عمرو بن زید
(۱۰)۔ جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ }
(۱۱)۔ عمرو بن رضی اللہ تعالیٰ عنہ } پسران سعد بن حارث
(۱۲)۔ عامر رضی اللہ تعالیٰ عنہ }

یہ تمام تفصیل زرقانی اور فتح الباری باب غزوۂ موتہ سے لی گئی ہے۔

جس روز اور جس وقت مقامِ موتہ میں غازیانِ اسلام کی شہادت کا یہ حادثہ پیش آ رہا تھا تو حق[۱] جل شانہ نے سرزمین شام کو اپنی قدرت کاملہ سے آپ کے سامنے کر دیا کہ میدانِ کارزار آپ کی نظروں کے سامنے تھا۔ آپ کے اور شام کے درمیان تمام حجابات اٹھا دیئے گئے، آپ نے صحابہ کو جمع کرنے کے لئے الصلاۃ جامعۃ کی منادی کرا دی صحابۂ کرام جمع ہو گئے تو آپ ممبر پر تشریف فرما ہوئے۔ میدانِ کارزار آپ کی نظروں کے سامنے تھا۔ ارشاد فرمایا کہ زید نے رایت اسلام اپنے ہاتھ میں لیا اور کافروں سے خوب قتال کیا یہاں تک کہ شہید ہوا اور جنت میں داخل ہوا۔ زید کے بعد جعفر نے رایت اسلام ہاتھ

---

[۱] کما اخرج الواقدی عن شیوخہ قالوا رفعت الارض لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی نظر الی معرکۃ القوم۔ کذا فی الخصائص للسیوطی ص ۲۶۱ ج ۱ وقال ابن کثیر قال الواقدی حدثنی عبد الجبار بن عمارۃ عن عبد اللہ بن ابی بکر بن عمرو بن حزم قال لما التقی الناس بموتۃ جلس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی المنبر وکشف لہ ما بینہ وبین الشام فھو ینظر الی معترکھم فقال اخذ الرایۃ زید الحدیث البدایۃ والنہایۃ ص ۲۴۴ ج ۴ وکذا فی الخصائص ص ۲۶۱ ج ۱ وفی روایۃ البیہقی وابی نعیم عن موسی بن عقبۃ فقال ان اللہ رفع لی الارض حتی رأیت معترکھم۔ کذا فی الخصائص ص ۲۵۹ ج ۱

میں لیا اور ساعداء اللہ سے خوب لڑا یہاں تک کہ شہید ہوا اور جنت میں داخل ہوا اور فرشتوں کے ساتھ جنت میں دو بازوؤں کے ساتھ اُڑتا پھرتا ہے۔

اس کے بعد عبداللہ بن رواحہ نے رأیت اسلام سنبھالا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ فرما کر خاموش ہو گئے اور کچھ دیر تک سکوت کا عالم طاری تھا۔ انصار یہ دیکھ کر گھبرا گئے اور چہروں پر پریشانی کے آثار نمایاں ہونے لگے اور یہ خیال ہوا کہ شاید عبداللہ بن رواحہ سے کوئی ناپسندیدہ امر ظہور میں آیا ہے جس سے آپ خاموش ہیں۔

کچھ دیر سکوت کے بعد یہ فرمایا کہ عبداللہ بن رواحہ نے بھی کافروں سے خوب جہاد و قتال کیا یہاں تک شہید ہوئے اور یہ تینوں جنت میں جنت اٹھائے گئے اور تخت زرین پر متمکن ہیں لیکن میں عبداللہ بن رواحہ کا تخت کچھ ہلتے ہوئے دیکھا کہ میں نے دریافت کیا کہ اس کا کیا سبب ہے کہ عبداللہ بن رواحہ کا تخت ہلتا ہوا دیکھتا ہوں تو مجھکو یہ بتلایا گیا کہ عبداللہ بن رواحہ کو مقابلہ کے وقت کچھ تھوڑا سا تردد پیش آیا اور تھوڑی سی پس وپیش کے بعد آگے بڑھے اور زید اور جعفر بلا کسی تردد اور بلا کسی پس وپیش کے آگے بڑھے۔

لہ اور ایک روایت میں اس طرح ہے۔

| | |
|---|---|
| ثم اخذ الرأیة عبد اللہ بن رواحة | آپ نے فرمایا۔ پھر عبداللہ بن رواحہ نے جھنڈا لیا اور |
| فاستشهد ثم دخل الجنة معترضا | شہید ہوئے پھر وہ جنت میں کچھ رکتے رکتے داخل |
| فشق ذالك على الانصار فقيل يا | ہوئے یہ سن کر انصار کو رنج ہوا کسی نے پوچھا کہ یا |
| رسول اللہ ما اعتراضه قال لما | رسول اللہ اس کا کیا سبب ہے آپ نے ارشاد فرمایا |
| اصابته الجراح نكل فعاتب نفسه | کہ جس وقت عبداللہ بن رواحہ کو میدان کارزار میں |

لہ قال ابن اسحق وحدثنی محمد بن جعفر عن عروة قال ثم اخذ الرأیة عبد اللہ بن رواحة فالتوی بها بعض الالتواء ثم تقدم علی فرسه ثم نزل فقاتل حتی۔ کذا فی فتح الباری ص ۳۹۳ ج ۷۔

اور ابن اسحاق کی روایت میں یہ لفظ ہیں فرأیت فی سریر عبداللہ بن رواحة ازورارا عن سریری صاحبیه فقلت عم هذا فقیل لی مضیا وتردد عبد اللہ بعض التردد ثم مضی (سیرۃ ابن ہشام)

فتجم فاستشهد فدخل الجنة فسرى عن قومه اخرجه البيهقي كذا في البداية والنهاية ص۲۴۵ ج ۴ والخصائص الكبرى ص۲۶۰

زخم لگے تو وہ بمقتضائے بشریت تھوڑی دیر کے لئے، سست ہوگئے اور پیچھے قدمی میں پس و پیش کرنے لگے پھر انھوں نے اپنے نفس کو ملامت کی اور عتاب کیا اور ہمت اور شجاعت سے کام لیا اور لڑکر شہید ہوگئے اور جنت میں داخل ہوگئے یہ سن کر انصار کی پریشانی دور ہوئی۔ (البدایۃ والنہایۃ)

آپ یہ کہہ رہے تھے اور آنکھوں سے آنسو جاری تھے، پھر فرمایا کہ اب ان کے بعد سیف من سیف اللہ۔ اللہ کی تلواروں میں سے ایک تلوار نے یعنی خالد بن ولید نے اسلام کا جھنڈا سنبھالا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتح دی اور ایک روایت میں ہے کہ آپ نے یہ فرمایا۔

اللهم انه سيف من سيوفك فانت تنصره فمن يومئذ سمي سيف الله۔

اے اللہ خالد تیری تلواروں میں سے ایک تلوار ہے بس تو ہی اس کی مدد فرمائے گا بس اسی روز سے خالد بن ولید سیف اللہ کے لقب سے مشہور ہوگئے

اصل واقعہ تو صحیح بخاری میں مذکور ہے باقی تفصیل ابن اسحٰق اور بیہقی کی روایت سے لی گئی ہے[1]

صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے جب خالد بن ولید کو مرتدین کے قتال کے لئے مامور فرمایا اور ان کو امارت کا جھنڈا دیا تو یہ فرمایا:

انی سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول نعم عبد الله واخو العشيرة خالد بن الوليد سيف من سيوف الله سله الله على

صدیق اکبر کہتے کہ تحقیق میں خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے کیا ہی اچھا آدمی ہے اللہ کا بندہ اور قبیلہ کا بھائی خالد بن ولید۔ اللہ کی تلواروں میں سے ایک تلوار ہے اللہ تعالیٰ نے

---

[1] البدایۃ والنہایۃ، ج: ۴، ص: ۲۴۵ - فتح الباری، ج: ۷، ص: ۳۹۲، الخصائص الکبریٰ، ج: ۱، ص: ۲۶۰

الکفار۔ اصابہ ترجمہ خالد بن ولید۔ اس کو کافروں پر چلانے کے لئے سونتا ہے یعنی نیام سے نکالا ہے۔

(نکتہ) مطلب یہ ہوا کہ خالد بن ولید تو اللہ کی تلوار ہیں اور اس تلوار کا چلانے والا اور کافروں پر اس کا استعمال کرنے والا اللہ تعالیٰ ہے اور ظاہر ہے کہ جس تلوار کو حق تعالیٰ چلائے اُس تلوار سے کون بچ کر بھاگ سکتا ہے۔

حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی اوّل صدر مدرس دار العلوم دیوبند فرمایا کرتے تھے کہ خالد بن ولید نے اپنی ساری عمر شہادت کی تمنا میں جہاد و قتال میں گذاری لیکن ان کی یہ تمنا پوری نہیں ہوئی اور شہادت اُن کو نصیب نہ ہوئی۔ مولانا یعقوب صاحب میں کچھ شان جذب کی تھی، اسی شان جذب میں فرمایا کہ خالد بن ولید خواہ مخواہ ہی شہادت کی تمنا اور آرزو کرتے تھے ان کی اس تمنا اور آرزو کا پورا ہونا ناممکن اور محال تھا جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کی تلوار بتایا ہو اسے نہ کوئی توڑ سکتا ہے اور نہ موڑ سکتا ہے اللہ کی تلوار کا توڑنا ناممکن اور محال ہے۔

(نکتہ دیگر) عبداللہ بن رواحہ کے متعلق جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا کہ میں نے ان کا تخت ہلتے ہوئے دیکھا یہ درحقیقت۔ عبداللہ بن رواحہ کے تردد کی مثال تھی عبداللہ بن رواحہ کو شہادت سے کچھ پہلے اس عالم شہادت میں جو تردد لاحق ہوا تھا عالم غیب میں اس کو ہلتے ہوئے تخت کی شکل میں دکھلایا گیا۔ جو چیز یہاں پوشیدہ ہے وہی چیز عالم غیب میں کسی صورت اور شکل میں ظاہر اور نمایاں ہو جاتی ہے۔

## حکایت

محمود غزنوی نے جب ہندوستان کو فتح کیا اور سومنات مندر کے تمام بت توڑ ڈالے تو جو بت ان میں سب سے بڑا تھا جب اس کو توڑنا چاہا تو سومنات کے پجاریوں نے بڑی

الحاح وزاری سے عرض کیا کہ اس بُت کے برابر تول کر ہم سے سونا لے لیا جائے مگر اس بت کو نہ توڑا جائے سلطان محمود نے ارکان دولت سے مشورہ کیا سب نے یہ کہا کہ ہم کو فتح تو ہو ہی چکی ہے اگر ایک بُت کو چھوڑ ہی دیا جائے تو ہمارا خاص نقصان نہیں اور اس کے بدلہ میں جو مال ملے گا وہ لشکر اسلام کے کام آئے گا اسی مجلس میں سپہ سالار مسعود غازی بھی تھے فرمایا کہ یہ تو بُت فروشی ہے اب تک بادشاہ بُت شکن مشہور تھا۔ اب بُت فروش کہلائے گا۔ یہ بات محمود غزنوی کے دل کو لگ گئی مگر ایک گونہ تردد باقی رہا، دوپہر کو سو گیا تو خواب میں دیکھا کہ میدانِ حشر بپا ہے اور ایک فرشتہ اُس کو دوزخ کی طرف یہ کہہ کر کھینچتا ہے کہ یہ بُت فروش ہے دوسرا فرشتہ کہتا ہے کہ نہیں یہ تو بُت شکن ہے اس کو جنّت میں لے جاؤ اتنے میں آنکھ کھل گئی اور حکم دیا کہ فوراً بُت کو توڑ دیا جائے جب بُت کو توڑا تو اس کے پیٹ میں سے جواہرات بھرے ہوئے نکلے۔ حق تعالیٰ کا شکر ادا کیا اُس نے بُت فروشی سے بچایا اور جس مال کی طمع میں بُت فروشی اختیار کرنا چاہتا ہے اُس سے کہیں زائد مال عطا کر دیا۔

فرشتوں کا دوزخ اور جنّت کی طرف کھینچنا یہ اُس تردد کی صورت تھی جو محمود غزنوی کو بُت کے توڑنے میں لاحق ہوا تھا بحالت بیداری جو تردد ہوا تھا اُس کو خواب میں اس صورت میں دکھلایا گیا کہ ایک فرشتہ دوزخ کی طرف کھینچتا ہے اور ایک جنّت کی طرف کبھی خیال بُت کے توڑنے کی طرف جا رہا ہے اور کبھی خیال بُت کے چھوڑنے کی طرف جا رہا ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ بُت کو چھوڑ دینا حقیقت میں بُت فروشی نہ تھا لیکن صورت میں بُت فروشوں کی مشابہت تھی جس کو حق جل شانہ نے اس شکل میں دکھایا۔

اسی طرح عبداللہ بن رواحہ کے تردد کو ہلتے ہوئے تخت کی شکل میں دکھلایا۔ کسی عبادت کا بلا کسی تردد کے بجا لانا یہ نفس مطمئنہ کی شان ہے اور تردد کے وقت نفس کو ملامت کرنا جیسا کہ عبداللہ بن رواحہ نے کی یہ نفس لوّامہ کی شان ہے جس کی حق جل شانہ سورۂ قیامہ کے شروع میں قسم کھائی لَآ اُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيَامَةِ وَلَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ عبداللہ بن رواحہ عین معرکہ کے وقت جو شعر پڑھتے تھے اُن سے مقصود اپنے ہی نفس کو ملامت تھی ایک ہی دو شعر

ملامت کے پڑھے کہ نفس مطمئن ہوگیا اور آگے بڑھ کر خدا کی راہ میں شہید ہوا اور اپنے رفقاء کے ساتھ جنت میں جا ملا یٰۤاَیَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ارْجِعِیْۤ اِلٰى رَبِّكِ رَاضِیَةً مَّرْضِیَّةً فَادْخُلِیْ فِیْ عِبٰدِیْ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ ہ

یہ حادثہ فاجعہ بیان فرما کر آپ حضرت جعفر کے مکان پر تشریف لے گئے بچوں کو بلایا اور ان کے سروں پر ہاتھ پھیرا اور آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے۔ حضرت جعفر کی بیوی اسماء بنت عمیس سمجھ گئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں آپ کیوں روئے کیا جعفر اور ان کے رفقاء کے متعلق آپ کو کوئی اطلاع ملی ہے۔ آپ نے فرمایا۔ ہاں۔ آج وہ شہید ہوگئے۔ اسماء بنت عمیس فرماتی ہیں سنتے ہی میری چیخ نکل گئی اور عورتیں میرے پاس جمع ہو گئیں اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر تشریف لے گئے اور فرمایا کہ جعفر کے گھر والوں کے لئے کھانا پکا کر بھیجو۔ آج وہ اپنے صدمہ میں مشغول ہیں اور خود آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر اس صدمہ کا بہت اثر تھا۔ اس غم میں تین دن تک مسجد میں تشریف فرما رہے۔ (از زرقانی)

خالد بن ولید جب لشکر اسلام کو لے کر موتہ سے واپس ہوئے اور مدینہ کے قریب پہنچے تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور مسلمانوں نے مدینہ سے باہر جا کر ان کا استقبال کیا۔

# سریہ عمرو بن العاص رضؓ بسوئے ذات السلاسل

ماہ جمادی الثانیہ ۸ھ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر ملی کہ قبیلۂ بنی قضاعہ کی ایک جماعت مدینہ منورہ پر حملہ کرنے کا ارادہ رکھتی ہے اس لئے آپ نے ان کی سرکوبی کیلئے عمرو بن العاص کو مقام ذات السلاسل کی طرف روانہ کیا یہ مقام مدینہ منورہ سے دس منزل پر ہے تین سو آدمی اور تیس گھوڑے سوار ان کے ساتھ کئے، جب اس مقام کے قریب پہنچے تو معلوم ہوا کہ کافروں کی جمعیت بہت زیادہ ہے اس لئے توقف کیا اور رافع بن مکیث رضؓ کو حضور پر نور کی خدمت میں روانہ کیا کہ مدد کے لئے کچھ اور آدمی بھیجیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے

ابو عبیدہ بن الجراح کو دو سو آدمیوں کے ساتھ روانہ فرمایا جن میں ابو بکر و عمر بھی تھے اور یہ تاکید فرمائی کہ عمرو بن العاص سے جا ملو، اور آپس میں متفق رہنا اور باہم اختلاف نہ کرنا، جب ابو عبیدہ وہاں پہنچے اور نماز کا وقت آیا تو ابو عبیدہ نے امامت کرنی چاہی۔ عمرو بن العاص نے کہا کہ امیر لشکر تو میں ہوں اور تم تو میری مدد کے لئے آئے ہو ابو عبیدہ نے کہا تم اپنی جماعت کے امیر ہو اور میں اپنی جماعت کا امیر ہوں۔ بعد ازاں ابو عبیدہ نے یہ کہا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے چلتے وقت مجھکو آخری حکم یہ دیا تھا کہ ایک دوسرے کی اطاعت کرنا اور اختلاف نہ کرنا، لہذا میں تمھاری اطاعت کروں گا اگرچہ تم میری مخالفت کرو، اس طرح ابو عبیدہ نے عمرو بن العاص امارت اور امامت کو تسلیم کر لیا چنانچہ عمرو بن العاص امامت کرتے تھے اور ابو عبیدہ اُن کی اقتداء کرتے تھے بالآخر سب مل کر قبیلۂ بنی قضاعہ میں پہنچے اور اُن پر حملہ کیا۔ کفار مرعوب ہو کر بھاگ اٹھے اور منتشر ہو گئے۔ صحابہ نے عوف بن مالک اشجعی کو خبر دے کر مدینہ روانہ کیا۔ عمرو بن العاص نے غلبہ کے بعد کچھ روز وہاں قیام کیا اور مختلف جوانب میں سواروں کو بھیجتے رہے۔ وہ اونٹ اور بکریاں پکڑ کر لاتے اور مسلمان ان کو پکا کر کھاتے، اسی سفر میں یہ واقعہ پیش آیا۔ کہ عمرو بن العاص کو احتلام ہو گیا۔ سردی کی شدت تھی اس لئے عمرو بن العاص نے غسل نہ کیا اور تیمم کر کے نماز صبح پڑھائی، آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے جب اس واقعہ کا ذکر آیا تو آپ نے فرمایا کہ اے عمرو تو نے اپنے اصحاب کو بحالت جنابت نماز پڑھائی عمرو بن العاص نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ مجھکو اپنی جان کا خطرہ تھا اور حق تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا، حضور پرنور نے تبسم فرمایا اور کچھ نہ فرمایا[1]

**فائدہ:** خالد بن ولید اور عمرو بن العاص دونوں ساتھ اسلام میں داخل ہوئے، ان دونوں کے اسلام میں داخل ہونے کے بعد غزوۂ موتہ پیش آیا جس میں خالد بن ولید امیر بن گئے اور غزوۂ موتہ کے بعد غزوۂ ذات السلاسل پیش آیا اس میں عمرو بن العاص امیر ہوئے۔

---

[1] البدایۃ والنہایۃ، ج ۴، ص ۲۷۳ — زرقانی، ج ۲، ص: ۲۷۷

# سریۂ ابو عبیدہ بسوئے سیف البحر

اس کے بعد ماہ رجب ۸ھ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو عبیدہ بن الجراح کو تین سو آدمیوں پر امیر مقرر کر کے سیف البحر (ساحل بحر) کی طرف قبیلۂ جہینہ پر حملہ کرنے کے لئے روانہ کیا۔ اس لشکر میں عمر بن الخطاب اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بھی تھے اور چلتے وقت توشہ کے لئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک تھیلہ کھجوروں کا مرحمت فرمایا جب وہ کھجوریں ختم ہو گئیں تو کھجوروں کی گٹھلیاں چوس چوس کر اور پانی پی پی کر جہاد کیا۔ اور جب یہ بھی نہ رہا تو درختوں کے پتے جھاڑ کر پانی میں تر کر کے کھانے لگے، اسی وجہ سے اس سریہ کو سریۃ الخبط بھی کہتے ہیں اسلئے کہ خبط کے معنی لغت میں درخت سے پتے جھاڑنے کے ہیں۔ درختوں کے پتے کھانے سے ہونٹ اور منہ زخمی ہو گئے۔

بالآخر ایک روز دریا کے کنارہ پہنچے اور بھوک سے بچین اور بے تاب تھے یکایک ایک غیبی عنایت کا کرشمہ ظاہر ہوا کہ دریا نے اپنے اندر سے باہر ایک اتنی بڑی مچھلی پھینکی جس سے تمام لشکر نے اٹھارہ دن تک کھایا صحابہ کہتے ہیں کہ اسے کھا کر ہمارے جسم توانا اور تندرست ہو گئے اس مچھلی کا نام عنبر تھا بعد ازاں ابو عبیدہ نے اس مچھلی کی پسلیوں میں سے ایک ہڈی لی اور اس کو کھڑا کیا اور لشکر میں سب سے لمبا آدمی چن کر سب سے بڑے اونٹ پر اس کو بٹھایا اور حکم دیا کہ اس ہڈی کے نیچے سے گزرے تو وہ سوار بلا تکلف اس کے نیچے سے گزر گیا اور سوار کا سر بھی اس ہڈی سے نہ لگا۔

جب ہم مدینہ واپس آئے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا تذکرہ کیا تو آپ نے فرمایا کہ یہ اللہ کی طرف سے رزق تھا جو اس نے تمہارے لئے بھیجا تھا اگر اس میں کا کچھ گوشت باقی ہو تو لاؤ۔ چنانچہ اس میں کا گوشت آپ کے سامنے لایا گیا اور آپ نے اس میں سے تناول فرمایا اور اس سفر میں کسی قتال کی نوبت نہیں آئی لشکرِ اسلام بلا کسی قتال کے مدینہ واپس ہوا۔[1]

---

[1] البدایۃ والنہایۃ، ج: ۴، ص ۲۷۶

(نکتہ) جو رزق براہ راست اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئے اور بندہ کی کسی عمل اور صنعت کو اس میں دخل نہ ہو وہ رزق نہایت ہی مبارک اور پاکیزہ ہوتا ہے، اس لئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کی برکت اور پاکیزگی کی وجہ سے اس کی فرمایش کی اور اس میں سے تناول فرمایا
رَبِّ إِنِّي لِمَا أَنزَلْتَ إِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيرٌ۔

فائدہ:۔ بعض علماء اس طرف گئے ہیں کہ یہ سریہ صلح حدیبیہ سے پہلے روانہ کیا گیا اسلئے کہ حضور پُر نور نے صلح حدیبیہ کے بعد قریش پر حملہ کرنے کے لئے کوئی سریہ نہیں بھیجا اور مشہور قول یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ سریہ قریش کی عہد شکنی کے بعد اور فتح مکہ سے تھوڑا پہلے روانہ فرمایا اس لئے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ کے لئے رمضان المبارک میں روانہ ہوئے اور یہ سریہ ماہِ رجب میں روانہ کیا درمیان میں صرف شعبان کا مہینہ رہ جاتا ہے۔ عجب نہیں کہ قریش کے عہد شکنی کی بنا پر ماہ رجب ہی سے فتح مکہ کی تیاری شروع فرمادی ہو اور یہ سریہ اسی کی تمہید ہو۔

(مسئلہ)۔ ماہ رجب الحرام میں سریہ کو روانہ کرنا اس امر کی دلیل ہے کہ شہر حرام میں کافروں سے قتل وقتال جائز ہے۔

---

# دیگر مطبوعات




























**اسلامک ایجوکیشنل ٹرسٹ، یو-کے-**
قاری عبدالرشید ٹیلر
119-121 ہالی ویل روڈ، بولٹن۔BL13NE
فون/فیکس : 01204 389080, موبائل : 07930 464843

**دارالعلوم المدنیه، یو-ایس-اے**
182، سوبیسکی سٹریٹ۔ بفلو، NY۔14212
فون : 0716 892 2606 ، فیکس : 0716 892 6621
ای میل : office@madania.org

**صدیقی ٹرسٹ**
صدیقی ہاؤس، المنظر اپارٹمنٹس 458، گارڈن ایسٹ، پی. او. بکس 609.
کراچی-74800 پاکستان، فیکس : 7228823